فی کل کتاب سر و سر اللہ فی القرآن اوائل السور

طالبانِ اسرارِ قرآنِ مجید را بشریٰ و شائقانِ رموزِ فرقانِ حمید را مژدہ کہ کتاب

فیض انتساب الموسوم بہ

# اسرار المقطعات

من تصنیف لطیف

سلطانِ اوتاد تاجدارِ افراد خاتم الاولیاء والاصفیاء امام ربانی عالی سرکار غوث الاعظم پاک ثانی ولاثانی حضور مجسم نور اعلیٰ حضرت سراپا رحمت سیدنا و مولانا پیر غلام محمد صاحب قبلہ جلوآنوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

زیر سرپرستی جناب صاحبزادگان والاشان

قبلہ حضرت محمد انوار حسین صاحب قبلہ حضرت محمد نیاز حسین صاحب

قبلہ حضرت محمد افتخار حسین صاحب و قبلہ حضرت محمد اعجاز حسین صاحب

اَدامَ اللہُ تعالیٰ فیوضَھُم وَ اَفاضَ علینا برکاتِھِم

مطبوع شد

ملنے کا پتہ

دربار حضرت پیر جلوآنوی باندلیانوالہ فیصل آباد

# فہرست

هُو الکُل

# مقدمۃ الکتاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

الحمد للہ رب العالمین والعاقبۃ للمتقین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین اما بعد بندۂ مسکین غلام محمد ثبتہ اللہ علی طریق الحق والیقین اہل اسلام ہر خاص و عام کی خدمت میں عرض رسان ہے کہ حروف مقطعات میں علمائے کرام کا اختلاف ہے۔ اکثر علما کا قول ہے کہ یہ متشابہات فرقان سے ہیں ان میں تعمق و غور کرنا منع ہے لیکن بعض محققین رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حروف مقطعات کے حقائق اور معانی با علام الٰہی بوجہ احسن بیان فرمائے ہیں جیسا کہ اکثر کتب تفاسیر معتبرہ سے ثابت ہے۔ وہو ہذا:-

تفسیر لباب التاویل فی معانی التنزیل تالیف الامام علاء الدین علی بن محمد بن ابراہیم البغدادی الصوفی الشافعیؒ المعروف بالخازن قولہ عز وجل الٓمٓ قیل ان حروف الہجاء فی اوائل السور من المتشابہ الذی استأثر اللہ بعلمہ وہی سر اللہ فی القرآن فنحن نؤمن بظاہرہا ونکل العلم فیہا الی اللہ تعالیٰ وفائدۃ ذکرہا طلب الایمان بہا قال ابو بکر الصدیق رضی اللہ عنہ فی کل کتاب سر وسر اللہ فی القرآن اوائل السور وقال علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ان لکل کتاب صفوۃ وصفوۃ ہذا الکتاب حروف التہجی الخ وقال الآخرون من اہل العلم ہی معرفۃ المعانی ثم اختلفوا فیہا فقیل کل حرف منہا مفتاح اسم من اسماء اللہ تعالیٰ فالالف مفتاح اسمہ اللہ واللام مفتاح اسمہ لطیف والمیم مفتاح اسمہ مجید وقیل الالف آلاء اللہ واللام لطفہ والمیم ملکہ وقال ابن عباسؓ الٓمٓ انا اللہ اعلم الخ

وفی تفسیر انوار التنزیل واسرار التاویل مصنفہ قاضی ناصر الدین ابی سعید عبد اللہ بن [illegible] البیضاویؒ روی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہ قال الالف آلاء اللہ واللام لطفہ والمیم ملکہ وعنہ ان الٓرٰ وحٰمٓ ونٓ مجموعہا [illegible] جبریل والمیم من محمد ای القرآن منزل من اللہ بلسان جبریلؑ علی محمد علیہم الصلوٰۃ والسلام وقیل انہا اسماء اللہ تعالیٰ ویدل علیہ ان علیا کرم اللہ وجہہ کان یقول یا کٓہٰیٰعٓصٓ یا حٰمٓ عٓسٓقٓ ولعلہ اراد یا منزلہا وقیل [illegible]لف من اقصی الحلق وہو مبدأ المخارج واللام من طرف اللسان

وهو اوسطها والميم من الشفة وهو آخرها جمع بينها ايماء الى ان العبد ينبغي ان يكون اول كلامه واوسطه وآخره ذكر الله تعالى
وفي تفسير المسمى بغرائب القرآن ورغائب الفرقان المشتهر به تفسير نيشاپوری سئل الشعبیؒ عن هذه الحروف
فقال سر الله فلا تطلبوه وعن عباسؓ انه قال عجزت العلماء عن ادراكها وقيل هو من المتشابه وعن ابن عباسؓ في
الم انا الله اعلم وفي المص انا الله اعلم وافصل وفي الر انا الله ارى وفي لسان الصوفية ان هيئات الصلوة ثلث القيام
والركوع والسجود فالالف اشارة الى القيام واللام الى الركوع والميم الى السجود وقيل معناه الست بربكم الالف
واللام من اوله والميم من آخره اى اخذت منكم كتاب العهد في يوم الميثاق الخ
وفي تفسير سراج المنير جلد ثالث قال ابن عادلؒ في ذكر هذه الحروف اوائل السور امور تدل على انها غير خالية
من الحكمة لكن علم الانسان لا يصل اليها والذي يدل على انها فيها حكمة هو ان الله عز وجل ذكر من الحروف نصفها
هي اربعة عشر حرفا نصف ثمانية وعشرين حرفا هي جميع الحروف التي في لسان العرب على قولنا الهمزة الف متحركة
ثم ان الله تعالى قسم الحروف ثلاثة اقسام تسعة احرف من الالف الى الذال والتسعة الاخيرة من الفاء الى الياء و
العشرة في الوسط من الراء الى الغين وذكر من القسم الاول حرفين الالف والحاء وترك سبعة وترك من القسم
الاخير حرفين هما الفاء والواو وذكر سبعة ولم يترك من القسم الاول من حروف الحلق والصدر الا واحدا لم يذكره
وهو الخاء ولم يذكر من القسم الاخير من حروف الشفة الا واحدا لم يتركه وهو الميم والعشرة الاوسط ذكر منه حرفا
وترك حرفا فترك الزاء وذكر الراء وذكر السين وترك الشين وذكر الصاد وترك الضاد وذكر الطاء و
ترك الظاء وذكر العين وترك الغين وليس لها امر يقع اتفاقا بل هو ترتيب مقصود فهو لحكمة لكنها غير معلومة
(الى قال) فلا يعلم ما السر الا الله تعالى ومن اعلمه الله تعالى به ؎
ودر تفسیر عزیزی المسمیٰ به فتح العزیز عمدۃ المفسرین و خاتمۃ المحدثین حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی
علیہ الرحمۃ میفرمایند بالجملہ حروف ہجا را معانی اجمالیہ بودن و نظر بآن معانی مناسبتے با حقائق کلیہ
داشتن امریست کہ نزدیک اہل کشف [illegible] متکلمین
و فقہا آں را انکار کنند در حساب نیست ۔
اما آنچہ از قدمائے مفسرین در تحقیق ایں مقطعات منقول است ہمگی شانزدہ قول است اول آنست کہ ایں حروف

اسرارِ محبت است کہ از اغیار پوشیدہ بہ پیغمبر حبیب خود صلعم نشان دادہ اند گویند التخاطب بالحروف المفردۃ
سنت الاحباب فان سر الحبیب مع الحبیب یجب ان لا یطلع علیہ الرقیب الخ قولِ دوم آنکہ این حروف مقطعہ
اسمائے سور اند و این مذہب اکثر متکلمین است قولِ سوم آنکہ این حروف اسمائی الٰہیہ اند و این قول از ابن مسعود
و دیگر صحابۂ اخیار رض مرویست و از حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نیز منقول است کہ ایشان در دعائے خود
میفرمودند یا کہیعص یا حمعسق الخ قولِ چہارم آنکہ ایں حروف نامہائے قرآن است و ہمین است مذہب کلبی و سدی
و قتادہ رض قولِ پنجم آنکہ ہر یک ازیں حروف بطریق اشارت دلالت میکند بر اسمے از اسمائے الٰہی مثلاً الف
اشارہ باحد و اول و آخر و ازلی و ابدی است و لام اشارہ بلطیف و میم اشارہ بملک و مجید و منان و کاف
بکافی و ہا بہادی و حا بحکیم و عین بعالم و صاد بصادق الخ از ابن عباس رض ہمیں قول مذکور است لیکن گاہے
ایشان ازیں حروف صفات مرکبہ را نیز استنباط میکردند مثلاً در الف لام میم انا اللہ اعلم میگفتند و در الف لام
میم صاد انا اللہ اعلم و افصل و در الف لام را انا اللہ اری و محمد بن کعب قرظی صفات افعال ازیں حروف مے
بر آورد و میگفت الف آلائی اللہ لام لطف الٰہی ست میم مجد اوست قولِ ششم آنکہ الف ماخوذ از اللہ
است و لام از جبرائیل و میم از محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یعنی اللہ ایں کتاب را بوساطت جبرئیل بر محمد
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرستادہ است و بعضی صوفیہ گفتہ اند کہ الف انا و لام لی و میم منی یعنی در تمام عالم
ظاہر منم و ہر چیز ملک و خلق من است و از من پیدا شدہ قولِ ہفتم عبد العزیز ابن یحییٰ گفتہ است کہ طریقۂ
تعلیم صبیان آنست کہ اول آنہا را حروف ابجد مقطعہ تعلیم میکنند بعد ازاں مرکبات می آموزند در آوردن
ایں حروف مقطعہ اشارہ بہمان طریقہ است قولِ ہشتم قطرب نحوی گوید کہ کفار چوں این قرآن را مے شنیدند
استہزا و لغو میکردند چنانچہ در قرآن مجید فرمودہ قال الذین کفروا لا تسمعوا لہذا القرآن والغوا فیہ حق تعالیٰ ایں حروف
مقطعہ را برائے آن نازل فرمودہ تا از راہ تعجب شنیدن گیرند و معنی قرآن بر دل اینہا ہجوم کند من حیث لا
یشعرون قولِ نہم [illegible] ایں حروف مقطعہ در اوائل بعض سور برائے ایقاظ و تنبیہ است
کفار را در وقت تحدی کہ بہ بینید این قرآن از ہمیں حروف کہ شما نیز از ان کلام خود را ترکیب میکنید مرکب
کردہ نازل فرمودہ ایم اگر کلام ما نباشد شما چرا عاجز ائید از مقابلۂ آن قولِ دہم ابو العالیہ گفتہ است کہ ایں حروف

بحساب ابجد اشاره باآجال و مدتهائے انقلابات عمدهٔ این امت است که بعضی ازان معلوم است و بعضی
ازان نامعلوم ۱۱ قول یازدهم آنکه این حروف دلالت بر انقطاع کلامے و استیناف کلام دیگر مے کنند
قول دوازدهم آنکه حق تعالیٰ باین حروف قسم خورده است و حرف قسم محذوف است چنانچه به مخلوقات
دیگر در اوائل سورِ دیگر قسم خورده است و فی الواقع این حروف شرافتی دارند که بسبب آن شرافت
قابل قسم اند زیرا که اصولِ لغات اند و بسببِ آنها تعارف ما فی الضمیر آدمیان حاصل میشود و مادهٔ
ذکر الٰہی اند و اصولِ کلام او تعالیٰ و خطاب او به بندگان قول سیزدهم الف اشاره است باستقامت
بر شریعت در اوّل امر سلوک چنانچه فرموده اند ان الذین قالوا ربنا الله ثم استقاموا و لام اشاره بچیزے که
عند المجاهده حاصل شود چنانچه فرموده اند والذین جاهدوا فینا لنهدینهم سبلنا و میم اشاره است بآنکه بنده
در مقام محبت مانند دائره میگردد که نهایتش عین بدایتش میباشد چنانچه عارفے فرموده سه نهایت در آخر بدایت شود
قول چهاردهم آنکه الف از بیخ حلق مے برآید و لام از طرف زبان که میانهٔ مخارج است و میم از لب که آخر
مخارج است اشاره باین شد که اوّل کلام بنده و وسط او و آخر او باید که ذکر الله باشد قول پانزدهم
آنکه الف لام علامت تعریف است و میم علامت جمع گویا اشاره میفرمایند که نزول قرآن برائے تعریف
جمیع مردم است تا احکام الٰهی را در حق خود بدانند و مرضیات و نامرضیات او را بشناسند قول شانزدهم
آوردن این حروف مقطعه در اوائل سور برائے اثبات اعجاز است زیرا که نامهائے حروف را بدون نوشتن
و خواندن نمی توان شناخت امّی محض که گاہے در مکتب ننشسته باشد او را نامهائے حروف اصلاً معلوم
نمے شود آرے به نفس حروف نطق مے کند پس چون آنحضرت صلعم بدون نوشت و خواند این اسماء را ذکر
کنند یقین حاصل گردد که بوحی معلوم کرده اند خصوصاً چون نظر امعان نموده آید منکشف میگردد که در آوردن
این حروف آنقدر از دقائق و نکات مرعیست که عربیت دانان ماهر در رعایت آنها ممکن نیست ازانجمله آنست
که چهارده حروف وارد کرده اند که نصف حروف هجا است اگر الف را برأسه حرف شمار نکنند در بیست و
نه سوره که عدد حروف هجا است با الف پس نصف اسامی حروف در عدد مسمیات وارد کردن اشارت
است که الف را با همزه مشارکت تمام است فرق درمیان اینها بسکون و تحرک است و ازانجمله آنست .

در وارد کردن این حروف اشاره بجمیع اقسام حروف است کہ نصف نصف ہر قسم را وارد کردہ اند مثلاً حروف دو قسم
اند مہموسہ و مجہورہ مہموسہ حروف ستشحثک خصفہ وازین حروف دہ گانہ حا و ہا و صاد و سین و کاف کہ نصف
حقیقتش باشد در مقطعات قرآنی وارد است واز حروف مجہورہ نیز نصف حقیقی یا نصف اقل مذکور است و
آن لام و نون و یا و قاف و طا و عین و ہمزہ و میم و را است و نیز حروف دو قسم اند شدیدہ و رخوہ شدیدہ
ہشت حرف است ہمزہ و جیم و دال و تا و طا و یا و قاف و کاف و نصف این حروف کہ الف و قاف و
طا و کاف است درین مقطعات مذکور است واز بیست حروف باقی کہ رخوہ اند دہ حرف مذکور است حا
میم سین عین لام یا نون صاد را ہا۔ و نیز حروف دو قسم اند مطبقہ و منفتحہ از مطبقہ کہ چہار حرف اند صاد و ضاد
و ظا و طا نصف آن را مذکور کردہ اند کہ صاد و طا ست واز باقی حروف کہ منفتحہ اند نیز نصف آنرا مذکور کردہ
اند کہ دوازدہ حرف است واز حروف قلقلہ کہ پنج حرف است قاف دال طا با جیم نصف اقل را مذکور فرمودہ
اند کہ قاف و طا ست تا اشارہ باشد بقلت این حروف در کلام عرب واز دو حرف لین کہ واو و یا ست یا را
اختیار فرمودہ اند زیرا کہ در ثقل کمتر از واو است واز حروف مستعلیہ کہ ہفت حرف اند قاف و صاد و طا را کہ
نصف اقل میباشد اختیار فرمودہ اند و خا و غین و ضاد و ظا را ترک کردہ واز حروف منخفضہ کہ بیست و یک
حرف باقی ست نصف اکثر را کہ یازدہ حرف است مذکور فرمودہ واز حروف بدل کہ یازدہ حرف است موافق
مذہب سیبویہ الف و جیم و دال و طا و واو و یا و تا و میم و نون و ہا و ہمزہ نہ حرف ذکر فرمودہ اند الخ
اور تفسیر اتقان مصنفہ شیخ جلال الدین سیوطیؒ کے اسی نوع ہیں اُن میں باسٹھویں نوع آیتوں اور سورتوں کی
مناسبت کے بیان میں ہے جس میں ایک خاص فصل حروف مقطعات کی حکمت کے بیان میں ہے وہو ہذا۔
**فصل** قال فی البرہان فی مناسبۃ سور القرآن مصنفہ علامہ ابو جعفر بن الزبیر شیخ ابو حیان رحمۃ اللہ علیہ ومن
ذلک افتتاح السور بالحروف المقطعۃ واختصاص کل واحدۃ بما بدئت حتی لم یکن لترد الم فی موضع الرا
ولا حم فی موضع طس قال وذلک ان کل سورۃ بدئت بحرف منہا فان اکثر کلماتہا وحروفہا مماثل لہ فحق لکل
سورۃ منہا ان لا یناسبہا غیر الوارد فیہا فلو وضع ق موضع ن لم یکن لعدم التناسب الواجب مراعاتہ فی کلام اللہ
وسورۃ ق بدئت بہ لما تکرر فیہا من الکلمات بلفظ القاف من ذکر القرآن والخلق وتکریر القول ومراجعتہ مرارا

والقرب من ابن آدمؑ وتلقی الملکین و قول العتید و الرقیب و السابق و الالقاء فی جہنم و التقدیم بالوعید و ذکر المتقین والقلب والقرون والتنقیب فی البلاد وتشقق الارض وحقوق الوعید وغیر ذلک۔

وقد تکرر فی سورۃ یونسؑ من الکلم الواقعۃ فی الٓمٓرا مائتا کلمۃ او اکثر فلہذا افتتحت بالٓمٓرا واشتملت سورۃ صٓ علی خصومات متعددہ فاولہا خصومۃ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مع الکفار و قولہم اجعل الالہۃ الہا واحدا ثم اختصام الخصمین عند داؤدؑ ثم تخاصم اہل النار ثم اختصام الملاء الاعلی ثم تخاصم ابلیس فی شان آدمؑ ثم فی شان بنیہ واغوائہم۔

والٓمٓ جمعت المخارج الثلاثۃ الحلق واللسان والشفتین علی ترتیبہا وذلک اشارۃ الی البدایۃ التی ہی بدء الخلق والنہایۃ التی ہی المعاد والوسط الذی ہو المعاش من التشریع بالاوامر والنواہی وکل سورۃ افتتحت بہا فہی مشتملۃ علی الامور الثلثۃ۔

وسورۃ الاعراف زید فیہا الصٓاد علی الٓمٓ لما فیہا من شرح القصص قصۃ آدمؑ ومن بعدہ من الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ولما فیہا من ذکر فلا یکن فی صدرک حرج منہ ولہذا قال بعضہم معنی الٓمٓصٓ الم نشرح لک صدرک۔

وزید فی الرعد رٓا لاجل قولہ رفع السمٰوات ولاجل ذکر الرعد والبرق وغیرہما۔

واعلم ان عادۃ القرآن العظیم فی ذکر ہذہ الحروف ان یذکر بعدہا ما یتعلق بالقرآن کقولہ الٓمٓ ذلک الکتاب الٓمٓ نزل علیک الکتاب الٓمٓصٓ کتاب انزل الیک الٓمٓرٓ تلک آیات الکتاب طٰہٰ ما انزلنا علیک القرآن لتشقی طٰسٓمٓ تلک آیات الکتاب یٰسٓ والقرآن الحکیم صٓ والقرآن حٰمٓ تنزیل الکتاب قٓ والقرآن الا ثلث سور العنکبوت والروم ونٓ لیس فیہا ما یتعلق بہ وقد ذکرت حکمۃ ذلک فی اسرار التنزیل۔

یعنی برہان میں بیان کیا ہے کہ اسی قبیل سے ہے سورتوں کا آغاز کرنا حروف مقطعات سے اور خاص ہونا ہر سورت کا اُن حروف کیساتھ جن سے وہ شروع کی گئی یہاں تک کہ ایسا نہ ہو سکے کہ الٓمٓ بجائے الٓمٓرا کے وارد ہوتا یا حٰمٓ بجائے طٰسٓمٓ کے ہوتا۔ مصنف برہان نے کہا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ جو سورت حروف مقطعات میں سے کسی حرف سے شروع کی گئی ہے اُس سورت کے اکثر الفاظ و حروف اُس حرف مقطع کے مثل ہیں پس ہر سورت کا حق یہ ہے کہ جو حرف اُس میں وارد ہوا ہے اُس کے سوا دوسرا حرف اُس سورت کے

مناسب نہ ہو مثلاً اگر قٓ بجائے آٓ کے رکھ دیا جائے تو نہیں ہو سکتا کیونکہ مناسبت جس کی رعایت کلام اللہ میں ضروری ہے نہ رہے گی۔

سورۂ قاف کی ابتدا قٓ سے اس لئے ہوئی کہ اس میں وہ الفاظ بار بار آئے ہیں جن میں حرف قاف ہے مثلاً قرآن کا ذکر اور خلق کا ذکر اور قول کی تکرار اور اس کا بار بار اعادہ اور (خدا کا) ابن آدم سے قریب ہونا اور (ہر انسان کیساتھ ہر وقت) دو فرشتوں (یعنی کراماً کاتبین) کا ملاقی رہنا اور ان کا قعید یعنی ہمنشین رہنا اور رقیب کا اور سائق کا ذکر اور جہنم میں القا یعنی ڈالے جانے کا ذکر اور وعید کے مقدم کرنے کا ذکر اور متقیوں کا ذکر اور قلب کا اور قرون کا ذکر اور شہروں میں تنقیب یعنی گشت کا ذکر اور زمین کے شق ہونے اور وعید کے حق ہونے کا ذکر وغیرہ وغیرہ۔

اور سورۂ یونسؑ میں وہ الفاظ بار بار ہیں جن میں الف لام میم رے ہے دو سو لفظ بلکہ اس سے بھی زیادہ ہیں اسلئے سورۂ یونسؑ الٓرٰ سے شروع کی گئی۔

اور سورۂ صٓاد متعدد خصومتوں پر شامل ہے اوّل تو نبی صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی خصومت کفار کیساتھ اور ان کا یہ کہنا کہ (محمد صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے تو) بہت سے خداؤں کے بجائے ایک خدا کر دیا پھر دو فریق کا داؤد علیہ السلام کے سامنے خصومت کرنا پھر دوزخیوں کا باہم خصومت کرنا پھر ملاء اعلیٰ کا باہم خصومت کرنا پھر ابلیس کا آدم علیہ السلام کے بارہ میں اور ان کے بعد ذریت کے بارہ میں خصومت کرنا اور ان کو بہکانا۔

اور الٓمٓ میں تینوں مخرج بہ ترتیب جمع ہیں حلق (جو مخرج ہمزہ کا ہے) اور زبان (جو مخرج لام کا ہے) اور دونوں ہونٹ (جو مخرج میم کے ہیں) اور یہ اشارہ ہے طرف ابتدا یعنی آغاز آفرینش عالم کے اور طرف انتہا کے کہ وہ عالم معاد ہے اور طرف وسط کے کہ وہ عالم معاش ہے یعنی اوامر و نواہی کا مشروع کرنا اور جس سورت کے شروع میں الٓمٓ ہے اس میں یہ تینوں بیان ہیں۔

اور سورۂ اعراف میں الٓمٓ سے زائد ایک حرف صاد لایا گیا اسلئے کہ اس سورت میں قصوں کی شرح ہے آدم اور ان کے مابعد کے انبیاء علیہم السلام کے قصوں کی۔ اور اسلئے کہ اس میں فلا یکن فی صدرک حرج کا ذکر ہے اسی وجہ سے بعض مفسرین نے کہا ہے کہ الٓمٓصٓ کے معنی ہیں الم نشرح لک صدرک۔ اور سورۂ رعد

میں الٓمٓ کے بعد ایک حرف ر لایا گیا بوجہ قول الٰہی رفع السمٰوات کے اور بوجہ ذکر رعد و برق وغیرہ کے ؛
اور جاننا چاہیئے کہ عادت قرآن عظیم کی ان حروف کے ذکر کرنے میں یہ ہے کہ ان حروف کے بعد وہ باتیں ذکر کرتا ہے جو قرآن سے تعلق رکھتی ہیں جیسے الٓمٓ ذلک الکتاب ۔ الٓمٓ نزل علیک الکتاب ۔ الٓمٓصٓ کتاب انزل الیک ۔ الٓمٓ تلک آیات الکتاب ۔ طٰہٰ ما انزلنا علیک القرآن لتشقٰی ۔ طٰسٓمٓ تلک آیات الکتاب ۔ یٰسٓ والقرآن الحکیم ۔ صٓ والقرآن ذی الذکر ۔ حٰمٓ تنزیل الکتاب ۔ قٓ والقرآن المجید ۔ یہ عادت قرآن کی برابر جاری ہے سوا تین سورتوں کے یعنی عنکبوت اور روم اور نٓ ان تینوں سورتوں میں البتہ حروف مقطعات کے بعد قرآن کے متعلق ذکر نہیں ہے جس کی حکمت میں نے اسرار التنزیل میں بیان کی ہے ۔ انتہی ؛

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ جَعَلَ قُلُوْبَ الْعَارِفِیْنَ خَزَائِنَ اَسْرَارِ الْمُقَطَّعَاتِ الْقُرْآنِ وَ خَلَقَ صُدُوْرَ الْمُحَقِّقِیْنَ

سب تعریف اُس خدا کیلئے ہے جس نے عارفوں کے دل مقطعات قرآن کے بھیدوں کے خزانے بنائے اور محققین لوگوں

کُنُوْزَ رُمُوْزِ مُتَشَابِہَاتِ الْفُرْقَانِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی اَشْرَفِ الْاِنْسَانِ وَ اَفْضَلِ الْاَکْوَانِ

کے سینے متشابہات فرقان کی رمزوں کیلئے گنجینے پیدا کئے اور درود اور سلام ہو ہر انسان سے اشرف اور موجودات سے

مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰی صَاحِبِ الْعِلْمِ وَ الْعِرْفَانِ وَ الْحُجَّۃِ وَ الْبُرْہَانِ وَ عَلٰی آلِہٖ الْاَطْہَارِ وَ اَصْحَابِہٖ

افضل محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر جو علم اور معرفت اور حجت اور دلیل کے مالک ہیں اور آپکی آل پاک اور آپکے

الْاَخْیَارِ مِنَ الْمُہَاجِرِیْنَ وَ الْاَنْصَارِ وَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْہُمْ بِاِحْسَانٍ ط رباعی

اصحاب بزرگوار مہاجرین و انصار پر اور اُن لوگوں پر جنہوں نے نیکی کیساتھ اُنکی پیروی کی ؀ رباعی

| مقبول بدرگاہ خالق اکبر | اصحاب رسول پاک آل سرور |
|---|---|

خالق بزرگ کی بارگاہ میں مقبول رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی آل اور آپکے اصحاب ہیں

ہر کس بجنابِ شان ستادہ بر در ۔ ویشان بنعیم ناز خفتہ در بر

ہر شخص اون کے آستانے پر کھڑا ہے اور وہ ناز و نعمت کی بغل میں سوئے ہوئے ہیں

اما بعد این قطرۂ ایست از بحورِ اسرارِ مقطعاتِ قرآنی کہ از سحابِ تجلیاتِ ذاتِ ربانی

امابعد یہ (کتاب) قرآن شریف کے حروف مقطعات کے بھید دل کے سمندروں سے ایک قطرہ ہے جو ذاتِ

در صدفِ کامِ این غلامِ غرقۂ آبِ خجلت و پشیمانی نازل شدہ ❊ و ذرّہ ایست

الٰہی کے تجلیات کے بادلوں سے اس ندامت اور پشیمانی کے پانی میں ڈوبے ہوئے غلام (مصنف) کی جان کے سیپ

از جبالِ رموزِ متشابہاتِ فرقانی کہ از ادجِ انواراتِ اسماء و صفاتِ صمدانی بر طورِ ضمیرِ این

میں نازل ہوا۔ اور یہ (رسالہ) فرقانِ حمید کی آیات متشابہات کی رمزوں کے پہاڑوں سے ایک ذرہ ہے جو اسماء و صفاتِ خداوندی

فقیرِ سرگشتۂ بادیۂ حیرت و پریشانی فرود آمدہ یعنی اضعف عباد اللہ الواحد

کے انوارات کی بلندی سے اس حیرت اور پریشانی کے جنگل میں بھٹکے ہوئے درویش کے دل کے طور پر نیچے اترا یعنی خدائے واحد و یکتا

الاحد مسکین غلام محمدؐ کہ یکی از بندگانِ کمینہ و مریدانِ کمترینۂ جنابِ غوث المحققین قطب

کے بندوں میں سے زیادہ ضعیف مسکین غلام محمدؐ جو کہ جناب محققین کے غوث موحدوں کے قطب اسلام اور مسلمانوں کے

الموحدین شیخ الاسلام والمسلمین وارث علوم الانبیاء والمرسلین سلطان ملک الولایۃ مالک

شیخ انبیا اور رسولوںؑ کے علموں کے وارث ولایت کے ملک کے بادشاہ نہایت کے تخت کے مالک مقطعات

سریر النہایۃ عارفِ کنوزِ مقطعات واقفِ رموزِ متشابہات مخزنِ علومِ سبحانی معدنِ فیوضِ

کے خزانوں کے عارف متشابہات کی رمزوں کے واقف خدائی علموں کے خزانے فیضانِ الٰہی کی کان دونوں

یزدانی قبلۂ کونین و کعبۂ دارین حضرت سید شیر محمدؐ شاہ صاحب گیلانی است

جہان کے قبلہ دنیا و دین کے کعبہ حضرت سید شیر محمدؐ شاہ صاحب گیلانی ادام اللہ فیوضہم کا ایک ادنیٰ

ادام اللہ فیوضہم و برکاتہم ❊ ملتمس در خدمتِ یارانِ جانی و طلبگارانِ اسرارِ قرآنی است

غلام اور کمترین مرید ہے۔ اپنے حقیقی دوستوں اور قرآن مجید کے اسرار کے خواہشمندوں کی خدمت میں

کہ در مطالعۂ رسالۂ ہذا نظرِ حقارت بدین بے نوائی نکنند بلکہ بالطافِ آن غدائی

التماس کرتا ہے کہ رسالۂ ہذا کے مطالعہ میں اس فقیر بے نوا کی ہستی کو نظرِ حقارت سے نہ دیکھیں بلکہ اُس خدائے پاک

نگرند کہ ذرّۂ خاک را بعرش عظیم رساند و قطرۂ نمناک را دُرِّ یتیم گرداند۔ تا از نظرش فرو نیندازند

کے لطف و کرم پر نگاہ رکھیں جو خاک کے ذرّے کو عرش عظیم پر پہنچاتا اور ایک تر قطرے کو دُرِّ یتیم بناتا ہے۔ تاکہ اُسے نظر سے

واز دل و جان افسر سرش سازند۔ واللہ یختص برحمتہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم ط

نہ گراویں۔ اور دل و جان سے اسکو اپنے سر کا تاج بنا دیں۔ اور اللہ جسے چاہے اپنی رحمت سے خاص کرتا ہے اور خدا بڑے فضل والا ہے۔

## نظم

| | |
|---|---|
| این نسخۂ نامۂ آلٰہی ست | گنجینۂ رازِ پادشاہی ست |
| یہ کلام الٰہی کا ایک نسخہ ہے۔ اور بادشاہی راز کا خزانہ ہے | |
| این تحفہ کہ مقصدیست اعلیٰ | وین نامہ کہ نعمتیست عظمیٰ |
| یہ تحفہ جو ایک بڑا عالی مقصد ہے اور یہ نامہ جو ایک بڑی بھاری نعمت ہے۔ | |
| آمد بدلم ز عالمِ غیب | با لطف خدائے پاک لاریب |
| بیشک خدائے پاک کے لطف سے میرے دل پر عالم غیب سے آیا ہے | |
| پیدا است درو رموزِ پنہان | اسرارِ مقطعاتِ قرآن |
| اس میں مقطعاتِ قرآن کے اسرار اور پوشیدہ بھید ظاہر ہیں | |
| مجموعِ ہمہ حقائق است این | مطبوعِ دل خلائق است این |
| تمام حقیقتوں کا یہ مجموعہ ہے۔ اور سب خلائق کا پسندیدۂ خاطر ہے | |
| گُہری ست کہ ہیچکس نہ سُفتہ | سخنی ست کہ غیر من نگفتہ |
| ایک ایسا موتی ہے جو کسی نے نہیں پرویا اور ایک ایسی بات ہے جو میرے سوا کسی نے بیان نہیں کی | |
| در روزِ ازل شدہ دلِ ما | مخصوص بہ کشفِ این معمّا |
| ازل کے دن میرا دل اس معمّے کے کھولنے کے لئے مخصوص ہوا۔ | |

بخشید خدائی مہربانم　　این دولتِ جاوداں بجانم

اور میرے خدائے مہربان نے یہ دولتِ ابدی میری رُوح کو عطا فرمائی

اے جلوہ نما بشکلِ عالم　　ظاہر بجمالِ پاکِ آدم

اے جہان کی شکل پر جلوہ کرنیوالے (خدا) اور انسان کی صورت پاک کیساتھ ظاہر

این گوہرِ گنجِ علم و عرفان　　مقبولِ جنابِ خویش گردان

یہ (رسالہ) علم اور معرفت کے خزانے کا موتی اپنی جناب میں قبول فرما

وین نورِ دو چشمِ اولیارا　　کُن باعثِ دردِ عشق مارا

اور یہ اولیا کی آنکھوں کا نور میرے لئے دردِ عشق کا باعث بنا

کردم بمطابق کلامش　　اسرارِ مقطعات نامش

میں نے اس کتاب کی کلام کے مطابق اسرار المقطعات اُس کا نام رکھا

شاہان چہ عجب گرش نوازند　　منظورِ نگاہِ خویش سازند

بادشاہان (معرفت) اگر اس کلام کو نوازیں اور منظورِ نظر فرما دیں تو کیا عجب ہے

بینند خطا گر از غلامے　　کوشند بحُسنِ اہتمامے

اور اگر اس بندہ سے خطا دیکھیں تو حُسنِ اہتمام سے اُسکی اصلاح میں کوشش کریں

سازند بلطف برمرادم　　گاہے بدعائے خیر یادم

اور کبھی رحمت سے میری حسبِ مراد مجھے دعائے خیر سے یاد فرما دیں

واللہ الموفق بالاتمام وعلیہ التوکل و بہ الاعتصام

اور خدا پورا کرنیکی توفیق بخشنے والا ہے اور اُسی پر توکل اور اُسی کیساتھ تمسک ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم والا ہے

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | ہست سراپردۂ حسن قدیم |
| --- | --- |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حسن قدیم (یعنی کمالات الٰہی) کا بادشاہی خیمہ ہے۔

یعنی اللہ تعالیٰ کے تمام کمالات ذاتی اور اسمائی و صفاتی بسم اللہ شریف میں اجمالاً و تفصیلاً موجود ہیں۔ چنانچہ سیّد العارفین سبطِ رسول ربّ العالمین سید الشہداء مقبول خالق کونین حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرآت العارفین میں فرماتے ہیں کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دو قسم پر منقسم ہے ایک قسم متعلق ذات کے ہے وہ بسم ہے اور ایک قسم متعلق صفات کے ہے وہ الرحمٰن الرحیم ہے اور جو اُن دونو کے درمیان ہے وہ جامع ہے واسطے دو قسموں کے اور مقابل اُن دونو کا اور وہ دونوں اُس میں جمع ہیں وہ اللہ ہے اور اگر تو دائرہ کھینچنا چاہے تو کھینچ اور بنا اوسکو قاب قوسین بسبب اُس خط کے جو اُس کے وسط میں گزرنیوالا ہے پس ثابت کر بسم کو داہنے قوس میں اور الرحمٰن الرحیم کو بائیں قوس میں اور اللہ کو برزخ میں اسلیئے کہ اللہ اُس ذات کا اسم ہے جو تمام اسماء اور صفات سے موصوف ہے اور وہ برزخ ہے باعتبار جامع ہونے واسطے دو قسموں کے اور وہ دائرہ یہ ہے

## دَائِرَۃُ البَسْمَلَہ

قوس ایمن

مرتبۂ اندراج

بسم

برزخ

اللہ

مرتبۂ

الرّحمٰن الرّحیم

مرتبۂ تفصیلے

قوس ایسر

| بسم کہ در اصل باسم آمدہ | رُوح الف راست چو جسم آمدہ |
|---|---|
| بسم جو اصل میں باسم ہے | الف کی رُوح کیلئے جسم کی طرح ہے |

یعنی بسم اللہ در اصل باسم اللہ تھا۔ ہمزہ لفظ اور کتابت میں کثرت استعمال کیوا سطے محذوف کیا گیا۔ پس بلسان اشارہ ذات الٰہی کا الف بسم میں اسطرح مخفی ہے جیسے روح جسم میں پوشیدہ ہوتی ہے ؎

| زانکہ الف گوہر و کانست بسم | ذات احد جان و جہانست جسم |
|---|---|
| اسلئے کہ الف گوہر اور بسم (اسکی) کان ہے | (اسیطرح) ذات حق جان اور جہان جسم ہے |

یعنی جسطرح بسم میں الف پوشیدہ ہے۔ اسیطرح جہان کے جسم میں اللہ تعالےٰ کی رُوح مخفی ہے۔ اور جیسے کہ جسم کا قیام رُوح کیساتھ ہے ایسے ہی تمام عالم کا قیام ذات حق کیساتھ ہے۔ اور جسطرح جسم رُوح سے زندہ اور اُس کے بغیر مُردہ ہے۔ اِسیطرح عالم حق سبحانہٗ کے وجود کے موجود اور اُس کے سوا عدم محض ہے۔

| نیست دریں معدن مُلک شہود | جلوہ نما چوں گہر الا وجود |
|---|---|
| عالم شہود کی کان میں موتی کیطرح وجود حق کے سوا اور کوئی جلوہ نما نہیں ہے | |

یعنی عالم میں سوائے ذات حق کے اور کوئی موجود نہیں۔ ہر ایک ذرہ میں اُسی کا نور جلوہ گر ہے۔ چنانچہ صاحب تحفہ مُرسلہ شریف فرماتے ہیں اِنَّ جَمِیْعَ الْکَائِنَاتِ حَتَّی الذَّرَّۃِ لَایَخْلُوْا عَنْ ذَالِکَ الْوُجُوْدِ یعنی تحقیق تمام کائنات یہاں تک کہ ذرہ اس وجود (ذات الٰہی) سے خالی نہیں ہے ؎

ساری ہے راز عشق ہر اک ذرہ میں مدام  گویا ہے آفتاب نمودار ابر سے

| پیش الف با چو مؤدب نشست | بر سر بسم اللہ ازاں نقش بست |
|---|---|
| الف کے آگے ب جب ادب سے بیٹھ گئی | اسلئے بسم اللہ شریف کے سر پر لکھی گئی |

ب سے حقیقت محمدیؐ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مُراد ہے جو الف (ذات الٰہی) کی نائب اور

اُس کی قائمقام ہے۔ جیسا کہ بے کو الف کے آگے مؤدب ہونے سے بسم اللہ کے سر پر جگہ ملی ہے۔
ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو تمام مراتب عُلیا حق سبحانہ کے آگے عجز و انکسار اور ادب
سے حاصل ہوئے۔ یعنی جب آپ اپنے کمالات رُوحانی حقیقی اصلی سے عنصر جسمانی خاکی سفلی
کیطرف اتر آئے۔ اور زمینِ انکسار پر چہرۂ نیاز رکھ کر حق سبحانہ کی تسبیح اور تقدیس بیان کی تو
وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ (سجدہ کر اور قریب ہو جا) کی کمند ڈال کر قُربِ اَوْ اَدْنیٰ کی سربلندی پر جا پہنچے۔
صلوٰۃ اللہ و سلامہ علیہ دائمًا ابدًا ؎

| باء کہ چو در پائے الف سر نہاد | یافتہ او شکل الف در نہاد |
|---|---|
| ب نے جب الف کے قدم میں سر رکھا۔ | تو اُسنے الف کیصورت اپنے وجود میں پائی |

یعنی حضرت انسان نے جب حقیقتِ الٰہیہ کے آگے سر جُھکایا اور اپنی ہستی کو مٹا دیا تو حقیقتِ الٰہیہ
کا اُس میں کامل طور پر ظہور ہوا۔ اور انسان کا خدا کی صورت پر پیدا ہونا ثابت ہو گیا۔ چنانچہ
حدیث قُدسی میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ (تحقیق خدا نے آدمؑ کو
اپنی صورت پر پیدا کیا) یعنی اپنی صفات کی صورت پر بلکہ اپنی ذات کے حکم پر ظاہر فرمایا۔ جیسے
اللہ حی ہے انسان بھی زندہ ہے۔ اللہ علیم ہے انسان بھی جانتا ہے۔ اللہ سمیع ہے انسان بھی سُنتا
ہے۔ اللہ بصیر ہے انسان بھی دیکھتا ہے۔ اللہ متکلم ہے انسان بھی کلام کرتا ہے۔ اللہ قدیر ہے
انسان بھی قدرت رکھتا ہے۔ اللہ مُرید ہے انسان بھی اراد ہ کرتا ہے ایسے ہی تمام صفاتِ الٰہی
ہر انسان میں بقدر لیاقت اور استعداد کے جلوہ گر ہیں۔ جیسا کہ الہاماتِ غوثیہ کی شرح میں ہے
کہ فرمایا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص موصوف ہووے ساتھ ایک صفت حق سبحانہ
کے وہ بہشتی ہے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ھَلْ بِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ (کیا میرے اندر بھی کوئی
صفت ہے یا رسولؐ اللہ) فرمایا حضرتؐ نے کُلُّھَا فِیْکَ یعنی تمام صفاتِ حق تجھ میں موجود ہیں پس
معلوم ہوا کہ انسان موصوف ہے تمام صفتوں حق سبحانہ سے ؛ آیاتِ قرآنی اور احادیث نبوی
کے علاوہ اولیاء اللہ کا ذوق اس بات پر شاہد ہے کہ انسان کامل آئینہ حق نما اور تمام اسما اور

صفات الٰہی کا مظہرِ اتم ہے اسی لیے خلیفۃ اللہ اور اشرف المخلوقات کے خطاب سے مشرف ہے۔ نیز جیسا کہ خداوند تعالیٰ کی ذات بے مثل ہے کہ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ اسیطرح ہر انسان اپنے ظاہر اور باطن میں بے مثل ہے۔ پس مصرعہ گر تجلیٔ خاص خواہی صورتِ انسان بہ بین ؛ یعنی اگر تو خاص تجلائی الٰہی چاہتا ہے تو انسان کامل کی صورت کو دیکھ کہ یہی مظہرِ خاص ذاتِ حق کا ہے ؛

| | |
|---|---|
| ظلّ الف گشت چو باء در وجود | مژدۂ فی الارض خلیفہ شنود |
| ب جب وجود میں الف کا سایہ ہو گئی | تو اِنِّی جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَہ کی خوشخبری سنی |

یعنی حضرت انسان جو ظلّ اللہ (سایۂ خدا) ہے۔ خلافتِ الٰہی کا شرف حاصل ہے جیسا کہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً (میں زمین میں اپنا خلیفہ بنانے والا ہوں) یعنی انسان کامل ؛

| | |
|---|---|
| باء چو شد از قربِ الف فیضیاب | دید بخود نقطۂ اُمّ الکتاب |
| ب نے جب الف کے قرب سے فیض حاصل کیا | تو امّ الکتاب کا نقطہ اپنے وجود میں پایا |

یعنی انسان کامل کو جب حق سبحانہٗ سے قربِ حقیقی حاصل ہوا اور وہ ذاتِ الٰہی سے واصل ہو گیا۔ تو امّ الکتاب کا نقطہ یعنی جامعیت کا مرتبہ اُسے مل گیا۔ اور اُمّ الکتاب کے نقطہ سے جامعیت کا مرتبہ مراد ہونا حدیثِ ذیل سے ثابت ہے قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ کُلُّ مَا فِی الْکُتُبِ الْمُنَزَّلَۃِ فَھُوَ فِی الْقُرْاٰنِ وَکُلُّ مَا فِی الْقُرْاٰنِ فَھُوَ فِی الْفَاتِحَۃِ وَکُلُّ مَا فِی الْفَاتِحَۃِ فَھُوَ فِی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَکُلُّ مَا فِی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَھُوَ فِی الْبَاءِ وَکُلُّ مَا فِی الْبَاءِ فَھُوَ فِی النُّقْطَۃِ الَّتِیْ تَحْتَ الْبَاءِ یعنی فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کہ جو کچھ آسمانی کتابوں میں نازل ہوا ہے وہ سب قرآن شریف میں جمع ہے اور جو قرآن شریف میں ہے وہ فاتحہ میں مجمل ہے اور جو فاتحہ میں ہے وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں درج ہے اور جو بسم اللہ میں ہے وہ باء میں مخفی ہے اور جو باء میں ہے وہ اُس نقطہ میں پوشیدہ ہے جو باء کے نیچے ہے پس یہی نقطہ ام الکتاب ہے اور جمعیت کا مقام ہے اسی لئے حضرت امیر المومنین علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں اَنَا نُقْطَۃُ بَاءِ بِسْمِ اللّٰہِ (میں بسم اللہ کی باء کا نقطہ ہوں) یعنی میں تمام علوم اور اسرارات الٰہی کا مجموعہ ہوں ؛

| آخر کل گرچہ کہ جا ساختہ [با قبا بعرچ ۱۲] | اوّل قرآن سرافراختہ [در بسم اللہ شریف ۱۲] |
|---|---|

یعنی اگرچہ ب مخرج کے اعتبار سے تمام حرفوں کے آخر ہے کیونکہ بے ہونٹوں سے نکلتی ہے جو سب مخرجوں سے آخری مخرج ہے۔ لیکن قرآن شریف کے اوّل میں سربلند ہوئی ہے اسلئے کہ بسم اللہ شریف میں باء الف کیطرح بلند لکھی جاتی ہے۔

مطلب یہ ہے کہ انسان کامل اگرچہ باعتبار ظہور سب کے آخر ہے مگر از روئے وجود تمام مراتب موجودات سے اوّل ہے جیساکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ یعنی سب سے پہلے جو چیز خدا نے پیدا کی وہ میرا نور ہے ؎

گرچہ آخر میں محمد مصطفٰے پیدا ہوئے
سب سے اوّل در اصل نورِ خدا پیدا ہوئے

| باء کہ چو عشاق ز روئی نیاز | مُردہ مثل پیش الف شد دراز [بے ہمت ۱۲] |
|---|---|
| جلوہ نما گشت بجانان پاک | بر سر ہر سورۂ قرآن پاک |

ب جب عاشقوں کیطرح نیاز سے مُردہ کی مثل الف کے آگے لیٹ گئی تو خدائے پاک کی قسم قرآن شریف کی ہر سُورت کے سر پر جلوہ گر ہوئی۔ چنانچہ ہر سورت بسم اللہ شریف کی باء سے شروع ہوتی ہے حتیٰ کہ سورۂ براوت بھی کہ باء اُس کا پہلا حرف ہے ؛

| باء چو شدہ کسر و تکسُر نُما | کرد ز حرکات بکسر اکتفا |
|---|---|
| حق بہ کرم چوں الف افراختش [بلند ۱۲] | قافلہ سالارِ صحف ساختش [صحیفہ ۱۲] |

ب نے جب انکسار اور عجز قبول کیا تو حرکات میں سے اُس نے کسر (حرکت زیر) پر کفایت کی چنانچہ باء ہمیشہ مکسور ہوا کرتی ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے کرم سے اوسکو الف کیطرح بلند فرمایا اور صحیفوں کا قافلہ سالار بنا دیا۔ چنانچہ حدیث شریف میں ہے کہ مَنْ تَوَاضَعَ لِلّٰہِ رَفَعَہُ اللّٰہُ یعنی جو اللہ کے لئے تواضع کرے اللہ اُسے بلند کرتا ہے ؛

| گرچہ کہ در باء صفتِ خاشعین [فروتنی کنندگان ۱۲] | ہست مگر ہمتِ عالیش بین |
|---|---|

اگرچہ باء میں عاجزی کرنیوالوں کی صفت موجود ہے مگر اوسکی عالی ہمت کو دیکھ

| | |
|---|---|
| گرد چو رفت او بہ مقامِ وصول | نقطۂ واحد چو موحد قبول |

جب وہ مقامِ وصول تک پہنچی یعنی الف کیساتھ متصل ہو گئی تو موحد (توحید کے قائل) کیطرح ایک نقطہ کو قبول کیا ہ

| | |
|---|---|
| باز درو صدقِ طلب می نگر | نقطۂ وحدت چو شدش جلوہ گر |
| پشت پسے نقطۂ خویش او نہاد | دادِ طلب خوب چہ مردانہ داد |

پھر اس کی سچی طلب میں نگاہ کر۔ کہ جب اس پر وحدت کا نقطہ ظاہر ہوا۔ تو اس نے اپنا نقطہ پیٹھ کے پیچھے ڈال دیا اور مردوں کی طرح طلب کی خوب داد دی۔

یعنی اگرچہ ب نے ایک نقطہ قبول کیا ہے جیسے کہ موحد ایک وجود کا قائل ہوتا ہے۔ لیکن احدیت ذات میں توحید کی گنجائش بھی نہیں ہے۔ چنانچہ عارفین نے فرمایا ہے۔ اَلتَّوحِیدُ تَرکُ التَّوحِیدِ یعنی توحید کا ترک کرنا توحید ہے۔ اسلئے ب نے اس ایک نقطہ (وحدت) کو بھی پس پشت ڈال کر احدیتِ ذات کی طلب میں مردانہ وار قدم رکھا ہ

| | |
|---|---|
| رفت چو بر فوقِ مقامِ ہمہ | گشت بہ قرآن امامِ ہمہ |

(باء) جب ہر مقام سے اوپر پہنچ گئی۔ تو قرآن شریف میں تمام حرفوں کی امام بن گئی

یعنی حقیقتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو حقیقۃ الحقائق ہے اور تمام مراتب سے بلند تر ہے۔ عالم علی میں جمیع انبیاء و مرسلین و ملائکہ مقربین کی حقیقتوں کی امام ہے بلکہ امام الائمہ اسماء و صفاتِ حق حضرت حقیقۃ الحقائق یعنی حقیقتِ احمدیہ ہے۔ علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات ہ

| | |
|---|---|
| سین بود سرِ عزیزُ الحکیم | گو شاہد انسان چو درِّ یتیم |
| سین خداوند عزیز اور حکیم کا راز ہے | اور دُرِّ یتیم انسان کا شاہد ہے |

یعنی بسم اللہ کا دوسرا حرف سین ہے۔ جو سرِ الٰہی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اور اس سے انسان کامل مراد ہے۔ چنانچہ حدیث قدسی میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اَلاِنسَانُ سِرِّی وَاَنَا سِرُّہٗ یعنی انسان میرا بھید ہے اور میں انسان کا بھید ہوں ہ

| | |
|---|---|
| آئینۂ حُسنِ الٰہی ست این | گوہرِ گنجینۂ شاہی ست این |
| (انسان) خدا کے حُسن کا آئینہ ہے۔ | اور بادشاہی خزانے کا موتی ہے۔ |

چنانچہ حدیث شریف میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اَلْاِنْسَانُ مِرْاٰۃُ الرَّحْمٰنِ (انسان اللہ تعالیٰ کا آئینہ ہے) یعنی اوسکے کمال ذاتی اور اسمائی و صفاتی کا خاص مظہر ہے۔ اور کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًّا کے خزانے کا دُرِّ یکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| شاہدی منشورِ خلافت بدست (اِنّی جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً) | آمد و بر تختِ سیادت نشست |
| ایک معشوق (انسان) خلافت کا پروانہ ہاتھ میں لئے ہُوئے سرداری کے تخت پر آکر بیٹھ گیا | |
| تاجِ لَقَدْ کَرَّمْنَا بر سرش | خلعتِ لولاک نصیبِ برش |

لَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ آدَمَ (البتہ تحقیق ہم نے اولادِ آدم کو عزت بخشی) کا تاج سر پر اور لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْکَوْنَیْنِ (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اگر آپ نہ ہوتے تو میں دونوجہان پیدا نہ کرتا) کی پوشاک پہنے ہُوئے۔

| | |
|---|---|
| گوہرِ دریائے محیطِ قدم | حضرتِ انسان بود لاجرم |
| ذاتِ الٰہی کے سمندر کا موتی | بیشک حضرت انسان کامل ہے |
| میم کہ او ہست مُراد از وجُود | در رقمش غیب و شہادت نمود |
| میم جو وُجُود سے مراد ہے | خط میں غیب اور شہادت ظاہر کرتا ہے۔ |

یعنی میم سے مُراد وُجود ہے اور وہ حقیقت جامعہ واسطے غیب اور شہادت کے ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۂ میم بود چون جہان | کنزِ مخفی نقطۂ بیضاش دان |
| میم کا دائرہ جہان کی مثل ہے | اور اُسکا سفید نقطہ کنزِ مخفی (خزانۂ پوشیدہ ہے) |

یعنی جیسے میم کے دائرہ میں سفید نقطہ موجود ہے۔ اسیطرح عالم میں کنزِ مخفی یعنی ذاتِ حق جلوہ نما ہے۔

| | |
|---|---|
| حلقۂ او مطلعِ انوارِ وست | نقطۂ او مخزنِ اسرارِ اوست |
| میم کا گھیرا انوارِ خداوندی کے ظاہر ہونے کا مقام ہے اور اس کا سفید نقطہ اسرارِ الٰہی کا خزانہ ہے۔ | |

گفت شہ حضرت عبدالکریم — رُوحِ نبیؐ پاک بود حرفِ میم

حضرت عبدالکریم جیلانی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ میم رُوحِ محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم ہے

دائرۂ میم کہ عالم بود — خلق ازان رُوحِ مکرم بود

میم کا گھیرا جس سے مراد عالم ہے وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رُوحِ مبارک سے پیدا ہُوا ہے

نقطۂ بیضاست کہ در جوفِ آن — عینِ محمدؐ بود اے نورِ جان

اور سفید نقطہ جو میم کے دائرہ میں ہے اُس سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات مُراد ہے

چنانچہ الکہف والرقیم فی شرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مصنفہ حضرت شیخ عبدالکریم جیلانی علیہ الرحمت میں ہے
واعلم ان المیمَ ہو رُوحُ محمدٍ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لانَّ المحلَ الّذی ظہر فیہ الکنزُ المخفیُ ہو العالمُ وقد ورد
فی حدیث جابرؓ ان اولَ ما خلق اللہُ روحُ محمدٍ ثم خلق العالمَ منہ رتبۃً فی الحدیث والنقطۃُ البیضاءُ التی
فی جوفِ راس المیم عینُ محمدٍ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الّذی ہو الکنزُ المخفیُ ومن ہٰہنا قلنا انہٗ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم
حقیقۃٌ جامعۃٌ للذاتِ العظیم والقرآنِ الحکیم یعنی البتہ میم سے رُوحِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہے
اس لئے کہ وہ محل کہ جس میں کنزِ مخفی ظاہر ہوُا ہے عالَم ہے اور جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث میں وارد ہے
کہ سب سے اوّل جو چیز خدا نے پیدا کی وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح ہے پھر عالم کو اُس سے پیدا
کیا اور سفید نقطہ جو میم کے سر کے دائرہ میں ہے وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات ہے جو کہ
کنزِ مخفی ہے اسلئے ہم نے کہا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حقیقت جامع ہیں واسطے ذات
عظیم اور قرآن حکیم کے۔

شاہدِ اللہ کہ از پنج حرف — جلوہ نما شد بلباسِ شگرف

اسم اللہ کا معشوق جو پانچ حرفوں کی عجیب پوشاک پہن کر ظاہر ہوا

اللہ کے لفظ کے پانچ حرف ہیں اور وہ یہ ہیں ( ا ل ل ا ہ ) یہ پانچ حروف
اسم ذات اللہ کی جامعیت اور کلیت پر شاہد ہیں۔

ہست الف شاہدِ ذاتِ احد — زانکہ یک آمد بحسابِ عدد

حساب ابجد ۱۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف احدیتِ ذات پر گواہ ہے۔ | | کیونکہ ابجد کے حساب سے الف کا ایک عدد ہے۔ | |

اور چونکہ احدیت بالذات تمام تجلیاتِ ذات سے پہلے ہے اسلیئے الف اِس اسم کے پہلے آیا ہے پس الف سے احدیتِ ذات کیطرف اشارہ ہے ؛

| | | | |
|---|---|---|---|
| لامِ نخستین ز جلالِ خداست | | لامِ دُوم بہر جمالِ خداست | |
| اسم اللہ کا پہلا لام خدا کے جلال سے ہے | | اور دوسرا لام خدا کے جمال کیواسطے ہے۔ | |

واضح ہو کہ اسم اللہ کے پہلے لام سے جلال اور دوسرے لام سے جمال اسلیئے مُراد ہے کہ جلال کی صفت جمال کی صفت سے مُقدّم ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کے اِس قول سے ثابت ہے تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ؕ یعنی بہت برکت والا ہے نام پروردگار تیرے صاحب بزرگی اور صاحب بخشش کا اور فرمایا كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ؕ یعنی جو کوئی اوپر زمین کے ہے فنا ہونے والا ہے اور باقی رہے گی ذاتِ پروردگار تیرے صاحب بزرگی اور صاحب انعام کی۔ ان ہر دو آیات میں خدا نے جلال کو اکرام سے پہلے فرمایا ہے۔ جس سے ثابت ہوا۔ کہ جلال کی صفت جمال کی صفت سے اللہ تعالیٰ کی ذات کیطرف زیادہ قریب ہے۔ اور یہ بات اللہ تعالیٰ کے اس قول کے خلاف نہیں ہے جو اُس نے فرمایا ہے کہ سَبَقَتْ رَحْمَتِي غَضَبِي (میری رحمت میرے غضب پر سبقت لیگئی ہے) اسواسطے کہ اس سے سبقت فی الظہور مُراد ہے۔ یعنی میری رحمت میرے غضب پر ظہور میں سبقت لیگئی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسمائے جلال کے مظاہر بعض موجودات ہیں اور اسمائے جمال کُل موجودات کو عام ہیں پس جمال ظہور میں سبقت لے گیا ہے اور جلال بالذات مقدم ہے۔ اسلیئے اسم اللہ کے پہلے لام سے جو الف کیساتھ ملا ہُوا ہے جلال مُراد ہے اور دوسرے لام سے جمال کیطرف اشارہ ہے فافہم ؛

| | | | |
|---|---|---|---|
| حرفِ الف کو بہ تلفّظ درست | | سوئے کمالش بخدا رہبر ست | |
| اور وہ الف جو تلفظ میں ہے اور کتابت میں نہیں۔ خدا کی قسم وہ اس کے کمال کیطرف رہنما ہے۔ | | | |

یعنی اسم اللہ کا چوتھا حرف وہ الف ہے جو لکھا نہیں جاتا لیکن پڑھنے میں آتا ہے۔ اور وہ اللہ تعالیٰ

کے کمال کا الف ہے ۔ اُس کے خط میں نہ ہونے سے اس بات کیطرف اشارہ ہے کہ اللہ تعالےٰ کا کمال ادراک میں نہیں آ سکتا۔ اور اُس کے لفظ میں ہونے سے اس طرف اشارہ ہے کہ حق سبحانہ میں کمال بالذات موجود ہے ۔

| دائرۂ ھائے ہُویت نما | ہا کہ بود آخرِ اللہ ما |
|---|---|
| کا حرف جو اسم اللہ کے آخر میں ہویت کی ہ کا دائرہ دکھانے والا ہے ۔ | |

یعنی اسم اللہ کے آخر میں حرف ہ سے حق سبحانہ کی ہویت کیطرف اشارہ ہے ۔

| مظہرِ جمعیتِ آدم بود | شاہدِ انسانِ معظم بود |
|---|---|
| اور آدم کی جامعیت کا ظاہر کرنیوالا ہے ۔ | وہ حضرت انسان کامل کا شاہد ہے |

یعنی ہُو سے انسان بزرگ کیطرف اشارہ ہے ۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ کہہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ وہ یعنی انسان اللہ ایک ہے ۔ ماخوذ از انسان کامل ۔

| نقطۂ بیضاش بود ذاتِ پاک | دائرہ اش بین ز سمک تا سماک |
|---|---|
| اس کا دائرہ مچھلی سے آسمان تک (تمام عالم) ہے اور اسکا سفید نقطہ حق سبحانہ کی ذات ہے | |

یعنی (ہ) کا دائرہ خلق ہے اور جو اس میں سفید نقطہ ہے ۔ اُس سے حق مُراد ہے ۔ اور یہ اس بات کیطرف اشارہ ہے کہ انسان کامل ظاہر میں خلق اور باطن میں حق ہے پس وہی حق ہے اور وہی خلق ہے ۔

| ذوقِ دلم گفت کہ اللہ بس | غیرِ اللہ در دو جہاں نیست کس |
|---|---|
| خدا کے سوا دونو جہان میں کوئی موجود نہیں ۔ میرے دل کے ذوق نے کہا کہ اللہ ہے اور بس | |
| جلوہ دہِ ہفت صفاتِ وجود (آئمۂ الصفات ۱۲) | اسمِ الرحمٰن شد از راہِ جُود (یعنی قدس ۱۲) |
| الرحمٰن کے اسم نے بخشش کی رہ سے اللہ کی سات صفتوں کو ظاہر فرمایا | |

یعنی حیات علم ارادہ قدرت سمع بصر کلام یہ سات صفات ذاتیہ ہیں جو کبھی ذات سے جُدا نہیں ہوتیں ۔ انہیں آئمۂ صفات کہتے ہیں دیگر تمام صفات الٰہیہ ان کے تحت میں ہیں +

| زانکہ بہ ہر حرف سرایت نماست | حرفِ الف عینِ حیاتِ خداست |
|---|---|
| اسلئے کہ وہ تمام حرفوں میں سرایت کرنیوالا ہے | الف عین خدا کی حیات ہے ۔ |

یعنی جیسا کہ اللہ تعالےٰ کی حیات ہر شے میں سرایت کئے ہوئے ہے۔ اسی طرح الف تمام حرفوں میں لفظ اور کتابت میں موجود ہے۔ کتابت میں اسطرح کہ ب ایک الف مبسوط (فراخ) ہے۔ اور ج الف معوجّ الطرفین (دونوں طرفوں سے ٹیڑھا) ہے اور د اور ر الف منحنی الوسط (درمیان سے خمیدہ ہے) اور س چار الف ہیں تین الف دندانوں کے اور ایک الف خمدار گھیرے کا۔ اسی طرح باقی حروف ہیں۔ اور لفظ میں اس طرح کہ بعض حرفوں میں الف فی نفسہٖ موجود ہے جیسے باء کہ ہجا میں باء اور الف ہے ایسے ہی تاء اور ثاء وغیرہ حروف ہیں۔ اور بعض حرفوں میں الف فی غیرہٖ موجود ہے۔ جیسے جیم کہ ہجا میں جیم یا، میم ہے اور یا ر میں الف موجود ہے۔ ایسے ہی میم اور نون وغیرہ ہیں پس الف کی حیات تمام حروف کے جسموں میں سرایت کئے ہوئے ہے۔ اسلئے الف اُس حیاتِ الٰہی کا مظہر ہے جو تمام موجودات میں ساری ہے فافہم

| راء بود از قدرتِ قادر کریم | لام بود (باعتبار کتابت ۱۲) مظہرِ علم قدیم |
|---|---|
| اور رے قادر کریم (خدا) کی قدرت سے ہے | لام علم قدیم کا مظہر ہے۔ |

یعنی لام کے قائمہ سے علم بالذات کیطرف اشارہ ہے اور اسکے گھیرے سے اللہ تعالےٰ کا وہ علم مراد ہے جو مخلوقات کیساتھ ہے۔ اور رے خدا کی قدرت کا مظہر ہے۔ اسلئے کہ قدرت کا معنی اشیا کو عدم سے وجود کیطرف ظاہر کرنا ہے اور فنا کرنا ہے۔ ایسے ہی لکھنے میں رے کا حرف باریک نوک سے ظاہر ہو کر پھر باریک ہو جاتا ہے ؎

| میم پئے (باعتبار تلفظ ۱۲) سمع شہادت بود | حاء ز پئے (باعتبار مخرج ۱۲) غیب ارادت بود |
|---|---|
| اور میم شہادت کی سمع کے لئے ہے۔ | حے ارادہ کے غیب کے واسطے ہے |

یعنی حے ارادہ کی مظہر ہے۔ اسلئے کہ اس کا مخرج انتہائے حلق ہے جو سینہ کے متصل ہے اسیطرح ارادہ بھی اللہ تعالیٰ کی ذات میں ایک پوشیدہ چیز ہے۔ اور میم سمع کا مظہر ہے اس لئے کہ

میم کے سر کا دائرہ جہاں سے شروع ہؤا ہے اُسی جگہ آکر ختم ہوتا ہے۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کا کلام بھی جہاں سے شروع ہؤا ہے وہاں ہی ختم ہوتا ہے یعنی وہ خود کلام کرتا ہے اور خود سنتا ہے ؛

| سرو چمن باز قد افراختہ | بہرِ بصر میل الف ساختہ |
| --- | --- |
| چمن کے سرو نے پھر قد بلند کیا اور بصر کے واسطے الف کی سلائی تیار کی | |

یعنی جو الف الرحمٰن کی میم پر ہے۔ وہ بصر کا مظہر ہے۔ اسلئے کہ الف کا ایک عدد ہے اور اُس سے اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی ذاتِ واحد کے سوا اور کسی کو دکھائی نہیں دیتا۔ حق سُبحانہ کا دیکھنا عین معرفت ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے عَرَفْتُ رَبِّیْ بِرَبِّیْ (میں نے اپنے خدا کو خدا کیساتھ پہچانا) پس یہ حدیث اُس بات کی مؤید ہے جو اُوپر بیان ہُوئی ہے ؛

| نون بود مظہرِ لوح و کلام | نقطۂ او ذاتِ احد والسّلام |
| --- | --- |
| نون لوحِ محفوظ اور کلام کا مظہر ہے | اور اُس کا نقطہ ذاتِ الٰہی ہے اور سلام |

یعنی نون سے لوحِ محفوظ مُراد ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ اور لوحِ محفوظ خُدا کی ایک کتاب ہے جس میں ہر شے لکھی ہُوئی ہے اور اُس کی کتاب اُسکا کلام ہے پس نوٓن خدا کے کلام کا مظہر ہے۔

اور تمام مخلوقات اللہ تعالیٰ کا کلام ہے۔ اس لئے کہ ہر شے کلماتِ حق سے ایک کلمہ ہے۔ پس نون کے دائرہ سے مخلوقات کیطرف اشارہ ہے۔ اور اُس کے نقطہ سے خدا کی ذات کیطرف اشارہ ہے۔ جو مخلوقات کی صورتوں میں ظاہر ہے والسّلام اسم اللہ اور اسم الرحمٰن کے یہ اسرارات حضرت عبد الکریم جیلانی قدس سرہٗ نے کتاب انسان کامل کے باب دوم و سوم میں مفصّل بیان فرمائے ہیں۔ ہم نے تبرّکاً بطورِ اجمال اس کتاب میں نظم کیئے ہیں۔ جو اِس سے زیادہ اُن کے بھیدوں پر مطلع ہونا چاہے وہ اُس کتاب کا مطالعہ کرے ؛

| | |
|---|---|
| اسم رحیم ست پئ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم | ختم رسل اول کل انبیا |
| اسم رحیم محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کیواسطے ہے | جو رسولوں کے ختم اور تمام نبیوں سے مقدم ہیں |
| گفت بہ قرآن خدائ حکیم | ہست نبی پاک رؤف الرحیم |

اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں فرمایا ہے بالمؤمنین رؤف الرحیم یعنی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم مومنوں پر شفقت کرنے والے اور رحیم ہیں ؛

| | |
|---|---|
| تکملۂ بسملۂ پاک اوست | ہم صفت صاحب لولاک اوست |
| اسم رحیم بسم اللہ شریف کو پورا کرنیوالا ہے | اور صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی یہی شان ہے |

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہی وجود مبارک سے عالم کائنات کا سلسلہ درجۂ کمال تک پہنچا اور آپ خاتم النبیین ہوئے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ؛

| | |
|---|---|
| شیخ الاکبر رحمہ کہ امام ہداست | گفت دریں اسم الف علم راست |
| شیخ اکبر محی الدین ابن عربیؒ جو ہدایت کے پیشوا ہیں فرماتے ہیں کہ الرحیم کا الف علم کے لئے ہے۔ | |

یعنی الرحیم کے الف سے علم الٰہی مراد ہے اسلئے کہ علم وہ پہلا تعین ہے جس کیساتھ ذات متعین ہوئی ہے جیساکہ الف پہلا تعین ہے جس کے ساتھ نقطہ متعین ہوا ہے ؛

| | |
|---|---|
| لام ارادت چو دوات قدیم | غیب نمایندۂ ذات قدیم |
| ارادے کا لام دوات قدیم کی طرح ذات الٰہی کا غیب ظاہر کرنیوالا ہے۔ | |

یعنی لام مخرج کے اعتبار سے ارادۂ الٰہی کیطرف اشارہ کرتا ہے اسلئے کہ لام تالو سے نکلتا ہے جو نظر سے پوشیدہ ہے ارادہ الٰہی ایک غیب شئے ہے جسے کوئی معلوم نہیں کرسکتا۔ اور وہ دوات قدیم ہے جس میں کتاب موجودات کے تمام حروف پوشیدہ ہیں ؛

| | |
|---|---|
| راء زپئے قدرت او نقش بست | قلم الاعلیٰ بگرفتہ بدست |
| رے نے قدرت الٰہی کو ظاہر کیا | اور قلم اعلیٰ کو ہاتھ میں پکڑا |

یعنی حرف رے سے قدرت کیطرف اشارہ ہے جس سے عالم و عالمیان عدم سے وجود میں آئے

اور وہ قلم اعلیٰ ہے جس کے ذریعہ دوات قدیم سے کائنات کے تمام حروف ظاہر ہوئے۔

| | |
|---|---|
| حا ز پئے عرش عظیم ست دلیل | شد بہ رقم وسعت کرسی نما |
| حے عرش معلےٰ کے لئے ہے اور حے لکھنے میں کرسی کی فراخی ظاہر کرتی ہے | |

یعنی حے سے عرش عظیم کیطرف اشارہ ہے اسلئے کہ حے کے آٹھ عدد ہیں اور حاملان عرش بھی آٹھ ہیں۔ یا اسلئے کہ حے انتہائے حلق سے نکلتی ہے جو تمام مخارج سے اوپر ہے ایسے ہی عرش تمام آسمانوں سے بلند ہے۔ اور حے خط میں دراز ہونے کی وجہ سے وسعت کرسی پر دلالت کرتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ہست سر میم پئے آسمان | نیمۂ زیرش زمیں را بدان |
| میم کا سر آسمان کے لئے ہے | اور اس کا تلوان حصہ زمین کیلئے ہے |

یعنی میم کے سر کا دائرہ آسمانوں کے محیط ہونے پر دلالت کرتا ہے اور میم کا الف جو نیچے کیطرف اترتا ہے زمین کی پستی پر شاہد ہے۔

| | |
|---|---|
| پاک نبیؐ شاہ جہان ست و بس | رحمت کل عالمیان ست و بس |
| پس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عالم کے بادشاہ ہیں اور تمام جہان والوں کیلئے رحمت ہیں۔ | |

یعنی جتنے کمالات اسم الرحیم میں درج ہیں۔ وہ سب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات میں موجود ہیں اسلئے کہ رحیم آپ کا اسم مبارک ہے۔ اور آپ تمام جہانوں کیواسطے رحمت ہیں وَمَا اَرْسَلْنَاکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ وصلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین۔

| | |
|---|---|
| لطف عمیم آمد و فیض عظیم (رحمت عامہ ۔ اشارہ است برحمت خاصہ ۔ برحمت خاصہ) | خاصۂ رحمان و رحیم اے کریم |
| اے بزرگ رحمت عام اور رحمت خاص اسم رحمان اور رحیم کا خاصہ ہے | |

یعنی خدا کی رحمت دو طرح کی ہے رحمت عام اور رحمت خاص رحمت عام اسم رحمان سے تعلق رکھتی ہے اور رحمت خاص اسم رحیم سے متعلق ہے۔ رحمت عام تمام عالم کو شامل ہے اور رحمت خاص صرف مومنین کیساتھ مخصوص ہے۔

لطفِ عمیم ست کہ آن جانِ جہان ‏ ‏ جلوہ نما گشت بشکلِ جہان

عام رحمت یہ ہے کہ معشوقِ حقیقی جہان کی شکل میں جلوہ فرما ہے۔

فیضِ عظیم ست کہ نورِ وجود ‏ ‏ رُخ بہ ہر آئینہ بنوعے نمود

اور خاص رحمت یہ ہے کہ نورِ وجود (حق) نے ہر آئینہ (مخلوق) میں ایک نیا چہرہ دکھایا ہے

یعنی رحمتِ رحمانیہ افاضۂ وجود معہ دیگر صفات تمام عوالم میں عام طور پر ہے اور رحمت رحیمیہ میں خصوصیۃ وجود بمراتب اشخاص شرط ہے چنانچہ حضرت امام حسین علیہ السلام اپنی کتاب مرآت العارفین میں فرماتے ہیں وَ اَمَّا الرَّحْمٰنِ فَهُوَ اِسْمٌ لِلْحَقِّ بِاِعْتِبَارِ انْبِسَاطِ الْوُجُوْدِ عَلَی الْاَعْیَانِ وَالرَّحِیْمِ. ثُمَّ لَهٗ بِاعْتِبَارِ اخْتِصَاصِهٖ مِنْ کُلِّ عَیْنٍ بِحِصَّةٍ مِّنْ حِصَصِ الْوُجُوْدِ یعنی رحمٰن حق کا اسم ہے باعتبار فراخ ہونے وجود کے اوپر اشخاص کے اور رحیم اُس کا اسم ہے باعتبار اُس کے اختصاص کے ہر ایک شخص سے ساتھ حصہ کے حصوں وجود سے ؞

رحمتِ رحمان چو در کار شد ‏ ‏ نیک و بدش جملہ خریدار شد

رحمان کی (عام) رحمت جب کام میں لگی ‏ ‏ تو نیک اور بد تمام اُس کے خریدار ہو گئے

بر سرِ این خوانِ چو مہمان شدند ‏ ‏ کافر و مومن ہمہ یکسان شدند

اس دسترخوان پر جب مہمان ہوئے ‏ ‏ تو کافر اور مومن سب برابر ہو گئے۔

اسرار الفاتحہ میں ہے ہو الرحمٰن لانہ یعم المومن والکافر جمیعاً یعنی وہ رحمان ہے اسلئے کہ اُس کی رحمت مومن و کافر سب کو عام ہے ؞

فیضِ رحیم ست پئے مومنین ‏ ‏ خاصہ پئے اُمتِ آن شاہِ دین

رحیم کی (خاص) رحمت صرف مومنوں کیواسطے ‏ ‏ خاصکر سرورِ دُنیا و دین صلعم کی امت کیلئے

رحمتِ خاص ست برائے خواص ‏ ‏ آنکہ شدند از دمِ ہستی خلاص

خاص رحمت خواص (اولیاء اللہ) کیلئے ہے ‏ ‏ جو ہستی موہومی کی قید سے آزاد ہیں۔

سخت بعید از خود و با حق قریب ‏ ‏ نیست بخود ہست بذاتِ حبیب

| | |
|---|---|
| اپنی خودی سے جدا اور خدا سے سخت قریب ہیں | اپنی ذات سے فانی اور خدا کیساتھ باقی ہیں |
| مستِ مئے جامِ وصالِ خدائی | محوِ تجلائے جمالِ خدائی |
| وصالِ الٰہی کی شراب کے مست ہیں | اور جمالِ خداوندی کے نور میں محو ہیں |
| جلوہ گہِ ذاتِ قدیم اند شان | مظہرِ رحمان و رحیم اند شان |
| وہ ذاتِ حق کے جلوے کا مقام ہیں | اور اسم رحمان و رحیم کے وہ مظہر ہیں |
| رحمتِ حق اند بر ہر خاص و عام | باد بر آن جملہ صلوٰۃ و سلام |
| ہر خاص و عام پہ وہ خدا کی رحمت ہیں | اُن تمام پر درود اور سلام ہو۔ |

## در حمد حمید حقیقی ما اعظم شانہٗ و اعزّ برہانہٗ

حمید حقیقی حق سبحانہٗ کی تعریف میں

حمدِ خدا مطلعِ دیوانِ اوست ‌ ‌ ‌ فاتحۂ مخزنِ قرآنِ اوست

خدا کی حمد دیوانِ الٰہی کا مطلع اور کلام اللہ کے خزانے کی کنجی ہے۔

یعنی قرآن مجید سورۃ الحمد سے شروع ہوا ہے۔ سب سے پہلے خدا نے خود اپنی حمد کی ہے کیونکہ وہ اپنی حمد کو دوست رکھتا ہے جیسا کہ حدیث شریف میں ہے لَا اَحَدٌ اَحَبُّ لِلْمَدْحِ مِنَ اللّٰہِ تَعَالٰی فَلِذَالِکَ مَدَحَ نَفْسَہٗ فَقَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ یعنی اللہ تعالیٰ سے زیادہ کوئی اپنی حمد کو دوست نہیں رکھتا اسی لئے خود اپنی حمد کی اور فرمایا الحمد للہ رب العالمین۔

حمدِ حقیقی ست کہ او خویش گفت ‌ ‌ ‌ از من و از عالمیان پیش گفت

حمد حقیقی وہی ہے جو اُس نے خود کی ہے اور مجھ سے اور تمام جہان والوں سے پہلے فرمائی ہے۔

امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کی خود حمد کی ہے اور اپنی کتاب کو اپنی حمد سے شروع کیا ہے اور اپنے سوا کسی کو اس بات کا اذن نہیں دیا بلکہ اس سے منع فرمایا ہے کہ وَلَا تُزَکُّوْا اَنْفُسَکُمْ یعنی اپنے نفسوں کی پاکی بیان نہ کرو پس الحمد للہ رب العالمین کا یہ معنی ہے کہ میں نے اپنی ذات کی خود حمد کی ہے پہلے اس سے کہ عالمین میں سے کوئی میری حمد کرے۔

حمدِ الٰہی کہ سزاوارِ اوست ‌ ‌ ‌ بے مددِ خلقِ جہاں کارِ اوست

خدا کی تعریف جو اُس کے لائق ہے۔ سوائے مخلوق کی مدد کے اسی کا کام ہے۔

چنانچہ حدیث قدسی میں وارد ہے کہ جب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معراج میں پردۂ عظمت و جلال کبریائی تک پہنچے تو خطاب ہوا قِفْ یَا مُحَمَّدُ فَاِنَّ اللّٰہَ یُصَلِّیْ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ٹھہر جا یہ مقام تیرے حمد و ثنا کہنے کا نہیں ہے پس تحقیق اللہ اس مقام پر خود حامد ہے اور خود

ہی محمود ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْکَ اَنْتَ کَمَا اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِکَ یعنی میں پوری نہیں کر سکتا تیری تعریف تو ایسا ہی ہے جیسا تو خود اپنی تعریف کرتا ہے بر

| | |
|---|---|
| من چہ کسم تا بسرایم سخن | در صفت پاک شہ ذوالمنن |
| میں کیا چیز ہوں کہ اُس بادشاہ صاحب احسانات کی ثنا میں کلام کروں | |
| حمد کہ از نوکِ زبان گفتن است | مُہرۂ در سلک گہر سفتن است |
| تعریف جو زبان کی نوک سے کہنی ہے موتیوں کی لڑی میں منکا پرونا ہے | |
| نیست کسی را بسرش دسترس | حامد و محمود ہمونست و بس |
| حمد الٰہی کی حد تک کسی کی رسائی نہیں۔ حامد اور محمود حقیقی وہی ہے اور بس | |

عارفین رح کا قول ہے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَیْ لَاحَامِدَ لِلّٰہِ اِلَّا اللّٰہُ یعنی الحمد للہ کا یہ معنی ہے کہ خدا کی حمد کرنیوالا سوائے خدا کے اور کوئی نہیں ہے فھو الحامد والمحمود

حمد اپنی وہ آپ کرتا ہے ؛ غیر اُس کا نہیں کوئی موجود

| | |
|---|---|
| ور بزبان تو ثنا می کند (تعریف) | اُقسِمُ بِاللّٰہِ (قسم خدا) کہ خدا می کند |
| اور اگر تیری زبان سے تعریف کرتا ہے تو خدا کی قسم وہ بھی خدا کرتا ہے | |

یعنی درحقیقت حق تعالیٰ ہی انسان کی زبان پر بولنے والا ہے۔ چنانچہ مکتوب خواجہ معین الدین اجمیری علیہ الرحمت میں ہے کہ عمرؓ پرسید یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گویا و شنوا و دانا و بینا دریں قالبِ خاکی چیست و کیست پیغامبر صلوٰۃ اللہ علیہ وآلہ اجمعین فرمود ھُوَ الْکَلِیْمُ ھُوَ السَّمِیْعُ ھُوَ الْبَصِیْرُ ترجمہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بولنے والا اور سُننے والا اور سمجھنے والا اور دیکھنے والا اس قالبِ خاکی میں کون ہے اور وہ کیا چیز ہے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ وہی اللہ آپ بولتا ہے اور آپ ہی سنتا ہے اور آپ ہی دیکھتا ہے اُس کے سوا نہ کوئی بولنے والا ہے نہ کوئی سننے والا ہے نہ کوئی دیکھنے والا ہے قال الشیخ الکبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ۔

رباعیہ

| | |
|---|---|
| ہیچ میدانی کہ چیزے چیستی وکیستی | در دلت دریاب نیکو ہستی ویا نیستی |
| آنکہ مے بیند بصیر است آنکہ مے شنود سمیع | آنکہ مے داند علیم است پس بگو تو کیستی |

| | |
|---|---|
| آنکہ اِنّا گفت ز برگِ درخت (انی انا اللہ) | حمد بگوید ز لب نیک بخت |
| جس نے طور پر، درخت کی زبان سے انا کہا | وہی نیکبخت آدمی کی زبان (اپنی) تعریف کرتا ہے |

یعنی قرآن شریف میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں ہے کہ جب وہ کوہ طور پر آگ دیکھ کر لینے کیواسطے گئے تو وادی ایمن میں ایک درخت سبز (زیتون) منور سے آواز آئی کہ اِنّی اَنَا اللہ تحقیق میں خدا ہوں۔ چنانچہ سورۃ قصص میں ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَلَمَّآ اَتٰهَا نُوْدِیَ مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَیْمَنِ فِی الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ مِنَ الشَّجَرَةِ اَنْ یّٰمُوْسٰۤی اِنِّیْۤ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ط یعنی جب آیا اُسکے پاس آواز ہوئی میدان کے داہنے کنارے سے برکت والی زمین میں اُس درخت سے کہ اے موسیٰ تحقیق میں ہوں اللہ پروردگار عالموں کا پس جب ثابت ہُوا کہ ایک درخت سے اللہ تعالیٰ نے انی انا اللہ کی آواز دی تو اگر انسان اشرف المخلوقات کی زبان سے۔ اپنی حمد کرے اور فرمادے کہ لا الہ الا انا تو کیا تعجب ہے ؎

| | | |
|---|---|---|
| روا باشد انا اللہ از درختے | ؏ | چرا نبود روا از نیک بختے |

| | |
|---|---|
| حمد ہمانست کہ بے تو بود | حامد و محمود فقط او بود |
| تعریف وہی ہے جو تیرے سوا ہو | ور حامد و محمود صرف وہ (خدا) ہو |

یعنی حمد حقیقی اس کا نام ہے کہ حمد کرنے والا محمود کی ذات میں فنا ہو جائے تاکہ حمد کی نسبت اُس ذات کیطرف صحیح ہو جس کیلئے لائق ہے اسلئے کہ اہل توحید کا قول ہے کہ اگر حامد حمد کو اپنی ذات کیطرف نسبت کرے گا تو یہ وجود مجازی کا اثبات ہوگا اور یہ موحدین کے طریق سے بہت دور ہے کیونکہ اُن کیلئے اثنینیت (یعنی دوئی۔ کا دفع کرنا جو موجب کثرت ہے اور وحدت محض کا ثابت کرنا ضروری ہے پس اہل وحدت کے نزدیک وہی حامد ہے اور وہی

محمود اسلئے فرماتے ہیں لیس فی الدار غیرہ موجود یعنی عالم میں اُس کے سوا کوئی موجود نہیں ہے ؛

**اوست کہ موجود بذاتِ خودست** — **جامعِ اسماو صفاتِ خودست**

وہی (خدا) ہے جو اپنی ذات کیساتھ موجود ہے — اور اپنے اسموں اور صفتوں کا جمع کرنیوالا ہے

محققین مشائخ صوفیہ مثل حضرت محی الدین ابن عربی و حضرت مولانا عبد الرحمٰن جامی رحمہم اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں۔ کہ اللہ تعالیٰ وجود مطلق ہے جو اپنی ذات کیساتھ قائم ہے اور باقی تمام موجودات اُس کے شیونات ہیں اور اُس کے ساتھ قائم ہیں اور درحقیقت اُس کا غیر خارج میں موجود نہیں ہے ورنہ دو وجود لازم آتے جو کہ شرکِ عظیم ہے بلکہ وجود مطلق کے مقابل میں عدم محض ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی ذات اسما اور صفات کی جامع ہے اسطرح کہ اسما اور صفات اُس کے عین ہیں نہ کہ غیر کیونکہ اُس کا غیر عدم محض ہے اور یہ امر کشفی ہے۔ استدلال کو اُس میں دخل نہیں ہے ؛

**حضرتِ خلاق و علی العظیم** — **مطلق رزاق و غفور الرحیم**

بہت پیدا کرنے والا بزرگ اور بلند ہے — بلا کسب روزی دہندہ اور بخشنے والا مہربان ہے

**عالم و علام و علیم الخبیر** — **قادر و قیوم و سمیع البصیر**

عالم اور بڑا دانا اور ظاہر و باطن کا جاننے والا — صاحب قدرت اور بہت قائم رہنے والا دیکھنے اور سننے والا

**حی و توانائے قوی المتین** — **داورِ یکتائے ہمہ عالمین**

زندہ اور توانا سخت قوت والا — اور تمام جہانوں کا حاکم یکتا ہے۔

**مبدعِ کل خالقِ ہر انس و جان** — **ہستی کنِ عالمِ کون و مکان ؛**

ہر شے بغیر مادہ کے پیدا کنندہ جن اور انسانوں کا خالق — اور تمام کائنات کا موجود کرنے والا ہے۔

**ہستیِ عالم بوجودِ ویست** — **پرتوۂ نورِ شہودِ ویست**

جہان کی ہستی اُس کے وجود کیساتھ ہے۔ — اور (یہ عالم) اُسکے نورِ شہود کا ایک پرتو ہے

**اوست باسما و نعوت و صفات** — **جلوہ نما بر صورِ ممکنات**

وہی (خدا) اپنے اسموں اور نعتوں اور صفتوں کے ساتھ مخلوقات کی صورتوں پر ظاہر ہے

چنانچہ حضرت شیخ نور الدین عبدالرحمٰن جامی قدس سرہٗ شرح رُباعیات میں فرماتے ہیں جس کا ترجمہ یہ ہے وجود حقیقی ایک ہے جو اطلاق ور ذات کی حیثیت سے تمام موجودات سے ممتاز ہے اور اسما اور صفات کی حیثیت سے اعیان موجودات کی صورتوں میں بذات خود ظاہر ہے اور یہ اعیان اُسی کے نور کے پرتوں اور ظہور کی قسموں کے آئینے ہیں تاکہ اُن میں وجود بحسب صفائی اور کدورت آئینہ کے متعین نظر آئے اور جو کثرت دکھائی دیتی ہے وہ آئینوں کی کثرت کی وجہ سے ہے اوسکی مثال محسوسات میں اسطرح ہے کہ مثلاً تو ایسی دیوار کیطرف منہ کرے جس میں آئینے لگے ہوں تو ضرور تیری صورت اُن تمام آئینوں میں ظاہر ہوگی لیکن تو اُن بہت صورتوں کو کثرت آئینوں کی وجہ سے مشاہدہ کرے گا۔ اور بے شک تو جان لے گا کہ اُن آئینوں میں تو ہی نظر آرہا ہے اور تیرے سوا اُن میں کوئی دوسرا نہیں ہے اور تو اُسی طرح اور اُسی صفت پر ہے جیسا کہ پہلے اپنے مرتبہ میں تھا پس اعیان موجودات گوناگون آئینوں کی مثل ہیں اور ذاتِ حق سبحانہٗ ایک چہرہ کی مانند اُن سب میں ظاہر ہے ؛ نیز آپ نے فرمایا

## رُباعی

درکون ومکان نیست عیان جز یک نور — ظاہر شدہ آن نور بانواع ظہور

حق نور و تنوع ظہورش عالم — توحید ہمین ست و دگر وہم و غرور

نورِ حقیقی یکے بیش نیست و آن نورِ خدا تعالیٰ منبسط و نامحدود و نامتناہی ست و عالم تجلیٔ نورِ خدا تعالیٰ ست کہ بچندین ہزار صفت تجلی کردہ است وباین صورتہا خود را ظاہر گردانیدہ۔

ترجمہ کون ومکان میں فقط ایک نُور عیان ہے اور وہ نور کئی قسموں کیساتھ ظاہر ہُوا ہے حق نور ہے اور اُس کا ظہور جہان ہے۔ توحید یہی ہے اور سوا اس کے وہم اور غرور ہے نورِ حقیقی ایک سے زائد نہیں ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کا نور بسیط اور بے حد اور بے انتہا ہے اور عالم اللہ تعالیٰ کے نُور کا تجلیٰ ہے کہ بیشمار صفتوں کے ساتھ تجلّی فرمایا اور ان صورتوں کے ساتھ اپنی ذات کو ظاہر کیا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| دو عالم چیست نقش صورت دوست | رباعی | چہ جائی نقش و صورت بلکہ خود اوست | |
| دو صد آئینہ یک روئے مقابل | | اگرچہ صد نماید لیک یک روست | |
| تو این چشمی و ابروئی کہ بینی | | یقین میدان کہ این آن چشم وابروست | |

چو خوبان مظہر روئے نگارند
در ایشان مغربی حیران ازان روست

| | | |
|---|---|---|
| ہست نمایندۂ عالم یکیست | | نیست ہمہ ہستی او بیشکیست |
| جہان کا ہست کرنے والا ایک (خدا) ہے | | سب فانی ہیں اور اُسکی ہستی میں شبہ نہیں ہے |

قولہٗ تعالےٰ کُلُّ شَیْئٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ یعنی ہرشے ہلاک ہونے والی ہے مگر اس کی ذات تفسیر قادری میں آیت مذکور کے تحت میں لکھا ہے کہ محققوں کے نزدیک ہے کہ جب موجود حقیقی کوئی نہیں مگر حق سبحانہٗ تعالیٰ تو حقیقت میں اُس کا ماسوی فانی ہے اور شرح عوارف میں مذکور ہے کہ حق تعالےٰ نے یہ نفرمایا کہ یُھْلَکُ تاکہ معلوم ہو جاوے کہ سب چیزوں کے وجود آج ہی اُس کے وجود میں فنا ہیں اور مشاہدہ اس حال کا محجوبوں کیواسطے کل قیامت پر حوالہ ہے بلکہ صاحب کتاب انسان کامل اس آیت شریف کی حقیقت یوں تحریر فرماتے ہیں کہ ہرشئے ہلاک ہونے والی ہے مگر اُسکی ذات یعنی اُس شئے کی ذات اور وہ احدیت حق ہے فقط ؛

| | | |
|---|---|---|
| خالق دو عالم ز سمک تا سما | | ہست بر آن ہستی مطلق گوا |
| دو جہان کی مخلوق زمین سے آسمان تک | | اُس ہستی مطلق پر گواہ ہے |

یعنی ہرشئے اس بات پر شاہد ہے کہ وہ ہستی مطلق کیساتھ قائم ہے اسلئے کہ بغیر وجود کے کوئی شئے موجود نہیں ہوسکتی اور وجود محض اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اور اُس کے سوا عدم محض ہے پس ہرشئے اپنے موجود ہونے سے ہستی مطلق پر گواہ ہے ؎

فَفِیْ کُلِّ شَیْئٍ لَہٗ آیَۃٌ ؛ تَدُلُّ عَلٰی اَنَّہٗ وَاحِدٌ
ہرشئے میں اُس کیلئے نشانی ہے جو دلالت کرتی ہے کہ وہ ایک ہے

| جلوہ دِہ شاہد وشہوداوست | در دلِ ہر ذرہ چو موجوداوست |
|---|---|
| تو شاہد اور شہود میں وہی جلوہ نما ہے | جب کہ وہی ہر ذرہ میں موجود ہے |

یعنی صاحب تحفہ مرسلہ شریف فرماتے ہیں اِنَّ جَمِیْعَ الْکَائِنَاتِ حَتَّی الذَّرَّۃِ لَا تَخْلُوْا عَنْ ذٰلِکَ الْوُجُوْدِ یعنی تمام کائنات حتیٰ کہ ذرہ بھی اس وجود سے خالی نہیں ہے۔ پس جب اُس کے سوا کوئی موجود ہی نہیں تو وہی شاہد ہے اور وہی مشہود ہے۔

شعر

| شاہد بھی خود وہی ہے مشہود بھی وہی ہے | آئی نظر حقیقت آئینہ میں جو دیکھا |
|---|---|
| دُرِّ کلام شَہِدَ اللّٰہُ سفت (شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۱۲) | (محبوب حقیقی) شاہدِ ما چون بہ نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) راز گفت |
| تو شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ کا موتی پرویا | ہمارے محبوب حقیقی نے جب رسول علیہ السلام سے راز کہا |

یعنی اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں اپنی شہادت آپ دی ہے کہ فرمایا شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ یعنی اللہ شہادت دیتا ہے کہ اُس کے سوا کوئی موجود نہیں ہے فہوالشاہد والمشہود پس وہ خود شاہد ہے اور خود مشہود ہے ؎

| حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں | اصلِ شہود و شاہد و مشہود ایک ہے |
|---|---|
| ہم بزبانِ تو شہادت دھد (تو شہادت ۱۲) | باز چو توفیق (تو فیق ۱۲) عبادت دھد |
| تو خود تیری زبان سے شہادت دیتا ہے | پھر جب عبادت کی توفیق عطا کرتا ہے۔ |

یعنی جب تو اَشْہَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہتا ہے تو توفیق الٰہی اور اُس کی ہستی سے کہتا ہے نہ کہ اپنی ہستی اور طاقت سے پس درحقیقت وہی تیری زبان سے کلمۂ شہادت پڑھتا ہے۔

| غیر خدا نیست کہ گوید خدا | زانست کہ فرمود شہِ اصفیا |
|---|---|

اسی لئے صوفیوں کے بادشاہ شبلی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہر ما قال احد اللہ سوی اللہ یعنی اللہ کے سوا کوئی اللہ کہنے والا نہیں ہے

| خود زپے خویش گواہ ست و بس | بلکہ چو موجود الٰہ ست و بس |
|---|---|
| تو وہ اپنے لئے گواہ ہے اور بس | بلکہ جب خدا کے سوا اور کوئی موجود نہیں |

فرمایا وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیدًا اللہ گواہ کافی ہے ۔ آفتاب آمد دلیلِ آفتاب ٭

| | |
|---|---|
| پاک خدای کہ بیک حرفِ کُن | ساخت کتابِ دو جہان بے سخن |
| وہ پاک خدا جس نے ایک حرفِ کُن سے | بیشک دو جہان کی کتاب تیار کی |

یعنی کُنتُ کَنزاً مَخفِیاً میں جو کُنہِ کمالِ الٰہی کا کاف پوشیدہ تھا وہ کافِ کُن کے ذریعہ سے کتابِ کائنات میں آکر ظاہر ہو گیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے کمالِ قدرت سے ایک حرفِ کُن کیساتھ کتابِ دو جہان کو پیدا کیا ہے

| | |
|---|---|
| بنزدِ آنکہ جانش در تجلی ست ٭ | ہمہ عالم کتابِ حق تعالیٰ ست |
| عالمِ خلق آمدہ الفاظِ او | عالمِ امرست (ملکوت) معانی درو |
| عالمِ خلق (ناسوت) اُس کتاب کے الفاظ ہیں | اور عالمِ امر (ملکوت) اُس کے معانی ہیں |

یعنی ہر کتاب میں لفظ اور معنے ہوتے ہیں اسیطرح کتابِ موجودات میں عالمِ خلق یعنی عالمِ ملک اور عالمِ اجسام اور عالمِ حس اور عالمِ شہادت کے اقسام افلاک اور کواکب اور عناصر اور موالید وغیرہ الفاظ کی طرح ہیں اور عالمِ امر یعنی عالمِ ملکوت کے انواع عقول اور ارواح اور نفوس اور ملائکہ وغیرہ بمنزلہ معانی کے ہیں ٭

| | |
|---|---|
| جلوہ چو بر صورتِ قرآن کرد | فاتحہ اش حضرتِ انسان کرد |
| جب خدا نے قرآن (جہان) کی صورت پر جلوہ کیا | تو اُس کا فاتحہ حضرتِ انسان کو بنایا |

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے احدیت ذات کی دوات سے نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی قلم کیساتھ عالم کی کتاب میں حقائقِ الٰہیہ اور کونیہ کے حروف و کلمات کو لکھا تو اُس کا فاتحہ حضرتِ انسان کامل کو ٹھہرایا۔ پس جیساکہ فاتحہ اُم القرآن ہے اسی طرح حضرتِ انسان سارے جہان کی اصل ہے اور جیساکہ قرآن کے تمام مفصلات فاتحہ میں مجمل ہیں اسی طرح عالم کی کل تفصیلات حضرتِ انسان میں درج ہیں ٭

| | |
|---|---|
| اے نسخۂ نامۂ الٰہی کہ توئی | وے آئینۂ جمالِ شاہی کہ توئی |
| بیرون ز تو نیست ہرچہ در عالم ہست | از خود بطلب ہر آنچہ خواہی کہ توئی |

چنانچہ حضرت شیخ نورالدین عبدالرحمن جامی قدس سرہٗ شرح رباعیات میں فرماتے ہیں۔ جس کا ترجمہ یہ ہے وجود حقیقی ایک ہے جو اطلاق در ذات کی حیثیت سے تمام موجودات سے ممتاز ہے اور اسما اور صفات کی حیثیت سے اعیان موجودات کی صورتوں میں بذات خود ظاہر ہے اور یہ اعیان اُسی کے نور کے پرتوں اور ظہور کی قسموں کے آئینے ہیں تاکہ اُن میں وجود بحسب صفائی اور کدورت آئینہ کے متعین نظر آئے اور جو کثرت دکھائی دیتی ہے وہ آئینوں کی کثرت کی وجہ سے ہے اوسکی مثال محسوسات میں اسطرح ہے کہ مثلاً تو ایسی دیوار کیطرف منہ کرے جس میں آئینے لگے ہوں تو ضرور تیری صورت اُن تمام آئینوں میں ظاہر ہوگی لیکن تو اُن بہت صورتوں کو کثرت آئینوں کی وجہ سے مشاہدہ کرے گا۔ اور بے شک تو جان لے گا کہ اُن آئینوں میں تو ہی نظر آرہا ہے اور تیرے سوا اُن میں کوئی دوسرا نہیں ہے اور تو اُسی طرح اور اُسی صفت پر ہے جیسا کہ پہلے اپنے مرتبہ میں تھا بس اعیان موجودات گوناگون آئینوں کی مثل ہیں اور ذاتِ حق سبحانہٗ ایک چہرہ کی مانند اُن سب میں ظاہر ہے ؛ نیز آپ نے فرمایا

رُباعی

| | |
|---|---|
| درکون ومکان نیست عیان جز یک نور | ظاہر شدہ آن نور بانواع ظہور |
| حق نور وتنوع ظہورش عالم | توحید ہمین ست دگر وہم وغرور |

نور حقیقی یکے بیش نیست وآن نورِ خدا یتعالیٰ منبسط و نامحدود و نامتناہی ست و عالم تجلیٔ نورِ خدای تعالیٰ ست کہ بچندین ہزار صفت تجلی کردہ است وبایں صورتہا خود را ظاہر گردانیدہ۔

ترجمہ کون ومکان میں فقط ایک نور عیان ہے اور وہ نور کئی قسموں کیساتھ ظاہر ہوا ہے حق نور ہے اور اُس کا ظہور جہان ہے۔ توحید یہی ہے اور سوا اس کے وہم اور غرور ہے نورِ حقیقی ایک ہے زائد نہیں ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کا دربسیط اور بعید اور بے انتہا ہے اور عالم اللہ تعالیٰ کے نور کا تجلی ہے کہ بیشمار صفتوں کے ساتھ تجلی فرمایا اور ان صورتوں کے ساتھ اپنی ذات کو ظاہر کیا۔

| | | |
|---|---|---|
| دو عالم چیست نقش صورت دوست | غزل | چہ جای نقش و صورت بلکہ خود اوست |
| دو صد آئینہ یک روئے مقابل | | اگرچہ صد نماید لیک یک روست |
| تو این چشمی و ابروئی کہ بینی | | یقین میدان کہ این آن چشم و ابروست |

چو خوبان مظہر روئے نگارند
در ایشان مغربی حیران ازان روست

| | |
|---|---|
| ہست نماینده عالم یکیست | نیست ہمہ ہستی او بیشکی ست |
| جہان کا ہست کرنے والا ایک (خدا) ہے | سب فانی ہیں اور اُسکی ہستی میں شبہ نہیں ہے |

قولہ تعالے كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ یعنی ہر شے ہلاک ہونے والی ہے مگر اس کی ذات تفسیر قادری میں آیت مذکور کے تحت میں لکھا ہے کہ محققوں کے نزدیک ہے کہ جب موجود حقیقی کوئی نہیں مگر حق سبحانہٗ تعالیٰ تو حقیقت میں اُس کا ماسوی فانی ہے اور شرح عوارف میں مذکور ہے کہ حق تعالے نے یہ نہ فرمایا کہ یہلک تاکہ معلوم ہو جاوے کہ سب چیزوں کے وجود آج ہی اُس کے وجود میں فنا ہیں اور مشاہدہ اس حال کا محجوبوں کیواسطے کل قیامت پر حوالہ ہے بلکہ صاحب کتاب انسان کامل اس آیت شریف کی حقیقت یوں تحریر فرماتے ہیں کہ ہر شئے ہلاک ہونے والی ہے مگر اُسکی ذات یعنی اُس شئے کی ذات اور وہ احدیت حق ہے فقط

| | |
|---|---|
| خالق دو عالم ز سمک تا سما | ہست بر آن ہستی مطلق گوا |
| دو جہان کی مخلوق زمین سے آسمان تک | اُس ہستی مطلق پر گواہ ہے |

یعنی ہر شئے اس بات پر شاہد ہے کہ وہ ہستی مطلق کیساتھ قائم ہے اسلئے کہ بغیر وجود کے کوئی شئے موجود نہیں ہو سکتی اور وجود محض اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اور اُس کے سوا عدم محض ہے پس ہر شئے اپنے موجود ہونے سے ہستی مطلق پر گواہ ہے ؎

ففی کُلِّ شئٍ لہٗ آیۃٌ ؛ تدلُّ علی انّہٗ واحدٌ
ہر شئے میں اُس کیلئے نشانی ہے جو دلالت کرتی ہے کہ وہ ایک ہے

| | |
|---|---|
| در دل ہر ذرہ چو موجود اوست | جلوہ دہ شاہد و مشہود اوست |
| جب کہ وہی ہر ذرہ میں موجود ہے | تو شاہد اور مشہود میں وہی جلوہ نما ہے |

یعنی صاحب تحفۂ مرسلہ شریف فرماتے ہیں اِنَّ جَمِیْعَ الْکَائِنَاتِ حَتَّی الذَّرَّۃِ لَا تَخْلُوْا عَنْ ذٰلِکَ الْوُجُوْدِ یعنی تمام کائنات حتیٰ کہ ذرہ بھی اس وجود سے خالی نہیں ہے۔ پس جب اُس کے سوا کوئی موجود ہی نہیں تو وہی شاہد ہے اور وہی مشہود ہے ؎

شعر

| | |
|---|---|
| آئی نظر حقیقت آئینہ مین جو دیکھا | شاہد بھی خود وہی ہے مشہود بھی وہی ہے |
| شاہد ما چون بہ نبی راز گفت | دُرِّ کلام شَہِدَ اللّٰہ سفت |
| ہمارے محبوب حقیقی نے جب رسول علیہ السلام سے راز کہا | تو شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ کا موتی پرو دیا |

یعنی اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں اپنی شہادت آپ دی ہے کہ فرمایا شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ یعنی اللہ شہادت دیتا ہے کہ اُس کے سوا کوئی موجود نہیں ہے فہو الشاہد والمشہود پس وہ خود شاہد ہے اور خود مشہود ہے ؎

| | |
|---|---|
| اصل شہود و شاہد و مشہود ایک ہے | حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں |
| باز چو توفیق عبادت دہد | ہم بزبانِ تو شہادت دہد |
| پھر جب عبادت کی توفیق عطا کرتا ہے۔ | تو خود تیری زبان سے شہادت دیتا ہے |

یعنی جب تو اَشْہَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہتا ہے تو توفیق الٰہی اور اُس کی ہستی سے کہتا ہے نہ کہ اپنی ہستی اور طاقت سے پس درحقیقت وہی تیری زبان سے کلمۂ شہادت پڑھتا ہے۔

| | |
|---|---|
| زانست کہ فرمود شہِ اصفیا | غیرِ خدا نیست کہ گوید خدا |

اسی لئے صوفیوں کے بادشاہ شبلی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے قال احدٌ اللہ سوی اللہ یعنی اللہ کے سوا کوئی اللہ کہنے والا نہیں ہے

| | |
|---|---|
| بلکہ چو موجود اِلٰہ ست و بس | خود زپے خویش گواہ ست و بس |
| بلکہ جب خدا کے سوا اور کوئی موجود نہیں | تو وہ اپنے لئے گواہ ہے اور بس |

فرمایا وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیۡدًا ط اللہ گواہ کافی ہے سہ آفتاب آمد دلیلِ آفتاب ؛

پاک خدای کہ بیک حرفِ کُن ‌ ساخت کتابِ دوجہان بے سخن

وہ پاک خدا ہے جس نے ایک حرفِ کُن سے ‌ بیشک دو جہان کی کتاب تیار کی

یعنی کُنۡتُ کَنۡزًا مَخۡفِیًا میں جو کُنہہ کمالِ الٰہی کا کاف پوشیدہ تھا وہ کافِ کُن کے ذریعہ سے کتابِ کائنات میں آکر ظاہر ہو گیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے کمالِ قدرت سے ایک حرف کُن کیساتھ کتابِ دوجہان کو پیدا کیا ہے

بنزدِ آنکہ جانش در تجلّی ست ؛ ہمہ عالم کتابِ حق تعالیٰ ست

عالمِ خلق آمدہ الفاظِ او ‌ عالمِ امر ست معانی درو

عالمِ خلق (ناسوت) اُس کتاب کے الفاظ ہیں ‌ اور عالمِ امر (ملکوت) اُس کے معانی ہیں

یعنی ہر کتاب میں لفظ اور معنے ہوتے ہیں اسیطرح کتاب موجودات میں عالمِ خلق یعنی عالمِ ملک اور عالمِ اجسام اور عالمِ حس اور عالمِ شہادت کے اقسام افلاک اور کواکب اور عناصر اور موالید وغیرہ الفاظ کی طرح ہیں اور عالمِ امر یعنی عالمِ ملکوت کے انواعِ عقول اور ارواح اور نفوس اور ملائکہ وغیرہ بمنزلہ معانی کے ہیں ؛

جلوہ چو بر صورتِ قرآن کرد ‌ فاتحہ اش حضرتِ انسان کرد

جب خدا نے قرآن (جہان) کی صورت پر جلوہ کیا ‌ تو اُس کا فاتحہ حضرت انسان کو بنایا

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے احدیت ذات کی دوات سے نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی قلم کیساتھ عالم کی کتاب میں حقائقِ الٰہیہ اور کونیہ کے حروف و کلمات کو لکھا تو اُس کا فاتحہ حضرت انسان کامل کو ٹھہرایا۔ پس جیسا کہ فاتحہ اُم القرآن ہے اسی طرح حضرت انسان سارے جہان کی اصل ہے اور جیسا کہ قرآن کے تمام مفصلات فاتحہ میں مجمل ہیں اسی طرح عالم کی کل تفصیلات حضرت انسان میں درج ہیں ؛

اے نسخۂ نامۂ الٰہی کہ توئی ‌ اے آئینۂ جمالِ شاہی کہ توئی

بیرون ز تو نیست ہرچہ در عالم ہست ‌ از خود بطلب ہر آنچہ خواہی کہ توئی

| ساخت دلش نقطۂ اُمّ الکتاب | کرد رخش رشک مہ و آفتاب |
| --- | --- |
| اور اُسکے دل کو اُمّ الکتاب کا نقطہ ٹھہرایا | انسان کے چہرہ کو چاند اور سورج کا رشک بنایا |

یعنی انسان کو نہایت خوب انداز سے پیدا کیا جیسا کہ فرمایا لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم اور اُسکے دل کو اُمّ الکتاب کا نقطہ بنایا یعنی تمام عالم کا اصل قرار دیا۔

| گوہر دل در صدفِ تن نہاد | او چو گلِ خویش بگلشن نہاد |
| --- | --- |
| خدا نے جب اپنا پھول (انسان) باغ (جہان) میں رکھا تو دل کا موتی تن کی سیپی میں ڈالا | |

یعنی دل ایک ایسا گوہر ہے جو خدا نے انسان ہی کو عطا فرمایا ہے۔

قطرۂ دل را یکے گوہر فتاد ٭ کان بگردوں نہاد و دریا بانداد

| نورِ دل از معرفتِ ذاتِ پاک | داد باین آدمیِ مشتِ خاک |
| --- | --- |
| اِس آدمی خاک کی مٹھی کو اپنی ذاتِ پاک کی معرفت سے دل کا نور عطا فرمایا | |

انسانِ کامل کا دل معرفتِ الٰہی کا خزانہ ہے لیکن عوام کالانعام غفلت اور وہم کی وجہ سے اس خزانہ سے محروم ہیں۔ اسلیئے ذکر الٰہی سے دل کی صفائی کرنے کا حکم ہے تاکہ دل میں نورِ معرفت کا آفتاب چمکنے لگے۔

اگر چاہے تو وہاں تک رسائی ٭ صفائی کر صفائی کر صفائی

| جلوہ گہِ نورِ تجلّائے اوست | قلب یکی عرشِ معلّائے اوست |
| --- | --- |
| اور اُس کے نور کے تجلّی کا مقام ہے | دل اللہ تعالیٰ کا عرش عظیم ہے |

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں قُلُوبُ المُؤمِنِینَ عَرشُ اللہِ تَعَالیٰ یعنی مومنوں کا دل اللہ تعالیٰ کا عرش ہے اور عرش ذاتِ الٰہی کا جلوہ گاہ ہے پس انسان کامل کا دل جلوۂ نورِ الٰہی کا مقام ہے چنانکہ مولانا روم علیہ الرحمت فرماتے ہیں مثنوی

| کعبہ بنگاہِ خلیل آذرست | دل گذر گاہِ جلیل اکبرست |
| --- | --- |
| از ہزاران کعبہ یک دل بہترست | دل بدست آور کہ حج اکبرست |

| | |
|---|---|
| دل کہ دردِ عشق بود جلوہ گر | پاک بود پاک بود پاک تر |
| ایسا دل جس میں خدا کی محبت ہے | وہ پاک ہے پاک ہے اور بہت پاک ہے |

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں اَلْعِشْقُ نَارٌ یُحْرِقُ مَاسِوَی اللہِ یعنی عشق ایک آگ ہے جو خدا کے سوا ہر شے کو جلا دیتی ہے۔ پس جس دل میں عشق الٰہی کی آگ ہے وہ طبیعت نفسانی سے بالکل پاک اور صاف ہے ؎

ہر کرا جامہ زعشقی چاک شد ✤ او ز حرص و عیب کلی پاک شد

| | |
|---|---|
| انفس و آفاق پُر از نورِ اوست | جملۂ ذراتِ جہان طورِ اوست |
| عالم ملکوت اور ملک اُسکے نور سے بالا مال ہیں | اور جہان کے تمام ذرے اُس کیلئے طور ہیں |

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے سَنُرِیْهِمْ اٰیٰتِنَا فِی الْاٰفَاقِ وَفِیْ اَنْفُسِهِمْ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ط یعنی جلدی دکھائیں گے ہم اُن کو نشانیاں اپنی بیچ جہان کے اور بیچ اُن کے نفسوں کے یہاں تک کہ ظاہر ہو گا واسطے اُن کے یہ کہ وہ حق ہے۔ پس آفاق یعنی عالم کبیر جہان اور انفس یعنی عالم صغیر ذاتِ انسان میں حق ہی ظاہر ہے اور تمام ذراتِ عالم میں اسی کا نور جلوہ گر ہے ؎

موسیٰ کو طور پر ہی تجلی ہوا مگر ✤ عارف کی چشم جان میں ہر اک ذرہ طور ہے

| | |
|---|---|
| اہل نظر دیدہ چو شمس و قمر | عکس جمالش بہ ہر آئینہ در |
| آنکھوں والے (عارف) سورج اور چاند کیطرح اُس کے جمال کے عکس کو ہر آئینہ میں دیکھتے ہیں | |

یعنی اہل بصیرت کی نظر میں ہر شے جمال الٰہی کا آئینہ ہے اس لئے تمام چیزوں میں اللہ تعالیٰ کے نور کا مشاہدہ کرتے ہیں۔

رُباعی

| | |
|---|---|
| ہر دل کہ بباغ جان تماشا بیند | در آئینہ اسم مسمّیٰ بیند |
| در ہر چہ نظر کند ز ذراتِ دو کون | خورشید جمال حق تعالیٰ بیند |

ترجمہ جو دل جان کے باغ میں تماشا دیکھتا ہے وہ اسم کے آئینہ میں مسمّیٰ کو دیکھتا ہے اور

دو جہان کے ذرّوں سے جسمیں نظر کرتا ہے حق تعالیٰ کے جمال کا سورج دیکھتا ہے۔

| سوختہ و ساختہ گلزارِ عشق | سینۂ عشاق خود از نارِ عشق |
| --- | --- |
| اپنے عاشقوں کا سینہ محبت کی آگ سے جلا کر عشق کا گلزار بنایا ہے۔ | |

اے دوست عشق ایک آگ ہے جو عاشقانِ الٰہی کے سینوں میں بھڑکتی ہے اور اغیار کو جلا دیتی ہے یہاں تک کہ محبوبِ حقیقی کے سوا کچھ باقی نہیں چھوڑتی چنانچہ مولانا روم علیہ الرحمت مثنوی شریف میں فرماتے ہیں ؎

عشق آن شعلہ ست کو چوں برفروخت ❊ ہرچہ جز معشوق باقی جملہ سوخت

یعنی عشق وہ آگ ہے کہ جب بھڑکتی ہے۔ تو معشوق کے سوا باقی ہر شے کو جلا دیتی ہے پس جب ہجر اور فراق کے بعد قرب اور وصال کی نوبت آتی ہے تو عشق اور محبت کی آگ گلزار بن جاتی ہے۔ جیساکہ ابراہیم علیہ السلام پر نمرود کی آگ گلزار ہو گئی تھی ؎

عشق کی آتش نہ ہو گلزار کیوں عشاق پر ❊ جب خلیل اللہ پہ گلشن آتشِ نمرود ہو

یعنی نمرود کی جلائی ہوئی آگ میں باغ ہونے کی صلاحیت تھی اگر عاشقانِ الٰہی کے دلوں میں خدا کی بھڑکائی ہوئی آتشِ محبت سے وصالِ حق کی گلزار پیدا ہو تو کیا عجب ہے ❊

| راحتِ دلہا زکشادِ ویست | زندگیٔ روح بیادِ ویست |
| --- | --- |
| اور دلوں کی راحت اسکی کشائش سے ہے | روح کی زندگی اُس (خدا) کی یاد میں ہے |

یعنی جیساکہ تن روح سے زندہ ہے اسیطرح روح کی زندگی یادِ الٰہی سے ہے اور اُس کے بغیر روح مُردہ ہے پس چاہیئے کہ دل اور جان سے ہرگز خدا کی یاد نہ کی جائے کسی نے کیا عمدہ کہا ہے ؎

جبھی جسدن سے آکر خانۂ دل میں نہیں نکلی ❊ کسی پردہ نشیں کی یاد میں پردہ نشیں نکلی

| پیشتر از خلق عنایاتِ اوست | ماہمہ محتاج وغنی ذاتِ اوست |
| --- | --- |
| اور اُس کی عنایتیں وجودِ خلق کے پہلے ہیں | ہم سب محتاج ہیں اور اُسکی ذات غنی ہے |

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاللّٰہُ الْغَنِیُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَاءُ یعنی اللہ تعالیٰ غنی ہے اور تم سب فقیر ہو اور فرمایا

یا اَیُّھَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَی اللّٰہِ یعنی اے ایمان والو تم خدا کیطرف محتاج ہو جو آہر غیبی میں ہے کہ حضرت خواجہ عبید اللہ احرار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب خدا نے علم قدیم سے جانا کہ آدمی بشریت کی اقتضا سے روٹی اور پانی اور اسباب دنیوی کا محتاج ہو گا تو اسلیئے اپنے جمال قیومی کو مظاہر اشیاء سے ظاہر فرمایا تا کہ آدمی جس چیز کا محتاج ہو در حقیقت خدا ہی کا محتاج ہو۔ سبحان اللہ ۵

ما نبودیم و تقاضا ما نبود ۔ لطفِ تو ناگفتۂ ما را شنود

| | |
|---|---|
| بود عطا بخش و نبودیم ما | چوں بگذارد چو نمودیم ما |
| وہ عطا کرنیوالا تھا حالانکہ ہم موجود نہ تھے | (اب) کیوں چھوڑتا ہے جب ہم ظاہر ہیں |
| جز بخدا نیست چو فریاد رس | زان بدرش روی دل آریم و بس |
| جب خدا کے سوا کوئی فریاد رس نہیں ہے | اسلیئے ہم دل کا منہ اسی کے دروازہ کیطرف کیئے ہیں |

# مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

## جل جلالہٗ و عم نوالہٗ

| | |
|---|---|
| بار خدایا بہ طفیل رسول صلی اللہ علیہ وسلم | راہ نمائیم بمقام وصول |
| الٰہی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل | مجھے اپنے وصال کا رستہ دکھا |
| از شر شیطان خلاصیم بخش | رحم کن و جملہ معاصیم بخش |
| شیطان کے شر سے مجھ کو رہائی دے | رحم کر اور میرے سارے گناہ بخش دے |
| لطف و کرم بر من درویش کن | تاج سرم معرفت خویش کن |
| میں مسکین پر لطف اور مہربانی فرما | اور اپنی معرفت کا تاج میرے سر پر رکھ |
| لذت عشق تو بجانم رسان | چاشنئ ذوق محبت چشان |
| اپنے عشق کی لذت میری جان میں پہنچا | اور محبت کے ذوق کی چاشنی چکھا |
| ساز دلم زندہ ز انوارِ خویش | زندگیم بخش بہ دیدارِ خویش |

میرے دل کو اپنے نور سے زندہ کر

اور اپنے دیدار کیساتھ مجھے زندگی عطا فرما

دُور مینداز طفیل حبیبﷺ

دولتِ دیدار کنم در نصیب

اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل دُور نہ کر

اور دیدار کی دولت میرے نصیب کر

این دل غمگینِ مرا شاد کُن

خانہ خراب ست تو آباد کُن

میرے غمناک دل کو خوش کر

یہ اُجڑا ہؤا گھر ہے اس کو آباد فرما

در دلِ من محض خیالِ تو باد

مستِ مئِ پاکِ جمالِ تو باد

میرے دل میں صرف تیرا ہی خیال رہے

اور تیرے جمال کے پاک شراب سے مست ہو

دردِ دلم بخش کہ درمانِ ماست

قاصدِ پنہانئِ جانانِ ماست

مجھے دردِ دل عطا کر کہ یہ ہمارا دوا ہے

اور ہمارے دوست کا پنہانی قاصد ہے

غیرِ خود از چشمِ دلم دُور کُن

ظلمتِ ہستی مرا نور کُن

میرے دل کی آنکھ سے غیر کو دُور ہٹا

اور میری ہستی کے اندھیرے کو نور بناؤ

محو کن از لوحِ دلم حرفِ من

کز تو اَنَا اللہُ زنم بے سخن

انا اللہ لا الٰہ الا انا

میرے دل کی تختی سے مَیں کا حرف مٹادے

کہ تجھ سے اِنی انا اللہ بے شبہ کہوں

آتشِ عشقِ تو بجانم فروز

بمعنی تو

خار و خسِ ما و توئی را بسوز

اپنی محبت کی آگ میری جان میں بھڑکا

اور ہستی موہومی کی مائی و توئی کو جلادے

تا کہ نہ من مانم و نی نامِ من

پُر شود از بادۂ تو جامِ من

تا کہ نہ میں رہوں اور نہ میرا نام رہے

اور تیری شراب سے میرا پیالہ پُر ہو جاوے

جرعۂ مے ریز بکامِ غلام

بہرِ نبی پاک علیہ السلام

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اس غلام کو شراب (توحید) کا ایک گھونٹ عطا فرما

## در نعت سید المرسلین و خاتم النبیین محمد مصطفٰی ما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سید المرسلین و خاتم النبیین کی نعت میں جن کے حق میں خدا فرماتا ہے کہ ہم نے تجھ کو دو جہان کیواسطے خاص رحمت بنا کر بھیجا ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| ختم رسل خاتم کل انبیاست | پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ حبیب خداست |
|---|---|
| رسولوں کی مہر اور نبیوں کے ختم کرنیوالے ہیں | پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو خدا کے محبوب ہیں |

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم محبوب خدا ہیں چنانچہ ترمذی شریف میں یہ حدیث موجود ہے کہ انا حبیب اللہ یعنی میں خدا کا حبیب ہوں اور حضرت ابن عربی رضی اللہ عنہ شجرۃ الکون میں فرماتے ہیں کہ معراج میں خدائی تعالی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغیر حجاب کلام کرتے ہوئے آپ کو یا محمد یا حبیبی کے خطاب سے بلاتا تھا۔ اور آپ کی ذات قدسی صفات پہ نبوت اور رسالت کا خاتمہ ہوا جیسا کہ اللہ تعالی آپ کے شان میں فرماتا ہے ولٰکن رسول اللہ وخاتم النبیین ط یعنی آپ خدا کے رسول اور نبیوں کے ختم کرنیوالے ہیں اور خود فرمایا لانبی بعدی یعنی میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے ؎

سید الکونین ختم المرسلین ✤ آخر آمد بود فخر الاولین

| خواجہ کونین و شفیع جہان | سرور دارین و شہ کن فکان |
|---|---|
| (آپ) دنیا اور آخرت کے سردار اور تمام عالم کے بادشاہ دو جہان کے مالک اور خلقت کی شفاعت کرنیوالے ہیں | |

حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو شفاعت کبری حاصل ہے جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے عسی ان یبعثک ربک مقاما محمودا ط یعنی قریب ہے کہ تیرا رب تجھ کو مقام محمود میں کھڑا کرے۔ تفسیر قادری میں ہے کہ صاحب فتوحات قدس سرہ نے لکھا ہے کہ مقام محمود ایک مقام ہے سب مقاموں کا مرجع اور تمام اسماء الٰہی کا منظر کہ مقاموں میں منقسم ہے اور وہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کیواسطے خاص ہے اور دروازہ شفاعت کا اُسی مقام پر کھلتا ہے: اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا ہے شَفَاعَتِی لِاَہْلِ الْکَبَائِرِ مِنْ اُمَّتِی یعنی میری شفاعت میری امت کے کبیرہ گناہ والوں
کے واسطے ہیں ؛

نیز تفسیر اسرار الفاتحہ میں دو مقام پر یہ حدیث مذکور ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ
میری اُمت کے چار گروہ ہیں پہلا گروہ وہ ہے جن کی شفاعت مثل شفاعت انبیاء علیہم السلام
کے ہوگی عرض کیا گیا وہ کون ہیں یا رسول اللہ فرمایا شہداء اور دوسرا گروہ بلا حساب وعذاب
جنت میں داخل ہوگا اور وہ ہر حال میں خدا کا شکر کرنے والے ہیں اور تیسرے گروہ کا حساب
آسان ہوگا اور اُن کے گناہ کفار کو دیئے جائیں گے اور وہ جنت میں داخل ہوگا اور چوتھا گروہ
اہل کبائر کا ہے اور میں اُن کا شفیع ہوں وہ میری شفاعت سے جنت میں داخل ہوگا۔ یہ
حدیث شریف گنہگاران امت کیواسطے از بس رحمت کی امید دلانے والی اور نومیدی کی
مرض سے شفا بخشنے والی ہے والحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

| | |
|---|---|
| نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم چو قلم نقش بست | شاہدی بر تخت رسالت نشست |
| قلم نے حبیب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک لکھا | تو ایک محبوب رسالت کے تخت پر بیٹھ گیا |

یعنی جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات جامع الکمالات تمام مخلوقات کی بادشاہ ہے اسی طرح
آپ کا اسم مبارک تمام ناموں کا سلطان ہے لہذا جب قلم نے لوح محفوظ پر آپ کا اسم گرامی لکھا
تو بادشاہی حلیہ کیساتھ آراستہ کیا:

| | |
|---|---|
| طوق و کمر ساخت ز میمش قلم | از پئے آن شاہ مبارک قدم |
| اسم محمد کی میم سے قلم نے اُس بادشاہ مبارک قدم کے واسطے طوق اور کمربند تیار کیا | |

یعنی دستور ہے کہ جب بادشاہ کو تخت پر بٹھاتے ہیں تو سر پر طوق اور کمر میں کمربند باندھتے ہیں اسیطرح
قلم الٰہی نے جس کی شان میں اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَمَ (سب سے پہلے خدا نے قلم کو پیدا کیا) آیا ہے
جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک لکھا تو اس سلطان دو جہان کے لئے ہر دو میم

بجائے طوق اور کمربند کے تحریر کیئے ÷

حا، کہ بہ گردن چو حمائل شدش — حرز پی حسن شمائل شدش

ے اُس کی گردن میں حمائل ہوئی — اور اُس کی خوبی عادات کیواسطے تعویذ بنگئی

یعنی یہ قاعدہ ہے کہ حسینوں کے گلے میں نظر بد سے حفاظت کے واسطے تعویذ ڈالا کرتے ہیں ایسے ہی قلم نے اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گردن میں حے کا تعویذ ڈال دیا تاکہ آپ کا حسن باکمال ہر چشم بد سے محفوظ رہے ÷

شد خلخال قدمش دال او — رحمت حق بروی و بر آل او

دال اُس کے پاؤں مبارک کی پازیب ہوا — آپ پر اور آپ کی آل پر خدا کی رحمت ہو

آمدنش پیشتر از جبرئیلؑ — کنتُ نبیا بود اورا دلیل

آپ کا نبی ہو کر آنا جبرائیلؑ کے نازل ہونے سے پہلے ہے حدیث کنت نبیا اُسکی گواہ ہے

جیسا کہ خود فرمایا کُنتُ نبیاً وَآدمُ بَینَ المَاءِ وَالطِّین یعنی میں اُسوقت نبی تھا جب آدم علیہ السلام پانی اور مٹی کے درمیان تھے اور ایک روایت میں ہے کہ بَینَ الرُّوحِ وَالجَسَد یعنی روح اور جسم کے درمیان تھے اور یہ ظاہر ہے کہ جبرائیل علیہ السلام سب سے پہلے ابوالبشر آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام پر وحی لے کر نازل ہوئے پس جبرائیلؑ کے نازل ہونے سے پیشتر آپ نبی ہیں۔ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ÷

شمع نبوت ز رخش نور یافت — نور رسالت ز جبینش بتافت

نبوت کے چراغ نے آپکے چہرے سے نور حاصل کیا اور رسالت کا نور آپکی پیشانی سے چمکا۔

یعنی تمام انبیاء اور مرسلین علیہم السلام نے آپ کی ذات کریمہ صفات کے مشکاتِ نبوت اور رسالت سے انوارات حاصل کئے ہیں ÷

آدمؑ و نوحؑ اند گدائے درش — یوسفؑ و یعقوبؑ فدائے سرش

آدمؑ اور نوحؑ آپکے دروازہ کے سائل ہیں — یوسفؑ اور یعقوبؑ دونوں آپ پر قربان ہیں

| | |
|---|---|
| بندۂ فرمانش کلیمؑ و خلیل | طاعتِ او طاعتِ ربِّ جلیل |
| موسیٰؑ اور ابراہیمؑ آپکے بندۂ فرمان ہیں | اور آپ کی طاعت عین خدا کی طاعت ہے |

قولہ تعالیٰ وَمَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ یعنی جس نے رسولِ پاکؐ کی طاعت کی پس تحقیق اسنے خدا کی طاعت کی

| | |
|---|---|
| دید مسیحا چو سرِ ہمتش | کرد تمنا زپئے امتش |
| عیسےٰ علیہ السلام نے جب آپکی بلند ہمتی کو دیکھا | تو آپ کی امت میں ہونے کی آرزو کی |
| ہمتِ او چون بہ فلک پر کشاد | عرش بزیرِ قدمش سر بنہاد |
| آپ کی ہمت نے جب آسمان پر پرواز کیا | تو عرش نے آپکے قدموں کے نیچے سر رکھ دیا |
| فوق تراز عرش برین راہِ اوست | روحِ امین بندۂ درگاہِ اوست |
| آپ کی سیر عرش برین سے بہت اوپر ہے | جبرائیل علیہ السلام آپکی بارگاہ کا ایک غلام ہے |
| خاکِ درش سرمۂ چشمِ فلک | فرشِ رہش دیدۂ حور و ملک |
| آپ کے در کی خاک عرش کی آنکھ کا سرمہ ہے | اور حور و فرشتوں کی آنکھیں آپکی راہ کا فرش ہیں |
| خطبۂ لولاک بنامش زدند | رتبۂ افلاک بگامش زدند |
| لولاک کا خطبہ آپ کے نام پر پڑھا گیا | اور افلاک کا رتبہ آپکے قدموں میں ڈالا |
| تابعِ او ملک و ملکوت نیز ہم | بندۂ او ہم عرب و ہم عجم |
| ملک اور ملکوت آپ کے تابع ہیں | عرب اور عجم آپ کے غلام ہیں |
| اُمّی و عالم شدہ عالم ازو | آدمی و آمدہ آدمؑ ازو |
| آپ لکھے پڑھے نہیں مگر ایک جہان آپسے عالم ہوگیا | آدمؑ کی اولاد سے ہیں حالانکہ آدمؑ آپکے نور سے ہے |

ع نگارِ من کہ بمکتب نرفت و خط نہ نوشت ✤ بغمزہ مسئلہ آموزِ صد مدرّس شد

ع من بظاہر گرچہ آدم زادہ ام ✤ در حقیقت جدِّ جدّ افتادہ ام

| | |
|---|---|
| میم چو در اسمِ احد آمدہ | احمدِ مختار صمد آمدہ |
| اسمِ احد میں جب میم (محبت) داخل ہوئی | تو صمد کا مختار احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیدا ہوا |

| محو شدہ میم احد بود و بس | در شب معراج چو شد ہم نفس |
| --- | --- |
| تو میم مٹ گئی اور احد باقی رہ گیا | (پھر) جب معراج کی رات میں ذات کو ذات ملی |

یعنی جب ذاتِ احد کو اپنا جمال دیکھنے کی محبت ہوئی تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نور پیدا ہوا اور اُس کے آئینہ میں اپنا جمال دیکھ کر خود عاشق اور خود معشوق بنا پھر جب معراج میں فکان قاب قوسین او ادنیٰ کے مقام پر دائرۂ مُحبّی اور محبوبی کے درمیان سے محبت کا خط محو ہو گیا تو وہی احدیت ذات باقی رہ گئی سے

معشوق و عشق و عاشق ہر سہ یکیست اینجا ٭ چوں وصل ہم نگنجد ہجراں چہ کار دارد

| در انا احمد بے میم گفت | مستِ مئی حق چو ازاں راز گفت |
| --- | --- |
| تو فرمایا انا احمدٌ بلا میم یعنی میں احمد سوائے میم کے ہوں | شراب الٰہی کے مست نے جب وہ راز بیان کیا |

مکتوب خواجہ معین الدین چشتی علیہ الرحمۃ بنام خواجہ قطب الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ میں ہے کہ عمرؓ پرسید پس ذاتِ خاص حضرتؐ چہ باشد۔ پیغامبر صلی اللہ علیہ وسلم فرمود انا احمدٌ بلا میم ترجمہ یعنی عمرؓ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا۔ کہ پس حضورؐ کی ذات خاص کیا ہے۔ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا انا احمدٌ بلا میم یعنی میں احمد بے میم ہوں ٭ اس رمز کو عارفین ہی خوب سمجھتے ہیں جب احمدؐ سے میم نکلی تو لفظ احد باقی رہا جس کے یہ معنی ہوئے کہ میں خدا ہوں اور اس معنیٰ کی تائید میں یہ حدیث بھی ہے مَن رانی فقد رای الحق یعنی جس نے مجھے دیکھا پس تحقیق اُس نے خدا کو دیکھا سے

خواہی کہ خدا بینی در چہرۂ من بنگر ٭ من آئینہ او یم او نیست جدا از من

| وصل الٰہی ست وصالِ رسول ﷺ | شاہد معنیٰ ست جمالِ رسول ﷺ |
| --- | --- |
| اور آپ کا وصال عین خدا کا وصال ہے | رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جمال معنی کا محبوب ہے |
| خسروِ خوبانِ جہان ماہ ماست | حسنِ نبی عینِ جمالِ خداست |
| ہمارا محبوب عالم کے حسینوں کا بادشاہ ہے | آپ کا حسن عین خدا کا جمال ہے |

چہرۂ او سورۂ والشمس خوان — طرۂ او معنئ واللیل دان

آپکے چہرۂ پاک سے سورۂ والشمس کی تلاوت کر — اور آپ کی زلف مبارک کو واللیل کا معنی سمجھ

گوہر یسین ز دندان اوست — کوثر خلد از لب خندان اوست

یسین کا اصل آپکے دندان مبارک سے ہے — اور بہشت کا کوثر آپکے ہنسوڑے لب سے پیدا ہوا ہے

در سخن از خویش نہ بکشاد لب — ہست و ما ینطق فرمان رب

کلام میں اپنی طرف سے لب مبارک نہ کھولے چنانچہ اللہ تعالیٰ آپکے حق میں ارشاد فرماتا ہے وَمَا یَنطِقُ عَنِ الہَوٰی اِن ہُوَ اِلَّا وَحیٌ یُوحیٰ یعنی میرا حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی خواہش سے نہیں بولتا بلکہ وہ وحی ہے جو اُسے پہنچتی ہے ۔

چشم نبی پاک کہ بے داغ بود — مکتحل از سرمۂ مازاغ بود

آپ کی چشم مبارک جو ہر عیب سے پاک تھی — مازاغ البصر کے سرمہ سے سرمگین تھی

طاق دو ابروش چو قوسین داشت — حسن عجب سید کونین داشت

دونوں ابرؤں کے محراب قاب قوسین کی طرح تھے — سرور دو جہان عجب طرح کا حسن رکھتے تھے

نور خدا بود نہ از آب و خاک — پاک ز آلایش امکان پاک

آپ خدا کے نور سے پیدا ہوئے نہ کہ پانی اور مٹی سے — امکان کی آلودگی سے آپ پاک اور صاف تھے

ذرۂ خورشید رخش آفتاب — چرخ ز دریای دلش چون حباب

سورج آپ کے چہرہ کے آفتاب کا ایک ذرہ ہے — اور آسمان آپکے دل کے سمندر کا ایک بلبلہ ہے

مہ ز پئ ناصیۂ پاک او — سجدہ کناں رفت سوئی خاک او

چاند آپ کی پیشانی مبارک کے واسطے سجدہ کرتے ہوئے آپکی زمین کیطرف جاتا ہے

چرخ زناں گنبد گردندش ہم — روز و شباں بہر طواف حرم

پھرنے والا آسمان رقص کرتا ہوا ہمیشہ دن رات آپ کے حرم کا طواف کرتا ہے

شمع رخ افروختہ اندر حجاب — جان جہاں سوختہ و در نقاب

آپ کے چہرہ کا چراغ پردہ (بشریت) میں روشن ہے جہان کی جان جلا ڈالی ہے حالانکہ پردہ میں ہیں

گوہر او چون بصدف در نہفت — نور مجسم بے آرام خفت

آپ کا گوہر (وجودِ اطہر) جب صدف (مرقد منور) میں چھپ گیا تو وہ سراپا نور آرام کی خاطر سو رہا

| | |
|---|---|
| تحفۂ صلوات و درود و سلام | بر وی و بر آل و صحابش تمام |
| صلوات اور درود اور سلام کا تحفہ | آپ پر اور آپ کی تمام آل اور اصحاب پر ہو |

## در طلب زیارت جناب رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | |
|---|---|
| اے ز تو روشن شدہ انوارِ دین | بندۂ درگاہ تو روح الامین |
| اے وہ ذات مبارک کہ آپ کی بدولت دین کا نور چمکا | روح الامین آپ کے دربار کا ایک ادنیٰ غلام ہے |
| نازکشِ ذاتِ تو ربِّ جلیل | اہلِ نیازِ تو کلیمؑ و خلیلؑ |
| اللہ تعالیٰ آپ کی ذات کا ناز بردار ہے | کلیمؑ اور خلیلؑ آپ کے نیازمند ہیں |
| زیرِ قدمہائے تو عرشِ عظیم | شانِ کریمیت رؤف الرحیم |

عرشِ عظیم آپ کے قدموں کے نیچے ہے اور آپکی کریمی کی شان آیۂ بالمؤمنین رؤف الرحیم ہے۔

| | |
|---|---|
| چشمِ تو میخانۂ مستانِ عشق | لعلِ تو پیمانۂ رندانِ عشق |
| آپ کی آنکھ عشق کے مستوں کا شراب خانہ ہے | اور آپ کا لب محبت کے دیوانوں کا پیالہ ہے |
| شیفتۂ روئے تو قدسیان | طاقِ دو ابروئے تو محرابِ شان |
| اولیاء اللہ آپ کے چہرہ کے عاشق ہیں | آپکے دو ابروؤں کی گولائی ان کا محراب ہے |
| نورِ دل از داغِ تمنائے تست | قبلۂ جان نقشِ کفِ پائے تست |
| آپ کی تمنا کا داغ دل کا نور ہے | اور آپ کا نقشِ قدم جان کا کعبہ ہے |
| منکہ سگِ کوئے جناب توام | تشنہ لبِ دُردِ شراب توام |
| میں جو آنجناب کی گلی کا ایک کتا ہوں | آپ کے شراب کی تلچھٹ کا پیاسا ہوں |
| آمدہ ام با دلِ دیوانۂ | دز درِ تو سائلِ پیمانۂ |
| دیوانہ دل لے کر آیا ہوں | اور آپکے در سے ایک پیالہ کا سائل ہوں |

| | |
|---|---|
| جرعۂ از جام شرابم بہ بخش | دولت دیدار شتابم بہ بخش |
| شراب کے پیالے سے ایک گھونٹ مجھے عطا فرما | اور اپنے دیدار کی دولت جلد نصیب کر |
| تاب فراق تو ندارد دلم | تا بکجا زحمت دوری کشم |
| میرا دل آپکے فراق کی طاقت نہیں رکھتا | کب تک آپ کی جدائی کا دُکھ سہوں |
| در دل من تاب صبوری نماند | بعد ازیں طاقت دُوری نماند |
| میرے دل میں صبر کی طاقت نہیں رہی | اس سے آگے جدائی کی طاقت نہیں ہے |
| دردِ دلم از غم ہجران تست | دارُوی من در لب خندان تست |
| میرے دل کا درد آپکے ہجر کے غم سے ہے | اور میری دوا آپکے ہنسوٹے لب میں موجود ہے |
| بہر خدا دُرج دہن باز کن | یکدو گہر ریختن آغاز کن |
| خدا کیواسطے دہن مبارک کھول | ایک دو موتی گرانے شروع کر |
| گوہری افشاں ز لب جانفزا | کای سگ دربان محمد بیا |
| جان بخشنے والے ہونٹوں سے موتی برسا | کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار کے کتے ادھر آ |
| تا بسر و چشم تگ و پو کنم | کحل بصر خاک در تو کنم |
| تاکہ سر اور آنکھوں سے دوڑوں | اور آپکے در کی خاک کا آنکھوں میں سرمہ لگاؤں |
| از دل و جان در طلب روی تو | طوف کنم گرد سر کوی تو |

دل اور جان سے تیرے چہرۂ پاک کی طلب میں تیری گلی کا طواف کروں

| | |
|---|---|
| چشم چو بر روضۂ پاک افگنم | رقص کناں جان بخاک افگنم |
| جب آپ کے روضۂ پاک پر نگاہ ڈالوں | تو وجد کرتے ہوئے جان خاک پر پھینکوں |
| دل کنم از عشق تو دیوانۂ | جان بسر شمع تو پروانۂ |
| دل کو آپ کے عشق میں دیوانہ بناؤں | اور جان کو آپ کی شمع پر پروانہ کردوں |
| سجدۂ تعظیم بجا آورم | خاک در پاک تو تاج سرم |

دیدۂ خونبار نہم بر درت  نذر کنم گوہر چشم ترت

خون برسانیوالی آنکھ آپکے در پر رکھوں  اور چشم تر کے موتی آپ کے نذر کروں

تا کنم مست خود اے نور پاک  جلوۂ دیدار تو روحی فداک

تاکہ آپکے دیدار کا جلوہ مجھے اپنا مست بنادے  اے نور پاک میری روح آپ پر قربان ہو

بندۂ مسکین تو ام یا رسول ﷺ  بہر خدا عرض مرا کن قبول

یارسول اللہ میں آپ کا مسکین غلام ہوں  خدا کیواسطے میری عرض قبول فرما

رحمت خود بین نہ سیہ کاریم  رحم بفرما و بکن یاریم

اپنی رحمت کو دیکھے اور میرے عیبوں کو نہ دیکھ  رحم فرما اور میری امداد کر

عبد گنہگارم و رند خراب  دست مرا گیر بروز حساب

میں بندۂ گنہگار رندا اور خراب ہوں  قیامت کے دن میرا ہاتھ پکڑ۔

گرچہ نیم پختہ و خامم تو ام  عز من این بس کہ غلام تو ام

اگرچہ میں پختہ نہیں ہوں اور آپکا خام ہوں  میرے لئے یہی عزت کافی ہے کہ آپکا غلام ہوں

## در مدحت جناب غوث المحققین قطب الموحدین مخزن علوم سبحانی معدن فیوض یزدانی مرشدنا و مولانا حضرت سید شیر محمد شاہ صاحب گیلانی ادام اللہ تعالیٰ فیوضہم و برکاتہم علی سائر الطالبین الی یوم الدین

مرشد من ہادی صاحبدلان  پیر جہان راہبر کاملان

میرا مرشد اور صاحبدلوں کا ہادی  جہان کا پیر اور کاملوں کا راہنما

مخزن اسرار کمال عظیم  مطلع انوار جمال قدیم

خدا کے کمال کے بھیدوں کا خزانہ  اور جمال الٰہی کے نوروں کے ظاہر ہونے کی جگہ

| کاشفِ اسرارِ خفیِ وجود | واقفِ انوارِ جلیِ شہود |
|---|---|
| وجود کے پوشیدہ رازوں کا کھولنے والا | اور شہود کے ظاہر نوروں کا واقف |
| نکتہ شناسندۂ توحیدِ ذات | راہ نمایندۂ ملکِ نجات |
| توحید ذاتی کا نکتہ شناس | اور نجات کے ملک کا راہ دکھانے والا |
| صدر نشین بر دیوانِ عشق | حبلِ متینِ سرِ ایوانِ عشق |
| عشق کے دیوان خانے کا بالا نشین | اور محبت کے محل شاہی کے سرے کا مضبوط رسا |
| پادشہِ مملکتِ دو جہان | تاجورِ سلطنتِ کن فکان |
| دونوں جہان کے ملک کا بادشاہ | اور تمام عالم کی حکومت کا تاجدار |
| زیرِ نگینِ ملکِ سلیمانیش | علمۂ بحرِ ہمہ دانیش |
| ملک سلیمانی اُس کے فرمان کے نیچے ہے | علمہ شدید القویٰ اُسکی معرفت کا سمندر ہے |
| عالمِ کل حافظِ امّ الکتاب | قبلۂ دین کعبۂ صدق و صواب |
| ہر شے کا جاننے والا اور لوح محفوظ کا حافظ | دین کا قبلہ اور صدق و صواب کا کعبہ |
| بحرِ عطا منبعِ جود و کرم | کانِ سخا معدنِ فیضِ اتم |
| عطا کا سمندر بخشش اور کرم کا چشمہ | سخاوت اور فیض تمام کی کان ہے |
| ساقیٔ مستانِ شرابِ طہور | مستِ حق از پرتوِ اللہُ نور |
| شراب پاک کے مستوں کا ساقی | اور اللہ نور السموات والارض کے پرتوے کا مست ہے |
| گوہرِ دریائے محیطِ قدم | نورِ خدا پاک ز سر تا قدم |
| ذاتِ الٰہی کے سمندر کا موتی | خدا کا نور سر سے پاؤں تک پاک ہے |
| لختِ دل و جانِ رسولِ خدائی | نورِ دو چشمانِ علیٔ مرتضائی |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دل اور جان کا ٹکڑا | اور علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی آنکھوں کی روشنی ہے |
| سبطِ الحسنینؓ بحقِ الیقین | قرۃ عینین شہ محی الدینؓ |

| | |
|---|---|
| حق الیقین کیساتھ امام حسن وحسین علیہم السلام کا پوتا ہے | اور حضرت محی الدین جیلانی رح کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے |
| شاہد ناز آمدہ با عز و جاہ | خون جہان کردہ بہ تیغ نگاہ |
| بڑی شان اور شوکت سے ناز والا معشوق آیا | اور نظر کی تلوار سے جہان کا خون کر ڈالا |
| یوسف کنعان و چو او صد ہزار | عاشق آن صورت زیبا نگار |
| کنعان کا یوسف اور اُس جیسے لاکھوں | اس زیبا محبوب کی صورت کے عاشق ہیں |
| شیفتہ طرز کلامش کلیم | وز دم پاکش دل عیسیٰ دو نیم |
| موسیٰ علیہ السلام انکی طرز کلام کا عاشق ہے | اور انکے پاک دم سے عیسیٰ علیہ السلام کا دل دو ٹکڑے ہے |
| خضر کہ تابش دل موسیٰ نداشت | علم ورا تاب تمنا نداشت |
| خضر علیہ السلام کہ جنکی تاب موسیٰ کا دل نہ رکھتا تھا | آپکے علم کی تمنا کی طاقت بھی نہ رکھتا تھا |
| تشنۂ آب لب او سلسبیل (نہر بہشت) | کشتۂ تیغ غم او جبرئیل |
| سلسبیل آپ کے لب کے پانی کی پیاسی ہے | اور جبرائیل انکے غم کی تلوار کا قتل کیا ہوا ہے |
| ماہ رخش جلوہ دہ نور ذات | لعل لبش چشمۂ آب حیات |
| انکے چہرے کا چاند نور الٰہی ظاہر کرتا ہے | اور انکے لب کا لعل آبحیات کا چشمہ ہے |
| طلعت او مصحف جانخوش نقاب | خال برو نقطۂ ام الکتاب |
| آپ کا منہ پردہ میں جان کا قرآن ہے۔ | اور اُس پر سیاہ تل ام الکتاب کا نقطہ ہے |
| ناصیۂ پاک چو دیدش غلام | برد ز کے تخت و ز جمشید جام |
| جب غلام نے انکی پیشانی پاک کو دیکھا | تو کیکاؤس سے تخت اور جمشید سے جام چھین لیا |
| خندۂ او رشک تجلائے طور | بندۂ او شمس و قمرہائے نور |
| آپ کی ہنسی پر کوہ طور کی روشنی غیرت کرتی ہے | سورج اور چاند نورانی آپ کے غلام ہیں |
| چہرۂ پاکش وجہ اللہ بود | بیخبر از عشق چہ آگاہ بود |
| ان کا پاک چہرہ (وجہ اللہ) خدا کا چہرہ ہے | جو عشق سے بیخبر ہے وہ کیا جانے |

| | |
|---|---|
| غنچۂ او واشدہ از نام عشق | نرگس او مستِ مئ جامِ عشق |
| ان کے دہن کی کلی عشق کے نام سے کھلی | اور ان کی آنکھ عشق کے شراب سے مست ہے |
| طرۂ او حلقہ پئ صید جان | ابروئ او با مژہ تیر و کمان |
| ان کی زلف جان کے شکار کے لئے کمند ہو | اور انکے ابرو اور پلکیں ملکر تیر اور کمان ہیں |
| ناز و ادا باستم آمیختہ | خونِ دل از چشم جہان ریختہ |
| ناز اور ادا کو ظلم معشوقانہ سے ملا کر | جہان کی آنکھ سے دل کا خون گرا دیا |
| طاقِ دو ابروش شہیدانِ ناز | ساختہ محراب ادائ نماز |
| ناز کے شہیدوں نے انکے دو ابروؤں کی گولائی کو | ادائے نماز کیلئے محراب بنا رکھا ہے۔ |
| کعبۂ روشنبصران کوئ او | سجدۂ صاحبنظران سوئ او |
| ان کی گلی صاف نظر والوں کا کعبہ ہے | اور آنکھ والے (عارف) انکی طرف سجدہ کرتے ہیں |
| خسروِ خوبان دو عالم تمام | خوبی و حسن ست مرا او را غلام |
| دونوں جہان کے حسینوں کا بادشاہ ہے | خوبی اور حسن خاص آپکے غلام ہیں۔ |
| دادہ بیک گوشہ چشم از کرم | درس روانِ سرِ لوح و قلم |
| آنکھ کے ایک اشارے سے مہربانی کیساتھ | لوح اور قلم کے خلاصے کی تعلیم دیدی |
| کشتہ بیک غمزہ بصد لطف و داد | مسئلہ آموزِ ہزار اوستاد |

بھوؤں کے ایک اشارے سے سو لطف اور عطا کے ساتھ ہزاروں عالموں کو مسئلے سکھا دیئے۔

| | |
|---|---|
| دستِ مریدانش بدستِ اِلٰہ | حرفِ ید اللہ بود او را گواہ |
| انکے مریدوں کا ہاتھ خدا کے ہاتھ میں ہے | آیۃ ید اللہ فوق ایدیہم اس کی گواہ ہے |
| اسم گرامیش بحرف و رقم | شیر خدا ہست و محمد بہم |
| آپ کا نام بزرگ کلام اور تحریر میں | شیر خدا (علیؓ) اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا جامع ہے |
| شاہد و پیغمبر ایام خویش | ہر دو گہر یافتہ در نام خویش |

| | |
|---|---|
| امت کا گواہ اور اپنے زمانے کا پیغمبر ہے | دو لو جو بہر ولایت اور نبوت کے اپنے نام میں رکھتا ہے |

حدیث شریف میں ہے عُلَمَاءُ اُمَّتِیْ کَاَنْبِیَاءِ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے پیغمبروں کی مثل ہیں اور فرمایا اَلشَّیْخُ فِیْ قَوْمِہٖ کَالنَّبِیِّ فِیْ اُمَّتِہٖ پیر اپنے مریدوں میں ایسے ہوتا ہے جیسے نبی اپنی امت میں ہوتا ہے۔ جواہر غیبی میں ہے کہ نبوت اور رسالت کی دو قسمیں ہیں ایک قسم تشریع سے تعلق رکھتی ہے یعنی خدا کے اوامر و نواہی خلق پر بواسطہ انبیاء علیہم السّلام کے اور وہ ختم ہو چکی ہے۔ دوسری قسم خبر دینا حقائق الٰہی اور اسرار غیب کا اور عالم ملک و ملکوت کے بھیدوں کا ظاہر کرنا اور ربوبیت کے رازوں کا کھولنا ہے اور وہ ختم نہیں ہوتی ہے۔ اور شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فص عزیزی میں فرماتے ہیں الا ان اللہ لطیف بعبادہ فابقی لہم النبوۃ العامۃ التی لا تشریع فیہا یعنی خدا اپنے بندوں پر مہربان ہے پس باقی رکھا واسطے اُن کے نبوت عامہ کو جس میں تشریع نہیں ہے۔ یعنی نبوت تشریعی ہمیشہ اولیاء اللہ میں باقی ہے ؛

| | |
|---|---|
| نیمہٗ او وصفِ جلالِ خدا ست | نیم دگر عین جمالِ خداست |
| اس کا نصف اوّل خدا کے جلال کا وصف ہے | اور نصف ثانی عین خدا کا جمال ہے |

یعنی حضور کے اسم کے اوّل شیر ہے جس سے جلالِ الٰہی کی طرف اشارہ ہے۔ اور دوسرا اسم محمدؐ ہے جو کہ جمالِ حق کا مظہر اتم ہے ؛

| | |
|---|---|
| زانست شہ شیر محمدؐ کمال | جامع اسمائے جلال و جمال |

اسلئے حضرت مرشدی و مولائی ادام اللہ برکاتہم اسمائے جلالی اور جمالی کے جامع ہیں۔

| | |
|---|---|
| تا بزمین زد قدم آن ذاتِ پاک | خندہ زن عرش شد فرشِ خاک |

جب اُس ذات پاک نے زمین پر قدم رکھا تو فرش خاک عرش کے اوپر ہنسنے لگا۔

| | |
|---|---|
| آمدہ آن سیّدِ عالی نسب | این سوئے پنجاب ز ملکِ عرب |

وہ عالی خاندان والا سیّد ملک عرب سے اس طرف پنجاب میں آیا ہے ؛

یعنی آپ کے آبا و اجداد ساداتِ عرب سے ہیں جن کا مفصل ذکر آپ کے شجرۂ نسب کی کتاب

خاص مسمی بہ حدائق الانوار میں ہے۔ آپ کا شجرہ نسب حسب ذیل ہے۔ حضرت[1] امیر المومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہٗ حضرت[2] امام حسن علیہ السلام سید[3] حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ سید[4] عبد اللہ محضؒ سید[5] موسیٰ الجونؒ سید[6] عبد اللہ ثانیؒ سید[7] موسیٰ ثانیؒ سید[8] داودؒ سید[9] محمدؒ سید[10] یحییٰ زاہدؒ سید[11] عبد اللہ جیلیؒ سید[12] ابو صالح موسیٰ جنگی دوستؒ حضرت[13] محبوب سبحانی قطب ربانی غوث الاعظم محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سید[14] تاج الدین عبد الرزاق رحمۃ اللہ علیہ سید[15] ابو صالح نصر قاضی القضاتؒ سید[16] علاؤ الدینؒ سید[17] بدر الدین حسینؒ سید[18] صدر الدین نوریؒ سید[19] عبد اللہ حسنؒ سید[20] محمد فضل اللہؒ سید[21] عبد الرحیمؒ سید[22] موسیٰؒ سید[23] سید احمدؒ سید[24] ابراہیمؒ سید[25] ظہور الدینؒ سید[26] محمد عیسیٰؒ سید[27] حامد اللہؒ سید[28] نصیر الدینؒ سید[29] جلال الدینؒ سید[30] خیر بخشؒ سید[31] شرف الدینؒ سید[32] تاج محمود مدنیؒ سید[33] بہاؤ الدین بغدادیؒ سید[34] عبد الرحمن سیاحؒ سید[35] نور احمد گیلانیؒ جناب[36] غوثیت مآب حضرت سید موجد ریا صاحب گیلانیؒ جناب[37] محبوب رب الارباب حضرت سید شیر محمد شاہ صاحب قدس سرہ العزیز جناب[38] صاحبزادہ مقبول بارگاہ حضرت سید غلام رسول شاہ صاحب ادام اللہ حیوتہٗ وافاض علینا برکاتہٗ

تا قیامت ظل او ممدود باد ❊ فیض او در دو جہاں موجود باد

| | |
|---|---|
| در ہمہ جا گرچہ کہ چون خور بود | منزل آن لیک فتحپور شریف بود |
| اگرچہ سورج کیطرح آپکا نور ہر جگہ موجود ہے | لیکن آپکے رہنے کا مقام فتح پور شریف ہے |
| ہست دران بقعۂ جنت نشان | مسکن آن طائر عرش آشیان |
| اسی بہشت کے نشان والے شہر میں اُس عرش کے آشیانہ والے پرند کا گھر ہے۔ | |
| حلقہ بگوشان درش اولیاء | بادہ پرستان لبش اصفیاء |
| اولیاء اللہ آپ کے در کے غلام ہیں | اور صوفیائے کرام آپکی لب سے شراب پینے والے ہیں |
| زمرۂ اقطاب زمان چاکرش | نالۂ اغواث جہان بر درش |
| زمانے کے قطبوں کی جماعت آپکی خدمتگذار ہے | اور جہان کے غوث آپکے در پر فریاد کرتے ہیں |
| خاک درش سرمۂ اہل نظر<br>آپکے در کی مٹی اہل نظر کا سرمہ ہے | گرد رہش بہر شہان تاج سر<br>اور آپکے رستے کی دھول بادشاہوں کے سر کا تاج ہے۔ |

روی نیاز آنکہ بپایش نہاد ... زیرِ قدم یافتہ گنجِ مراد

نیاز کا چہرہ جس نے آپکے پاؤں پر رکھا ... قدم کے نیچے مراد کا خزانہ حاصل کیا

ہرکہ بدریائے نوالش رسد ... قطرۂ او موج انا البحر زد

جو کوئی آپکی بخشش کے دریا میں پہنچا ... اُسکے قطرہ نے انا البحر (میں دریا ہوں) کی موج ماری

یعنی جس پر آپ کی نظرِ رحمت پڑ گئی وہ جوشِ معرفت سے منصورؒ کی طرح انا الحق پکار اٹھا۔

جوش میں جب آگئے قطرے سے دریا کر دیا ... پڑ گئی جس پر نظر بندے سے مولا کر دیا

من کہ سگِ کوئی جنابِ ویم ... تشنہ لب جامِ شرابِ ویم

میں جو آنجناب کی گلی کا کتا ہوں ... اور آپکی شراب کے پیالے کا پیاسا ہوں

گردنِ من بستۂ زنجیرِ اوست ... مرغِ دلم کشتۂ شمشیرِ اوست

میری گردن آپکی زنجیر سے بندھی ہوئی ہے ... اور میرے دل کا پرندہ آپکی تلوار کا ذبح کیا ہوا ہے

لطف وکرم بر منِ درویش کرد ... محرمِ اسرارِ دلِ خویش کرد

مجھ درویش پر لطف اور مہربانی فرمائی ... اور اپنے دل کا محرمِ راز بنایا

بر سرِ من تاجِ کرامت نہاد ... خانۂ خمار بر ویم گشاد

میرے سر پر کرامت کا تاج رکھا ... اور شراب خانہ میرے سامنے کھول دیا

کرد پُر از بادہ دمے ساغرم ... جان و دلم زندہ نمود از کرم

میرا پیالہ (دل) شراب (محبت) سے بھر دیا ... اور میری جان اور دل کو اپنے کرم سے زندہ کر دیا

از نفس او گلِ دینم شگفت ... گلشنِ انوارِ یقینم شگفت

اُنکے دم سے میرے دین کا پھول کھلا ... اور میرے یقین کے انوار کا باغ کھلا

نکہتِ باغش بدماغم رسید ... نورِ چراغش بچراغم رسید

اُن کے باغ کی خوشبو میرے دماغ میں پہنچی ... اور اُن کے چراغ سے میرا دیا روشن ہو

این دلِ من بلبلِ باغِ ویست ... سوختۂ نورِ چراغِ ویست

یہ میرا دل اُن کے باغ کی بلبل ہے ۔۔۔ اور اُن کے شمع کی روشنی کا پروانہ ہے

جانِ من از روزِ ازل آنِ اوست ۔۔۔ تا بہ ابد غرق در احسانِ اوست

ازل کے دن سے میری جان انکی ملکیت ہے ۔۔۔ اور ابد تک اُنکے احسان میں غرق رہیگی

ور بجنم جانِ ہزاران ہزار ۔۔۔ در قدمش تا بقیامت نثار

اور اگر میں لاکھوں جانیں آپکے قدموں میں قیامت تک قربان کردں۔

کے بتوان گفت ز دیوانہ اش ۔۔۔ عوضِ عنایاتِ کریمانہ اش

تو بھی اس دیوانے سے آپکی عنایاتِ کریمانہ کا بدلہ کب ہوسکتا ہے۔

باد دلش بر من مسکین شاد ۔۔۔ سایۂ او از سرِ ما کم مباد

مجھ مسکین پر آپ کا دل ہمیشہ شاد رہے ۔۔۔ اور آپ کا سایہ ہمارے سر سے کم نہ ہو آمین

# در سببِ تالیفِ این کتاب و شکریۂ توفیقِ ربُ الارباب

کتاب بنانے کا سبب اور توفیق الٰہی کا شکریہ

وحیِ خفی کرد بجانم خطاب ۔۔۔ کای دلِ تو نقطۂ امّ الکتاب

(الہامِ الٰہی)

الہامِ الٰہی نے میری جان کو خطاب کیا ۔۔۔ کہ اے وہ کہ تیرا دل امّ الکتاب کا نقطہ ہے

ہرچہ بقرآن بہ تفصیل بود ۔۔۔ فاتحہ در صورتِ مجمل نمود

جو کچھ قرآن میں مفصّل (کھلا ہوا) تھا ۔۔۔ فاتحہ میں مجمل طور پر ظاہر ہوا

فاتحہ در بسملہ آمد نہان ۔۔۔ بسملہ در بائے حقیقت بدان

اور فاتحہ بسم اللہ شریف میں پوشیدہ ہوئی ۔۔۔ اور بسم اللہ کو حقیقت کی بے میں جان

بائیکہ در نقطۂ زیرین باست ۔۔۔ نقطۂ او حضرتِ انسان ماست

بے اُس کے تلوین نقطہ میں درج ہے ۔۔۔ اور وہ نقطہ ہمارا حضرت انسان ہے

حضرتِ انسان جنابِ دلست ۔۔۔ دل نہ فقط صورتِ آب و گلست

| | |
|---|---|
| انسان حقیقت میں حضرت دل ہے | اور دل نقطہ پانی اور مٹی ہی کی صورت نہیں ہے |
| دل بود آئینۂ ذاتِ خدائے | مطلعِ انوارِ صفاتِ خدائے |
| (بلکہ) دل ذاتِ الٰہی کا آئینہ ہے۔ | اور اُس کی صفتوں کے انوار کے ظہور ہونیکی جگہ ہے |
| گوہرِ گنجینۂ ذاتست دِل | مظہرِ اسما و صفاتست دِل |
| دل ذاتِ الٰہی کے خزانے کا موتی ہے | اور اُس کے اور اسموں اور صفتوں کا مظہر ہے |
| جملۂ اسرارِ نہانی در وست | کنزِ خفی گنجِ معانی خود اوست |
| تمام پوشیدہ بھید اُس میں موجود ہیں | اور وہی مخفی خزانہ اور معنوں کا گودام ہے |
| گنج (مراد از دل ہے) عظیمی ست زکاتش بدہ | آنکہ دہد در رہِ ذاتش بدہ |
| (دل) ایک بڑا خزانہ ہے اس کی زکوٰۃ دے | اُس کی راہ میں جو سب کو دیتا ہے خیرات کر |
| دولتِ جاوید کہ من دادمت | بہرِ بخیلی نہ فرستادمت |
| میں نے جو تجھ کو ہمیشہ کی دولت دی ہے | اسلیئے تجھے نہیں بھیجا کہ تو بخیلی کرے۔ |
| خیز و بہرِ خستہ دلِ بے نوا | بخش کلیدِ درِ دولت کُشا |
| اٹھ اور ہر شکستہ دل مسکین کو! | دولت کا دروازہ کھولنے والی کنجی عطا کر |
| عِطر فشان طبلۂ عطّار باش | غنچہ چۂ چون گُل گلزار باش |
| خوشبو دینے والا عطار کا ڈبہ بن | کلی کیوں ہے گلزار کے پھول کیطرح ہو. |
| خواندنِ اوراقِ دل آغاز کُن | گوشِ دلِ خلق پُر از راز کُن |
| دل کی کتاب پڑھنا شروع کر | اور مخلوق کے دل کے کان رازسے بھر دے |
| غوطہ زن اندر تہِ دریائے دِل | فاش نما چند گہر ہائے دِل |
| دل کے سمندر میں غوطہ لگا ۔ | اور اُس کے چند موتی ظاہر کر |
| امرِ الٰہی چو بجانم رسید | علم لدُنی بزبانم رسید |
| فرمانِ الٰہی جب میری جان کو پہنچا | تو علمِ لدُنی میری زبان پر جاری ہوا |

عشق باطراف دلم فوج زد
عشق نے میرے دل کے گرد فوج اتاری
بحر حقائق ز عدم موج زد
اور حقیقتوں کے سمندر نے باطن سے موج ماری

زلزلہ ہا عشق چو در دل فگند
عشق نے جب دل میں زلزلے ڈالے
گوہر اسرار بساحل فگند
تو بھیدوں کے موتی زبان کے کنارے پر پھینکے

بلبل جان بزم سخن ساز کرد
جان کی بلبل نے سخن کی مجلس آراستہ کی
لب گہر افشانئ آغاز کرد
اور لب نے موتی برسانے شروع کئے

طوطئ طبعم چو خوش آوازہ گشت
میری طبیعت کی طوطی جب خوش آوازی کرنے لگی
از لب من طرز سخن تازہ گشت
تو میرے لب سے طرز سخن تازہ ہو گئی

روح نظامیؒ ز دلم گشت شاد
نظامی رحمۃ اللہ علیہ کی روح میرے دل سے خوش ہوئی
حضرت جامیؒ لب تحسین کشاد
اور حضرت جامی علیہ الرحمۃ نے آفرین فرمائی

دید چو خسرو بدر افشانیم
تاج فرستاد بسلطانیم
امیر خسروؒ نے جب میری دُر افشانی (سخنگوئی) کو دیکھا تو میری بادشاہی کے لئے تاج بھیجا

من کہ چنیں ملک ابد یافتم
میں نے جو یہ ہمیشگی کا ملک پایا ہے
از کرم خواجۂ خود یافتم
اپنے خواجہ کے کرم سے حاصل کیا ہے۔

خواجۂ ما شیر محمد امیر
ہمارے خواجہ حضرت سید شیر محمد امیر ہیں
گم شدگان را بکرم دستگیر
جو سخاوت سے گمراہوں کے دستگیر ہیں۔

پادشہ ملک حقیقت ہموست
حقیقت کے ملک کے بادشاہ وہی ہیں
ساقئ میخانۂ وحدت ہموست
اور وحدت کے شرابخانے کے ساقی وہی ہیں

داد بلطف و کرم خویشتن
قطرۂ از بحر حقیقت بمن
انہوں نے لطف اور کرم سے مجھ کو حقیقت کے سمندر سے ایک قطرہ عطا فرمایا

غرق ازان قطرہ بدریا شدم
محو شدم باز ہویدا شدم

میں ایک قطرہ سے دریا میں غرق ہو گیا
میں گم ہو گیا اور پھر ظاہر ہوا ۔

ذوقِ الٰہی دل و جانم گرفت
گوش و سر و چشم و زبانم گرفت

خدا کے ذوق نے میرے دل اور جان کو گھیر لیا
میرے سر اور کان اور آنکھ اور زبان پر احاطہ کیا

این نہ خود از جہد و ہنرمندی ست
بلکہ فقط فضلِ خداوندی ست

یہ بات کوشش اور ہنرمندی سے نہیں ہے
بلکہ محض خدا تعالیٰ کے فضل سے ہے

شکر کہ از یار خبر یافتم
در صدفِ قلب گہر یافتم

خدا کا شکر کہ میں نے یار کی خبر پائی
اور دل کی سیپی میں معرفت کا موتی حاصل کیا

شاہدِ من نائی و من چون نیم
او ست بمن نغمہ سرا من نیم

میرا محبوب بانسری بجانیوالا اور میں بانسری کی طرح ہوں
مجھ میں گیت گانے والا وہی ہے میں نہیں ہوں

نے کہ چنیں نغمہ سرائی کند
نے ز خودش کز دمِ نائی کند

بانسری جو ایسے راگ کرتی ہے
خود بخود نہیں بلکہ بانسری بجانیوالے کے دم سے کرتی ہے

نالہ و فریادِ من از خویش نیست
از دمِ شاہ ست ز درویش نیست

میرا نالہ اور فریاد کرنا اپنے سے نہیں ہے
بادشاہ کے دم سے ہے درویش سے نہیں ہے

یار چو خود گوہرِ اسرار سُفت
از لبِ من سرِ سخن باز گفت

دوست نے جب خود اسرار کے موتی پروئے
تو میرے لب سے رازِ کلام بیان فرمایا

گفتۂ من نیست کلامِ وی ست
گرچہ ز لبہائے غلامِ وی ست

میرا کہا نہیں ہے یہ اُس کی کلام ہے
اگرچہ اُس کے غلام کی لبوں سے ہے

زیرِ لبِ ماست لبِ آن نگار
در سخن آن یار بود یار یار

میرے لب کے نیچے اُس محبوب کا لب ہے ۔
پس سخن میں وہی یار ہے (میں نہیں ہوں)

چیست لبِ ما کہ ز لبہائی او ست
جان بفدائی دو لبِ پاکِ دوست

میرا لب کیا چیز ہے بلکہ اُسی کے لبوں سے یہ کلام ہے
محبوب کے پاک لبوں پر جان قربان ہو ۔

بلکہ بود گوش ولب دلنواز (معشوق) | در ہمہ گوینده و شنوائی راز

بلکہ یار ہی کا گوش اور اُسی کا لب ہے | جو سب میں بولنے والا اور سننے والا راز کا ہے

آن نشنیدی کہ شہِ بایزیدؒ | بر دو لبِ خویش ہمی مزید

وہ تونے نہیں سُنا کہ ایک دن حضرت بایزید بسطامی علیہ الرحمتہ اپنے لبوں کو چوس رہے تھے۔

عرض نمودند بگفتا منم | ساقی و ہم بادہ و میخوار ہم

لوگوں نے اِس کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ میں خود ساقی اور خود شراب اور خود شراب پینے والا ہوں

اے کہ نداری خبر از علم حق (رمز معرفت) | گیر ز استادِ طریقت (مرشد کامل) سبق

اے وہ کہ تو علم الٰہی سے بے خبر ہے۔ | مرشد طریقت سے سبق حاصل کر۔

ہر کہ ز حق رُتبہ و توقیر یافت | بے سخن (بلا کلام) از یک نظرِ پیر یافت

جس کسی نے خدا سے عزت اور مرتبہ پایا ہے | بیشک پیر کی ایک نظر سے حاصل کیا ہے

رُو بہ رہِ زندہ دلے خاک باش | در قدمِ صاحبِ ادراک (صاحب معرفت) باش

جا کسی زندہ دل کے رستے کی خاک بن جا | اور صاحب ادراک (عارف) کے قدموں میں رہ

تا بسُوئے عالمِ اعلیٰ روی | وز ادبش صاحبِ معنیٰ شوی

تاکہ تو عالم بالا کیطرف پہنچ جائے | اور اُس کی تربیت سے صاحب معنیٰ ہو جائے

فرق بنہ زیرِ قدمہائے شیخ | تا بکنی فہم سخنہائے شیخ

سر شیخ کے قدموں کے نیچے رکھ | تاکہ تو شیخ کی کلام کو سمجھے۔

ور نہ کنی فہم خرابی مکن | در پئے اِنکار شتابی مکن

اور اگر تو نہ سمجھ سکے تو خرابی نہ کر | اور انکار میں جلدی مت کر

زانکہ بر آنکس کہ بانکار مُرد | رہ بسُوئے عین حقیقت نہ بُرد

اس لئے کہ جو شخص انکار میں مر گیا | وہ حقیقت کے چشمے تک نہ پہنچا

باش بہ تسلیم و طلب اے غلام | تا بنہی رخصت بدارُ السلام

| تاکہ تو (اتنے ہی سے) جنت میں داخل ہو جائے | اے غلام تسلیم اور طلب میں مشغول رہ |
| --- | --- |

# سُوْرَةُ الْبَقَرَة

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

**الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ**

الٓمّٓ یہ ایک کتاب ہے جس میں شک نہیں ہے۔

| فاش کنم سرِ الف لام میم | بسم اللہ الرحمن الرحیم |
| --- | --- |
| میں الم کا راز ظاہر کرتا ہوں۔ | شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے |

واضح ہو کہ الٓمّٓ اور ان کی مثل دیگر حروفِ مقطعات قرآن شریف کے رموز اور اسرار ہیں جیسا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے۔ فِیْ کُلِّ کِتَابٍ سِرٌّ وَسِرُّ اللّٰہِ فِی الْقُرْاٰنِ اَوَائِلُ السُّوَرِ یعنی ہر کتاب میں راز ہے اور اللہ تعالیٰ کا راز قرآن میں حروفِ مقطعات ہیں جو سورتوں کے اوّل میں ہیں۔ اور حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا ہے لِکُلِّ کِتَابٍ صَفْوَةٌ وَصَفْوَةُ ہٰذَا الْکِتَابِ حُرُوْفُ التَّہَجِّیْ یعنی ہر کتاب کا ایک خلاصہ ہے اور اس کتاب یعنی قرآن مجید کا خلاصہ حروفِ مقطعہ ہیں۔ نیز تفسیر حسینی میں ہے کہ "حروف مقطعہ اسرار قرآن است ہر کس برآن اطلاعی ندارد" یعنی حروفِ مقطعہ قرآن کے بھید ہیں ہر ایک ان پر آگاہی نہیں رکھتا۔ اور امام ابو اللیث رحمہ اللہ تعالیٰ اپنی تفسیر میں امام محمد حکیم ترمذی قدس سرہ العزیز سے نقل کرتے ہیں کہ "آنرا نشناسد مگر صاحب نبوت و ولایت" یعنی حروفِ مقطعات کے اسرار کو سوائے نبی اور ولی کے اور کوئی نہیں پہچانتا۔ انتہیٰ۔ در مرآۃ العارفین کی شرح میں لکھا ہے کہ حروفِ مقطعات متشابہات سے ہیں مذہب جمہور علماء یہ ہے کہ متشابہات میں تعمق اور غور ممنوع اور نامشروع ہے یہی وجہ ہے کہ وہ قول وَمَا یَعْلَمُ تَاْوِیْلَہٗ اِلَّا اللّٰہُ پر وقف کرتے ہیں اور بعض محققین حنفیہ اور اکثر شافعی یہ فرماتے ہیں کہ برائے قطع اور تبع اوہام اور ظنون فاسدہ

اور جاملین تاویل صحیح موید بہ احادیث و آثار جائز ہے یہی وجہ ہے کہ وہ الا اللہ پر وقف نہیں کرتے اور والراسخون فی العلم کو اللہ کے ساتھ ملا دیتے ہیں۔ پس ثابت ہوا راسخین فی العلم کو تاویل متشابہات جائز ہے انتہی۔ نیز اکثر تفاسیر و کتب معتبرہ مثلاً بیضاوی اور خازن اور مدارک اور معالم اور تبیان اور تیسیر اور حقائق اور لباب اور لطائف اور تاویلات اور کشف الاسرار و بحر الحقائق و روح البیان وغیرہ میں تمام مفسرین حق شناس خصوصاً حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے حروف مقطعات کے اسرار اور معانی بقدر ہمت بتوفیق ربانی بیان کئے ہیں لہذا بتائید الٰہی و اکرام حضرت رسالت پناہی علیہ افضل الصلوات و اکمل التحیات و اقطاب عارفین رضوان اللہ علیہم اجمعین کے انفاس طیبات خصوصاً اپنے شیخ قبلۂ دین غوث المحققین ادام اللہ فیوضہم کے الطاف اور برکات سے جو حروف مقطعات کے رموز اور اسرارات میرے دل پر منکشف ہوئے ہیں ان میں سے یارانِ طریقت اور طلبگارانِ اسرارِ حقیقت کے لئے اظہار کئے جاتے ہیں۔

## ابیات

جس نے مانا صدقِ دل سے بات کو — اس نے پہچانا خدا کی ذات کو

میں نہیں کہتا ہوں کہتا ہے نبی — شان و مان دل میں رہتا ہے وہی

بات اپنے آپ کی سمجھی نہیں — ورنہ بجائے جسر کی بجتی نہیں

دیکھنا دھوکا نہ کھا جانا کہیں — دام کثرت میں نہ آ جانا کہیں

ہے یہ وحدت جلوہ ہر شان میں — ذکر یہ مذکور ہے کیا قرآن میں

غیرِ حق ہرگز نہیں حق کی قسم — ذات حق کی ہے باقی سب عدم

یوں حقیقت میں یہ ایسی بات ہے — جو نظر آتا ہے اس کی ذات ہے

سب میں ہے جلوہ خدا کی ذات کا — ہے یہی معنی نفی اثبات کا

ہستیِ موہوم کا [illegible] — دیکھو ہر سو جلوہ گر ذاتِ خدا

جب تک حاصل نہ ہو جام شراب — اپنی ہستی کا نہیں جاتا حجاب

ہے تقاضے کے پیاسو دیر کا — در میرے ساقی محمد شیرؔ کا

چشم اُن کی مست اور مخمور ہے — غیرتِ موسیٰ و رشکِ طور ہے

ہیں دو عالم میں وہ عالی جاں پناہ — بادشاہوں کا حقیقی بادشاہ

در کھلا ہے میکدہ کا آئیے! — جام وحدت نوش جاں فرمائیے

یاں شرابِ عشق خاص الخاص ہے — جس کی قیمت صدق اور اخلاص ہے

مے یہ ہاتھ آتی نہیں بازار سے — بلکہ ملتی ہے لبِ دلدار سے

مست جو اس جام وحدت کا ہوا — قطرۂ ناچیز سے دریا ہوا

نوش کی جس نے محبت کی شراب — ہو گیا ذرے سے روشن آفتاب

جو غلام اُس دلربا کا ہو گیا
دم میں وہ بندے سے مولا ہو گیا

پیش کز عشق تجلّی نبود — جلوہ نُما ذاتِ [illegible] نبود

پہلے جب عشق کا تجلّے نہ ہوا تھا — اور ابھی اللہ تعالیٰ کی ذات ظاہر نہ ہوئی تھی

یعنی ازل الآزال میں اللہ تعالیٰ کی ذات کُنتُ کنزاً مخفیاً کے خلوت خانۂ غیب میں مخفی تھی اور عشق کا بادشاہ خلوتکدۂ خاص سے جلوہ گاہ ظہور میں نہ آیا تھا اور فاحببت ان اُعرف کی آواز اُس کے کان میں نہ پہنچی تھی اور فخلقت الخلق کے بازار میں شاہد لم یزلی کے حسن لایزالی کی دھوم مچی تھی یعنی غیب ہویت کا مرتبہ تھا۔

نامدہ از حجلۂ غیب البطون — شاہد وحدت ذاتش برون

ذاتِ الٰہی کی وحدت کا محبوب ابھی غیب باطن سے چھپ کر باہر نہ آیا تھا۔

یعنی کُنتُ کنزاً مخفیاً کے خزانہ میں اللہ تعالیٰ کی ذات چھپی [illegible] تھی۔

بود نہان در تتق نورِ ذات — معنیٔ اسماء و حجب [illegible] صفات

نور ذات کے پردے میں اللہ تعالیٰ کے اسموں اور صفتوں کا جمال مخفی تھا۔

یعنی مرتبہ احدیت میں ذاتِ حق کے اسماء اور صفات کا کمال ظاہر نہ تھا۔

| | |
|---|---|
| قطرۂ باران سحاب وجود | در صدف عشق نیفتادہ بود |

وجود کے بادل کی بارش کا قطرہ عشق کی سیپی میں نہ پڑا تھا۔

یعنی ابھی خلقت پیدا نہ ہوئی تھی اور وجودِ ذات نے مخلوقات کی صورتوں میں ظہور نہ فرمایا تھا۔

| | |
|---|---|
| بود عدم خلق دو عالم ہنوز | محو قدم صورت آدم ہنوز |
| ابھی دو جہان کی مخلوق عدم تھی | اور آدم کی صورت خدا کی ہمیشگی میں گم تھی |

یعنی تمام عالم تمام پردۂ عدم میں پوشیدہ تھا اور آدم علیہ السلام کا پتلا ابھی تیار نہ ہوا تھا صرف خدا کی ذات ازل میں موجود تھی جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کان اللہ ولم یکن معہ شیئ یعنی اللہ تعالیٰ تھا اور اُس کے ساتھ کوئی چیز نہ تھی۔

| | |
|---|---|
| خواست کہ تا جلوہ نمائی کند | وز رخ خود پردہ کشائی کند |
| چاہا کہ جلوہ نمائی کرے | اور اپنے چہرے سے برقعہ اتار دے۔ |
| جلوہ گری کرد باسمائے خویش | کرد تجلّی بصفتہائے خویش |
| اتو اپنے اسموں کے ساتھ ظاہر ہوا | اور اپنی صفتوں کے ساتھ تجلّی فرمایا۔ |
| دید چو در آئینہ ہائی صفات | جلوہ نما لمعۂ خورشیدِ ذات |

جب اسما اور صفات کے آئینوں میں آفتاب ذات کے نور کو دیکھا۔

| | |
|---|---|
| ولولۂ عشق بذاتش فتاد | قفل درِ گنجِ الٰہی کشاد |
| تو عشق کا جوش اُسکی ذات میں پڑا | اور خزانۂ الٰہی کے دروازے کا تالا کھل گیا۔ |
| حضرت اسما و صفات خدا | پرتوی انداخت بر اعیان ما |

خدا کے اسموں اور صفتوں نے ہمارے اعیان (علمی صورتوں) پر پرتو ڈالا

ما ہمہ در عینِ ظہور آمدیم ؎ مستِ مئے جامِ ظہور آمدیم

(پس) ہم سب شرابِ پاک (عشق) سے بیخود ہو کر عالمِ ظہور میں آ گئے

آمدہ از خلوتِ وحدت بروں ؎ کثرتِ عالم ز درِ کاف و نون

وحدت کے خلوتخانہ سے جہان کی کثرت کاف اور نون (کُن) کے دروازے سے باہر آئی

یعنی جب اللہ تعالیٰ کی ذات کو ظاہر ہونے کا عشق ہوا تو اپنے اسموں اور صفتوں یعنی تمہاری علمی صورتوں کے آئینوں میں جلوہ فرمایا پس ہم تمام خلوتخانۂ غیب سے عشرتکدۂ ظہور میں شرابِ عشق سے بیخود ہو کر ظاہر ہوئے اور سب مخلوقات حق سبحانہٗ کے فرمان کُن سے پیدا ہو گئی چنانچہ حدیث قدسی میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ یعنی میں خزانہ پوشیدہ تھا مجھے محبت ہوئی کہ پہچانا جاؤں پس میں نے خلقت کو پیدا کیا۔ اس کلام قدسی میں کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا سے احدیت ذات کی طرف اشارہ ہے کیونکہ وہ غیب الغیب ہے اور عقول اور افہامِ خلائق سے پوشیدہ ہے اور فَاَحْبَبْتُ سے مُراد وحدت (علم اجمالی یعنی حقیقتِ محمّدیہ ہے اسلئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ عِشْقِیْ سب سے پہلے جو چیز خدا نے پیدا کی وہ میرا عشق ہے۔ اور اَنْ اُعْرَفَ سے واحدیت (علم تفصیلی یعنی حقیقتِ انسانیہ مقصود ہے۔ کیونکہ انسان کامل میں تمام حقائق الٰہیہ اور کونیہ مفصل طور پر ظاہر ہیں اور فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ سے تمام عالم مُراد ہے یعنی ارواح اور مثال اور اجسام پس یہی مراتب ستہ ہیں جو تصوف کی کتابوں میں مذکور ہیں ٭

سلسلۂ حُسن بعالم کشید ؎ ولولۂ عشق در آمد پدید

حُسنِ الٰہی جہان میں ظاہر ہوا اور عشق کا جوش و خروش پیدا ہو گیا

گرم شد از عشق چو بازارِ حُسن ؎ ہر دو جہان گشت خریدارِ حُسن

حُسن کا بازار جب عشق سے گرم ہوا تو دونو جہان حسن الٰہی کے خریدار بن گئے

عقلِ کُل از عشق شد خیرہ سر ؎ عرش ہم از عینِ سرش منتظر

عقل کُل خدا کے عشق میں دیوانہ ہے ‌ ‌ ‌ ‌ عرش بھی اپنے سر کی آنکھ سے اسکا منتظر ہے

حور و ملک شیفتۂ نام او ‌ ‌ ‌ ‌ جن و بشر مست مئ جام او

حور اور ملک اس کے نام پر عاشق ہیں ‌ ‌ ‌ ‌ جن اور بشر اسکی شراب کے مست ہیں

گشت سیہ گنبدِ گردون ز عشق ‌ ‌ ‌ ‌ ہست شفق دامن پُر خون ز عشق

پھرنیوالا گنبد یعنی آسمان غم عشق سے سیاہ ہو گیا ‌ ‌ ‌ ‌ اور شفق[1] کا دامن عشق سے پُر خون ہے

چشم فلک منتظرِ روئ اوست ‌ ‌ ‌ ‌ طوف کنان گرد سرِ کوئ اوست

آسمان کی آنکھ (سورج) اسکے چہرہ کی انتظار میں ہے ‌ ‌ ‌ ‌ اور وہ اسکی گلی کے گرد طواف کرنیوالا ہے

بین ہمہ شب دیدۂ انجم فراز ‌ ‌ ‌ ‌ از پئ دیدارِ (حق سبحانہ) شہنشاہ ناز ۲

دیکھ کہ تمام رات ستاروں کی آنکھ ناز کے شہنشاہ (معشوقِ حقیقی) کے دیدار کیلئے کشادہ ہے

روز ز عشقش بہ تپ غم گرفت ‌ ‌ ‌ ‌ شب بغمش خلعت ماتم گرفت

دن اس کے عشق سے غم کے تپ میں گرفتار ہے ‌ ‌ ‌ ‌ اور رات اس کے غم میں ماتمی لباس پہنے ہوئے ہے

آتش سوزندہ ہم از نارِ عشق ‌ ‌ ‌ ‌ دود بر آورد چو بیمارِ عشق

آگ جلانیوالی بھی عشق کی آتش سے محبت کے بیمار کیطرح دھواں نکالتی ہے۔

باد سراسیمہ شدہ سو بسوی ‌ ‌ ‌ ‌ در پسِ جانان ز پئ جستجوی

ہوا اس محبوب حقیقی کی تلاش میں ہر طرف پریشان پھرتی ہے

آب روان گشتہ ہم از ہر جہات ‌ ‌ ‌ ‌ در طلب چشمۂ آبِ حیات

پانی بھی ہر طرف آبِ حیات کے چشمہ (فیضانِ الٰہی) کی طلب میں جاری ہے

خاک سر افگندہ بدرگاہِ دوست ‌ ‌ ‌ ‌ تشنہ لبِ قطرۂ بارانِ اوست

مٹی دوست کی بارگاہ میں سر رکھے ہوئے اسکی بارش رحمت کے ایک قطرہ کی پیاسی ہے

باز درختان چمن در قیام ‌ ‌ ‌ ‌ منتظر یار ستادہ تمام ۲

[1] سُرخی جو صبح اور شام کو آسمان کے کناروں پر نمودار ہوتی ہے۔

پھر باغ کے تمام درخت یار کے منتظر ہو کر قیام میں کھڑے ہیں

دیدۂ نرگس بہ تمنائے یار | چشم کشادہ زپئے انتظار

نرگس کی آنکھ یار کی آرزو میں انتظار کے واسطے کھلی ہوئی ہے۔

گل بتمناش جگر چاک چاک | سوسن آزاد زبان در فداک

پھول کا جگر اس کی تمنا میں چاک چاک ہے اور سوسن کی زبان یہ کہنے میں مشغول ہے کہ میں تجھ پر فدا

لالہ ہم از داغ فراقش زبون | کشتہ زتیغ غم او غرق خون

گل لالہ بھی اسکی جدائی کے داغ سے زبون ہے اور اسکے غم کی تلوار سے خون میں ڈوبا ہوا ہے

بلبل دیوانہ بوقت بہار | بہر گلے رفتہ بہر شاخسار

بلبل دیوانی بہار کی موسم میں | ہر شاخ پر اس پھول (معشوق) کیلئے جاتی ہے

فاختہ بر سرو سہی دل نہاد | قمری دلخستہ لشمشاد شاد

فاختہ نے سرو پر دل لگایا ہے۔ | اور قمری دل خستہ شمشاد کیساتھ خوش ہے

ہمت پروانۂ جان سوختہ | بستہ بر آن شمع رخ افروختہ

جان جلے پروانے کی ہمت اسکے چہرہ کے روشن چراغ پر بندھی ہوئی ہے

جلوہ چو القصہ بہ ہر شان کرد | جامع کل حضرت انسان کرد

قصہ جب خدا نے ہر شان میں ظہور فرمایا | تو سب کا جامع حضرت انسان کو بنایا

جاننا چاہیئے کہ اگرچہ جمہور کے نزدیک عالم کبیر عبارت ہے آسمانوں اور زمین سے اور جو کچھ اُن کے درمیان میں ہے۔ اور عالم صغیر کنایہ ہے انسان سے اور جو کچھ خدا نے عالم کبیر میں پیدا کیا ہے اُس کی نظیر عالم صغیر (انسان) میں پیدا کی ہے۔

لیکن محققین صوفیہ کی تحقیق میں عالم کبیر ذات انسان سے عبارت ہے اور عالم صغیر آسمانوں اور زمین اور اُن کے درمیان کی چیزوں سے کنایہ ہے کیونکہ عالم خدا کی صفات کا مظہر ہے اور آدم خود اس کی ذات کا مظہر ہے۔ عالم تمام اسما اور صفات الٰہی کے مظہر ہونے کی قابلیت نہ رکھتا تھا اس لیئے

اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنی صورت پر پیدا کیا۔ یعنی اپنے تمام اسما اور صفات کا مظہر بنایا۔ انسان تمام کمالات کا جامع ہے جو موجودات میں امانت ہیں۔ پس عالم کبیر وجود انسانی ہے کیونکہ وہ اُس ذات کا مظہر ہے جو تمام صفات کے ساتھ موصوف ہے۔ اور عالم صغیر آسمان و زمین اور ان کے مابین کی چیزیں ہیں۔ اور وہ ذاتِ حق کی صفات میں سے ایک صفت کا مظہر ہے۔ جیسے حضرت عبداللہ انصاری قدس سرہٗ نے فرمایا ہے کہ "حق تعالیٰ خواست تا صنعِ خود آشکارا کند عالم بیافرید خواست تا خود را آشکارا کند آدم را آفرید" یعنی خدا نے چاہا کہ اپنی صنعت کو ظاہر کرے اس نے جہان کو پیدا کیا اور چاہا کہ اپنی ذات کو ظاہر کرے تو آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔

؎ بہر اظہار صفاتش ہر دو عالم آفرید ⁂ وز پئے اظہار ذاتش کرد پیدا آدمے

آدم شائیست کہ مرآتِ اوست ⁂ آئینۂ حسن کمالاتِ اوست

آدم خاکی حق خدا کا آئینہ ہے۔ اور اُس کے کمالات کے حُسن کا شیشہ ہے

خواجہ غریب نواز اجمیری علیہ الرحمۃ اپنے دیوان میں کیا خوب فرماتے ہیں ؎

خواہی کہ رخش بینی در چہرۂ من بنگر ⁂ من آئینہ اویم او نیست جدا از من

ترجمہ اگر تو خدا کا چہرہ دیکھنا چاہتا ہے تو میرے چہرہ میں نظر کر میں اس کا آئینہ ہوں وہ مجھ سے جدا نہیں ہے ⁂

شاہد نازم عدو با چشمِ مست ⁂ آئینۂ میم محمد صلی اللہ علیہ وسلم بدست

ناز (میرا) محبوب مست آنکھ کے ساتھ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی میم کا آئینہ ہاتھ میں لئے ہوئے آیا

یعنی حق سبحانہ و تعالیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت پاک میں ظاہر ہوا۔

جلوہ نما گشت چو ذاتِ قدیم ⁂ گفت بہ قرآن الف لام میم

جب اللہ تعالیٰ کی ذات جلوہ نما ہو گئی تو قرآن میں فرمایا الٓمّٓ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْہِ

یعنی الم یہ ایک کتاب ہے جس میں شک نہیں ہے تفسیر بیضاوی میں ہے کہ ذٰلِکَ اِشَارَۃٌ اِلَی الٓمّٓ یعنی ذٰلک الکتاب میں ذٰلک اشارہ الم کی طرف ہے پس الم ہی ایک کتاب ہے اور باقی سب قرآن

اُس کے بیان میں ہے۔ چنانچہ حضرت قطبُ الاقطاب محبوبی قدس اللہ سرہٗ فرمایا کرتے تھے کہ ایک شخص نے میرے ہادی راہنما حضرت سید چراغ علی شاہ نور اللہ روحہٗ کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ قرآن پڑھنا جانتے ہیں۔ فرمایا ہاں الٓمٓ اُس نے کہا آگے فرمایا آگے سب الٓمٓ کی شرح ہے ؂

بوالعجب آورد کلامِ جلیل ‏ ‏ سوئے نبیؐ پاک ز حق جبرئیلؑ

عجیب بزرگ کلام خدا کی جانب سے جبرائیل علیہ السلام رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لائے ہیں۔

طُرفہ کہ جبریلؑ خبردار نے ‏ ‏ جُز بہ نبیؐ محرمِ اسرار نے

اور طُرفہ یہ ہے کہ جبرائیل علیہ السلام کو بھی خبر نہیں ہے ‏ ‏ سوائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی اس راز کو نہیں جانتا

چنانچہ صاحب تفسیر قادری رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ حروفِ مقطعہ میں سے ہر ایک حرف ایک بھید ہے خزانۂ غیب کے بھیدوں میں سے کہ حق تعالیٰ نے اپنے حبیب علیہ السلام کو اُس پر اطلاع دی ہے بعد اُس کے جبرائیل علیہ السلام اُن پر نازل ہوئے۔ اور خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کوئی اُس بھید سے واقف نہیں ؂

ہاں مگر آنکس کہ نبیؐ را شناخت ‏ ‏ حق ز کرم قلب ورا ہم نواخت

ہاں مگر جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو پہچان لیا ‏ ‏ خدا نے اُس کے دل پر بھی رحم فرمایا

سینۂ او مخزنِ اسرار شد ‏ ‏ جان و دلش مطلعِ انوار شد

اُس کا سینہ بھیدوں کا خزانہ ہو گیا ‏ ‏ اور اُسکی جان اور دل انوارِ الٰہی کا مطلع بن گیا

یعنی جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباعِ سنت اور پیروی کی برکت سے آپکی حقیقت کو پہچان لیتا ہے وہ بھی آپ کے لطف اور کرم سے اسرارات الٰہی کے خزانوں پر مطلع ہو جاتا ہے ؂

گفت حسینؑ ابنِ علیؑ مرتضےٰ ‏ ‏ کاشفِ اسرارِ کلامِ خدا

فرمایا امام حسین علیہ السلام فرزند علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہٗ نے جو کلام الٰہی کے بھیدوں کے کھولنے والے ہیں

ہست مراد از الفِ مستقیم ‏ ‏ شاہدِ احدیتِ ذاتِ قدیم

الف مستقیم (راست) سے احدیت ذاتِ الٰہی کا محبوب مراد ہے ؂

یعنی الف سے وحدیت ذات کی طرف اشارہ ہے جو ہر شے سے بالذات مقدم ہے اور تمام نسبتوں اور اضافتوں سے پاک ہے ؂

| | |
|---|---|
| لام مشیر است برائے وجود | منکشف است آنکہ بر اعیاں ز جود |

لام اس وجود کی طرف اشارہ کرتا ہے جو فیض مقدس سے اعیان پر منکشف ہے۔

یعنی لام اس بات پر شاہد ہے کہ وجود حق عالم کی صورتوں پر ظاہر ہے ؂

| | |
|---|---|
| زانکہ عیانست بلامے درون | قائمہ و ذیل کالف ہست و نون |

اس لئے کہ لام میں قائمہ اور دامن (گھیرا) ظاہر ہے اور وہ الف اور نون ہے

| | |
|---|---|
| قائمہ اش داد ز وحدت نشان | دائرۂ کون ز نونش بدان |
| لام کے قائمہ (الف) نے وحدت کا نشان دیا | اور اس کے نون (گھیرے) سے مخلوقات کا دائرہ معلوم کر |
| قائمہ راہست بذیل اتصال | تا بود از بہر ظہورش مثال |
| لام کا قائمہ اس کے دامن سے ملا ہوا ہے | تاکہ ذات حق کے ظہور کی مثال ہو۔ |
| یعنی کہ آن شاہد ذات وجود | جلوہ دہد زین صورت عالم نمود |

یعنی وجود ذات (معنی مطلق) کا معشوق بصورت عالم جلوہ گر ہے۔

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ لام کا حرف الف اور نون سے بنتا ہے (لام کے گھیرے پر ہاتھ رکھیں تو اوپر الف نظر آتا ہے اور اگر الف پر ہاتھ رکھیں تو نیچے نون رہ جاتا ہے) الف سے اللہ تعالیٰ کی ذات کی طرف اشارہ ہے اور نون سے دائرہ کون مراد ہے۔ پس لام کا قائمہ یعنی الف جو اس کے دامن یعنی نون سے ملا ہوا ہے۔ اس سے یہ مراد ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات عالم کون (موجودات) کی صورتوں پر ظاہر ہے۔ اور باوجود اس کے ذات الٰہی میں کوئی نقص لازم نہیں آیا وہ ذات پاک الآن کما کان ہے یعنی جیسا تھا ویسا ہی اب بھی ہے نہ پہلے کوئی اس کا غیر موجود تھا نہ اب ہے

رباعی

| | |
|---|---|
| پہ شد را لست کی [illegible] ہے اب بھی | جو تھی وہی آن اور ادا ہے اب بھی |

ہوتی نہیں سنت الٰہی تبدیل — جس شان میں تھا وہی خدا ہے اب بھی

میم کہ مجموعۂ کون ست ہم — حضرت انسان بود لاجرم

میم جو موجودات کا مجموعہ ہے — وہ بالتحقیق حضرت انسان کامل ہے

یعنی میم کے سر کا گول دائرہ انسان کامل کی جامعیت پر دلالت کرتا ہے۔ نیز میم کے چالیس عدد ہیں جس سے مراد یہ ہے کہ چہل مراتب وجود کے انسان کامل میں جمع ہیں اور یہ کہ میم کے تلفظ میں دونوں ہونٹھ مل جاتے ہیں جس سے انسان کامل میں عالم عُلوی اور سفلی کے جمع ہونے کی طرف اشارہ ہے پس میم سے مراد حضرت انسان کامل ہے جو کُل شے کا مجموعہ ہے ÷

یعنی حق و عالم و انسان یک — ہست کتابے کہ درو نیست شک

یعنی حق اور عالم اور انسان کامل ایک کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں ہے

یعنی الٓمٓ جس سے اللہ اور جہان اور انسان کامل مراد ہے یہ ایک کتاب ہے جو تمام کُتب الٰہیہ اور کونیہ کی اصل ہے عارف کامل کو اس کتاب کی جامعیت میں ہرگز کوئی شک نہیں ہے۔ اصل کلام مرآت العارفین تصنیف حضرت امام حسین علیہ السلام کی یہ ہے وَكَيْفَ يَقُوْلُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى الٓمٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ج اَلْاَلِفُ يُشَارُ بِهٖ اِلَى الْاَحَدِيَّةِ الذَّاتِيَّةِ اَيِ الْحَقِّ مِنْ حَيْثُ هُوَ اَوَّلُ الْاَشْيَآءِ فِيْ اَزَلِ الْاَزَالِ ÷ وَاللَّامُ يُشَارُ بِهٖ اِلَى الْوُجُوْدِ الْمُنْبَسِطِ عَلَى الْاَعْيَانِ فَاِنَّ اللَّامَ لَهٗ قَآئِمَةٌ وَهِيَ الْاَلِفُ وَلَهٗ ذَيْلٌ وَهِيَ دَآئِرَةُ النُّوْنِ ۔ وَالنُّوْنُ عِبَارَةٌ عَنْ دَآئِرَةِ الْكَوْنِ فَاتِّصَالُ الْقَآئِمَةِ بِالذَّيْلِ دَلِيْلُ انْبِسَاطِ الْوُجُوْدِ عَلَى الْكَوْنِ ÷ وَالْمِيْمُ يُشَارُ بِهٖ اِلَى الْكَوْنِ الْجَامِعِ وَهُوَ الْاِنْسَانُ الْكَامِلُ فَالْحَقُّ وَالْعَالَمُ وَالْاِنْسَانُ الْكَامِلُ كِتَابٌ لَا رَيْبَ فِيْهِ

ترجمہ اور کس طرح فرماتا ہے جو پاک اور بلند ہے الٓمٓ یہ کتاب ہے اس میں شک نہیں۔ الف سے احدیت ذاتیہ یعنی حق کیطرف اشارہ ہے اس حیثیت سے کہ وہ ازل الآزال میں تمام اشیاء سے پہلے ہے۔ اور لام سے اُس وجود کیطرف اشارہ ہے جو اعیان (موجودات) پر منکشف ہے۔ کیونکہ لام کا ایک قائمہ ہے اور وہ الف ہے اور اُس کا ذیل ہے اور وہ دائرہ نون ہے اور نون

سے مُراد دائرہ کون ہے۔ پس قائمہ کا ذیل سے متصل ہونا دلیل ہے کہ وجود کون پر منبسط (پھیلا ہوا) ہے۔ اور میم سے کون جامع کی طرف اشارہ ہے اور وہ انسان کامل ہے۔ پس حق اور عالم اور انسان کامل ایک کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں ہے +

اور اس کی شرح میں صاحب **جلاءُ المرآت** فرماتے ہیں پس حق اور عالم اور انسان کامل جو مدلول الف اور لام اور میم ہے ایک کتاب اصل جمیع کتب مجملہ اور مفصلہ ہے اور نسخہ جامع جمیع نسخ موجزہ اور مبسوطہ ہے۔ **الف** کو احدیت ذاتیہ اسواسطے کہتے ہیں کہ الف تمام حروف کا اصل ہے اسلئے کہ از روئے کتابت الف تمام حُروف کی صُورتوں میں ظاہر ہوتا ہے اور دراصل الف حروف کی شکلوں میں قید ہونے سے پاک ہے۔ اور اُن کی صورتوں سے ظاہر بھی ہے پس چونکہ الف من حیث الذات حرفوں سے جُدا ہے اور بوصف احاطہ سب حُروف کیساتھ ہے اور بشانِ احدیت اپنے تمام عوارض کا معرُوض ہے۔ اسلئے اس کو احدیت ذاتیہ سے مشابہت قوی ہے۔ اور یہ جو فرمایا کہ لام وجود منبسط کیطرف اشارہ ہے۔ یہ اس وجہ سے کہ لام ایک لفظ مُمتد (دراز) ہے کہ بسبب خم اپنے کے ذیل تک پہنچ گیا ہے جو وہ دائرہ نُون ہے۔ جسکو نون کہتے ہیں اور درحقیقت یہ سب الف ہے۔ کیونکہ وہی الف مُجمل اس صُورت مفصّل سے عیان ہے کہ بسبب امتداد اور انبساط (یعنی دراز ہونے کے) استقامت سے تسفّل (نیچے) کی طرف تنزّل کر آیا ہے جو لازمہ اتصال عوارض کونیہ بذاتِ احدیت عالیہ ہے۔ جو فی الحقیقت تمام تقیدات اور اضافات سے مُنزّہ ہے یہی وجہ ہے کہ بالائے نون الف ہے اس لئے کہ مرتبۂ ظہور مرتبہ بطُون سے نیچے ہے۔ اور **میم** مرتبہ جمعی انسانی کیطرف اسوجہ سے اشارہ کرنے والا ہے کہ دائرہ میم پورا ہے جو جامع قوسین امکان اور وجوب ہے بخلافِ نُون کہ اُس کا نصف دائرہ امکان کیطرف اشارہ کرتا ہے اور قائمہ جو اُس کے اوپر ہے احدیت کی طرف مُشیر ہے اور نون کی عدم جامعیت کا سبب یہ ہے کہ قائمہ دائرہ نون سے جُدا ہے محیط نہیں۔ اور لام میں قائمہ الف بالا ہے سواسطے کہ مرتبۂ جمع مرتبۂ فرق سے مقدّم ہے اور میم میں قائمہ الف نیچے ہے اس میں یہ اشارہ ہے کہ انسان منتہائے مراتب نزول ذاتیہ ہے

اور رسالہ نورِ وحدت میں ہے کہ اے سید اوّل سورہِ بقرا آلم وا تعشدہ الف اشارہ است باحدیت کہ الف اوّلِ اوست و لام اشارہ است بعلم کہ لام وسطِ اوست و میم اشارہ است بعالم کہ میم آخرِ اوست یعنی احدیت صورتِ علم گرفت و علم صورت عالم **ترجمہ** اے سید سورۃ بقر کے اوّل آلم واقع ہے الف سے احدیت کی طرف اشارہ ہے اسلیئے کہ الف اُس کا اوّل ہے اور لام سے علم کی طرف اشارہ ہے کیونکہ لام اُس کے وسط میں ہے اور میم سے عالم کی طرف اشارہ ہے کیونکہ میم اُس کے آخر میں ہے یعنی احدیت نے علم کی صورت لی اور علم نے عالم کی صورت اختیار کی۔ اور کتاب انسان کامل میں آلم۔ ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيهِ کی تفسیر میں ہے کہ الف اور لام اور میم سے بطور اجمال کے ذات اور اسماء اور صفات مراد ہیں اور کتاب سے انسان کامل مراد ہے پس الف اور لام اور میم جیسا کہ اُس کی طرف اشارہ ہے وہ انسان کی حقیقت ہے کہ جس میں کچھ شک نہیں ہے ؏

| ای کہ تو ئی نسخۂ اُم الکتاب | معنیٔ جمعیّتِ خود را بیاب |
|---|---|
| اے کہ تو ہی ام الکتاب کا نسخہ ہے | اپنی جامعیت کی حقیقت معلوم کر |

سید الشہداء سلام اللہ علیٰ جدہ وابیہ وعلیہ فرماتے ہیں فَالْاِنْسَانُ كِتَابٌ جَامِعٌ لِجَمِيعِ الْكُتُبِ الْاِلٰهِيَّةِ وَالْكَوْنِيَّةِ یعنی انسان کتاب جامع ہے واسطے جمیع کتب الٰہیہ اور کونیہ کے اور کتاب انسان کامل سے آلم ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيهِ کی تفسیر میں اوپر بیان ہو چکا ہے کہ الف اور لام اور میم سے ذات اور اسماء اور صفات مراد ہیں اور کتاب سے انسان کامل مراد ہے۔ پس ثابت ہوا کہ انسان کامل اللہ تعالیٰ کی ذات اور اسماء اور صفات کا مجموعہ ہے۔ اور وہ کتابِ جامعہ اور نسخۂ شاملہ اور صحیفۂ کاملہ ہے واسطے تمام کتب الٰہیہ اور کونیہ مجملہ اور مفصلہ موجزہ اور مبسوطہ کے اس میں کسی قسم کا شک اور شبہ نہیں ہے ؛؛

| جامعِ اسرارِ حقائق توئی | قبلۂ مسجودِ خلائق توئی |
|---|---|
| تو ہی حقیقتوں کے بھیدوں کا جمع کرنیوالا ہے | اور تو ہی مخلوقات کا قبلۂ مسجود ہے |

یعنی حقائق الہیہ اور کونیہ کا جامع ہے اور تمام مخلوقات علوی اور سفلی کا مسجود ہے۔

فاتحۂ دفتر کون و مکان ۔۔۔ نسخۂ مجموعۂ ہر دو جہان

تو موجودات کے دفتر کا فاتحہ اور دونوں جہان کا مجموعی نسخہ ہے

یعنی اے انسان تو کتاب دو جہان کا فاتحہ ہے اور اس کے باب حقائق کی کنجی ہے۔ پس تو وجود کی کتاب کی اصل ہے اور ہر دو عالم کے حقائق کا مجموعہ ہے پس اپنی کتاب حقیقت کا مطالعہ کر اسلئے کہ تو بر در باب عالم غیب اور شہادت کا نسخہ جامعہ ہے۔ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں الانسان نسختان نسخة ظاهرة ونسخة باطنة فنسخته الظاهرة مضاهية للعالم باسره ونسخته الباطنة مضاهية للحضرة الالٰهية فالانسان هو الكلي على الاطلاق والحقيقة وهو القابل لجميع الموجودات قديمها وحديثها یعنی انسان دو نسخہ ہے نسخہ ظاہر اور نسخہ باطن۔ نسخہ ظاہر تمام عالم کے مشابہ ہے اور نسخہ باطن مرتبہ الٰہیہ کے مشابہ ہے پس انسان باعتبار اطلاق اور حقیقت کلی ہے اور وہ تمام موجودات قدیمہ اور حادثہ کو قبول کرنے والا ہے۔

جز تو کسے نیست بملک شہود ۔۔۔ نقطۂ پرکار کمال وجود

تیرے سوا ملک شہود میں کمال وجود کے دائرے کا نقطہ اور کوئی نہیں ہے۔

یعنی عالم شہود میں وجود کے کمالات کا دار و مدار تجھی پر ہے۔

گرچہ بصورت بجہان اندری ۔۔۔ لیک بمعنی ز ہمہ برتری

اگرچہ ظاہر میں تو جہان کے بیچ ہے لیکن حقیقت میں سب سے بالاتر ہے۔

مملکت ہر دو سرا آن تست ۔۔۔ ملک و ملک بندۂ فرمان تست

دونوں جہان کی بادشاہت تیری ملکیت ہے ۔۔۔ ملک اور ملکوت تیرے حکم کے تابع ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وسخر لکم ما فی السمٰوٰت وما فی الارض جمیعا منہ (اور مسخر کیا واسطے تمہارے جو کچھ بیچ آسمانوں کے اور جو کچھ بیچ زمین کے ہے سارا اپنی طرف سے) یعنی عالم ارواح اور عالم اجسام

سب تیرے تابع ہیں۔ پس تو حقیقت میں دو جہان کا بادشاہ ہے ۔

| ای شدہ در وہم خودی مبتلا | توز کجا بندہ گری از کجا |
| --- | --- |
| اے خودی کے وہم میں گرفتار تو کہاں سے اور چاکری کہاں سے ۔ | |
| بر رخ دلدار نقاب اے غلام | وہم تو شد ورنہ توئی والسلام |
| اے غلام محبوب کے چہرے پر برقعہ صرف تیرا وہم ہے ورنہ تو ہی ہے والسلام | |

یعنی محض ہستی موہومی کا پردہ معشوق حقیقی کے چہرہ پر پڑا ہوا ہے اس حجاب کو دور کر کہ جمال مطلق تجھ ہی میں ظاہر ہے ۔

اگر تو خرقۂ ہستی خویش پارہ کنی    نظر کنی کہ درین زیر پیرہن ہمہ اوست

یعنی اگر تو اپنی ہستی کا خرقہ پھاڑ ڈالے تو تعین بشری کے لباس میں حق تعالیٰ کو دیکھ لیگا

# سُورَۃُ اٰلِ عِمْرَانَ ۲

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓ ۚ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ

الم اللہ کے سوا کوئی موجود نہیں وہ زندہ اور قیوم ہے ۔

| باز بفرمود خدائی حکیم | بر سر عمران الف لام میم |
| --- | --- |
| حکمت والے خدا نے پھر سورۂ آل عمران کے اول میں الم فرمایا ہے ۔ | |
| حرف الف شاہد احدیت است | لام خبر بخش الوہیت است |
| الف احدیت پر گواہ ہے | اور لام الوہیت کی خبر دیتا ہے |

مرتبۂ احدیت[1] اس ذات محض کا نام ہے جس میں اسماء اور صفات کا ظہور نہیں اور وہ تمام اعتبارات حقی اور خلقی سے مجرد ہے ۔ جس پر یہ حدیث شاہد ہے کَانَ اللّٰهُ وَلَمْ یَکُنْ مَعَهٗ شَیْءٌ یعنی اللہ

[1] دیکھو کتاب انسان کامل حصہ اول احدیت اور الوہیت و واحدیت کے باب نمبر ۱۲

تھا اور نہ تھی اس کے ساتھ کوئی شے اور فرمایا کُنْتُ کَنْزاً مَخْفِیاً یعنی میں خزانہ پوشیدہ تھا۔ اور الوہیت وہ ہے جس میں اسما اور صفات کا ظہور ہے اور تمام مراتب الٰہیہ اور کونیہ کو شامل ہے۔ اور وہ دو ضدوں یعنی قدیم اور حادث اور حق اور خلق اور وجود اور عدم کے جمع کرنیوالی ہے۔ اور اس مرتبہ والے کا نام اللہ ہے جس کے سوا کوئی موجود نہیں۔ جیساکہ اُس نے خود فرمایا ہے کُلُّ شَیْءٍ ہَالِکٌ اِلَّا وَجْہَہٗ یعنی ہر شے ہلاک ہونیوالی ہے سوائے اُس کی ذات کے ؂

| میم بود مظہرِ ذاتِ قدیم | جامع اسماء و صفاتِ قدیم |
|---|---|
| میم ذات قدیم (حق سبحانہٗ) کا مظہر ہے۔ | اور اُس کے اسموں اور صفتوں کی جمع کرنیوالی ہے |

چنانچہ صاحب تفسیر عرائس البیان الٓمٓ کی تاویل میں فرماتے ہیں اَلْاَلِفُ سِرُّ الذَّاتِ وَ اللَّامُ سِرُّ الصِّفَاتِ وَ الْمِیْمُ سِرُّ الْقِدَمِ فِیْ ظُهُوْرِ الْاٰیَاتِ یعنی الف بسرّ ذات اور لام بسرّ صفات اور میم بسرّ قدم آیات کے ظہور میں ہے ؂ اور یہ مرتبۂ **وحدت** ہے جوکہ احدیت اور واحدیت دونوں کا برزخ جامع ہے۔ اسے حقیقتِ محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کہتے ہیں۔ آگے اس کی تفصیل ہے:۔

| یک عددِ حرفِ الف شد گواہ | ازپئے یکتائی ذاتِ اِلٰہ |
|---|---|
| حرف الف کا ایک عدد ذاتِ الٰہی کے یکتا ہونے پر گواہ ہے۔ | |

یعنی الف کا ایک عدد ہے اور خدا بھی ایک ہے قُلْ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ پس الف خدا کے ایک ہونے پر شاہد ہے ؂

| اوّل کُل حرفِ الف نقش بست | ذاتِ احد اوّلِ ہر اوّل ست |
|---|---|
| الف تمام حرفوں سے پہلے آیا ہے (ایسے ہی) احدیت ذات کا مرتبہ سب سے پہلے ہے | |

یعنی تمام مراتب الٰہیہ مرتبۂ احدیت کے تحت میں ہیں اور وہ سب سے فوق ہے اُسکے اوپر کوئی مرتبہ نہیں ؂ جیساکہ شیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ الٓمٓ کی تفسیر میں فرماتے ہیں (۱) اِشَارَۃٌ اِلٰی ذَاتِ الَّتِیْ ہُوَ اَوَّلُ الْوُجُوْدِ یعنی الف اُس ذات کی طرف اشارہ ہے جو وجود کا اوّل ہے ؂

| حرفِ الف کامدہ ازغیبِ جان | میدہد ازغیبِ ہویت نشان |
|---|---|

حرف الف جو (باعتبار مخرج) جان کے غیب سے آیا ہے ہویت ذاتی کے غیب سے خبر دیتا ہے۔
عارف ربانی حضرت عبدالکریم جیلانی قدس سرہٗ کتاب انسان کامل کے باب ہویت میں فرماتے ہیں کہ لفظ ہُویت ہُو سے مشتق ہے جو غائب کی طرف اشارہ کرنے کے واسطے آتا ہے اور وہ اللہ کے حق میں باعتبار اُس کے اسما اور صفات کے مع اُس کی غیبوبیت سمجھنے کے اُس کی کنہ ذات کیطرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الہویۃَ غیبُ ذاتِ الواحدِ | ومن المحالِ ظہورُہا فی الشاہدِ |
| فکانہا لغتٌ وقد وقعت علیٰ | شانِ البطونِ ومالہذا من جاحدِ |

ترجمہ ہویت بے شک ذاتِ واحد کا غیب ہے۔ اور اُس کا شاہد میں ظاہر ہونا محال ہے۔ پس گویا وہ نعت ہے اور بطون کی شان پر واقع ہوئی ہے اور اس کا کوئی منکر نہیں ہے ؂

| | |
|---|---|
| ہم الف از نقصِ نقاط است پاک | ذات بکثرت نبود عیب ناک |

نیز الف نقطوں کے نقص سے پاک ہے (ایسے ہی) ذات کثرت کے عیب سے منزہ ہے
یعنی احدیت کثرت کی منافی ہے جہاں ایک ہے وہاں کثرت کا کیا کام۔ اب لام کا معنی سمجھنا چاہیئے ؂

| | |
|---|---|
| لام کا لوہیتِ ذاتِ خدا ست | جامع اسما و صفاتِ خدا ست |

لام سے الوہیتِ ذات مُراد ہے جو اسما اور صفات الٰہی کی جمع کرنے والی ہے

| | |
|---|---|
| قائمۂ لام بود عینِ ذات | دائرہ اوست محیطِ صفات |

لام کا قائمہ یعنی الف حقیقت ذات کی طرف اشارہ کرتا ہے اور اُس کا دائرہ صفات کو گھیرنے والا ہے پس لام سے مراد الوہیت ہے جو ذات باصفات کا مرتبہ ہے اسلیئے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات تمام اسما اور صفات کو شامل اور احاطہ کیئے ہوئے ہے ؂ شیخ الاکبر قدس سرہٗ فرماتے ہیں وعن بعض السلف ان (ل) رکبت من الفین ای وضعت بازاء الذات مع صفۃ العلم اللذین ہما عالمان من العوالم الثلاثۃ الالٰہیۃ یعنی بعض متقدمینؒ نے فرمایا ہے کہ حرف ل دو الفوں سے بنا ہے یعنی ذات مع صفت علم کے مقابلہ میں وضع کیا گیا ہے اور وہ دو عالم عوالم ثلاثہ الٰہیہ (ذات اور صفات اور افعال) میں سے ہیں ؂

کے ہے یعنی وہ ذات کہ کامل ہے اپنی ذاتیت میں اور غیر ہرگز اُس کے ساتھ شامل نہیں ؀

# لباس دوم تعیّن اوّل ہے

یعنی اس لباس دوم مرتبہ میں ذات مطلق کو ہر شے میں علم بالاجمال ہے اس مرتبہ ذات کا نام وحدت ہے اور اس کو منشا احدیت و واحدیت بھی کہتے ہیں ظاہر ہے کہ واحدیت وحدت سے ناشی ہے کیونکہ وحدت مرتبہ اجمال ہے اور واحدیت مرتبہ تفصیل - پس مرتبہ تفصیل مرتبہ اجمال سے ناشی ہوتا ہے لیکن فی الحقیقت مرتبہ احدیت ہی منشا کل ہے اور وحدت منشار ہے تمام قابلیات کا کہ وہ حقائق اشیا ہیں اور مرتبہ وحدت کا ظہور و بطون مساوی ہے اور یہ برزخ جامع ہے درمیان احدیت و واحدیت کے جس طرف توجہ کرتا ہے بے واسطہ اُس کا رنگ پکڑتا ہے گاہ بطرف بطون کہ وہ احدیت ہے اور گاہ بطرف ظہور کہ وہ واحدیت ہے - اور محققین نے اس مرتبہ میں ذات کے نام یہ رکھے ہیں - اس نقشہ میں دیکھو۔

| نمبر | اسامی ذات بمرتبۂ وحدت | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | تعیّن اوّل | تعین اوّل اس لئے کہتے ہیں کہ اس مرتبہ میں ذات کے نام مقرر کئے گئے ہیں |
| ۲ | علم مطلق و وجود مطلق | اس لئے کہتے ہیں کہ اس مرتبہ میں ذات کا شعور و یافت باعتبارات مطلق و مجمل ہے بخلاف مراتب دیگر کے کہ ہر ایک نے اس سے تقید پایا ہے ؀ |
| ۳ | وحدت حقیقی | اس لئے کہتے ہیں کہ یہ نام باعتبار نفس تعین اوّل کے ہے یعنی ذات وحدت کہ ہر دو جانب نسبت اُسکی برابر ہے اور کسی جانب متوجہ نہ ہو بخلاف وحدت کے کہ باعتبار مواجہت بطرف ظہور کے ہو یا بطرف بطون کے |

| | | |
|---|---|---|
| | | ہو کہ اُس میں شائبہ ظہور و بطون کا ہے ٭ |
| ۴ | فلک ولایت مطلقہ | اسلئے کہتے ہیں کہ اس مرتبہ میں ولایت مطلقہ کا مدار ہے یعنی اس مرتبہ پر کسی مرتبہ ولایت کو فوقیت نہیں بخلاف دیگر کے کہ مراتب انبیاء اور اولیاء کے ہیں فوقہا بعض فوق بلکہ یہ کل مراتب مضاف ہیں اُس کیطرف اور معنی ولایت کے یہ ہیں کہ قائم بحق ہو اور اپنی ذات سے فانی ٭ |
| ۵ | تجلیٔ اوّل | اس لیئے کہتے ہیں کہ اوّل ظہور اسی مرتبہ میں ہوا ہے۔ پہلا مرتبۂ ظہور یہی ہے کہ اوّل تجلی میں نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ظہور میں آیا ٭ |
| ۶ | رابطۂ بین الظہور والبطون | اس لئے کہتے ہیں کہ درمیان ذات کے کہ من کل الوجوہ واحد ہے اور درمیان صفات کے کہ مرتبۂ کثرت ہے ربط دیتا ہے ٭ |
| ۷ | مُحبّۃ الحقیقت | اس لئے کہتے ہیں کہ کُنْتُ کَنْزاً مَخْفِیًا فَاَحْبَبْتُ کے اشارہ سے حُب حقیقی پائی جاتی ہے۔ اور کنز مخفی عبارت ہویت احدیت سے ہے کہ غیب میں رمز مکنون ہے اور وہ باطن ترین تمام بواطن کا ہے اور شاید کہ محبت سے مراد توجہ ظہور بطرف خلق ہو ٭ |
| ۸ | قابلیت اوّل | اس لیئے کہتے ہیں کہ وہ ذات اس مرتبہ میں ہیولا و مبدا تمام قابلیت کا ہے ٭ |
| ۹ | مقام اَوْاَدْنیٰ | اس لئے کہتے ہیں کہ یہ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ سے مراد ہے اور مقام اَوْاَدْنیٰ نزد صوفیہ کرام احدیت جمع ذاتیہ سے مُراد ہے اس لیئے کہ اس مرتبہ میں تمیز و اثنینیت اعتباریہ بفنائے محض مرتفع ہو جاتی ہے اور ہر رسوم کے لیئے طمس کلی ہے ٭ |
| ۱۰ | برزخ البرازخ و برزخ کبریٰ | اس لئے کہتے ہیں کہ یہ خط برزخ ہے درمیان دو قوس کے کہ وہ احدیت و واحدیت ہے اور تمیز کرتا ہے اوادنیٰ کو بوقت اتحاد ہر |

| | | |
|---|---|---|
| | | دو قوسین کے اور او ادنی عبارت ہے اتحاد قوسین سے ۔ |
| ۱۱ | احدیت الجمع | اس لئے کہتے ہیں کہ احدیت الجمع مُراد ہے اعتبار ذات مِنْ حَیثُ ھِیَ بغیر اعتبار اسقاطِ صفات اور اُس کے اثبات کے اس حیثیت سے کہ مندرج ہو اُس میں نسبت حضرت واحدیت کی پس تعین اول اپنی احدیت کے اعتبار سے حضرت احدیت نام رکھا گیا ہے اور اپنی واحدیت کے اعتبار سے جمع ہے ۔ |
| ۱۲ | حقیقت محمدی صلعم | اس لئے کہتے ہیں کہ جب ذاتِ مطلق نے اپنے آپ کو اجمالاً دریافت کیا تو اوّل محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مشاہدہ کیا بلکہ محض شہود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو وحدت کہتے ہیں یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے شہود میں ذات کو وجدان اپنا اور نیز شہود کُل ماسوی کا ضمناً حاصل ہے ۔ |

## لباس سوم تعین ثانی ہے

اس لباس میں علم اللہ تعالیٰ کا ہر شے میں بالتفصیل ہے اس لباس کو واحدیت و حقیقت انسانیہ بھی کہتے ہیں ۔ ان تین مراتب میں تقدم و تاخر اعتباری ہے نہ زمانی اور یہ مراتب قدیم ہیں جبکہ ذات مطلق خواہاں اس بات کی ہوئی کہ جیسے مرتبہ وحدت میں اپنے آپ پر مجملاً جلوہ کیا مفصلاً بھی کرے ۔ پس وحدت کو توجہ ظہور پر حاصل ہوئی اور یہ توجہ متضمن کمال ذاتی و اسمائی کی بطریق اجمال و کلیت ہوئی ۔ اور بحکم غلبہ وحدت کہ مرتبہ جمال الاجمال کا ہے یہاں تمیز حقایق کی گنجایش نہیں ۔ استغناء مطلق کمال ذاتی کو لازم ہے ۔ اور استغناء مطلق کے یہ معنی ہیں کہ جو کچھ من الازل الی الابد درپے تفصیل ہے اس کو شہود کلی جمالی مشاہدہ ہوا لہٰذا وہ بسبب اس شہود کلی کے اس کی تفصیل سے مستغنی ہے کیونکہ جو کچھ درپے تفصیل ہے اُس کا شہود حاصل ہوگیا اگرچہ بوجہ اجمالی ہی ہو ۔ پس اس مرتبہ واحدیت میں مطلوب کمال اسمائی ہے ۔ اور کمال اسمائی اس وقت حاصل ہوگا کہ

جیسے مرتبہ وحدت میں یافت ذات و حضور ذات من حیث الاسماء والصفات و ظہور ذات مجملاً حاصل ہوا ہے ایسے ہی مفصلاً بھی حاصل ہو اور مفصلاً حاصل نہیں ہو سکتا جب تک کہ تمیز حقایق بَعضُھَا عَن بَعضٍ و ثبوت حکم غیریت نہ ہو اگرچہ اعتباری ہی ہو۔ اور مرتبۂ وحدت میں تمیز حقایق و تغائر کو ہرگز راہ نہیں پس کمال اسمائی کہ مطلوب ہے اُس وقت حاصل ہوگا کہ تعیّن ثانی حاصل ہو پس ذات نے دوسری تجلّی فرمائی یعنی جب ذات وحدت نے ظہور کی جانب توجہ کی تو اس مرتبہ کا نام واحدیت رکھا گیا۔ ہرگاہ مرتبہ واحدیت منشاء کثرت ہے تو ایراد تمثیل و اطلاق اسماء اُس پر انسب ہوں گے۔ پس اسامی ذات مرتبۂ واحدیت میں یہ ہیں ؛

| نمبر | اسامی ذات بمرتبۂ واحدیت | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | تعیّن ثانی | س لئے کہتے ہیں کہ اس دوسرے مرتبہ میں ذات کا نام مقرر کیا گیا ہے۔ تعین بمعنی مقرر اور ثانی دوسرا یعنی ذات نے تنزّل دوسرا اختیار کیا ؛ |
| ۲ | معدن الکثرت | اس لئے کہتے ہیں کہ یہ تنزّل منشاء کثرت ہے یعنی اس مرتبہ میں کثرت شروع ہوئی ؛ |
| ۳ | منشاء السویٰ | اس لئے کہتے ہیں کہ وجود حق جو ممکنات کے طور میں ظاہر ہے اس لئے ظہور کے اعتبار سے بصورِ ممکنات اس کو سواء و غیر کہتے ہیں ورنہ یہاں بھی وہی ذات ہے جو پہلے تھی ؛ |
| ۴ | حضرت الجمع والوجود | اس لئے کہتے ہیں کہ جمع عبارت ہے وحدت سے باعتبار طرف ظہور کے اور وہ باطن اس مرتبہ کا ہے اور اس مرتبہ میں ذات من حیث الاسماء والصفات پائی جاتی ہے اور یہاں اطلاق اسماء و صفات کا ذات پر صادق آتا ہے ؛ |

تعریف کا موتی پرو دیا کہ اللہ ہے اور بس اُس کے سوا دونوں جہان میں کوئی موجود نہیں۔

رُفت بلام نفی لَا اِلٰہ — خار و خس غیر ازین جلوہ گاہ

لا الٰہ کی نفی کے ساتھ اس جلوہ گاہ عالم کو غیر کے وجود سے پاک کر دیا۔

غیرتش از غیر نہ چیزی گذاشت — غیر بخود ہیچ وجودی نداشت

اُس کی غیرت نے غیر سے کوئی شے نہ چھوڑی۔ غیر اپنے آپ کچھ وجود بھی نہ رکھتا تھا

غیر عدم محض و فقط ذات اوست — ہر دو جہان مظہر آیات اوست

غیر عدم محض ہے اور فقط اُس کی ذات موجود ہے۔ دونو جہان اُس کی آیات کا مظہر ہیں

قولہ تعالےٰ سَنُرِيْهِمْ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ یعنی جلدی دکھائیں گے ہم اُن کو نشانیاں اپنی بیچ جہان کے اور بیچ اُن کے نفسوں کے تاکہ ظاہر ہوگا واسطے اُن کے یہ کہ وہ حق ہے ؎

در دو جہان نیست بخود ہیچ شے — ہست بدو زندہ و قائم بوے

(ہو الحی القیوم)

دو جہان میں بذات خود کوئی شے موجود نہیں۔ ہر شے اُسی خدا کے ساتھ زندہ اور قائم ہے

حق بہ نبیٔ پاک چو این راز گفت — دُرِّ ہُوَ الحیُّ القیوم سُفت

خدا نے جب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ راز فرمایا تو ہو الحیّ القیوم کا موتی پرو دیا۔

ہُو بود از حضرتِ انسان مراد — زندہ و قیوم ہمو لست شاد

ہُو سے حضرت انسان کامل مراد ہے — اور وُہی زندہ اور قیوم ہے۔

اے کہ جہان جسم و تو جان آمدی — رُوح کُل اے جانِ جہان آمدی

اے وہ انسان کہ تو جہان کے جسم کی جان ہے ہر شے کی رُوح اے جانِ جہان تو ہی ہے

زانکہ درین باغچۂ کُن فکان — جانِ تو شد زندہ ازان جانِ جان

اس لئے کہ اس باغ جہان میں تو حق تعالےٰ کی جان سے زندہ ہے۔

رُوحِ تو مے خوردۂ سبّوحی است — جانِ تو پروردۂ من رُوحی است

تیری رُوح نے خدائے پاک کی شراب پی ہوئی ہے اور تیری جان و نفخت فیہ من روحی کی پرورش یافتہ ہے

| | |
|---|---|
| شکر بجا آر کہ آن ذاتِ پاک | گوہر جان داد بدین مشتِ خاک |

شکر بجا لا کہ اُس پاک ذات جل شانہ نے اِس خاک کی مٹھی کو جان کا گوہر عطا کیا

| | |
|---|---|
| باش کہ چون قطرۂ آبِ صدف | جانِ تو در جسم تو گیرد شرف |

ٹھہر تاکہ سیپی کے قطرہ کی طرح تیری جان تیرے جسم میں شرف کمال حاصل کرے

یعنی چندروزہ خدماتِ جسمانی کے ذریعہ سے تیری رُوح اپنے اصلی کمال اور نورانیت کو پہنچ جائے

| | |
|---|---|
| قطرہ چہٕ بحر بلا قید باش | مُردہ نہٕ زندہ جاوید باش |

تو قطرہ کیوں ہے بے قید سمندر بن۔ تو مُردہ نہیں ہے ہمیشہ کا زندہ ہو

| | |
|---|---|
| زندگیٔ تست حیاتِ دوام | زندۂ جاوید توئی والسلام |

تیری زندگی حیات دائمی ہے۔ اور تو ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے والسلام

# سُورَۃُ الْاَعْرَافْ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع ساتھ نام اللہ کے بخشش کرنیوالا مہربان

الٓمّٓصٓ ۚ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ

المص یہ کتاب اتری تجھ کو سو اس سے تیرے سینے میں تنگی نہ ہووے

صبحدمے ساقی میخانہ ام (روز ازل ۱۲ — حق سبحانہ ۱۲) | کرد پُر از بادہ چو پیمانہ ام (شراب محبت ۱۲ — مراد از دل ۱۲)

صبح کے وقت یعنی ازل میں شرابخانۂ وحدت کے ساقی نے جب شراب (محبت) سے میرے دل کا پیالہ بھرا

لطف و کرم بے حد و اندازہ کرد | مستی مے ذوق دلم تازہ کرد

بے حد لطف اور کرم فرمایا اور شراب کی مستی نے میرے دل کا ذوق تازہ کر دیا۔

شاہد نازم بمن این راز گفت | وز لب جان بخش دُرِ خاص سُفت

میرے ناز والے معشوق نے مجھ سے یہ راز کہا۔ اور جان بخشنے والے لب سے خاص موتی پرویا

چون الف منفرد (تنہا ۱۲) آن نورِ ذات | ہست مجرد ز نعوت و صفات

یعنی جس طرح الف تمام حرفوں سے جُدا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ کی ذات نعتوں اور صفتوں سے فرد اور یگانہ ہے چنانچہ کتاب انسان کامل کے باب احدیت میں شیخ عبدالکریم جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ احدیت ذات کی مجلی سے مراد ہے یعنی کہ جو اسماء اور صفات اور کسی دوسری چیز کے مؤثرات سے اُس میں ظہور نہ ہو پس احدیت اُس ذات کا اسم ہے کہ جو اعتبارات حقیہ اور خلقیہ سے مجرد ہے

قطع الف بین ز ہمہ حرفہا | عقدہ کشا گشتہ پئے اولیا

الف کا سب حرفوں سے جدا ہونا اولیاء اللہ کے لئے عقدہ کشا ہے۔

جملہ حروف اند با (با الف ۱۲) و متصل | گشتہ خبر بخش بارباب دل (اہل معرفت ۱۲)

تمام حروف الف کیساتھ ملے ہوئے صاحبدلوں کو خبر دینے والے ہیں۔

| مستغنی ہست کہ آنذاتِ دوست (حق سبحانہٗ) | | اہلِ جہان بندہ و محتاج اوست |
| --- | --- | --- |

کہ اللہ تعالیٰ کی ذات سب سے مستغنی ہے اور سارا جہان اُس کا بندہ اور محتاج ہے

یعنی جس طرح الف کسی حرف کیساتھ تعلق نہیں رکھتا اسی طرح اللہ تعالیٰ کی ذات سب مخلوقات سے بے نیاز ہے جیسا کہ اُس نے خود فرمایا ہے اِنَّ اللّٰہَ لَغَنِیٌّ عَنِ الْعَالَمِیْن یعنی اللہ تعالیٰ تمام جہانوں سے بے پرواہ ہے۔ اور حروف کا تعلق جو الف کیساتھ ہے اُس سے مخلوق کا خدا کیطرف محتاج ہونا ظاہر ہے۔ چنانچہ تفسیر اسرار الفاتحہ کہ اما الالفُ فلہٗ ستُّ جہاتٍ ابتداءُہٗ یدلُّ علیٰ انہٗ اوّلٌ و انتہاءُہٗ یدلُّ علی انہ آخرٌ و استواءُہٗ یدل علی انہ عادلٌ وارتفاعہٗ بانہ متعال عن الافہام و الاوہام وقطعہٗ من الحروف یدل علی انہ مستغنٍ عن الخلق و اتصالُ الحروفِ بہ یدل علی ان الخلق کلھم محتاجونَ الی اللہ تعالیٰ یعنی الف کے واسطے چھ طرفیں ہیں اُس (الف) کا ابتداء اللہ تعالیٰ کے اوّل ہونے پر اور اُس کا انتہا ربّ العزّت کے آخر ہونے پر اور اس کا استوا حق عزو علا کے عادل ہونے پر اور اس کا ارتفاع حق سبحانہ کے افہام خلائق سے اعلیٰ ہونے پر اور اُس کا حروف سے قطع ہونا حقتعالیٰ کے خلق سے مستغنی ہونے پر اور اُس کیساتھ حروف کا ملنا خدا کی طرف مخلوق کے محتاج ہونے پر دلالت کرتا ہے ؛ اب الف کے حروف مفردہ (ا ل ف) کے اشارات سمجھنا چاہیئے ؛

| در الف این ہر سہ الف لام فا | | ذات و صفات اند و ہمہ فعلہا |
| --- | --- | --- |

الف کے حروف مفردہ یعنی ا ل ف سے اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات اور افعال مراد ہیں

| ذات الف دان وصفت لام بین | | فعل بود فائے الف بالیقین |
| --- | --- | --- |

ذات کو الف جان اور صفت کو لام دیکھ اور فا سے فعل کی طرف اشارہ ہے

الفؔ سے ذاتِ حق اسلئے مراد ہے کہ الف تمام حرفوں سے پہلے ہے اور سب سے جُدا ہے اور باوجود اس کے تمام حرفوں میں صورتاً و معناً موجود ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ کی ذات ہرشے سے اوّل ہے اور سب سے فرد اور یگانہ ہے، اور باوجود اس کے موجوداتِ عالم کا کوئی ذرہ اُسکے وجود سے خالی نہیں ہے ؛

اور ل سے صفات اس لئے مراد ہیں کہ لام کا دائرہ الف سے ملا ہوا ہے ایسے ہی اللہ تعالیٰ کی صفات جو تمام مخلوقات کا احاطہ کئے ہوئے ہیں اُس کی ذات سے ہرگز جدا نہیں ہوتیں ؛

اور ف سے افعال اس لئے مراد ہیں کہ فا عالم شہادت سے ہے یعنی اس کا مخرج نیچے کے ہونٹ کا شکم در سامنے سے اوپر دانت ہیں جو کہ ظاہر ہیں ایسے ہی اللہ تعالیٰ کے افعال مخلوق میں ظاہر ہیں ؛ واللہ اعلم۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ کمالات الوہیت است | بین کہ چسان جمع در احدیت است |

الوہیت کے تمام کمالات کو دیکھ کہ کس طرح احدیت ذات میں جمع ہیں۔

| | |
|---|---|
| لام بود ذات بعلم و صفات | ظلمت سرچشمۂ آب حیات |

لام سے ذات با علم وصفات مراد ہے۔ اور وہ ایک ظلمت ہے جس میں آبحیات کا چشمہ ہے۔

واضح ہو کہ جب تک ذات علم کیساتھ متعین نہ ہو دوسری کوئی صفت ظاہر نہیں ہوتی چنانچہ مرآت العارفین میں ہے کہ اول تعین ہو ذات کا تعین ہے بالذات یعنی علم اس چیز کا نام ہے جس کے ساتھ ذات متعین ہے پس صفت علم کو دیگر صفات پر تقدم ہے۔

اور چونکہ صفات حجاب چہرۂ ذات ہیں کہ الذات محجوب بالصفات اس لئے لام جو ذات باصفات کیلئے ہے ظلمت آب حیات کی مانند ہے یعنی جیسے آبحیات کا چشمہ اندھیرے میں ہے اسیطرح اللہ تعالیٰ کی ذات اس کی صفت کے پردہ میں ہے ؛

| | |
|---|---|
| تا بہ تہ نیست برای الہ | دائرہ اش بہر صفاتش گواہ |

لام تا تہ (یعنی الف) ذات کیلئے ہے۔ اور اس کا گھیر اللہ تعالیٰ کی صفات کیلئے گواہ ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرہ لام چو نون جہان | نصف عیان آمد و نیمی نہان |

لام کا دائرہ نون کی طرح نصف ظاہر اور نصف باطن ہے۔

| | |
|---|---|
| نصف عیان ملک شہادت بات | نیمی نہان بر ملکوتش گواست |

نصف ظاہر عالم شہادت پر گواہ ہے۔ اور نصف باطن عالم ملکوت پر گواہ ہے

اور وہ یہ ہے۔

قائمہ یعنی الف — ذاتِ حق

ل

نصف دائرہِ باطن ملکوت

نصف دائرہِ ظاہر ملک و شہادت

| | |
|---|---|
| پس چو الف جامع کُل است لام | ابنِ عرب گُفت علیہ السّلام |

پس الف کی طرح لام کُل کا جامع ہے۔ یہ شیخ الاکبر محی الدین ابن العربی علیہ الرحمۃ کا قول ہے

چنانچہ فتوحات مکیہ جلد اوّل باب دوم میں ہے کہ لام کا قائمہ حق تعالیٰ کے لئے ہے اور لام کا نصف دائرہ محسوس جو الف کا قائم مقام ہونے کے بعد شکل نون میں قائم رہتا ہے وہ خلق کیلئے ہے اور نصف دائرہ روحانی غائب ملکوت کے لئے ہے۔ اور الف جو نقطہ دائرہ کا ظاہر کرتا ہے وہ کُن ہے۔

اور فرمایا پس الف اور لام ہر ایک صورت کو قبول کر لیتے ہیں کیونکہ وہ موجود اور جامع ہیں جمیع حقائق کے لئے ؛

| | |
|---|---|
| لام شدہ بینِ الف آشکار | یافتہ در وسطِ مخارج قرار |

لام الف کے درمیان ظاہر ہوا ہے۔ اور مخارج کے وسط میں آرام پایا ہے

یعنی لام کا حرف الف کے حروف مفردہ (ا ل ف) کا درمیانی حرف ہے نیز لام کا حرف تالو سے نکلتا ہے جو وسطی مخرج ہے ؛

| | |
|---|---|
| زین دو دلیل آمدہ این لام ہم | برزخ توسینِ حدوث و قدم |

ان دو دلیلوں سے بھی لام حدوث اور قدم کے دونوں قوسوں کا برزخ ثابت ہے۔

| | |
|---|---|
| ہست الف شاہدِ ربِّ جلیل | لام دلیل ست پئے جبرئیل |

الف پروردگار بزرگ کا گواہ ہے۔ اور لام جبرائیل علیہ السلام کیلئے دلیل ہے

یعنی جسطرح الف سے تمام حرفوں کی تربیت ہے۔ اللہ تعالیٰ سب جہانوں کے پالنے والا ہے اور جسطرح حرف لام زبان سے نکلتا ہے اور زبان دل کی ترجمان ہے جبرائیل علیہ السلام بھی وحی الٰہی

کے ترجمان ہیں۔

شاد نبوی کام چو نوک زبان ۔۔۔ لام شد از وحی خدا ترجمان

زبان جب تالو کی طرف گئی تو حرف لام ظاہر ہوا جس سے جبرائیل علیہ السلام مراد ہیں جو کہ خدا کا پیغام رسولوں کو پہونچانے والے ہیں ۔

محو چو جبریلؑ ازان جام شد ۔۔۔ سایہ فگن مد بسر لام شد

جبرائیلؑ جب اُس پیالہ (کلام الٰہی) سے محو ہو گیا ۔ تو لام (جبرائیلؑ) کے سر پہ مد (امداد الٰہی) نے سایہ ڈالا

یعنی الٓمٓ میں لام گم ہو کر الف کی صورت باقی رہ گئی ہے جس سے جبرائیل علیہ السلام کا ذاتِ حق میں محو ہونا مُراد ہے ۔ اور لام کے سر پہ جو مد ہے اُس سے امداد الٰہی کی طرف اشارہ ہے ۔ جو تبلیغ احکام کی خاطر جبرائیل علیہ السلام کو پہنچتی ہے ۔

رقص کناں لام سوی میم رفت ۔۔۔ نزد معلم پئے تعلیم رفت

وجد کرتا ہوا لام (جبرائیلؑ) میم (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کیطرف روانہ ہوا ۔ اور استاد کیجانب تعلیم کیلئے چلا ۔

یعنی جبرائیل علیہ السلام کا نازل ہونا مصلحت عام اور کفار و منافقین کے انکار کیلئے تھا ۔ ورنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو علم قرآن خدا نے بلا واسطہ پہلے ہی دیا ہوا تھا جس پر یہ آیت دلالت کرتی ہے وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ؕ یعنی تحقیق تو سکھلایا جاتا ہے قرآن حکمت والے خبردار کے پاس سے ۔ اور اسی لئے آپ قرآن پڑھنے میں جبرائیلؑ پر سبقت کرتے تھے حتیٰ کہ یہ آیت نازل ہوئی وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰۤى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ یعنی اے میرے حبیبؐ تو جلدی نہ کر قرآن پڑھنے میں پہلے اس سے کہ تجھ پر اُس کا اترنا پورا ہو چکے ۔

نگارِ من کہ بہ مکتب نرفت و خط نہ نوشت ❖ بغمزہ مسئلہ آموز صد مدرس شد

میم چو شد مستِ مئے یادِ حق ۔۔۔ مد بسرش آمدہ زامدادِ حق

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا میم جب یادِ حق کی شراب کا مست ہوا تو امدادِ الٰہی کی مد اسکے سر پہ ظاہر ہوئی ۔

سے : مثنوی کتاب مرقع اسرار صفحہ ۹۲ مصنفہ حضرت غوث ... رضی اللہ عنہ ۱۲

| | |
|---|---|
| تاج سر میم کہ تشدید ہست | شاہد سہ درجۂ توحید ہست |

شد جو میم کے سر کا تاج ہے (اپنے تین دندانوں سے) توحید کے تین درجوں کی گواہ ہے

توحید کے تین درجے یہ ہیں۔ توحید ذاتی اور صفاتی اور افعالی توحید افعالی یہ ہے کہ سوائے خدا کے عالم میں کوئی فاعل حقیقی نظر نہ آئے اور توحید صفاتی یہ ہے کہ تمام صفات سے موصوف ایک خدا کے سوا کوئی دکھائی نہ دے۔ اور توحید ذاتی یہ ہے کہ ذات الٰہی کے سوا کوئی شے نظر نہ آئے اور تمام عالم کی صورتوں میں اُسی کی ذات کا جلوہ دکھائی دے بلکہ ہستی موہومی اسطرح فنا ہو کر باقی وہی وہ رہجائے ؎

ہے یہ مقصد کہ تجھ میں تو نہ رہے — تیری ہستی کی رنگ و بو نہ رہے
تیرا ہونا بھی الوداع کہہ جائے — تو نہ ہو بلکہ وہی وہ رہ جائے

| | |
|---|---|
| میم کہ اوجامع کُل آمدہ | مژدہ دہِ ختم رسل آمدہ |

میم جو کُل کا جمع کرنے والا ہے۔ وہ ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت دیتا ہے

| | |
|---|---|
| میم شد از مخرج آخر پدید | پاک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نیز بآخر رسید |

میم آخری مخرج یعنی ہونٹوں سے ظاہر ہوا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سب کے بعد تشریف لائے ہیں

| | |
|---|---|
| دائرہ اش خالق یکتا بود | خلق درو نقطۂ بیضا بود |

میم کے گھیرے سے خالق مراد ہے اور اُس میں جو سفید نقطہ ہے وہ مخلوق ہے

| | |
|---|---|
| خواہ تو بالعکس نگر ہم نکوست | از ہمہ رو خالق و مخلوق اوست |

خواہ تو اس کے برعکس دیکھے تو بھی درست ہے۔ ہر صورت خالق اور مخلوق وہی ہے

یعنی میم کے سر کے دائرہ سے خلق کیطرف اشارہ ہے اور اُس کے جوف یعنی خالی جگہ سے جو سفید نقطہ کی طرح ہے حق مُراد ہے پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ظاہر میں خلق اور باطن میں حق ہیں ؎

لغت

عجب شانِ محمد مصطفےٰ ہست — بظاہر بندہ و باطن خدا ہست

| | |
|---|---|
| محمدؐ چیست در آئینۂ خلق | جمال ذاتِ حق جلوہ نما ہست |
| محمدؐ مظہر ذاتِ الٰہی است | محمدؐ مالکِ مُلکِ بقا ہست |
| محمدؐ مہر افلاکِ معانی است | محمدؐ بر سپہرِ جانِ ما ہست |
| محمدؐ ہست سلطان در دو عالم | محمدؐ بادشاہ دوسرا ہست |
| محمدؐ قبلۂ مسجودِ جانہا | محمدؐ شاہدِ مقصودِ ما ہست |

غلام از حلقۂ میم محمدؐ
بسوئے خالق و مخلوق راہ ہست

| | |
|---|---|
| زیرِ سرِ میم کالف ایستاد | معنئ بنیادِ جہانیش داد |

میم کے سر کے نیچے جو الف کیصورت ہے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بنیادِ جہان ہونیکی طرف اشارہ ہے

| | |
|---|---|
| بلکہ الف گوہرِ جانت بود | حاملِ آن بارِ امانت بود |

بلکہ الف (اے انسان) تیری جان کا گوہر ہے جو اُس بارِ امانت کا اٹھانے والا ہے۔

یعنی میم کے دائرہ سے بارِ امانت کی طرف اشارہ ہے جس سے حقائق الٰہیہ اور کونیہ کی جامعیت مُراد ہے اور الف انسان کامل ہے جس کے سر پر بارِ امانت رکھا گیاہے۔ تو حقائق الٰہیہ اور کونیہ کی جامعیت سوائے انسان کامل کے اور کسی کو حاصل نہیں ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ فَاَبَيْنَ اَنْ يَّحْمِلْنَهَا وَاَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ اِنَّهٗ كَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا ط یعنی البتہ ہم نے پیش کی امانت آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں پر پھر سب نے اُس کے اٹھانے سے انکار کیا اور اُس سے ڈر گئے اور اُس کو انسان نے اٹھالیا یہ بڑا ہی ظالم ہے اور بے خبر۔

| | |
|---|---|
| صاد بود صورتِ پاکِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم | چشمِ من و سُرمہ خاکِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم |

صاد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صورتِ پاک سے مراد ہے۔ میری آنکھ اور آپ کی خاک کا سُرمہ ہو آمین

چنانچہ شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ المص کی تفسیر میں فرماتے ہیں (ا) اِشَارَةٌ اِلَى الذَّاتِ الْاَحَدِيَّةِ وَ (ل)

إِلَى الذَّاتِ مَعَ صِفَةِ الْعِلْمِ كَمَا مَرَّ وَ(م) إِلَى التَّتِمَّةِ الْجَامِعَةِ الَّتِي هِيَ مَعْنَى مُحَمَّدٍ أَيْ نفسه و حقیقته وَ(ص) إِلَى الصُّوْرَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ الَّتِي هِيَ جَسَدُهُ وَظَاهِرُهُ یعنی الف اشارہ ہے طرف احدیت ذاتیہ کے اور لام طرف ذات مع صفت علم کے جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے اور میم اشارہ ہے طرف تتمہ جامعہ کے اور وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معنیٰ ہے یعنی آپکی ذات اور حقیقت اور صاد اشارہ طرف صورتِ محمدیہ کے ہے اور وہ آپ کا جسم اور ظاہر ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ٭

| چشمِ سرش (حرف صاد) دید بلا مردمک (مردم نقطہ) | نقش ہمہ غیر چناں کرد حک |
|---|---|

غیر کا نقش اسطرح مٹایا کہ اُس (ص) کے سر کی آنکھ نے بغیر پتلی (نقطہ) کے دیکھا۔

یعنی حرف صاد کا سر جو آنکھ کی طرح ہے اُس پر نقطہ نہیں ہے جو آنکھ کی پتلی کی مانند ہوتا ہے۔ گویا صاد کی آنکھ سوائے پتلی کے دیکھتی ہے اور یہ اُس بصیرت باطنی کی طرف اشارہ ہے۔ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہے جس کے ساتھ آپ بغیر آنکھ کی سیاہ پُتلی کے دیکھتے ہیں۔ اور حدیث شریف تَنَامُ عَيْنَايَ وَلَا يَنَامُ قَلْبِيْ (میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل بیدار رہتا ہے)۔ اس کی مؤید ہے۔

| مدِ سرش آمدہ ابرِ کرم | تا نہ زند سایہ براہش قدم |
|---|---|

تاکہ سایہ آپؐ کی راہ میں قدم نہ رکھے اُس (صاد) کے سر کی مد رحمت کا بادل ہے

یعنی صاد کے سر کی مد اُس ابرِ رحمت کی طرف اشارہ کرتی ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک پر ہمیشہ رہا کرتا تھا تاکہ آپ کو سورج کی گرمی تکلیف نہ دے نیز آپکے سایہ مبارک پر کسی کا قدم نہ آئے یا آپؐ کا سایہ ناپاک جگہ پر نہ پڑے۔ بلکہ غیرتِ الٰہی نے یہ نہ چاہا کہ آپکے ساتھ دوسرا سایہ بھی ہو کسی نے کیا اچھا کہا ہے ؎

با سروِ تو سایہ نمی پسندم ٭ عشق است و ہزار بدگمانی

ترجمہ تیرے قد کیساتھ میں سایہ بھی پسند نہیں کرتا کیونکہ عشق میں ہزار بدگمانی ہوا کرتی ہے ٭

گشت پناہ گیر ز احسان او
ہر دو جہان در تہِ دامان او

یعنی صاد کا گھیر گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دامان رحمت ہے جسکے نیچے دونو عالم پناہ گیر ہیں

صاد کہ صلواتِ الٰہی مدام
بر وی و بر آل و صحابش تمام

صاد یعنی صلواتِ الٰہی ہمیشہ آپؐ پر اور آپ کی آل اور تمام اصحاب پر ہو۔

باز شنو سرِ دگر جان من
از لبِ جان بخش مہربانِ من

اے میری جان میرے مہربان دوست کی جان بخشنے والے لب سے دوسرا راز سن

ہست الف شاہدِ اثباتِ حق
لام نفی کرد بجز ذاتِ حق

الف اللہ تعالیٰ کے اثبات کا گواہ ہے۔ اور لام نے ماسوی اللہ کو نفی کر دیا ہے۔

میم محمدؐ کہ رسولِ خداست
صاد کہ بر صورتِ ذاتی ماست

میم یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کا رسول ہے صاد یعنی ہماری ذاتی صورت پر پیدا ہوا ہے

یعنی کہ اے حضرتِ انسان من
عزتِ من عظمتِ من شانِ من

یعنی اے میرے حضرت انسان کہ تو میری عزت در عظمت اور شان ہے

گوہرِ گنجینۂ ذاتم توئی
مظہرِ اسما و صفاتم توئی

تو ہی میری ذات کے خزانے کا موتی ہے اور تو ہی میرے اسموں اور صفتوں کا مظہر ہے

وجہِ تو مرآتِ جمالِ من است
آئینۂ حسن کمالِ من است

تیرا چہرہ میرے جمال کا آئینہ اور میرے حسن کمال کا شیشہ ہے۔

آمدہ ہر حرف ز قرآنِ پاک
شمۂ از حسنِ تو روحی فداک

قرآن مجید کا ہر حرف تیرے حسن کا ایک شمہ ہے میری روح تجھ پر فدا ہو۔

حرفِ الف قامتِ رعنائے تُست
لام خمِ طرۂ زیبائے تُست

الف تیرے خوبصورت قد کیطرح ہے۔ اور لام تیری زیب دینے والی زلف کا خم ہے۔

ماہ رخت دائرۂ میم داد
معنیٔ فی احسنِ تقویم داد

تیرے چہرہ کے چاندنے میم کا دائرہ عطاکیا اور حسن تقویم کا معنیٰ دیا ہے۔

یعنی میم اپنی کتابت میں احسن تقویم کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ قولہ تعالیٰ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ط یعنی تحقیق ہم نے بنایا انسان کو خوب سے خوب اندازہ پر۔

صَادِ عَلٰی صُوْرَتِہٖ خود استیم | حسن تو با ہر دو ید آراستیم

صاد سے ہماری مراد تجھے اپنی صورت پر پیدا کرنا ہے تیرا حسن ہم نے اپنے دونوں ہاتھوں سے سنوارا ہے

اس شعر کا پہلا مصرعہ حدیث قدسی اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ (یعنی خدا نے آدم کو اپنی صورت پہ بنایا) کے مطابق ہے اور دوسرا مصرعہ قولہ تعالیٰ مَا مَنَعَکَ اَنْ تَسْجُدَ لِمَا خَلَقْتُ بِیَدَیَّ (یعنی اے ابلیس کس چیز نے تم کو منع کیا کہ تو سجدہ کرے اُس مخلوق کو جس کو میں نے اپنے دونوں ہاتھوں سے پیدا کیا) کا ہم معنی ہے ؛

غیرِ تو منظورِ نظر نیست کس | ہر کہ ترا دید مرا دید و بس

تیرے سوا کوئی منظورِ نظر نہیں ہے جس نے تجھ کو دیکھا اُس نے مجکو دیکھا اور بس

چنانچہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام خود ارشاد فرماتے ہیں مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ یعنی جس نے مجکو دیکھا پس تحقیق اُس نے حق کو دیکھا۔

این ہمہ اُسرار کتاب وجود | بر تو فرود آمدہ از راہ جُود

وجود کی کتاب کے یہ تمام راز بخشش کی راہ سے تجھ پر اترے ہیں۔

ہیچ نہ بر سینۂ صدرِ تو گرد د گران | بارِ امانت بسلامت رسان

آپ کے سینے پر یہ بات گراں نہ گزرے امانت کا بار سلامتی کے ساتھ پہنچا۔

دُرج دہن پاک گہر بار کن | سینۂ ابرار پُر اسرار کن

اپنے پاک منہ سے موتی برسا اور نیکوں کے سینے رازوں سے بھر دے؛

# سُورَۃُ یُونُس

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ الْحَکِیْمِ

الٓرٰ یہ ہیں آیاتیں کتاب حکمت والی کی۔

مطلع آیاتِ کلام خدا — شد رقم حرفِ الف لام را

کلام الٰہی کی آیات کا ابتدا الف لام را کا نوشتہ ہے

حرفِ الف شاہدِ توحید اوست (باعتبار عدد ۱۲) — رازکشایندہ تفرید اوست (باعتبار تفرد خود ۱۲)

الف خدا کی توحید کا گواہ ہے اور اُس کی یگانگی کا بھید کھولنے والا ہے۔

یعنی حرف الف کا ایک عدد ہے اور خدا تعالیٰ بھی ایک اور فرد اور یگانہ ہے۔

ہست ز ہر حرف چو پیدا الف — نیست عیاں در ہمہ اِلّا الف

چونکہ الف تمام حرفوں سے ظاہر ہے پس اُن سب میں سوائے الف کے کوئی موجود نہیں ہے۔

ہمچو الف در خط و اندر ہجا — صورت و معنائے ہمہ حرفہا

جس طرح الف خط اور لفظ میں تمام حرفوں کا صورت اور معنی ہے۔

جلوہ کناں در دو جہاں ذاتِ اوست — در ہمہ پیدا و نہاں ذاتِ اوست

اُس کی ذات دونوں جہان میں جلوہ نما ہے اور سب میں ظاہر اور باطن وہی ہے

یعنی جسطرح الف تمام حرفوں میں کتابت اور تلفظ دونوں میں موجود ہے مثلاً بؔ کتاب میں ایک نقطہ مبسوط (فراخ) ہے اور جیمؔ الف معوج الطرفین (یعنی دونوں طرف سے ٹیڑھا) ہے اور دؔال اور رؔے الف منحنی الوسط (یعنی درمیان سے خمدار) ہے اور شین چار الف ہیں تین الف دندانوں کے اور ایک الف گھیرے کا جو خمدار اور فراخ ہے اور ایسے ہی باقی حرف ہیں۔ یہ خط اور صورت

میں ہے لیکن لفظ اور معنی میں اس طرح ہے کہ ہر حرف کے ہجا میں الف موجود ہے مثلاً ب ہجا میں بار ہے اور بار میں الف ظاہر ہے اور جیم ہجا میں جیم یا میم ہے اور یا میں الف موجود ہے اور ایسے ہی میم ہے اور باقی سب حرف بھی اسی طرح سے ہیں۔ پس الف تمام حرفوں میں صورتاً ومعناً موجود ہے ایسے ہی اللہ تعالیٰ کی ذات جمیع موجودات کی صورتوں میں جلوہ فرما ہے اور اُس کا نورِ وُجود تمام ذراتِ عالم میں سرایت کئے ہوئے ہے ؛

لام خبر داد ز کون و مکان ۔۔۔ دائرہ اش میدہد از دے نشان

لام نے کون و مکان کی خبر دی ہے اور اُس کا گھیرا اس بات کی علامت ہے

یعنی حرف لام اپنے گھیرے سے دائرہ کون و مکان کی طرف اشارہ کرتا ہے ؛

قائمہ اش مظہرِ نورِ خداست ۔۔۔ دائرہ اش عینِ ظہورِ خداست

لام کا قائمہ اللہ تعالیٰ کے نور کا مظہر ہے۔ اور اس کا گھیرا عین خدا تعالیٰ کا ظہور ہے

قائمہ و دائرہ اش در رقم ۔۔۔ عقدہ کُشا گشت ز نون والقلم[1]

لام کا قائمہ اور گھیرا کتابت میں سورۂ نون والقلم کا عقدہ کھولنے والا ہے۔

یعنی لام کے قائمہ (الف) کی صورت قلم جیسی ہے اور اس کا گھیرا نون کی شکل کا ہے اور نون کا معنی دوات ہے پس لام سے نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ کی طرف اشارہ ہے ؛

بوہریرہ رضہ کو بُد ز صحابہ عدول ۔۔۔ گفت کہ فرمود جنابِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ جو صحابہ میں بڑے عادل تھے کہا کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

حق چو جہاں را ز عدم آفرید ۔۔۔ اوّلش از نورِ قلم آفرید

خدا نے جب عالم کو عدم سے پیدا کیا تو سب سے اوّل اپنے نور سے قلم کو ظاہر فرمایا

بعد ازاں نون ہویدا نمود ۔۔۔ نون دواتیست کہ پیدا نمود

اس کے بعد دوات پیدا کی۔ نون سے مراد دوات ہے جو ظاہر فرمائی۔

گشت قلم تیز و نوشتہ ز نون ۔۔۔ دفتر ما کان و ہم ما یکون

[1] نٓ والقلم وما یسطرون ۱۲

دیکھو تفسیر حسینی سورۂ نون والقلم ۱۲

تقدیر ہوئی ور دوات سے عالم ماکان و مایکون (جو کچھ تھا اور جو ہوگا) کی کتاب لکھی

نور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ست مراد از قلم ‏ ‏ ‏ ‏ نون بود دائرہ کون ھم

قلم سے نور نبی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہے اور نون دائرہ کون کی طرف اشارہ ہے

اول کل نور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم بود ‏ ‏ ‏ ‏ باز از و خلق دو عالم نمود

سب سے اول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نور تھا۔ پھر آپکے نور سے دونوں جہان ظاہر ہوئے

حدیث شریف میں ہے اَوَّلُ مَاخَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ یعنی سب سے پہلے خدا نے میرا نور پیدا کیا۔ اور فرمایا اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ کُلُّہُمْ مِنْ نُوْرِیْ یعنی میں اللہ کے نور سے ہوں اور تمام خلقت میرے نور سے ہے ؂

قائمۂ لام نگر نیز ہم ‏ ‏ ‏ ‏ میشود از دائرہ اول رقم

دیکھ کہ لام کا قائمہ بھی اس کے دائرہ سے پہلے لکھا جاتا ہے ؂

یعنی جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نور مبارک مخلوق کا اول ہے اسی طرح لام کا قائمہ اس کے گھیرے سے پہلے ہے۔ پس احمد صلی اللہ علیہ وسلم کا الف لام کا قائمہ ہے اور اسکا گھیر مخلوق کا کون ہے جو لفظ احمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ظاہر ہوا ہے فافہم ؂

قائمہ اش عقدۂ وحدت کشاد ‏ ‏ ‏ ‏ دائرہ اش معنی تفصیل داد

لام کے قائمہ (الف) نے وحدت کا عقدہ کھولا اور اسکے دائرے نے تفصیل کا معنی دیا ہے۔

یعنی لام کے قائمہ سے وحدت مراد ہے اور اس کے گھیرے سے مرتبہ واحدیت کی طرف اشارہ ہے جو وحدت یعنی علم اجمالی کی تفصیل ہے ؂

دائرہ اش بین کہ چہ دامن کشان ‏ ‏ ‏ ‏ نصف نہان آمد و نیمی عیان

اس کے گھیرے کو دیکھ کہ کس طرح دامن کھینچتا ہوا نصف پوشیدہ اور نصف ظاہر ہے۔

نصف نہان بحر وجود خداست ‏ ‏ ‏ ‏ نصف عیان بحر الامکان ماست

نصف پوشیدہ یعنی حق کے وجود کا ہے اور نصف دائرہ ظاہری ہمارے امکان کا سمندر ہے

| نصف عیان مہبطِ انوار اوست | نصف نہان مخزن اسرار اوست |
| --- | --- |

نصف دائرۂ باطن اسرار الٰہی کا خزانہ ہے اور نصف دائرہ ظاہر اُسکے انوار کے اُترنے کی جگہ ہے

| نصفِ عیان قوسِ عبودیت است | نصفِ نہان قوسِ ربوبیت است |
| --- | --- |

نصف دائرہ باطن ربوبیت کا قوس ہے اور نصف دائرہ ظاہر عبودیت کا قوس ہے۔

جاننا چاہیئے کہ درحقیقت ربوبیت اور عبودیت ہر دو الوہیت کی متضاد شانیں ہیں اور یہ دونوں ایک ہی ذات کی صفتیں ہیں چنانچہ **مرآت العارفین** میں حضرت امام حسین علیہ السلام نے دائرۃ العلم تحریر فرمایا ہے اور اس کے ہر دو قوس ربوبیت اور عبودیت ثابت کئے ہیں۔

| جامع کل حضرت انسان ببین | برزخ این ہر دو کمان بالیقین |
| --- | --- |

ان ہر دو قوس کا برزخ اور کل کا جامع بالیقین حضرت انسان کامل ہے۔

واضح ہو کہ صاحب **ارشاد المریدین** مرتبۂ واحدیت کے متعلق فرماتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ جب ذاتِ مطلق خواہاں اس بات کی ہوئی کہ جیسے مرتبۂ وحدت میں اپنے آپ پر مجملاً جلوہ کیا۔ مفصلاً بھی کرے۔ یعنی جیسے مرتبۂ وحدت میں یافت ذات وحضورِ ذات من حیث الاسماء والصفات وظہورِ ذات مجملاً حاصل ہوا جو کہ کمال ذاتی ہے ایسے ہی مفصلاً بھی حاصل ہو۔ پس ذات نے دوسری تجلّی فرمائی۔ یعنی جب ذاتِ وحدت نے ظہور کی جانب توجہ کی تو اس مرتبہ کا نام واحدیت رکھا گیا۔ پس مرتبہ واحدیت میں کمالِ اسمائی مطلوب ہے۔ اور اس مرتبہ میں حقائق الٰہی وکیانی وانسانی ایک دوسرے سے ممتاز ہیں۔ مُراد حقائق الٰہی سے اسمائے الٰہی کلّی ہیں مثل بدیع وباعث وغیرہ کے اور مُراد حقائق کیانی سے اسمائے کونی کلّی ہیں جیسے عقل کل اور نفس کل وغیرہ ہیں۔ اور حقیقتِ انسان آدم علیہ السلام کی حقیقت کو کہتے ہیں اور کون سے بحیثیت حق وجود عالم مراد ہے۔ پس جو کچھ درپردۂ تفصیل تھا تجلّی ثانی میں بترتیب ظاہر ہوا۔

اور چونکہ یہ تجلّی ثانی نفسی وظہوری تعین اوّل سے ہے اس لئے اُسی کی صورت پر ظاہر ہے یعنی جیسے وہ مرتبہ تعین اوّل احدیت و واحدیت و برزخیت پر مشتمل ہے۔ یہ تعین ثانی بھی وحدت

وکثرت اور ایک برزخ پر مشتمل ہے جو درمیان دونوں کے حائل و جامع ہے۔ اور جو وحدت اس تعین ثانی کے ضمن میں ہے اُس کو ظاہر وجود کہتے ہیں اس لئے کہ وجود کا اعتبار جو مرتبہ وحدت میں تھا اس مرتبہ میں ظاہر ہوا۔ کہ وجوب خاص وصف اُس کا ہے اور وجوب اسمائے الٰہی کلی کو کہتے ہیں اور وہ اٹھائیس[۲۸] ہیں ٭

## اسامی کلیات اسمائے الٰہی ارباب

بدیع[۱] ۔ باعث[۲] ۔ باطن[۳] ۔ آخر[۴] ۔ ظاہر[۵] ۔ حکیم[۶] ۔ محیط[۷] ۔ شکور[۸] ۔ غنی الدہر[۹] ۔ مقتدر[۱۰] ۔ رب[۱۱] علیم[۱۲] ۔ قاہر[۱۳] ۔ نور[۱۴] ۔ مصّور[۱۵] ۔ محصی[۱۶] ۔ مبین[۱۷] ۔ قابض[۱۸] ۔ حی[۱۹] ۔ محیی[۲۰] ۔ ممیت[۲۱] ۔ عزیز[۲۲] رزاق[۲۳] ۔ مذل[۲۴] ۔ قوی[۲۵] ۔ لطیف[۲۶] ۔ جامع[۲۷] ۔ رفیع[۲۸] للدرجات ۔

اور کثرت اسماء جو تعین ثانی کے ضمن میں ہے اُس کو ظاہر علم کہتے ہیں ۔ اس لئے کہ اُس کا تعلق حقائق کونیہ سے ہے ۔ کیونکہ اعتبار علم کا جو مرتبہ وحدت میں تھا اس تعین ثانی میں اس کا ظہور ہوا ۔ یعنی اسمائے کلی مربوب تمام اِس مرتبہ میں ظاہر ہوئے ۔

## اسامی کلیات اسمائے کونی مربوبہ ہیں

عقل کل[۱] ۔ نفس کل[۲] ۔ طبیعت کل[۳] ۔ جوہر ہبا[۴] ۔ شکل[۵] کل ۔ جسم کل[۶] ۔ عرش[۷] ۔ کرسی[۸] ۔ فلک[۹] اطلس ۔ فلک[۱۰] منازل ۔ فلک[۱۱] زحل ۔ فلک[۱۲] مشتری ۔ فلک[۱۳] مریخ ۔ فلک[۱۴] شمس ۔ فلک[۱۵] زہرہ ۔ فلک[۱۶] عطارد ۔ فلک[۱۷] دنیا ۔ کرۂ[۱۸] آتش ۔ کرۂ[۱۹] ہوا ۔ کرۂ[۲۰] آب ۔ کرۂ خاک[۲۱] مرتبہ[۲۲] جمادات ۔ مرتبۂ[۲۳] نباتات ۔ مرتبۂ[۲۴] حیوانات ۔ ملائکہ[۲۵] ۔ مرتبۂ[۲۶] جنات مرتبۂ[۲۷] انسان مرتبہ جامعہ[۲۸]

اور یہ ظاہر وجود جو اس مرتبہ ثانی میں صورت احدیت کی ہے اُس میں ایک وحدت حقیقی ہے ۔ اس سبب سے کہ احدیت اُس میں ساری ہے اور اُس میں ایک کثرت نسبی ہے سریان واحدیت سے ۔ اور اُس کی وحدت حقیقی شامل ہے شیون کلی و اعتبارات اصلی کو اور اُن کی کثرت نسبی منشا

اسماء و صفات کا ہے۔ اور یہ ظاہر علم جو اس تعین ثانی میں صورت واحدیت کی ہے اُس میں ایک کثرت حقیقی ہے غلبہ سرایت واحدیت سے اور اس میں ایک وحدت نسبی ہے اثر احدیت سے۔ اس کثرت حقیقی کو اعیان ممکنات و حقائق کونی کہتے ہیں اور اس وحدت نسبی کو حضرت ارتسام و عالم معانی و بحر امکان کہتے ہیں ؛

اور وہ برزخ جو درمیان ظاہر وجود اور ظاہر علم کے ہے وہ حقیقت انسانی ہے یعنی حقیقت آدم علیہ السلام کہ وہ مقام اُن کا ہے اس کو برزخ صغریٰ بھی کہتے ہیں اور اسی طرح برزخ کبریٰ یعنی وحدت کہ حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہے مقام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ پس جسطرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جامع جمیع حقائق الٰہی وکونی ہیں اسی طرح آپ کے بعد آدم علیہ السلام جامع جمیع حقائق الٰہی وکونی ہیں۔ اور تمام حقائق کلی وجزوی کو شامل ہیں لہذا انسان کامل میں بھی یہ تمام حقائق الٰہی وکونی ظاہر ہوتے ہیں اور اُن کیساتھ متخلق ہوتا ہے اور حق کو تمام موجودات میں پہچان لیتا ہے بخلاف ملائکہ وعقول کے۔ ابلیس نے آدم علیہ السلام کو سجدہ نہ کیا اس وجہ سے کہ حق کو مرتبہ خاک میں نہ پہچانا۔ اس مرتبہ کی تحقیق وتفہیم کیلئے جو دائرہ اشارہ کیا گیا ہے وہ یہ ہے ؛

مشترک بین الربوبیة والعبودیة

| شانِ ربوبیت حق آشکار | رآ کند از قدرتِ پروردگار |
|---|---|

رَے جو پروردگار کی قدرت سے ہے اس نے خدا کی صفت ربوبیت کو ظاہر کیا ہے۔

چنانچہ عرائس البیان میں ہے الالف عین الواحدانیۃ و اللام عین الازلیۃ والراء عین الربوبیۃ یعنی الف عین وحدانیت اور لام عین ازلیت اور رَے عین ربوبیت ہے ۔

| باز شد از عین سوئے غیب تفت | چوں بخطاز غیب سوئے عین رفت |
|---|---|

جب لکھنے میں (رے) غیب سے ظاہر کیطرف آتی ہے اور پھر جلدی ظاہر سے غیب کیجانب چلی گئی ہے۔

| از عدم و باز رود در عدم | قدرتش آورد جہان نیز ہم |
|---|---|

اسکی قدرت نے بھی جہان کو عدم سے ظاہر کیا اور پھر عدم میں چلا جائے گا۔

یعنی جسطرح رَے لکھنے میں باریکی سے موٹائی کیطرف آکر پھر باریک ہو جاتی ہے اسی طرح خدانے قدرت سے عالم کو عدم سے پیدا کیا ہے اور پھر وہ عدم میں چلا جائے گا۔

| گفت کہ اے بندۂ تصویرِ من | باز بصد لطف و کرم پیرِ من |
|---|---|

پھر میرے پیر نے سو لطف اور کرم سے فرمایا کہ اے میری صورت کے غلام

| لام کہ لا غیر فقط ما ہ ماست | حرفِ الف شاہد اللہ ماست |
|---|---|

حرف الف ہمارے اللہ کا شاہد ہے اور لام میں لا موجود ہے جو غیر کی نفی کیواسطے ہے اور میم ثبوت ذات پر

| ایں ہمہ آیاتِ کتابِ حکیم | راء کہ رسول است رؤف الرحیم |
|---|---|

رے یعنی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رؤف الرحیم ہیں یہ سب حکمت والی کتاب کی آیتیں ہیں

| در دلِ مردم عجب انداختہ | سوئے نبئ پاک وحی ساختہ |
|---|---|

جو اللہ تعالیٰ نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف وحی کی ہیں اور (ان سے) لوگوں کے دلمیں تعجب ڈالا ہے۔

شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ اس تفسیر میں فرماتے ہیں آلرا اشارۃ الی الرحمۃ التی ھی الذات المحمدیۃ لقولہ وَمَا اَرْسَلْنَاكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ دال مرّ ذکرھما یعنی آلرا کی رَے رحمت کیطرف

اشارہ ہے اور وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات پاک ہے جیساکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ہم نے تجھے رحمتِ عالمیان بناکر بھیجا ہے اور ال کا ذکر ہو چکا ہے ⁂

الف

| | |
|---|---|
| بین کہ چہ آمد الفِ اسم ذات | بر سرِ احمدؐ کہ علیہ الصلوات |

دیکھ کہ کیا اسم ذات کا الف احمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر آیا ہے

| | |
|---|---|
| شد الفِ احمدؐ خیرِ الانام | اولِ آدم کہ علیہ السلام |

اور تمام مخلوق سے بہتر حضرت احمد صلی اللہ علیہ وسلم کا الف آدم علیہ السلام کا اول ہو

| | |
|---|---|
| پیش ہمہ گرچہ شد آدمؑ قبول | ہست مگر تحتِ لوائے رسولؐ |

آدم ومن دونہ تحت لوائی الحدیث

گرچہ آدم علیہ السلام سب سے پہلے قبول ہوئے مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے کے نیچے ہیں۔

چنانچہ حدیث شریف میں ہے آدمُ ومن دونہٗ تحت لوائی ولا فخر یعنی آدمؑ اور اُس کے سب میرے جھنڈے کے نیچے ہیں اور یہ کوئی فخر کی بات نہیں اسرار الفاتحہ میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جھنڈے کا نام لواء الحمد ہے جس کی لمبائی ہزار سال کے راہ کی ہے اور اُس کی نوک سرخ یاقوت کی ہے اور دستہ زمرد سبز کا اور بالش سفید چاندی کا ہے اور اُس کے تین گوشے نور کے ہیں ایک گوشہ مشرق میں اور ایک گوشہ مغرب میں اور ایک گوشہ مکہ شریف میں ہے اوس پر تین سطریں لکھی ہوئی ہیں پہلی سطر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دوسری سطر الحمد للہ رب العالمین تیسری سطر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ⁂

| | |
|---|---|
| نورِ نبیؐ پاک ز نورِ خداست | عینِ احد احمدؐ بے میم ماست |

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا نور خدا کے نور سے ہے ہمارا احمدؐ بے میم کے عین احد ہے

قولہ تعالیٰ لَقَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ و قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اَنَا اَحْمَدُ بِلَا مِیْمٍ ⁂

| | |
|---|---|
| لام کہ مفتاحِ لطیف آمدہ | جان و دلِ علمِ شریف آمدہ |

جو اسم لطیف کی کنجی ہے وہ علم شریف کی جان اور دل ہے یعنی اسم کا حرف لام ہے

درمیان آیا ہے اور کسی لفظ کے درمیانی حرف کو اُس کا دل کہتے ہیں ؛

| زین دو سبب حضرتِ ذاتِ قدیر | وصف خود آورد لطیفُ الخبیر |
|---|---|

ان دو وجہ سے ذاتِ قدیر نے اپنا وصف لطیف الخبیر فرمایا ہے یعنی لام اسم لطیف کی کنجی اور علم شریف کی جان ہے اسلئے اللہ تعالیٰ اپنی تعریف میں فرماتا ہے وہو اللطیف الخبیر یعنی وہ لطیف (مہربان) اور خبیر (جاننے والا) ہے ؛

| وز صنعتش (صنعت کاری) لام ز علم و قلم | بر سر لوح آمد و در خلق ہم |
|---|---|

اور اسکی صنعت سے علم الٰہی اور قلم اعلیٰ کا لام لوح محفوظ کے سر پر اور خلق کے دل میں ظاہر ہوا

| یعنی کہ ہر نقش کہ در علم بود | روئے خود از صفحۂ عالم نمود |
|---|---|

یعنی جو صورتیں کہ علم الٰہی میں تھیں وہ عالم کے صفحہ ظہور پر آگئیں

واضح ہو کہ شیونات ذاتیہ نے اوّلاً تجلی علمی یعنی فیض اقدس سے صُوَر علمیہ میں ظہور فرمایا جنکو اعیان ثابتہ وحقائق ممکنات کہتے ہیں پھر ثانیاً تجلی عینی یعنی فیض مقدس سے صور علمیہ کا اعیان خارجیہ یعنی موجوداتِ عالم کی صورتوں میں ظہور ہوا۔ یعنی ذاتِ حق نے علم میں اور علم سے عین میں تجلی فرمایا - پس علم وعین غیب وشہادت ظاہر و باطن صورت ومعنیٰ میں حق جلوہ نما ہے ؎

دو جہاں چیست نقش صورتِ دوست ‎ ‎ ‎ در بمعنی نظر کنی ہمہ اوست

| (حرف را) رائے کہ بود تاج سر اسم رب | آمدہ بر شکل رسولِ عرب |
|---|---|

رے جو اسم رب کے سر کا تاج ہے - رسولِ عرب صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت پر ظاہر ہے

یعنی رے سے ربُّ العزت کیطرف اشارہ ہے جو رسولِ عرب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت پر ظاہر ہے جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اَنَا عَرَبٌ بِلَا عَیْن یعنی میں عرب ہوں سوائے عین کے ؛

| رائے رسولؐ از سر رحمٰن پرید | رحمتِ دوران بعرب در رسید |
|---|---|

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رے نے اسم رحمان کے سر سے پرواز کیا تو رحمتِ عالمیان ہو کر ملک عرب میں تشریف لائے

حرف رے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں اسم رحمٰن کا سر اور لفظ عرب کا دل ہے یعنی رب العزت نے رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو رحمۃ للعالمین بنا کر عرب میں بھیجا ہے

ذاتِ پاک تو کہ در ملکِ عرب کردہ ظہور ✽ زاں سبب آمدہ قرآں بزبانِ عربی

اے کہ تو ئی رحمتِ ہر دو جہان ✽ تاجِ رسل خاتمِ پیغمبران

یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم تو ہی دونو جہان کی رحمت ہے اور رسولوں کا تاج اور پیغمبروں کا ختم کرنیوالا ہے

عرش بریں رونق ظل از تو یافت ✽ فرش زمین راحتِ دل از تو یافت

عرش عظیم نے سایہ کی رونق اور فرش زمین نے دل کی راحت آپکے وجود مبارک سے پائی

نعتِ شریفِ تو رؤف الرحیم ✽ انتَ رسولٌ و نبیٌ کریم صلی اللہ علیہ وسلم

آپکی شان میں بالمؤمنین رؤفٌ الرّحیم آیا ہے۔ آپ خدا کے رسول اور اسکے نبی کریم ہیں صلی اللہ علیک وسلم

یا رسول اللہ

# سُوْرَۃُ ھُوْدٍ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ کِتٰبٌ اُحْکِمَتْ اٰیٰتُہٗ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِنْ لَّدُنْ حَکِیْمٍ خَبِیْرٍ

الرا ایک کتاب ہے کہ ثابت کی گئی ہیں آئتیں اوسکی پھر کھولی گئی ہیں حکمت والے خبردار کے پاس سے

| | |
|---|---|
| نقش نخستیں کہ الف لام راست | جامع آیات کلام خدا ست |

نقش اولین یعنی الرا قرآن مجید کی آیات کا جامع ہے۔

| | |
|---|---|
| حرف الف کز ہمہ طاق اوفتاد | معنی احدیت ذاتیش داد |

حرف الف جو تمام حرفوں سے علیحدہ ہے اُس سے احدیت ذاتیہ مراد ہے۔

| | |
|---|---|
| فوق مراتب بود اے جان من | حضرت احدیت جانان من |

جان من: احدیت ذاتیہ جمیع مراتب الہٰیہ سے بالذات اعلیٰ و ارفع ہے۔

| | |
|---|---|
| احدیتش ہست مجرد بذات | از ہمہ اسما و نعوت وصفات |

احدیت بالذات جمیع اسما اور نعوت اور صفات سے مجرد ہے۔

یعنی جیسا الف کتابت میں حروف سے علیحدہ رہتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ اپنی ذات میں جمیع اعتبارات سے پاک اور منزہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ذات بری از ہمہ عقل و تمیز | مطلق و بے قید ز اطلاق نیز |

ذات عقل اور تمیز سے بری اور ہر قید سے مطلق ہے حتیٰ کہ قید اطلاق سے بھی پاک ہے

| | |
|---|---|
| نیست دران بحث حدوث و قدم | واجب و ممکن نہ وجود و عدم |

مرتبۂ احدیت میں حدوث اور قدم واجب اور ممکن وجود اور عدم کی بحث نہیں ہے

| | |
|---|---|
| پستی و بالا و نہ پیش و نہ پس | بلکہ فقط ذات احد بود و بس |

| | |
|---|---|
| پستی اور بالا اور پیش اور پس نہ تھا | بلکہ صرف ذاتِ حق تھی اور بس. |
| لاَم کالوہیتِ ذاتِ خداست | جامع اسما و صفاتِ خداست |
| لام سے الوہیت حق مراد ہے۔ جو اسما اور صفات الٰہی کی جمع کرنیوالی ہے۔ | |
| مطلعِ انوارِ الٰہی ست این | دائرہ نامتناہی ست این |
| انوارات الٰہی کے یہ ظہور کی جگہ ہے | اور یہ بے انتہا دائرہ ہے۔ |
| ذات باسما و صفات آمدہ | جلوہ گر از علم و حیات آمدہ |
| ذاتِ حق اپنے اسموں اور صفتوں کیساتھ ظاہر ہوئی اور علم اور حیات کی صفت سے جلوہ فرمایا۔ | |

واضح ہو کہ اقطاب عارفین رضوان اللہ علیہم اجمعین فرماتے ہیں کہ جب تک ذات صفت علم کیساتھ متعین نہ ہو دوسری کوئی صفت ظاہر نہیں ہوتی خواہ صفت حیات ہی کیوں نہ ہو لیکن حیات گو بغیر علم کے نہیں ہوتی مگر علم سے مقدم ہے کیونکہ صفت حیات علم کو صحیح اور درست کرنیوالی ہے بلکہ تمام صفاتِ الٰہیہ صفتِ حیات پر مترتب ہیں۔ اس لیئے حیات تمام صفتوں سے پہلے ہے۔ اور اسم حی تمام اسما سے مقدم ہے۔ بعدہٗ سب سے پہلے بطون ذاتی علم کی صفت ظاہر ہوئی اس میں تمام اعیان ثابتہ یعنی موجودات کی علمی صورتوں کا ظہور ہوا اور اسم علیم ظاہر ہو گیا۔ اور جب اللہ تعالیٰ نے علمی صورتوں کو عدم سے وجود میں لانا چاہا یہ صفت ارادہ ہے اور اسم مُرید ظاہر ہُوا۔ اور جب علم و ارادہ اُن علمی صورتوں کے پیدا کرنے پر عدم کی حالت میں غالب ہوا یہ صفت قدرت ہے اور اسم قدیر ظاہر ہوا۔ اور چونکہ علمی صورتوں کو ظاہر ہونے سے پہلے اللہ تعالیٰ مشاہدہ فرماتا تھا یہ صفت بصر ہے اور اسم بصیر ظاہر ہُوا۔ اور جب علمی صورتوں نے زبان استعداد سے اپنا ظہور طلب کیا۔ تو اللہ تعالیٰ کا اُن کی التماسوں پر اطلاع پانا اور اُن کو قبول کرنا یہی صفت سمع ہے اور اسم سمیع ظاہر ہوا۔ اور جب ارادہ اور قدرت نے ملکر علمی صورتوں کا امر کُن سے ظہور چاہا یہ صفت کلام ہے جس سے اسم کلیم ظاہر ہُوا یہ سات صفات ذاتیہ ہیں جن کا نام آئمۂ صفات ہے اور اُن کے اسما حی وعلیم ومرید

و قدیر و بصیر و سمیع وکلیم کو آئمۂ اسماء کہتے ہیں باقی تمام اسماء اور صفات انہی سے ظاہر ہوئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| حیّ و علیم ست و مُرید و قدیر | نیز کلیم ست و سمیعُ البصیر |

اللہ تعالیٰ زندہ اور دانا اور مُرید اور قادر ہے اور کلام کرنیوالا اور سننے اور دیکھنے والا ہے

| | |
|---|---|
| خالق و رزّاق و لطیف الخبیر | مالکِ خلّاق و علیُ الکبیر |

پیدا کرنیوالا اور روزی دینے والا اور باریک بین اور عالم اور مالک اور بڑا دباؤ والا اونچا اور سب سے بزرگ ہے

| | |
|---|---|
| نافع و مُغنی و حفیظ الوہاب | قاہر و غیور و شدیدُ العقاب |

نفع دینے اور بے پرواہ کرنیوالا نگہبان اور بہت عطا کرنیوالا ہے۔ غالب اور غیرت والا اور سخت عذاب دینے والا ہے

| | |
|---|---|
| قابض و ہم باسط و مُحی و مُمیت | مُعطی و مانع و مُذل و مُقیت |

روزی تنگ اور فراخ کرنیوالا زندہ کرنے اور مارنے والا عطا کرنے اور روکنے والا ذلیل کرنے اور قوت دینے والا ہے

| | |
|---|---|
| ہادیِ ابرار و مُضلِ خسان | مُنعمِ ما مُنتقمِ دشمنان |

نیکوں کا ہادی اور بدوں کا گمراہ کرنیوالا ہمارا منعم اور دشمنوں سے بدلہ لینے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| ایزدِ مُتعال و جلیلُ القہار | غافر و جوّاد و کریم و ستّار |

خدائی بلند بزرگ اور زبردست ہے، اور گناہ بخشنے والا اور سخی اور کریم اور ستار ہے

| | |
|---|---|
| یعنی کہ اسمائی جلال وجمال | جلوہ نمودند بوجہ کمال |

یعنی اللہ تعالیٰ کے تمام جلالی اور جمالی اسماء بر وجہ کمال ظاہر ہوگئے۔

| | |
|---|---|
| جامع کل حضرتِ اللہِ ماست | قاصر ازان ہمتِ کوتاہ ماست |

تمام اسماء اور صفات کا جامع اللہ تعالیٰ ہے۔ اور اُس سے ہماری ہمت کوتہ اور قاصر ہے

| | |
|---|---|
| افضل و برتر ز مراتب تمام | ہست الوہیتِ او والسّلام |

اوسکی الوہیت تمام مراتب ذات سے افضل اور بلند ہے والسّلام

جاننا چاہیئے کہ حضرت عبدالکریم جیلی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب انسان کامل کے باب الوہیت میں فرماتے ہیں کہ سب سے برتر ذات کے مظاہر میں الوہیت کا مظہر ہے اس لئے

کہ وہ ہر مظہر کو شامل اور احاطہ کئے ہوئے ہے اور ہر وصف یا اسم پر شاہد ہے۔ تو الوہیت کا مرتبہ سب سے اعلیٰ ہے اور اس مرتبہ والے کا نام اللہ ہے اور یہ بات سوائے ذات واجب الوجود کے دوسرے کو حاصل نہیں ہے۔ پس الوہیت بالذات کل ذات کے مظاہر سے افضل ہے اور فرمایا الوہیت احدیت سے اعلیٰ ہے اس لئے کہ الوہیت نے احدیت کو اس کا حق عطا کر دیا ہے۔ کیونکہ الوہیت کا حکم یہ ہے کہ ہر حقدار کے حق کو دیدے تو الوہیت سب اسماء میں اعلیٰ اور ارفع اور اجمع ہے اور اس کا فضل احدیت پر ایسا ہے جیسے کہ کُل اپنی جُز پر افضل ہوتا ہے اور باقی مجالیٔ ذاتیہ پر احدیت کا فضل ایسا ہے جیسا کہ اصل اپنی فرع پر افضل ہوتی ہے انتہیٰ ؎

| رباعی | |
|---|---|
| راہِ ربوبیتِ حق اے دلی | شد زِ عبودیتِ ما منجلی |
| اے دوست حق سبحانہ کی ربوبیت ہماری عبودیت سے ظاہر ہے | |

یعنی رب کیلئے عبد یعنی مربوب کا ہونا ضروری ہے۔ کیونکہ اگر عبد نہ ہو تو وہ رب نہیں کہلا سکتا چنانچہ جواہر غیبی میں ہے کہ ربوبیت ظاہر نمیگردد الا بمربوب یعنی ربوبیت سوائے مربوب کے ظاہر نہیں ہوتی۔ اور یہ حدیث قدسی اس امر کی تائید کرتی ہے کہ لَوْلَاکَ لَمَا ظَهَرَتْ رَبُوْبِيَّتِیْ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر آپ نہ ہوتے تو میری ربوبیت ظاہر نہ ہوتی۔ قال العارف

| | |
|---|---|
| ظہور تو بمن است و وجودِ من از تست | فَلَسْتَ تَظْهَرُ لَوْلَایَ لَمْ اَکُنْ لَوْلَاکَ |

| | |
|---|---|
| چند زِ اسماء چو تجلا کنند | ہستی مربوب تقاضا کنند |
| چند اسمائے الٰہی جب ظاہر ہوتے ہیں تو مربوب کی ہستی کا تقاضا کرتے ہیں۔ | |
| اسم علیم ست کہ معلوم خواست | راز رحیم از پئے مرحوم راست |
| اسم علیم نے معلوم کو چاہا اور رحیم کا راز مرحوم کیلئے ہے یعنی اسم رحیم نے مرحوم کی خواہش کی | |
| خالق و مخلوق تقاضا کنند | رازق و مرزوق تمنا کنند |

# سُوْرَۃُ هُوْدٍ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ کِتٰبٌ اُحْکِمَتْ اٰیٰتُہٗ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِنْ لَّدُنْ حَکِیْمٍ خَبِیْرٍ

الرا ایک کتاب ہے کہ ثابت کی گئی ہیں آیتیں اوسکی پھر کھولی گئی ہیں حکمت والے خبردار کے پاس سے

نقش نخستیں کہ الف لام راست | جامع آیات کلام خدا ست

نقش اولین یعنی الرا قرآن مجید کی آیات کا جامع ہے۔

حرف الف کز ہمہ طاق اوفتاد | معنیٔ احدیت ذاتیش داد

حرف الف جو تمام حرفوں سے علیحدہ ہے اُس سے احدیت ذاتیہ مراد ہے۔

فوق مراتب بود اے جانِ من | حضرت احدیت جانانِ من

جانِ من! احدیت ذاتیہ جمیع مراتب الٰہیہ سے بالذات اعلیٰ و ارفع ہے۔

احدیتش ہست مجرّد بذات | از ہمہ اسما و نعوت و صفات

احدیت بالذات جمیع اسما اور نعوت اور صفات سے مجرد ہے۔

یعنی جیسا الف کتابت میں حروف سے علیحدہ رہتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ اپنی ذات میں جمیع اعتبارات سے پاک اور منزہ ہے۔

ذاتِ بری از ہمہ عقل و تمیز | مطلق و بے قید ز اطلاق نیز

ذات عقل اور تمیز سے بری اور ہر قید سے مطلق ہے حتیٰ کہ قیدِ اطلاق سے بھی پاک ہے

نیست دران بحث حدوث و قدم | واجب و ممکن نہ وجود و عدم

مرتبۂ احدیت میں حدوث اور قدم واجب اور ممکن وجود اور عدم کی بحث نہیں ہے

پستی و بالا و نہ پیش و نہ پس | بلکہ فقط ذاتِ احد بود و بس

| | |
|---|---|
| پستی اور بالا اور پیش اور پس نہ تھا | بلکہ صرف ذاتِ حق تھی اور بس۔ |
| لاآمِ کا لوہیت ذاتِ خداست | جامع اسما و صفاتِ خداست |
| لام سے الوہیت حق مراد ہے۔ جو اسما اور صفات الٰہی کی جمع کرنیوالی ہے۔ | |
| مطلع انوار الٰہی ست این | دائرہ نا متناہی ست این |
| انوارات الٰہی کے یہ ظہور کی جگہ ہے | اور یہ بے انتہا دائرہ ہے۔ |
| ذات باسما و صفات آمدہ | جلوہ گر از علم و حیات آمدہ |
| ذاتِ حق اپنے اسموں اور صفتوں کیساتھ ظاہر ہوئی اور علم اور حیات کی صفت سے جلوہ فرمایا۔ | |

واضح ہو کہ اقطاب عارفین رضوان اللہ علیہم اجمعین فرماتے ہیں کہ جب تک ذات صفت علم کیساتھ متعین نہ ہو دوسری کوئی صفت ظاہر نہیں ہوتی خواہ صفت حیات ہی کیوں نہ ہو لیکن حیات گو بغیر علم کے نہیں ہوتی مگر علم سے مقدم ہے کیونکہ صفت حیات علم کو صحیح اور درست کرنیوالی ہے بلکہ تمام صفاتِ الٰہیہ صفتِ حیات پر مترتب ہیں۔ اس لیئے حیات تمام صفتوں سے پہلے ہے۔ اور اسم حی تمام اسما سے مقدم ہے۔ بعدہٗ سب سے پہلے بطون ذاتی علم کی صفت ظاہر ہوئی اس میں تمام اعیان ثابتہ یعنی موجودات کی علمی صورتوں کا ظہور ہوا اور اسم علیم ظاہر ہو گیا۔ اور جب اللہ تعالٰی نے علمی صورتوں کو عدم سے وجود میں لانا چاہا یہ صفت ارادہ ہے اور اسم مُرید ظاہر ہُوا۔ اور جب علم و ارادہ اُن علمی صورتوں کے پیدا کرنے پر عدم کی حالت میں غالب ہوا یہ صفت قدرت ہے اور اسم قدیر ظاہر ہوا۔ اور چونکہ علمی صورتوں کو ظاہر ہونے سے پہلے اللہ تعالٰی مشاہدہ فرماتا تھا یہ صفت بصر ہے اور اسم بصیر ظاہر ہُوا۔ اور جب علمی صورتوں نے زبان استعداد سے اپنا ظہور طلب کیا۔ تو اللہ تعالٰی کا اُن کی التماسوں پر اطلاع پانا اور اُن کو قبول کرنا یہی صفت سمع ہے اور اسم سمیع ظاہر ہوا۔ اور جب ارادہ اور قدرت نے ملکر علمی صورتوں کا امر کُن سے ظہور چاہا یہ صفت کلام ہے جس سے اسم کلیم ظاہر ہُوا یہ سات صفات ذاتیہ ہیں جن کا نام آئمہٴ صفات ہے اور اُن کے اسما حی وعلیم و مرید

و قدیر و بصیر و سمیع و کلیم کو آئمۂ اسمار کہتے ہیں باقی تمام اسمار اور صفات انہی سے ظاہر ہوئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| حیّ و علیم ست و مُرید و قدیر | نیز کلیم ست و سمیعُ البصیر |

اللہ تعالیٰ زندہ اور دانا اور مُرید اور قادر ہے اور کلام کرنیوالا اور سننے اور دیکھنے والا ہے

| | |
|---|---|
| خالق و رزّاق و لطیف الخبیر | مالک و خلّاق و علیُ الکبیر |

پیدا کرنیوالا اور روزی دینے والا اور باریک بین اور عالم اور مالک اور بڑا وباؤ والا اونچا اور سب سے بزرگ ہے

| | |
|---|---|
| نافع و مغنی و حفیظ الوہاب | قاہر و غیور و شدیدُ العقاب |

نفع دینے اور بے پرواہ کرنیوالا نگہبان اور بہت عطا کرنیوالا ہے۔ غالب اور غیرت والا اور سخت عذاب دینے والا ہے

| | |
|---|---|
| قابض و ہم باسط و محیِ و ممیت | معطی و مانع و مُذِل و مُقیت |

روزی تنگ اور فراخ کرنیوالا زندہ کرنے اور مارنے والا عطا کرنے اور روکنے والا ذلیل کرنے اور قوت دینے والا ہے

| | |
|---|---|
| ہادیِ اَبرار و مُضِلّ خسان | منعمِ ما منتقمِ دشمنان |

نیکوں کا ہادی اور بدوں کا گمراہ کرنیوالا ہمارا منعم اور دشمنوں سے بدلہ لینے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| ایزدِ متعال و جلیلُ القہار | غافر و جوّاد و کریم و ستّار |

خدائے بلند بزرگ اور زبردست ہے، اور گناہ بخشنے والا اور سخی اور کریم اور ستار ہے

| | |
|---|---|
| یعنی کہ اسمائے جلال وجمال | جلوہ نمودند بوجہِ کمال |

یعنی اللہ تعالیٰ کے تمام جلالی اور جمالی اسمار بردجہ کمال ظاہر ہوگئے۔

| | |
|---|---|
| جامع کل حضرتِ اللہِ ماست | قاصر ازان ہمتِ کوتاہ ماست |

تمام اسما اور صفات کا جامع اللہ تعالیٰ ہے۔ اور اُس سے ہماری ہمت کوتہ اور قاصر ہے

| | |
|---|---|
| افضل و برتر ز مراتب تمام | ہست الوہیتِ او والسّلام |

اوسکی الوہیت تمام مراتب ذات سے افضل اور بلند ہے والسّلام

جاننا چاہیئے کہ حضرت عبدالکریم جیلی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب انسان کامل کے باب الوہیت میں فرماتے ہیں کہ سب سے برتر ذات کے مظاہر میں الوہیت کا مظہر ہے اس لئے

کہ وہ ہر مظہر کو شامل اور احاطہ کئے ہوئے ہے اور ہر وصف یا اسم پر شاہد ہے۔ تو الوہیت کا مرتبہ سب سے اعلیٰ ہے اور اس مرتبہ والے کا نام اللہ ہے اور یہ بات سوائے ذات واجب الوجود کے دوسرے کو حاصل نہیں ہے۔ پس الوہیت بالذات کل ذات کے مظاہر سے افضل ہے اور فرمایا الوہیت احدیت سے اعلیٰ ہے اس لئے کہ الوہیت نے احدیت کو اس کا حق عطا کر دیا ہے۔ کیونکہ الوہیت کا حکم یہ ہے کہ ہر حقدار کے حق کو دیدے تو الوہیت سب اسمامیں اعلیٰ اور ارفع اور اجمع ہے اور اس کا فضل احدیت پر ایسا ہے جیسے کہ کُل اپنی جز پر افضل ہوتا ہے اور باقی مجالیٔ ذاتیہ پر احدیت کا فضل ایسا ہے جیسا کہ اصل اپنی فرع پر افضل ہوتی ہے انتہیٰ ؁

| | |
|---|---|
| راہِ ربوبیتِ حق اے ولی | شدز عبُودیّت ما مُنجلی |

اے دوست حق سبحانہ کی ربوبیت ہماری عبودیت سے ظاہر ہے

یعنی رب کیلئے عبد یعنی مربوب کا ہونا ضروری ہے۔ کیونکہ اگر عبد نہ ہو تو وہ رب نہیں کہلا سکتا چنانچہ جواہر غیبی میں ہے کہ ربوبیت ظاہر نمیگردد الا بمربُوب یعنی ربُوبیت سوائے مربوب کے ظاہر نہیں ہوتی۔ اور یہ حدیث قدسی اس امر کی تائید کرتی ہے کہ لَوْلَاکَ لَمَا ظَہَرَتْ رَبُوبِیَّتِیْ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر آپ نہ ہوتے تو میری ربوبیت ظاہر نہ ہوتی۔ قال العارف

ظہور تو بمن است و وجودِ من از تست ؁ فَلَسْتَ تَظْہَرُ لَوْلَایَ لَمْ اَکُنْ لَوْلَاکَ

| | |
|---|---|
| چند زِ اسماء چو تجلاّ کُنند | ہستیِ مربُوب تقاضا کُنند |

چند اسمائے الٰہی جب ظاہر ہوتے ہیں تو مربوب کی ہستی کا تقاضا کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اسم علیم ست کہ معلوم خواست | راز رحیم از پئے مرحوم راست |

اسم علیم نے معلوم کو چاہا اور رحیم کا راز مرحوم کیلئے ہے یعنی اسم رحیم نے مرحوم کی خواہش کی۔

| | |
|---|---|
| خالق و مخلوق تقاضا کنند | رازق و مرزُوق تمنا کُنند |

گلی پاس ادب سے تیرے آگے ہنسنے سے لب بستہ ہے۔

گل بہ چمن مصحف خود کردہ باز — ہر ورقش دفتر صد علم راز

پھول باغ میں اپنا مصحف کھولے ہوئے ہے اس کا ہر ورق سو علم راز کا دفتر ہے۔

قمری و بلبل بعجب خوش نوائی — گشتہ بتوصیف تو نغمہ سرائی

قمری اور بلبل عجیب خوش آواز سے تیری تعریف کے گیت گاتی ہیں۔

اینہمہ القصہ برائی تو شد — شیفتۂ ماہ لقائی تو شد

الغرض یہ تمام پیدائش تیرے لئے ہے اور تیرے چہرہ کے چاند کی عاشق ہے۔

بہر تو حق باغ جہان ساختہ — خاطر تو کون و مکان ساختہ

خدانے تیرے واسطے باغ عالم بنایا اور تیری خاطر کون و مکان کو پیدا کیا ہے

اے کہ توئی جلوہ گہ نور ذات — بہر تو شد سلسلۂ کائنات

اے کہ تو ہی نور ذاتی کے جلوہ کی جگہ ہے کائنات کا سلسلہ تیرے لئے پیدا ہوا ہے

مظہر آن ذات الٰہی توئی — گوہر گنجینۂ شاہی توئی

تو ہی ذات حق کا مظہر ہے۔ اور تو ہی بادشاہی خزانے کا گوہر ہے۔

ہیچ نہ درخور خود از خلق دید — حق ز پئ خویش ترا آفرید

خدانے خلق میں اپنی ذات کے قابل کسی کو نہ دیکھا اسلئے تجھ کو اپنے لئے پیدا فرمایا

آئینۂ حسن کمالش توئی — صیقل مرآت جمالش توئی

تو ہی اس کے حسن کمال کا آئینہ ہے۔ اور تو ہی اس کے آئینہ جمال کی جلا ہے۔

وصف وجود تو کتاب است و بس — ذات تو مبدا و مآب است و بس

تیرے وجود کا وصف کتاب ہے اور بس تیری ذات (کل کی) جائے ظہور اور جائے بازگشت ہے۔ اور بس

والسلام

# سُوْرَۃُ یُوْسُفْ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ تِلْكَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ ○

الرا تف یہ آئتیں کتاب بیان کرنے والی کی ہیں۔

دید شبے دیدۂ جانم بخواب | کرد بدل مُلہم غیب این خطاب

ایک رات خواب میں میری رُوح کی آنکھ نے دیکھا کہ مُلہم غیب نے دل میں یہ خطاب کیا

بسملہ را بین دو الف لام را | بال و پرِ قوتِ پرواز را ۲

بسم اللہ شریف کے دو الف لام را (الر) کو دیکھ کہ اس کی قوتِ پرواز کے لئے دو پر ہیں

زین دو پرِ خویش چو شہباز جان | می پرد از فرش سوِ لامکان

ان دو پروں سے شہبازِ جان کیطرح زمین سے لامکان کی جانب پرواز کرتی ہے

این چہ شنیدم زلبِ جان نواز (معشوق ۱۲) | گشت ازان خواب دو چشمم فراز

جب میں نے جان کی نوازش کرنیوالے (معشوق) کی لب سے یہ سنا تو خواب سے میری آنکھیں کھل گئیں

پس بدلِ خویش مخاطب شدم | وز پئے اسرار مراقب شدم

پھر میں اپنے دل کیطرف مخاطب ہوا اور اسرار الٰہی کے لئے مراقبہ کیا

فکر درین بحر چو غواص رفت | برلب من این گہر خاص رفت

فکر نے اس سمندر (دل) میں غوطہ لگایا اور میری لب پر یہ خاص موتی (سخن) جاری ہوا۔

حرفِ الف شاہدِ ذاتِ خداست | زان بخط انگشت شہادت نماست

الف ذاتِ حق کا شاہد ہے سئے کتابت میں شہادت کی انگلی دکھاتا ہے۔

یعنی کہ گفت اشہد ان لا الٰہ (بمعنے نفی ماسوی اللہ ۱۲) | باز بہ الا اللہ شدہ او گواہ (بمعنے اثبات ذات حق)

یعنی الف نے کہا اشہدان لاالہ الا اللہ یعنی میں گواہی دیتا ہوں کہ سوائے ذات حق کے اور کوئی موجود نہیں

لاجرم از عرش برین تا بخاک — جلوہ نمانیست بجز ذات پاک

بیشک عرش برین سے خاک تک سوائے ذات حق کے اور کوئی جلوہ نما نہیں ہے

لام کہ در خلق دو عالم نہفت — گوہر للہ تعالیٰ بسفت

حرف لام درمیان خلق و ملک آمدہ — للہ ملک السموات والارض

لام نے جو خلق دو عالم میں پوشیدہ ہے ۔ للہ ملک السموات والارض کا موتی پرو دیا

یعنی حرف لام سے للہ ملک السموات والارض کی طرف اشارہ ہے یعنی اللہ ہی کیلئے آسمانوں اور زمین کا ملک ہے ۔ اور لام لفظ خلق اور ملک کے وسط میں موجود ہے ؎

مد سرش بین چو سحاب کرم — سایہ نشینان مرا در اچہ غم

لام کے سر کی مد ابر کرم کی مانند ہے اس کے سایہ میں رہنے والوں کو کیا غم ہے

رای کہ خبر بخش رسول آمدہ است — راہبر راہ وصول آمدہ است

رے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خبر دینے والی ہے وصول حق کیطرف راہنما ہے۔

قولہ تعالیٰ وَاِنَّکَ لَتَھْدِیْ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۔ یعنی بتحقیق اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم بیشک ہدایت کرتے ہو سیدھے راستہ کی طرف ؎

ہست الف سایہ فگن بر سرش — ذات احد ظل کرم گسترش

رے کے سر پر مد کا الف سایہ انداز ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر حق سبحانہٗ سایہ کرم ڈالنے والا ہے

باز شنو سرّ الف لام را — ہست الف شاہد اِنّی اَنَا

پھر الف لام کا راز سن ۔ حرف الف کلمہ انی انا کا شاہد ہے ۔

لام ز اللہ نشان میدہد — ہر دو بہم لفظ انا اللہ شود

لام اللہ تعالیٰ سے خبر دیتا ہے ۔ اور یہ دونوں لفظ مل کر انا اللہ بنتے ہیں۔

را کہ بود بر سر رحمان جاش — راز ربوبیت او کرد فاش

رے جو اسم رحمٰن کے سر پر ہے اس کی ربوبیت کا راز ظاہر کرتی ہے ۔

| | |
|---|---|
| یعنی کہ چون حق بہ نبیؑ راز گفت | دُرِّ اَنَا اللّٰہُ الرَّحمٰن سُفت |

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو راز فرمایا تو انی انا اللہ الرحمن کا موتی پرویا

یعنی الرا کا معنی اَنَا اللّٰہُ الرَّحمٰن ہے یعنی میں اللہ ہوں رحمان۔ کذا فی تفسیر حسینے ؎

| | |
|---|---|
| این ہمہ آیاتِ کتابُ المبین | بین بدل وجان خود اے نازنین |

یہ تمام آیات کتاب المبین کی اے نازنین اپنے دل اور جان میں دیکھ

| | |
|---|---|
| سیرِ لطائف چو کنی در وجود | موجِ اَنا سر زند از بحرِ جود |

جب تو اپنے وجود میں لطائف کی سیر کرے تو بخشش کے سمندر سے اَنا کی موج پیدا ہوتی ہے

حدیثِ قدسی اِنَّ فِی جَسَدِ ابنِ اٰدَمَ لَمُضغَۃً وَ فِی المُضغَۃِ فُؤادٌ وَ فِی الفُؤادِ رُوحٌ وَ فِی الرُّوحِ سِرٌّ وَ فِی السِّرِّ نُورٌ وَ فِی النُّورِ اَنَا یعنی تحقیق ابنِ آدم کے جسم میں ایک پارۂ گوشت ہے اور پارۂ گوشت میں دل ہے اور دل میں رُوح ہے اور رُوح میں سِرّ (بھید) ہے اور سِرّ میں نور ہے اور نور میں اَنا ہے خود فرمایا اَنَا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنَا یعنی میں اللہ ہوں کوئی خدا نہیں مگر میں ؎

| | |
|---|---|
| حضرتِ خلاق ہم از ہر دو دست | نقشِ تو بر صورتِ اللہ بست |

نیز خدائے پاک نے تجھ کو اپنے دو ہاتھوں (جلال وجمال) سے اپنی صورت پر بنایا ہے

حدیث قدسی اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُورَتِہٖ اَیْ عَلٰی صِفَاتِہٖ بَلْ عَلٰی حُکْمِ ذَاتِہٖ ترجمہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے آدمؑ کو اپنی صورت پر بنایا ہے یعنی اپنی صفات پر بلکہ اپنی ذات کے حکم پر پیدا کیا ہے ؎

| | |
|---|---|
| مردمکِ چشم دل وجان توئی (انسان یعنی مردم چشم) | آئینۂ صورتِ رحمان توئی (الانسان مرآۃ الرحمن) |

اے انسان! تو ہی دل وجان کی آنکھ کی پتلی ہے اور تو ہی صورتِ رحمان کا آئینہ ہے

پس حضرت انسان کامل اللہ تعالیٰ کا مظہرِ اتم ہے اسی لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَی الحَقَّ یعنی جس نے مجھ کو دیکھا تحقیق اس نے خدا کو دیکھا اور

امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ نے بعض خطبوں میں اَنَا اللّٰہُ الَّذِیْ تَکَلَّمَ بِمُوْسٰی فِیْ طُوْرٍ یعنی میں وہ خدا ہوں جس نے موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ طور پر کلام کیا اور حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ یعنی میں اللہ ہوں اور سلطان العارفین بایزید بسطامی قدس سرہٗ نے فرمایا سُبْحَانِیْ مَا اَعْظَمَ شَانِیْ یعنی پاک ہوں میں اور میری شان بلند ہے اور امام الطائفہ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا لَیْسَ فِیْ جُبَّتِیْ سِوَی اللّٰہِ یعنی میرے جُبّہ میں سوائے خدا کے کوئی نہیں اور شیخ شبلی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ھَلْ فِی الدَّارَیْنِ غَیْرِیْ یعنی میرے سوا دونوجہان میں کوئی موجود نہیں اور حضرت منصور علیہ الرحمۃ نے فرمایا اَنَا الْحَقُّ یعنی میں خدا ہوں۔ یہی سب اولیاء اللہ اور اقطاب عارفین رضوان اللہ علیہم اجمعین کا حال باکمال ہے پس جس نے اپنی حقیقت کو پہچان لیا وہ انسان کامل ہوا اور جو نہ سمجھا وہ ناقص رہا۔

| | |
|---|---|
| اے شدہ در میغ تو ماہی نہان | یوسفِ غیبیت بچاہی نہان |
| اے کہ تیرے ابرسیاہ (ظلمتِ وجود) میں حقیقت کا چاند پوشیدہ ہے اور غیب کا یوسف تیرے چاہِ ہستی میں مخفی ہے | |
| باش کہ تا دلو کرم در رسد | یوسفی از چاہ تو جلوہ کند |
| ٹھہر تاکہ کرم کا ڈول پہنچے اور تیرے چاہِ وجود سے حقیقت کا یوسف ظاہر ہو | |
| مصر دل از حسن شود شادمان | وارہد از ہجر زلیخای جان |
| دل کا مصر حسن (جمال حق) سے خوش ہو اور جان کی زلیخا ہجر کے غم سے چھوٹ جائے | |
| جان بجانا نش چو ہمدم شود | قصۂ طول غم او کم شود |
| جب اُس کی جان معشوق سے ہمدم ہو۔ تو اُس کے غم کا لمبا قصہ ختم ہو جائے۔ | |

فقط

# سُوْرَةُ الرَّعْدُ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا ہے

الٓمّٓرٰ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ

المرا تغ یہ آئتیں ہیں کتاب کی۔

| نقطۂ وحدت الف انداز کرد | کاتب جان چون رقم آغاز کرد |
| --- | --- |

جان کے کاتب (حق سبحانہ) نے جب کتاب عالم کو لکھنا شروع کیا تو نقطۂ وحدت کو الف کی شکل پر بنایا

کتاب الکہف و الرقیم فی شرح بسم اللہ الرحمن الرحیم میں عارفِ ربانی حضرت عبد الکریم جیلانی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ لا وجود لمسمیٰ الالف الامن حیثُ النقطۃ فہو النقطۃُ المؤتلفۃُ و ہو الحرفُ الذی ابرزتہُ النقطۃُ علیٰ صورتہا الخ یعنی الف کا وجود سوائے نقطہ کے نہیں پس وہ نقطۂ مؤتلفہ ہے اور وہ الف ایک حرف ہے جو بصورت نقطہ ظاہر ہوا ہے کیونکہ الف چند ملے ہوئے نقاط سے مرکب ہے اور درحقیقت نقطہ بحیثیت کلی ہونے کے ایک اور غیر منقسم ہے جو باوجود اپنے تمام جزئیات میں پائے جانے کے متعدد نہیں ہوتا ایسے ہی الف باوجود تمام حروف میں ہونیکے اُن کے تعدد سے متعدد نہیں کیونکہ اُن سب حروف میں واحد ہے۔ پس اسیطرح اللہ تعالیٰ جمیع موجودات کی صورتوں میں اپنے کمال کیساتھ موجود ہے اور باینہمہ کثرت اشیاء سے متکثر و متعدد نہیں بلکہ واحدِ مطلق ہے ؛

| کرد الف صورتِ لام اختیار | جلوہ گری خواست چو حسنِ نگار |
| --- | --- |

جب معشوق (ذات) کے حسن نے ظاہر ہونا چاہا تو الف نے لام کی صورت اختیار کی

یعنی جس طرح الف نے لام کی صورت اختیار کی ہے ایسے ہی ذاتِ حق عالم کی شکل میں جلوہ نما ہے +

| دائرۂ لام کہ کامل نہ بُود | دائرۂ میم بران برفزود |
|---|---|

چونکہ لام کا دائرہ کامل نہ تھا اس لئے میم کا دائرہ اُس پر زیادہ کیا۔

یعنی تمام عالم کے ساتھ ظہور کا کمال حاصل نہ ہُوا اسلئے حضرت انسان کو پیدا کیا چنانچہ عارفین کا قول ہے۔ کہ جب خدا نے اپنی صفات کا ظہور چاہا تو عالم کو پیدا کیا اور جب اپنی ذات کا ظہور مطلوب ہُوا تو انسان کو پیدا فرمایا ؛

| چون بچنیں شکل خوش آراستش | تاج سرحرف الف ساختش |
|---|---|

جب دائرہ میم کو ایسا عمدہ آراستہ کیا تو اُسے الف کے سر کا تاج بنایا

یعنی لام کا دائرہ چونکہ ادھورا ہے اسلئے الف کے زیر قدم ہے اور میم کا دائرہ کامل ہے اسلئے الف کے سر کا تاج ہے مطلب یہ کہ عقولِ خلائق کمالِ خداوندی کے تحت میں رکھی ہیں اور انسان کامل کا ادراک کمال معرفت الٰہی کی سربلندی پر پہنچا ہے ؛

| عالم و آدم چو ہمہ نقش بست | حرف الف راشد و فارغ نشست |
|---|---|

عالم اور آدم جب سب پیدا ہوئے تو الف ہے بنکر فارغ ہوکر بیٹھ گیا۔

یعنی جب ذاتِ حق سے رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا تو اظہار کمالات سے خدا فارغ ہوگیا ؎ تیری صورت بنائے بیٹھ گئے ؛ کارکُن کارگاہ دولت کے ؛

| یعنی الف شاہدِ ذاتِ ویست | لام خبر بخشِ صفاتِ ویست |
|---|---|

یعنی الف ذاتِ حق کا شاھد ہے اور لام اُس کی صفات کی خبر دینے والا ہے۔

| میم کہ ہم مظہرِ ذات وصفات | راء کہ رسول است علیہ الصلوٰۃ |
|---|---|

میم اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات کا مظہر ہے۔ اور رے سے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام مراد ہیں

| این ہمہ آیاتِ کتابِ ویند | وصفِ کمالاتِ جنابِ ویند |
|---|---|

یہ سب آپ کی کتاب (وجود) کی آیات ہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالات کی تعریف ہے۔

اور شیخ الاکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ اس کی تاویل میں فرماتے ہیں الم ای الذات الاحدیۃ و

اسمہ العلیم و اسمہ الاعظم و مظہرہ الذی ھو الرحمۃ التامۃ یعنی الٓمرا میں الف ذاتِ احدیت ہے اور لام اُس کا اسم علیم ہے اور میم اس کا اسم اعظم ہے (یعنی ذات مع جمیع صفات و افعال جو کہ صورت محمدیہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم میں مخفی ہے) اور رے اُس کا مظہر یعنی رحمت تامہ ہے (اور وہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذاتِ مقدس ہے) ؂

باز دلم بزم سخن ساز کرد ‖ مطربِ عشق این سخن آغاز کرد

پھر میرے دل نے سخن کی مجلس آراستہ کی اور مطربِ عشق نے یہ سخن شروع کیا۔

کاے صنمم از قامتِ رعنائی تو ‖ زیب دہد طرۂ زیبائی تو

اے دوست تیرے چالاک قد سے تیری خوبصورت زلف زیب دیتی ہے

یعنی الف قد اور لام زلف ہے اور اصطلاحاتِ صوفیہ میں قد سے استوائے الٰہی اور زلف سے ظلمتِ کثرت مراد ہے پس جسطرح لام الف کیساتھ قائم ہے اور زلف قدِ بالا کے ساتھ زیب دیتی ہے ایسے ہی کثرتِ عالم وحدتِ ذات کیساتھ موجود ہے ؂

مرد کہ در پہلوی او دل بود ‖ بہ کہ ز الماس تو بسمل بود

جس مرد کے پہلو میں دل ہو بہتر ہے کہ تیری تلوار کا ذبح کیا ہوا ہو۔

یعنی میم سے مردِ خدا مراد ہے اور میم کے دائرہ میں جو سفید نقطہ ہے وہ اس کا دِل ہے اور رے جو میم سے ملی ہوئی ہے وہ محبت کی تلوار کی مانند ہے جو اس کے دل میں چھپی ہوئی ہے ؂

اژدرِ غیب است عصائے الف ‖ ما چو طلسمات غذائے الف

الف کا عصا غیب کا اژدہا ہے۔ اور ہم مصنوعی سانپوں کی طرح اس کی غذا ہیں۔

یعنی جسطرح موسیٰ علیہ السلام کا عصا سانپ بن کر فرعون کے جادوگروں کے بناوٹی سانپوں کو نگل گیا۔ اور جب موسیٰ علیہ السلام نے اُسے پکڑا تو وہی عصا بن گیا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کی ذات پاک میں کثرتِ عالم ہلاک ہے کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ یعنی اس کی ذات کے سوا ہر شے نیست و ہلاک ہے۔ پس وہ الآن کما کان ہے اور اُس کا غیر عدم محض ہے ؂

لام ۱۲

لامِ پئے صیدِ دلان دامِ تست ‏ — ‏ قافلۂ اہلِ دلان رامِ تست

(اے شاہِ ازلی) لام دلوں کے شکار کیواسطے تیرا جال ہے اور اہلِ دل کا قافلہ تیرا فرمانبردار ہے۔

میم ۱۲

حلقۂ میم است پئی صیدِ جان ‏ — ‏ بستۂ زنجیرِ تو جانِ جہان

میم کا حلقہ جان کے شکار کیلئے ہے۔ اور جہان کی جان تیرے زنجیر کی بندھی ہوئی ہے۔

را ۱۲

رائے تو نشتر برگِ جان زند ‏ — ‏ خنجرِ غم در دلِ ویران زند

تیری رے رگِ جان میں نشتر چلاتی ہے اور غم کی تلوار دل میں مارتی ہے۔

باز درِ لطف و کرم باز شد ‏ — ‏ جامِ دلم پُر زمئے راز شد

پھر لطف اور کرم کا دروازہ کھلا۔ اور میرے دل کا جام شرابِ راز سے بھر گیا۔

الف ۱۲

حرفِ الف ہست ز آلائے دوست ‏ — ‏ شاہدِ احسان و کرمہائے اوست

الف آلائے الٰہی (خدا کی نعمتوں) سے ہے۔ اور اُسکے احسان اور مہربانیوں کا شاھد ہے۔

رحمتِ حق چوں علم افراختہ ‏ — ‏ پرتوِ خود بر ہمہ انداختہ

خدا کی رحمت نے جب جھنڈا لگایا۔ تو اپنا پرتو سب پر ڈالا۔

لام ۱۲

لامِ سرِ لطفِ عمیمِ خدا ست ‏ — ‏ لطفِ الٰہی زپئے اولیا است

لام اللہ تعالٰے کے لطفِ عمیم کا پہلا حرف ہے اور لطفِ الٰہی اولیاء کیواسطے ہے۔

لطف و کرم بین کہ بقایا فتند ‏ — ‏ سلطنتِ قربِ خدا یافتند

لطف اور کرم کو دیکھ کہ (اولیاء اللہ) نے بقا حاصل کی اور خدا کے قرب کی بادشاہت پائی۔

میم ۱۲

میم کہ او مہرِ قدیمِ ویست ‏ — ‏ از پئے اربابِ نعیم ویست

میم سے خدا کی محبت مراد ہے۔ اور اُس کی محبت اہلِ نعمت کے واسطے ہے۔

مہرِ محبانِ خدا مہرِ اوست ‏ — ‏ دوست بود دوست بود دوستِ دوست

خدا کے دوستوں کی محبت خدا کی محبت ہے کیونکہ دوست کا دوست دوست ہوتا ہے

را ۱۲

راہ کہ ز رحمٰن و رحیم آمدہ است ‏ — ‏ خاتمۂ آن ذاتِ کریم آمدہ است

رے جو اسم رحمان اور رحیم سے ہے۔ اُس ذاتِ کریم کا خاصہ ہے

رحمتِ عام است بر اہل جہان　　رحمتِ خاص است پئ دوستان

عام رحمت تمام عالم پر ہے اور خاص رحمت دوستوں کے لئے ہے۔

ما کہ غلامانِ شہ امتیم　　شکر کہ پروردۂ دو رحمتیم

ہم جو امت کے بادشاہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلام ہیں شکر ہے کہ ان دونوں رحمتوں کے پروردہ ہیں

والحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین

# سُوْرَۃُ اِبْرَاهِیْمَ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ کِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَیْكَ لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ

الرا یہ کتاب ہے ہم نے تیری طرف اتاری کہ تو نکالے لوگوں کو اندھیروں سے اُجالے کیطرف

(بیت) صبح چو خورشید جہان قدم | چون الفی نور فشان زد علم

ازل میں جب ہمیشگی کے عالم کے سورج (نقطۂ وجودیہ) نے الف کیطرح نور برسانیوالا جھنڈا لگایا۔

صبح سے روزِ ازل مراد ہے اور خورشیدِ قدم سے نقطۂ وجودیہ کی طرف اشارہ ہے اور الف اُس کے علم نور کی مانند ہے۔ یعنی نقطۂ ذات سے الفِ احدیت کا ظہور اسطرح ہوا جیسے آفتاب سے نور کی شعاع ظاہر ہوتی ہے۔

جاننا[1] چاہیئے کہ نقطۂ ذات سے وجودِ مطلق مراد ہے جو کہ تمام اعتبارات اور اضافات اور نسبتوں اور وجوہات سے پاک ہے۔ اور وجودِ مطلق سے یہ بھی لازم نہیں آتا کہ اطلاق کے ساتھ مقید ہو کیونکہ مطلق کا مفہوم یہ ہے کہ جس میں کسی قسم کی قید نہ ہو۔ پھر جب ذاتِ صرف ساذج اپنے ساذج (سادہ) ہونے سے اُتر آوے تو اس کی پہلی تجلی احدیت ہے۔ کہ جس میں اعتبارات اور اضافات اور اسما اور صفات وغیرہ کا ظہور نہیں ہوتا پس وہ ذات صرف ہے لیکن احدیت اس کی طرف منسوب ہے اسواسطے اس کا حکم سذاجت (سادہ ہونے) سے کم ہے ؂

(بیت) تافت ازان مہر سپہر ارتفاع (وجودِ ذات ۱۲) | بر سر اطراف دو عالم شعاع (عالم امکان ۱۲)

اس سورج آسمان کی بلندی والے (وجودِ ذات) سے دو جہان کے کناروں پر روشنی پڑی

[1] دیکھو انسان کامل مجلی ذات کے بیان میں ۱۲

مہرے وجود مطلق مراد ہے اور اس کے ارتفاع سے الف احدیت کی طرف اشارہ ہے اور دو عالم لام سے کنایہ ہے۔ یعنی جسطرح نقطہ سے الف اور الف سے لام ظاہر ہوا ہے۔ ایسے ہی وجود مطلق سے نور احدیت عالم غیب اور شہادت پر جلوہ نما ہے ؛

| | |
|---|---|
| نورِ الف از صبح وحدت است | ظلمتِ لامش ز شب کثرت است |

الف کا نور وحدت کی صبح سے ہے اور اس کے لام سے شب کثرت کی ظلمت مراد ہے

یعنی الف سے وحدت اور لام سے کثرت کی طرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہست بد و حرف الف لام در | لام الف در چو الف لام در |

حرف الف اور لام ایک دوسرے میں موجود ہیں۔ لام میں الف اور الف میں لام ہے۔

یعنی الف کے حروف مفردہ (ا ل ف) کا درمیانی حرف لام ہے اور لام کے حروف مفردہ (ل ا م) کا درمیانی حرف الف ہے۔ اسی طرح وحدت کثرت میں اور کثرت وحدت میں ہے ؎

وحدت اندر کثرت آمد کثرت اندر وحدت است ؛ چون نوات اندر نخیل است و نخیل اندر نوات

| | |
|---|---|
| وحدت و کثرت کہ زیک گوہر اند | در ہمہ جا باعثِ یکدیگر اند |

وحدت اور کثرت جو ایک اصل سے ہیں ہر جگہ ایک دوسرے کی باعث ہیں۔

یعنی وحدت اور کثرت جس سے حق اور خلق مراد ہے یہ ایک دوسرے کے ظہور کا باعث ہیں۔ اس لئے کہ بغیر حق کے خلق کا وجود نہیں اور سوائے خلق کے حق کا ظہور نہیں جیسا کہ حضرت امام حسین علیہ السلام مرآتُ العارفین میں فرماتے ہیں وَ اَظْھَرَ الْقِدَمَ بِالْحُدُوْثِ وَالْحُدُوْثَ بِالْقِدَمِ ط یعنی ظاہر کیا قدم کو بسبب حدوث کے اور حدوث کو بسبب قدم کے۔

## قال العارفؒ ؎

ظہور تو بمن است و وجودِ من از تست ؛ فلست تظہر لولائی لم اکن لولاک

یعنی ظہور تیرا مجھ سے ہے اور وجود میرا تجھ سے ہے پس تو میرے سوا ظاہر نہیں اور میں تیرے سوا موجود نہیں ہوتا۔

بلکہ ہمہ اوست یکی بیش نیست
وحدت وکثرت بحقیقت یکیست

بلکہ سب وہی ہے اُس کے سوا کوئی موجود نہیں۔ وحدت اور کثرت حقیقت میں ایک ہی شے ہے

رابطۂ اول ایں دو مقام (وحدت و کثرت ١٢)
رآء کہ رسُول است علیہ السّلام

ان ہر دو مقام وحدت اور کثرت کا رابطۂ اوّل رے یعنی رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں

یعنی رے سے یہ مراد ہے رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وحدت اور کثرت کے درمیان رابطہ ہیں۔

شاہ بلا عین عرب (انا عرب بلا عین ١٢) آمدہ
احمدِ بے میم لقب (انا احمد بلا میم ١٢) آمدہ

بادشاہ انا عرب بلا عین (میں ہوں عرب بے عین) آیا اور احمدؐ بلا میم کے لقب والا رسول بھی تشریف لایا

حرفِ راء سے عرب بلا عین یعنی رب کیطرف اشارہ ہے جو رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت پر جلوہ نما ہے اور اُس کی مد سے الفِ احمدیہ کی طرف اشارہ ہے اور احمدؐ بلا میم سے ذاتِ احد مراد ہے جو بہ تعین محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر ہے۔

تا بہ ہمہ خانہ خرابانِ خاک
راہ نماید بسوئے نورِ پاک (حق سبحانہٗ ١٢)

تاکہ عالمیان کو اللہ تعالیٰ کے نور کی طرف راہ نمائی کرے۔

خلق ازاں نور چو معمور شُد
ظلمتِ عالم ہمگی نور شُد

خلق اُس نور سے جب بھر گئی تو عالم کا اندھیرا تمام نور ہو گیا۔

باز بدل صبح سعادت دمید
مژدۂ اسرارِ حقیقت رسید

پھر دل میں سعادت کی صبح پھوٹی اور حقیقت کے رازوں کی خوش خبری پہنچی

ہست الف سروِ چمن در نوشت
لام خمِ طُرّۂ حُورِ بہشت

الف لکھنے میں باغ کے سرو کی مانند ہے اور لام حورِ بہشت کی زلف کے خم کی طرح ہے

چوں الفِ ذات بلامے رسید
سروِ قدِ ناز بدامے رسید

جب ذات (حق) کا الف لام (جہان) میں پہنچا۔ تو قامتِ ناز کا سرو جال میں پھنس گیا۔

یعنی جب ذاتِ الٰہی نے موجودات کی صورتوں میں جلوہ کیا تو جمالِ مطلق حسنِ مقید میں ظاہر ہوگیا۔

پائے الف چونکہ بخلخالِ نون
زیب وری یافت بلامی دُرون

چونکہ لام میں الف کے پاؤں نے نون کی پازیب سے زینت حاصل کی ہے۔

یعنی لام کا قائمہ الف ہے جس سے ذاتِ الٰہی مراد ہے اور اُس کا گھیرا نون ہے جو پازیب کی طرح الف کے پاؤں میں پڑا ہوا ہے جس سے دائرہ کون مراد ہے پس لام کے یہ معنی ہیں کہ حق سبحانہٗ صورتِ عالم میں جلوہ نما ہے۔

حسنِ بلا قید (حسنِ مطلق) کہ در پردہ (کنزِ مخفی) بود
روی خود از حسنِ مقید (مخلوقات) نمود

حسنِ مطلق نے جو پردۂ "کُنتُ کنزاً" میں تھا۔ حسنِ مقید یعنی مظاہر موجودات سے اپنا چہرہ دکھایا

سرو قدان (اسماء) جلوہ گری خواستند
ماہ رخان (صفات) زلفِ خود آراستند

سرو کے قد والوں (اسماء الٰہی) نے اپنا ظہور چاہا اور چاند کے چہرے والوں (صفاتِ باریتعالیٰ) نے اپنی زلف کو سنوارا ؎

بغیر پردہ نہیں دیکھنا روا تجھ کو
ہے خوب زلف کے پردے میں روئے انور ہو

چون بخمِ طرۂ خوبان (اسماء صفات) ستمگار (حق سبحانہٗ)
کرد دل دیدہ وران را شکار

جب اُن حسینوں (اسماء صفات) کے زلف کے پیچ (ظہور) میں معشوقِ ازلی نے اہلِ نظر کے دلوں کو شکار کیا

فارغ ازان رسمِ جفائی نشست
رائے رسولِ عربی نقش بست

اس رسمِ ستم سے فارغ ہوا۔ اور رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رے ظاہر ہوئی

یعنی اسما و صفات کے ظہور سے جو باعث حجابِ ذات ہے فراغت پائی اور ذاتِ مقدس رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت پر جلوہ نما ہوئی۔

باز بدل سرِّ دگر او فتاد
قفلِ درِ گنجِ الٰہی کشاد

پھر دل میں نیا راز پیدا ہوا اور خزانہ الٰہی کا دروازہ کھلا۔

حرفِ الف بین کہ وحید آمدہ است
از پیٔ اللہ کلید آمدہ است

حرف الف کو دیکھ کہ اکیلا ہے وہ اسم اللہ کے لئے کنجی ہے۔
یعنی الف سے اسم اللہ کی طرف اشارہ ہے اور اللہ ایک ہے جیسا کہ الف کی شکل ایک

| | | |
|---|---|---|
| لام کہ مفتاح لطیف است نیز | | از ہمہ اسمای شریف است نیز |

لام اسم لطیف کی کنجی ہے جو اسمائے حسنیٰ میں سے ایک بزرگ اسم ہے

| | | |
|---|---|---|
| تاج سر اسم رحیم است راء | | گوہر قرآن کریم است راء |

رے اسم رحیم کے سر کا تاج ہے اور قرآن کریم کا گوہر ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شد چو قدمبوس بشیر النذیر | | بر سر رحمٰن شدہ جا پذیر |

(رے) جب بشیر النذیر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قدمبوس ہوئی تو اسم رحمان کے سر پہ اسے جا ملی

| | | |
|---|---|---|
| در قدم نور چو افتاد راء | | یافتہ زان رو بدل عرش جا |

رے جو اسم نور کے پاؤں میں گر پڑی اسلئے عرش کے دل میں اس نے جگہ پائی

| | | |
|---|---|---|
| بس شرف را کہ بود از قدیم | | تاج سر اسم رؤف الرحیم |

رے کیلئے یہی شرف کافی ہے کہ وہ ہمیشہ سے اسم رؤف الرحیم کے سر کا تاج ہے

وصلی اللہ علیہ وآلہ بقدر حسنہ وجمالہ و
فضلہ وکمالہ

# سورۃ الحجر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓرٰ تلک ایٰت الکتٰب و قرآن مبین

الرٰ یہ آیتیں ہیں کتاب کی اور قرآن بیان کرنیوالے کی

الف

چونکہ الف منفرد از لام وراست | مظہرِ احدیتِ ذاتِ خداست

چونکہ الف لام اور رے سے علیحدہ ہے (اسلیئے) ذاتِ حق کی احدیت کا مظہر ہے

ہست مجرد ز حروف این الف | شاہدِ احدیتِ او بین الف

الف سب حروف سے مجرد ہے اس لئے احدیتِ ذات کا گواہ ہے۔

زانکہ در احدیتِ آنذاتِ پاک | گشت ہمہ کثرتِ عالم ہلاک

اس لئے کہ ذاتِ پاک کی احدیت میں تمام کثرتِ عالم ہلاک ہے۔

لام

لیک چو بنہادہ درین لام دل | شکل الف شد بہ ہمہ متصل

مگر جب الف نے لام سے دل لگایا تو الف کی شکل تمام حرفوں سے مل گئی

یعنی جب الف لام میں ظاہر ہوا تو حروف سے مل گیا چنانچہ لام کو حروف سے ملا کر لکھنے سے الف کی شکل ظاہر ہوتی ہے۔

یعنی کہ آنذات بجملہ صفات | جلوہ نما گشت بشکلِ ذوات

یعنی وہ ذات تمام صفات کے ساتھ موجودات کی شکلوں میں ظاہر ہوئی

ذاتِ الٰہی بہ تجلاتِ خویش | با ہمہ اسماء و صفتہائے خویش

اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کے تجلے اور اپنے تمام اسماء اور صفات کے ساتھ

جلوہ گری کرد بشکل جہان | شاہد ناز آمدہ دامن کشان

| معشوق ناز دامن لٹکائے ہوئے آیا | عالم کی صورت میں جلوہ نمائی کی اور |
|---|---|

شاھدِ ناز حق سبحانہ سے مُراد ہے۔ حسینوں کی عادت ہے کہ ناز سے دامن لٹکا کر چلتے ہیں اور یہ ظہورِ ذات کیطرف اشارہ ہے۔

| مدِ سرِ لام چو آن مدِ ظِل | ہست بہ پیش نظرِ اہلِ دل |
|---|---|

اہلِ دل کی نگاہ کے آگے لام کے سر کی مد اس درازیٔ سایہ کی مانند ہے

قولہٗ تعالےٰ اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَہٗ سَاکِنًا ط یعنی کیا نہیں دیکھتا تو طرف رب اپنے کی کہ کسطرح کھینچا اُس نے سائے کو اور اگر چاہتا البتہ کرتا اس کو ساکن اور مرآت العارفین میں ہے کہ فَمَدُّ الظِّلِّ عِبَارَۃٌ عَنْ اِنْبِسَاطِ النُّقْطَۃِ الْوُجُوْدِیَّۃِ وَتَعَیُّنِھَا بِتَعَیُّنَاتِ الْحُرُوْفِ الْاِلٰھِیَّۃِ وَالْکَوْنِیَّۃِ وَالسُّکُوْنُ عِبَارَۃٌ عَنْ عَدَمِ اِنْبِسَاطِ النُّقْطَۃِ الْوُجُوْدِیَّۃِ وَتَعَیُّنِھَا بِتَعَیُّنَاتِ الْحُرُوْفِ الْاِلٰھِیَّۃِ وَالْکَوْنِیَّۃِ وَبَقَآئِھَا عَلٰی بَسَاطَتِھَا الْمُنَبِّھَۃِ عَلَیْھَا فِیْ قَوْلِہٖ تَعَالٰی کُنْتُ کَنْزًا۔ اس کی شرح میں صاحب جلاءُ المرآت فرماتے ہیں پس مدِ ظل اس سے مُراد ہے کہ نقطہ وجُودیہ منبسط ہے اور تعیّنات حروف الٰہیہ اور کونیہ سے متعین ہے اور سکون سے یہ مُراد ہے کہ نقطۂ وجودیہ منبسط نہ ہو اور تعینات حروف الٰہیہ اور کونیہ سے متعین نہ ہو۔ اور اس بساطت پر باقی رہے جس کی خبر حق سبحانہ اپنے قول کُنْتُ کَنْزًا میں دیتا ہے یعنی میں حجلۂ وحدت ذاتیہ اور غیب ہویّۃ میں پوشیدہ تھا پس میں نے ظہور کمال اسمائی کو دوست جانا پس میں نے خلق کو پیدا کیا۔ یعنی میں مرتبہ علم میں بصورِ حقائق کونیہ عین جامع محمدی صلی اللہ علیہ وسلم میں متجلّی ہوا اور مرتبہ عین میں اعیان کے احکام سے منصبغ ہو کر مراتب محمّدیہ یعنے رُوحِ مطلق اور جسمِ مطلق میں مستتر ہوا۔ کیونکہ حقیقتِ خلق اور آئینۂ خلق وہی ہے۔ پس کنزیّۃ اور اندراج اور اختفاء تبہ سکون کی طرف اشارہ ہے اور ایجاد اور خلق اور ظہورِ کمالاتِ اسمائیہ کما ہو حقہٗ مرتبہ امتداد اور انبساط کی طرف اشارہ ہے۔

| غنچۂ وحدت چو بعالم شگفت | | راء ز رسول عربی راز گفت |
|---|---|---|

وحدت کی کلی جب عالم میں کھلی تو رے نے رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا راز کہا

| راء دہد از برزخ جامع نشان | | در قدم ذات وحدوث جہان |
|---|---|---|

رے قدم اور حدوث یعنی حق اور خلق کے درمیان برزخ جامع کا نشان دیتی ہے

| زانکہ شبی دیدہ ام اندر منام | | جائیکہ راست بہ پہلوی لام |
|---|---|---|

اسلئے کہ ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ رے کی جگہ لام کے پہلو میں ہے۔

یعنی لام کے قائمہ اور دائرہ کے درمیان رے کی شکل ہے اور قائمہ سے حق اور دائرہ سے خلق مراد ہے پس رے حق اور خلق کے درمیان برزخ جامع ہے ٭

| یعنی کہ آن مجمع ناز ونیاز | | در حق ودر خلق بود جلوہ ساز |
|---|---|---|

یعنی وہ ناز اور نیاز کا مجموعہ (انسان کامل) حق اور خلق دونو میں جلوہ نما ہے

مطلب یہ ہے کہ حضرت انسان کامل حق اور خلق کے درمیان برزخ جامع ہے اس لئے صفات حقی اور اوصاف خلقی سے متصف اور موصوف ہے چنانچہ مولانا جامی علیہ الرحمت فرماتے ہیں ؂

## ابیات

| | |
|---|---|
| آدمی چیست برزخ جامع | صورت خلق وحق درو لامع |
| نسخۂ مجمل است ومضمونش | ذات حق وصفات بچونش |
| متصل با دقائق جبروت | مشتمل بر حقائق ملکوت |
| باطنش در محیط وحدت غرق | ظاہرش خشک لب بساحل فرق |
| یک صفت نیست از صفات خدا | کہ نہ در ذات او بود پیدا |
| ہم علیم است وہم سمیع وبصیر | متکلم مرید وحی وقدیر |
| ہمچنیں از حقائق عالم | ہمہ چیزی درو بود مدغم |

| خواہی افلاک و خواہی ارکان گیر | خواہ کان یا نبات و حیوان گیر |
|---|---|
| صورتِ نیک و بد نوشتہ در و | سیرت دیو و دو سرشتہ در و |
| گر نہ مرآتِ وجہ باقی بود | از چہ رو شد فرشتہ را مسجود |
| بود عکس جمالِ حضرتِ پاک | گر ابلیس پے نبرد چہ باک |
| ہر چہ در گنجِ کنتُ کنز نہان | بود در روے خدا نمود عیان |

| راہ بود آن رُوحِ قدس العزیز | رُوحِ آلہیش بگویند نیز |
|---|---|
| اے عزیز رے سے روحُ القدس مراد ہے اور اس کو روحِ الٰہی بھی کہتے ہیں | |
| رُوح الأزواح مرا وراست نام | زو شدہ ارواح خلائق تمام |
| رُوح الأرواح اُس کا نام ہے کل ارواح خلائق اُس سے پیدا ہوئے ہیں۔ | |

کتاب انسانِ کامل کے باب روح القدس میں ہے ۔ جاننا چاہیئے کہ رُوح القدس روح الارواح ہے ۔اور وہ احاطۂ کُن کے تحت میں داخل ہونے سے منزّہ ہے پس اُس کو مخلوق کہنا جائز نہیں ہے اسلیئے کہ وہ وجودِ حق سے ایک خاص وجہ ہے اور اسی وجہ سے وجود قائم ہے پس وہ روح ہے لیکن اور ارواح کی طرح نہیں ہے کیونکہ وہ روح اللہ ہے اور وہ وہ چیز ہے جس سے آدم علیہ السلام میں رُوح پھونکی گئی تھی اور اللہ تعالیٰ کے اس قول سے اسی طرف اشارہ ہے وَ نَفَخْتُ فِيهِ مِنْ رُّوحِيْ پس آدمؑ کی رُوح مخلوق ہے اور اللہ کی روح مخلوق نہیں ہے پس وہ روح القدس ہے یعنی وہ رُوح نقائص کونیہ سے مقدس ہے اور اسی روح کو وجہِ الٰہی کے ساتھ مخلوقات میں تعبیر کرتے ہیں اور آیت میں اس سے یوں تعبیر کی گئی ہے فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ یعنی یہ رُوح مقدس جس سے اللہ تعالیٰ نے وجود کونی کو قائم کیا ہے جدھر تم اپنے منہ کو پھیرو گے محسوسات میں احساس کرنے سے اور معقولات میں فکر کرنے سے پس یہ روح مقدس اپنے کمال کی وجہ سے متعین ہو گی کیونکہ اس سے وجہ الٰہی مراد ہے کہ جس کے ساتھ وجود قائم ہے پس یہ وجہ ہر چیز میں اللہ کی رُوح ہے اور کسی چیز کی رُوح اُس کی ذات ہوا کرتی ہے پس

سلہ از سلسلۃ الذہب جامی رحمۃ اللہ علیہ ۱۲

وجود اللہ کے نفس سے قائم ہے اور اس کا نفس اس کی ذات ہے ؛
پس اب جاننا چاہیئے کہ محسوسات سے ہر چیز کے واسطے ایک رُوح مخلوق ہے کہ جس کی وجہ سے اس کی صورت قائم ہے پس اس صورت کے واسطے رُوح ایسی ہے جیسے لفظ کے واسطے معنی۔ پھر اس روح مخلوق کے واسطے ایک روح الٰہی ہے کہ جس سے یہ رُوح قائم ہے اور یہ رُوح الٰہی رُوح القدس ہے ؛

| | |
|---|---|
| باز شو او بہ پرند از قفس | مرجع اَرواح ہو لست و بس |

پھر رُوح مقدس کیطرف پنجرہ سے اڑ جاتے ہیں۔ارواح کا مرجع (جائے رجوع) وہی ہے اور بس

شیخِ اکبر رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ اہلِ تحقیق کے ایک گروہ نے فرمایا ہے کہ رُوح دراصل ایک ہے اور یہ رُوح صادر اوّل ہے ذاتِ واجب سے بطریق ابداع کے کہ بنا بر اختلاف اعتبارات اُس کے مختلف نام ہیں۔ کبھی حقیقتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کہتے ہیں اور کبھی عقل اوّل اور قلم وغیرہ سے تعبیر کرتے ہیں اور اس سے ارواح کا صُدور اس طرح ہے کہ جب جسم انسانی تسویہ پاتا ہے تو اُس سے پرتو اِس جسم پر پڑتا ہے چنانچہ جسم صیقلی آفتاب کے مقابلہ میں روشن ہو جاتا ہے پھر موت کے وقت اپنے اصل یعنی رُوح کل کی جانب راجع ہو جاتا ہے۔ پس ارواح جزئی انتقال ابدان کے بعد اپنے اصل کی طرف رجوع کر جاتے ہیں اور ہرگز امتیاز باقی نہیں رہتا۔

صورت از بے صورتی آمد برون ؛ باز شد کانّا الیہِ راجعون

اب جاننا چاہیئے کہ حرف راء کے تلفظ میں رے اور الف ہے رے کا مخرج وسطی مائل بخارج ہے اور الف کا مخرج حلقی ہے پس رے عالم غیب سے اور الف غیب الغیب سے ہے گویا رے عالم غیب سے غیب الغیب کی طرف جاتی ہے اور اس میں ارواح جزئی کے رُوح کل کیجانب رجوع ہونے کی طرف اشارہ ہے فافہم و باللہ التوفیق۔

| | |
|---|---|
| سِرِّ دِگر گوش کُن اے یارِ من | تا بشوی محرمِ اَسرارِ من |

اے میرے دوست نیا راز سُن تاکہ تو میرے اسرار کا محرم ہو۔

هست الف نخلِ بلندِ کمال | لام کمندی ز جلال و جمال

الف کمال کا بلند درخت ہے اور لام جلال اور جمال کا کمند ہے

راء که رسولؐ آمد و زین دو کمند | میوۂ نو چید ز نخلِ بلند،

رے یعنی رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان ہر دو کمند (جلال و جمال) کیساتھ درخت بلند (کمال) سے نیا میوہ چُنا

میوۂ نو معرفتِ ذات اوست | لذتِ او دیدنِ دیدارِ دوست

نیا میوہ ذاتِ حق کی معرفت ہے۔ اور اس کی لذت دیدار یار کا دیکھنا ہے

دولتِ دیدار چہ خوشتر بوَد | وصلتِ آن یار چہ خوشتر بوَد

دیدار کی دولت کیا ہی اچھی ہے اور یار کا وصال کیا ہی عمدہ ہے۔

دیده که آن روئے نکو را ندید | کور به است آنکه خود او را ندید

جس آنکھ نے وہ چہرۂ پاک نہیں دیکھا اندھی اچھی ہے اسلیے کہ دیدار سے محروم ہے

دیده بجز دیدنِ دیدارِ دوست | هست بلامعنی و بے مغز پوست

آنکھ دیدار یار کے سوا بلا معنی اور بے مغز چھلکے کی مانند ہے۔

دیده همانست که دیدار دید | چشم همان به که رخِ یار دید

آنکھ وہی ہے جس نے دیدار حاصل کیا اور چشم وہی خوب ہے جس نے یار کا چہرہ دیکھا

دیدۂ من و جلوۂ دیدار باد | چشمِ من و حسنِ رخِ یار باد

میری دید اور دیدار کا جلوہ ہو۔ میری آنکھ اور یار کے چہرے کا حسن ہو۔ آمین

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ النَّظَرَ اِلٰی وَجْهِكَ الْكَرِیْم

# سُورَةُ مَرْيَمَ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ۝

کہیعص یہ ذکر ہے تیرے رب کی رحمت کا اپنے بندے زکریا پر

موسمِ گل وقتِ بہار آمدہ | بوئے خوش از جانبِ یار آمدہ

بہار کی موسم اور بسنت کا وقت آیا۔ اور دوست کی جانب سے خوشبو آئی

غنچۂ دِل چون گُل خنداں شگفت | بُلبُلِ جان نغمہ سرائید و گفت

دل کی کلی پھول کیطرح کھلی۔ اور جان کی بلبل نے یہ نغمہ سرائی شروع کی۔

اوّلِ مریمؑ کہ حروف است پنج | ہست ز اسرارِ خدا پنج گنج

سورۂ مریمؑ کے اول جو پانچ حرف (کہیعص) ہیں یہ اسرار الٰہی کے پانچ خزانے ہیں۔

کاف کند کُنہِ کمالش بیان | ہا دہد از ہائے ہویت نشان

کاف کمال الٰہی کی کُنہ (حقیقت) بیان کرتا ہے اور (ہ) اس کی ہویت کا نشان دیتی ہے

کُنہ کمالست ز اِدراک دُور | خیرہ دران دیدۂ عقل و شعُور

کمال کی ماہیت ادراک سے دُور ہے اور عقل و شعور کی آنکھ اس میں اندھی ہے

عقلِ کُل از معرفتِ اوست دنگ | در کنہش ادہم ادراک لنگ

عقل کل اس کی معرفت سے حیران ہے اور اس کی ماہیت میں ادراک گھوڑا لنگڑا ہے

زو خرد از جملۂ دیوانگان | فہم و قیاس ز بیگانگان

اس کے سمجھنے سے عقل دیوانہ ہے اور فہم اور قیاس اس جگہ بیگانے ہیں

جملہ فصیحان جہانند لال | در صفتِ کنہ شہ ذوالجلال

تمام عالم کے فصیح حضرت ذوالجلال کی کنہ کی تعریف میں گنگ ہیں۔

| در چمن خلد الٰہی گل است | | ہائی ہویت کہ محیط کل است |
|---|---|---|

ہویت کی ہا، جو ہر شے کو گھیرنے والی ہے وہ باغ الٰہی کے چمن کا پھول ہے

یعنی (ہ) اسم ذات اللہ میں سے ہے جس سے ہویت مطلقہ مراد ہے جو تمام مراتب حقی و خلقی اور کمالات ذاتی و صفاتی اور اعتبارات علمی و عینی اور حقائق الٰہی و کونی کو اس طرح شامل ہے جسطرح بیج درخت کو شامل ہوتا ہے اسلئے اصطلاحات صوفیہ میں اس کو ذات ساذج معہ جملہ کمالات (یعنی وہ ذات محض جس میں تمام کمالات درج ہیں) کہتے ہیں۔

| مژدہ دہ خمسۂ حضرات حق (بحساب ابجد ہ = تنزلات خمسہ) | | غنچۂ مجموعۂ آیات حق (ہویت ذات پر) |
|---|---|---|

حرف (ہ) غنچہ کیطرح آیات حق کا مجموعہ ہے اور تنزلات خمسہ الٰہیہ کی خوشخبری دینے والا ہے

یعنی (ہ) کے پانچ عدد ہیں جس سے ذات حق کے پانچ ظہوروں کی طرف اشارہ ہے۔ پہلا اجمالی ظہور یعنی وحدت اور نور محمدی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم دوسرا تفصیلی ظہور یعنی واحدیت اور علمی صورتیں ہیں۔ تیسرا روحانی ظہور اور وہ عالم ارواح اور جبروت ہے چوتھا مثالی ظہور جو کہ عالم مثال اور ملکوت ہے پانچواں جسمانی ظہور جس کا نام عالم اجسام اور ناسوت ہے اور اگر انسانی ظہور کو علیحدہ گنا جائے تو انہیں مراتب ستہ کہتے ہیں۔ اور بعض بزرگوں نے اللہ تعالیٰ کے ان پانچ مرتبوں کے متعلق فرمایا ہے۔

## رباعیہ

واجب چو کند تنزل از حضرت ذات ۞ پنج ست تنزلات او را درجات
غیبت و شہادت وسطش روح و مثال ۞ والخامس جمعیت تلک الحضرات

ترجمہ واجب تعالیٰ جب اپنے اطلاق ذاتی سے تنزل فرماتا ہے تو اس کے تنزلات کے پانچ درجے ہیں پہلا درجہ غیب ہے اور پھر شہادت اور ان دونوں کے درمیان روح اور مثال ہیں (یہ چار درجے ہوئے) اور پانچواں درجہ ان تمام مرتبوں کا جمع کرنیوالا ہے اور وہ حضرت انسان کامل ہے

| سلسلۂ نامتناہی نماست | | دائرہِ ہاء کہ بلا انتہاست |
|---|---|---|
| ہار کا دائرہ جس کی کوئی حد نہیں ہے غیر متناہی سلسلہ دکھانیوالا ہے۔ | | |

یعنی (ھ) دائرہ کی شکل ہے اور دائرہ کا ابتدار اور انتہا نہیں ہوتا پس ہار ہویت ذاتی کے غیر متناہی ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

| نقطہ او باطن وہم ظاہرست | | حلقۂ او اوّل وہم آخرست |
|---|---|---|
| اُس (ھ) کا دائرہ اوّل بھی ہے اور آخر بھی ہے اور اس کا نقطہ باطن بھی ہے اور ظاہر بھی ہے | | |

یعنی باوجود اس کے کہ (ھ) کے دائرہ کی ابتدار اور انتہار ظاہر نہیں ہے لیکن اُس کا ہر جزو اوّل ہونے کی اور وہی جزو آخر ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ پس یہ دائرہ اس صلاحیت کے اعتبار اولیت اور آخریت کو شامل ہے۔ پس وہی اوّل ہے اور وہی آخر ہے کہ ہوالاول والآخر نیز (ھ) کا دائرہ دراصل نقطہ ہی ہے جو دائرہ کی صورت میں ظاہر ہے اس لئے کہ دائرہ کے اجزار میں سے ہر جزو ایک نقطہ ہے جو باہم مل کر دائرہ کی شکل بن گیا ہے پس دائرہ میں سوائے نقطہ کے کوئی شے ظاہر نہیں ہے۔ اور پھر دائرہ کی صورت نقطہ پر پردہ ہوگئی ہے کیونکہ دائرہ دکھائی دینے کے سبب نقطہ نظر نہیں آتا اسوجہ سے نقطہ پوشیدہ ہے پس وہی ظاہر ہے اور وہی باطن ہے کہ ہو الظاہر والباطن۔ قاضی حمید الدین ناگوری علیہ الرحمۃ ارشاد فرماتے ہیں

آں حلقہ کہ اوّل ست و آخر ❊ واں نقطہ کہ باطن ست وظاہر

خواہی کہ بہ بینی اے نکو رُوی ❊ در حلقۂ ہا نظر کُن آخر

یعنی وہ حلقہ جو اوّل اور آخر ہے۔ اور وہ نقطہ جو باطن اور ظاہر ہے اے عزیز اگر تو اُسے دیکھنا چاہتا ہے تو (ھ) کے دائرہ میں دیکھ۔

| میدہد از غیب ہویت نشان | | ہاء کہ بروں آمدہ از غیبِ جان |
|---|---|---|
| ھ جو غیبِ جان سے ظاہر ہوئی ہے بلحاظ مخرج غیب ہویت کا نشان دیتی ہے۔ | | |

یعنی (ھ) اقصائے حلق سے نکلتی ہے جو سینے کیطرف ہے اور مقام غیب ہے اِس لئے وہ

ہویت ذاتی کے غیب کی جانب اشارہ کرتی ہے؛

| | |
|---|---|
| ہیں کہ گہ گفتن ہا، اے صنم | لب نہ شدہ آگاہ وزبان نیز ہم |

دیکھ اے دوست کہ ہا، کہنے کے وقت ہونٹ اور زبان کو آگاہی نہیں ہوتی.

| | |
|---|---|
| تا شوی آگاہ کہ آن جانِ جان | ہست منزّہ ز محل و مکان |

تاکہ تو آگاہ ہو جائے کہ حق سبحانہ وتعالیٰ محل اور مکان سے منزہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہائے دوچشمی چو نوشتہ قلم | مانْدہ بدو قوس ہویت بہم |

قلم نے جب دوچشمی (ھ) کو لکھا۔ تو وہ ہویت کے دو قوسوں کی مانند ہو گئی.

| | |
|---|---|
| خوان کہ چہ خوش نظم گرامی است این | مغز ہمہ تحفۂ جامیؒ است این |

اس خوب اور گرامی نظم کو پڑھ کہ یہ تمام تحفۂ جامی علیہ الرحمۃ کا مغز ہے۔

یعنی حضرت مولانا عبد الرحمان جامی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب تحفۃ الاحرار میں کیا خوب اشعار فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| نقطۂ وحدت چو قد افراختہ | از پئے احمدؐ الفے ساختہ |

وحدت کا نقطہ جب بلند ہوا تو احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا الف تیار ہوا۔

| | |
|---|---|
| کرد چو قطرِ[۱] آن الفِ مستقیم | دائرہ ہائے ہویت دو نیم |

اس الف مستقیم نے قطر کی طرح ہویت کی (ھ) کا دائرہ دو حصے کر دیا.

| | |
|---|---|
| نیمی ازان قوس جہانِ قدم | قوس دگر ممکنِ رو در عدم |

اس دائرہ کا نصف جہان قدم کا قوس ہے۔ اور نصف دوسرا قوس ممکن فنا ہونیوالا ہے.

اس کی شرح حضرت خواجہ خدا بخش ملتانی علیہ الرحمۃ رسالہ توفیقیہ شریف میں اس طرح فرماتے ہیں کہ حضرت مولوی جامی علیہ الرحمۃ حق تعالیٰ را باعتبارِ ذات تعبیر بنقطہ فرمودہ چنانچہ نقطہ را قسمت طولاً وعرضاً وعمقاً و فرضاً ووہماً ہیچ نیست ہمچناں ذاتِ مقدس را باعتبار ذات ہیچ قید و ہیچ اعتبار نیست وچوں ملاحظۂ صفتی از صفاتِ ذاتیہ کہ علم است کردہ شد گویا نقطۂ وحدت

[۱] قطر وہ خط جو مرکز دائرہ سے گذر کر دائرے کو دو ٹکڑے کر دے ۱۲

قدافراختہ چوں نقطہ اندک زیادہ میشود خط میشود و خط مثل الف است پس الف عبارت از
ذاتِ مقدس است کہ متلبس است بصفت علم و ذاتِ مقدس متلبس بصفۃ علم را حقیقت محمدی
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نیز گویند و نیز ہویۃ حق تعالیٰ را دائرہ فرض کرد و خط در دائرہ مے آید
دائرہ را دو نیم مے کند و دو قوس سازد و آں خط را قُطر گویند پس چوں ملاحظہ صفۃ علم با
ذاتِ مقدس کردہ شد معلوم بایں علم ذاتِ مقدس است واسماء وصفات وشیون ذاتِ مقدس
است و باعتبارِ ایں معلومات ظہورۂ ذاتِ مقدس است و چوں خط دائرہ را دو قوس میکند
ہمچنیں بایں الف کہ عبارت از حقیقۃ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم است ذاتِ مقدس را دو اعتبار
شد وایں دو اعتبار را تعبیر حضرت مولوی صاحب علیہ الرحمۃ بدو قوس فرمودہ یکی اعتبار لابشرط شے وایں
اعتبار را حضرت مولوی صاحبؒ تعبیر بقوسِ حاملان قدم فرمودہ و دوم اعتبار بشرط شے است و مراد
از شے ظہورۂ معلومات است وایں را تعبیر بمکن رو در عدم فرمودہ یعنی باعتبارِ خارج عدم اند و
در علم موجود اند۔ انتہی کلامہ ؎

پس دائرۂ ہویت احدیت ذاتیہ اور واحدیت اسمائیہ اور وحدتِ برزخیہ یعنی حقیقۃ محمدیہ علی صاحبہا
الصلوٰۃ والسلام والتحیہ کا جامع ہے اور وہ حق اور خلق اور واجب اور ممکن اور قدیم اور حادث
اور وجود اور عدم سب کو محیط اور شامل ہے اور وہ یہ ہے۔

## دائرۂ ہویت

| قوس | | قدیم |
|---|---|---|
| | احدیت ذاتیہ | |
| | برزخ — وحدت البرزخیۃ وحقیقۃ محمدیۃ صلی اللہ علیہ وسلم — برزخ | |
| | فکان قاب قوسین او ادنیٰ | |
| | واحدیت اسمائیۃ | |
| قوس | | ممکن |

| یا، کہ زِ ایامِ الٰہی بوُد | | عالَم او نا مُنتہا ہی بوُد، |
|---|---|---|
| یعنی جو ایامِ الٰہی سے ہے اُس کے عالم کی کوئی انتہا نہیں ہے۔ | | |
| یوم بود عین تجلّیٔ ذات | | با ہمہ اسما و نعوت و صفات |
| یوم سے مُراد ذاتِ حق کی تجلّی اسموں اور نعتوں اور صفتوں سے ہے | | |
| یعنی کہ آنذاتِ معلّائی خاص | | کرد بہ ہر اسم تجلّائی خاص |
| یعنی اُس ذات پاک نے ہر اسم کے ساتھ ایک خاص تجلّائی فرمایا | | |
| ہر صفتِ خاص بشانی دگر | | کرد تجلّیٰ بجہانی دگر |
| ہر صفت خاص ایک نئی شان کے ساتھ دوسرے عالم میں ظاہر ہوئی | | |

چنانچہ رسالہ نورِ وحدت میں ہے جس کا ترجمہ سرورِ وحدت ہے کہ اسے سید جو محض ایک ذات تھی اُسی نے مختلف ذاتوں میں ظہور کیا وہی ذات پہلے خود اپنے علم کی شکل میں ظاہر ہوئی پھر تمام عالم کے علوم بن گئی وہی ایک ذات ہے جو قدرت تھی اور اُس نے مختلف قدرتوں کی شکل میں ظہور کیا وہی ذات ہے جو ارادہ تھی اور پھر مختلف ارادوں میں ظاہر ہوئی وہی ذات ہے جو اپنی سمع تھی پھر قوت سماعت بن کر عالم میں پھیل گئی وہی ذات ہے جو خود آنکھ تھی پھر وہی بصارت کی قوت بن کر تمام جانداروں کی آنکھیں بن گئی وہی ذات ہے جو صرف ایک حیات تھی پھر جامِ حیات بن کر بجلی کیطرح تمام عالم میں پھیل گئی وہی ذات ہے جو صرف ایک فعل اور کلام تھی اور مختلف کلاموں اور فعلوں کی شکل میں ظاہر ہوئی اسی طرح وہی ایک ذات ہے جو ایک ہستی تھی اور اب ہزاروں ہستیوں میں جلوہ گر ہے ؂

| حق چو بما گوہر این راز سُفت | | کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَأنٍ گفت |
|---|---|---|
| خدا نے جب ہم سے اس راز کا موتی پرو دیا تو فرمایا کہ وہ ہر دن نئی شان میں ہے | | |

یعنی اُس کی تجلّی میں تکرار نہیں بلکہ ہر تجلّی ایک نئی طرح کی ہے تا کہ اس کی تجلّیات

کے غیر متناہی ہونے سے اُس کا کمال ظاہر ہو۔ پس اُسے ہر تجلی میں ایک نئی شان حاصل ہے اگرچہ حق سبحانہ کی ذات تغیر کو قبول نہیں کرتی مگر اس کی تجلیات میں تنوع ثابت ہے۔ جس کو اصطلاحات صوفیہ میں تحوّل فی الصور کہتے ہیں۔ پس اس کا نہ متغیر ہونا حکم ذاتی ہے اور تجلیات میں تنوع امر وجودی عینی ہے یعنی متحول فی الصور ہے نہ کہ متحول بالذات ہے کیونکہ جس حیثیت سے کہ وہ ہے اسی حیثیت پر ہے اور کوئی طریقہ اُسکے متغیر ہونے کا نہیں ہے اللہ تعالیٰ اس سے منزہ ہے اور یہ امر کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ کا ایک بھید ہے ؂

| | |
|---|---|
| یا ز یَدُ اللّٰہِ نشان میدہد | نورِ یقین در دل و جان میدہد |
| | یے ید اللہ کا نشان دیتی ہے اور دل اور جان کو یقین کا نور عطا کرتی ہے۔ |

چنانچہ عرائس البیان میں ہے قال ابراھیم بن شیبانؒ اما الکاف فاللہ الکافی لخلقہ والھاء فاللہ الھادی لخلقہ والیاء ید اللہ علی خلقہ بالعطف والرزق والعین فاللہ عالم بما یصلحھم والصاد فاللہ صادق وعدہ یعنی حضرت ابراہیم بن شیبان علیہم الرحمۃ فرماتے ہیں کاف یعنی اللہ اپنی خلقت کیلئے کافی ہے اور ہاء پس اللہ اپنی مخلوق کا ہادی ہے اور یاء اللہ کا ہاتھ اپنی مخلوق پر رزق اور مہربانی کیساتھ ہے اور عین پس اللہ کو اُن کی مصلحت کا علم ہے اور صاد پس اللہ اپنے وعدہ میں سچا ہے ؂

| | |
|---|---|
| یا دہدت یاد ز ایّامہا | یعنی کہ ایام وصال خدا |
| | یا تجھے ایّام اللہ یعنی وصال الٰہی کے دن یاد دلاتی ہے۔ ۲۰ |

یعنی یے سے یوم (دن) مراد ہے جس کی جمع ایّام ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کے وصال کے دن ہیں چنانچہ حضرت غوث الاعظم محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی کتاب سرّ الاسرار میں قولہ تعالیٰ وَذَکِّرْھُمْ بِاَیّٰمِ اللّٰہِ (اور انہیں خدا کے دن یاد دلا) کی تفسیر میں فرماتے ہیں ای ایام وصالہ فیما سبق مع الارواح یعنی ایام اللہ سے وصال الٰہی کے دن مراد ہیں جو روحوں کے ساتھ پہلے گذر چکے ہیں ؂

| | |
|---|---|
| آہ خوش آنوقتِ وصالِ صنم | دیدۂ ما بود وجمالِ صنم، |

افسوس وہ وصالِ یار کا وقت کیا خوب تھا جبکہ یار کا جمال میری آنکھ کے سامنے تھا

| | |
|---|---|
| جورِ فلک رسمِ جفائی نبود | سوزِ غم و دردِ جدائی نبود |

آسمان کا ستم اور جفا کی رسم نہ تھی اور نہ ہی غم کی جلن اور جدائی کا درد تھا

| | |
|---|---|
| وسوسۂ غیر نہ خوفِ رقیب | جان ودلم بود بجانان قریب |

غیر کا وہم اور رقیب کا خوف نہ تھا۔ میری جان اور دل یار کے قریب تھے

| | |
|---|---|
| بود بمیخانۂ عہدِ الست (الست بربکم) | جام بلب زلفِ نگارم بدست |

اقرارِ الست کے شراب خانہ میں پیالہ لب پر اور یار کی زلف میرے ہاتھ میں تھی

| | |
|---|---|
| بلبلِ جان باگلِ خندان بشاد | بود ہم آغوش بہ نخلِ مراد |

جان کی بلبل ہنسنے والے پھول کیساتھ خوش اور نخلِ مراد سے بغل گیر تھی۔

| | |
|---|---|
| یا بندا گفت کہ اے عاشقان | یار عیاں است بہ کون ومکان |

یا حرفِ ندا ہے یعنی اے عاشقو دوست (اللہ تعالیٰ) کون و مکان میں ظاہر ہے۔

یعنی عالم میں اُسی کی ذات جلوہ نما ہے جیسا کہ فرمایا ھُوَ اللّٰہُ فِی السَّمَاءِ اِلٰہٌ وَّفِی الْاَرْضِ اِلٰہ ط یعنی آسمان اور زمین میں وہی خدا ہے۔ حضرت جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں مصرعہ

"بخدا غیرِ خدا در دو جہاں چیزے نیست"

| | |
|---|---|
| عین ز اعیان خبر مید ہد (اعیان خارجیہ یعنی عوالم روحی و مثالی و جسدی) | معنیٔ او نورِ نظر مید ہد (زیرا کہ عین بمعنی چشم آمدہ است) |

عین اعیان (یعنی صورِ عالم) سے خبر دیتا ہے اور اس کا معنی آنکھ کو نور عطا کرتا ہے۔

یعنی عین سے اعیانِ خارجیہ یعنی عوالم رُوحی و مثالی و جسدی کی طرف اشارہ ہے اور اگر موجودات میں حقیقت کی نگاہ سے دیکھا جائے۔ تو اُن میں ذاتِ حق کا جلوہ نظر آتا ہے عین کا معنی ہر چیز کی حقیقت اور ہر شے کی ذات ہے اور عین کا معنی آنکھ بھی ہے۔

| | |
|---|---|
| در طلبِ جلوۂ دیدارِ دوست (معشوقِ حقیقی) | منتظر آن چشم پر انوارِ اوست (از اس عین) |

عین کی پُر نور آنکھ یار کے جلوۂ دیدار کی طلب میں منتظر ہے۔

| مہر درخشان زرخش تاب یافت | چشمۂ حیوان زلبش آب یافت |
|---|---|

آبِ حیات کے چشمہ نے اسکی لب سے رونق پائی اور سورج چمکنے والے نے اسکے چہرہ سے روشنی حاصل کی

عین کا معنی آنکھ ہے۔ اور انسان کا معنی آنکھ کی پتلی ہے اور آنکھ بغیر پتلی کے بے نور ہوتی ہے پس عین یعنی عالم کا نورِ انسان کامل ہے اسلئے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا مظہرِ اتم ہے اور اللہ تعالیٰ اپنی شان میں فرماتا ہے اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط یعنی اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ پس انسانِ کامل کے وجود سے آسمانِ حقیقت پر وحدت کا آفتاب روشن ہے اور اس کے فیضان سے ظلمتِ کثرت میں معرفت کا چشمہ جاری ہے ؎

| دائرۂ نون شدہ واژگون | طرفہ تر است این کہ بعین اندرون |
|---|---|

عجیب بات یہ ہے کہ حرف عین میں نون کا گھیرا الٹا لکھا جاتا ہے۔

| منعکس آن حسن رخ نازنین ؎ | یعنی کہ در آئینۂ خلق بین |
|---|---|

یعنی خلق کے آئینہ میں نازنین (حق سبحانہ) کا جمال منعکس (الٹا) نظر آتا ہے۔

یعنی جیسا کہ آئینہ میں صورت الٹی نظر آتی ہے کہ دایاں بائیاں اور بائیاں دایاں دکھائی دیتا ہے۔ اسی طرح عالم کے آئینہ میں حق معقول اور خلق محسوس نظر آتی ہے حالانکہ خلق معقول اور حق محسوس ہے جیسا کہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربیؒ کا قول ہے کہ اَلْحَقُّ مَحْسُوْسٌ وَّالْخَلْقُ مَعْقُوْلٌ یعنی حق ہی محسوس اور وجود حقیقی ہے اور خلق صرف ایک عقلی پھیر ہے اور کچھ نہیں۔ پس درحقیقت سوائے حق کے اور کوئی موجود نہیں ہے مگر عالم کے آئینہ میں حق خلق کی صورت میں دکھائی دیتا ہے اور قدیم حادث نظر آتا ہے اور واجب ممکن معلوم ہوتا ہے اور وجود عدم کی صورت اختیار کرتا ہے۔ بخلاف انسان کامل کے کہ اُس میں حق سبحانہ بصورتِ اصل جلوہ نما ہے۔ چنانچہ فرمایا اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ ط

| دیدہ بر صورتِ آدمؑ نہاد | عین چو عرش آمدہ بر بحر صاد |
|---|---|

عین عرش کی طرح صاد کے سمندر پر قائم ہے اور اس کی آنکھ آدمؑ کی صورت پر ہے

یعنی عین سے عرش ذات مراد ہے اور صاد سمندر صفات کا ہے جس پر عرش الٰہی قائم ہے۔ اور حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ صاد ایک سمندر ہے آسمان میں اور صاحب لباب نے کہا کہ وہ ایک سمندر ہے جس پر خدائے عز وجلّ کا عرش ہے۔ اور اسی پر خدا کا یہ قول شاہد ہے وَکَانَ عَرْشُهٗ عَلَی الْمَآءِ۔ یعنی خدا کا عرش پانی پر ہے۔ نیز کہیٰعص میں عین کے سر کی آنکھ صاد پر لگی ہوئی ہے جس سے یہ مراد ہے کہ عرش کی آنکھ صورتِ انسان کی منتظر اور مشتاق ہے قال العارف المولوی رحمۃ اللہ علیہ ؎

اے نامور بہ بخشِ تو نقشِ نگینِ عرش ۔۔۔ جاروبِ آشیانۂ تو آستینِ عرش!
دستِ ارادتِ تو گرفتہ بصد نیاز ۔۔۔ جلوت نشانِ کرسی و خلوت نشینِ عرش
بوداست صد ہزار قروں منتظر فلک ۔۔۔ تا گشتہ خاکِ مقدمِ پاکت قرینِ عرش
گردِ رہِ تو سرمۂ چشم نہم فلک ۔۔۔ نقش نشانِ نعلِ تو داغِ جبینِ عرش
بارِیدہ فیضِ جودِ تو بہر جہانیاں ۔۔۔ از آسمانِ ہمتِ تو بر زمینِ عرش
کز وبیاں بخدمتِ ایں شاہ کردہ روی ۔۔۔ از کفش گاہِ سدرہ سوی تو خوش نشینِ عرش

زد مولوی بحبل ولائے تو چنگِ دل ۔۔۔ حبلِ ولائی تو شدہ حبل المتینِ عرش

عراقی[1] نائبِ حق چون بزمین در نشست ۔۔۔ صاد کہ بر صورتِ او نقش بست
خدا کا نائب جب زمین میں آیا تو صاد یعنی صورتِ الٰہی پر پیدا ہوا۔
دو بہ سرش خورد مبیں کو نکوست ۔۔۔ چشمِ سرت خورد و جہانے درو ست
صاد کے سر کا دائرہ چھوٹا نہ دیکھ کہ وہ خوب ہے۔ کیونکہ تیرے سر کی آنکھ چھوٹی اور اسمیں سارا جہان ہے
یعنی انسان کے چھوٹے وجود پر نہ جا اور اُسے حقیر خیال نہ کر۔ اس لئے کہ سارا جہان اس میں سطح

[1] از کتاب اسرار الفاتحہ مصنف ملا معین الدین ہروی علیہ الرحمۃ ۱۲

سمائے ہوئے ہے جسطرح آنکھ نے تل میں زمین اور آسمان۔ حضرت امیرالمومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں [1]

وَتَزْعَمُ اَنَّكَ جِرْمٌ صَغِيْرٌ ۔۔۔ وَفِيْكَ انْطَوَى الْعَالَمُ الْاَكْبَرُ

یعنی اور تو گمان کرتا ہے کہ تو چھوٹا سا جسم ہے۔ حالانکہ تیرے اندر ایک بڑا جہان سمایا ہوا ہے

| | |
|---|---|
| ہست بدیں قدر سویدائے دل | عرش برین ذرہ بہ پہنائے دل |
| دل کے سیاہ نقطہ کے اتنے چھوٹے ہونے کے باوجود عرش بریں دل کی فراخی میں ایک ذرہ ہے | |

حدیث شریف میں آیا ہے قَلْبُ الْمُؤْمِنِ اَكْبَرُ مِنَ الْعَرْشِ وَاَوْسَعُ مِنَ الْكُرْسِيِّ وَاَفْضَلُ مِمَّا خَلَقَ اللّٰهُ تَعَالٰى یعنی مومن کا دل عرش سے بڑا ہے اور کرسی سے زیادہ فراخ ہے۔ اور تمام مخلوق سے افضل ہے۔ نیز حدیث قدسی میں ہے لَا يَسَعُنِيْ اَرْضِيْ وَلَا سَمَائِيْ بَلْ يَسَعُنِيْ قَلْبُ عَبْدِ الْمُؤْمِنِ یعنی میں زمین اور آسمان میں نہیں سماتا بلکہ مومن بندے کے دل میں سما جاتا ہوں۔ کسی نے کیا عمدہ کہا ہے ؎

ارض وسما کہاں تیری وسعت کو پاسکے ✤ میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے

| | |
|---|---|
| شکر کہ در صاد ز فیض قلم (از حضرت علی کرم اللہ وجہہ) | دائرۂ نون صحیح شد رقم |
| شکر ہے کہ حرف صاد میں قلم کے فیض سے نون کا گھیرا درست تحریر ہوا ہے | |
| یعنی کہ آں جلوۂ ذات از نخست | بود در آئینۂ آدم درست |
| یعنی ازل سے ذات حق کا ظہور صورت انسان کے آئینہ میں کامل تھا۔ | |

شرح پہلے بیان ہو چکا ہے کہ حرف ع میں نون معکوس ہے جس سے یہ مراد ہے کہ آئینۂ عالم میں حق کا ظہور الٹا نظر آتا ہے یعنی اُس میں حق بصورت خلق معلوم ہوتا ہے۔ لیکن حرف ص میں جس سے صورت انسان مراد ہے نون کی شکل صحیح تحریر ہے۔ اور یہ اس بات پر شاہد ہے کہ انسان کامل کے آئینہ میں بخلاف دیگر آئینہ ہائے مخلوقات کے اللہ تعالیٰ کا ظہور علیٰ وجہ الکمال

[1] از دیوان حضرت علی علیہ السلام ۱۲

ہے۔ اسلئے کہ وہ مظہر اتم خاص حق سبحانہ وتعالیٰ کا ہے۔
چنانچہ مرآت العارفین[1] میں ہے فَالْاِنْسَانُ الْکَامِلُ مِرْاٰۃُ التَّامَّۃُ لِلذَّاتِ بِسَبَبِ ھٰذِہٖ الْمُضَاھَاتِ وَالذَّاتُ مُتَجَلِّیَۃٌ عَلَیْہِ عَلَی الْوَجْہِ الْکُلِّیِّ وَالْجُمْلِیِّ یعنی پس انسان کامل مرآت تامہ ہے واسطے ذات کے بہ سبب اس مشابہت کے اور ذات اس پر بروجہ کُلی وجُملی متجلی ہے۔

| | |
|---|---|
| اے کہ توئی آئینہ حسن ذات | مظہر اسما و شیون وصفات |
| اے (انسان) کہ تو ہی حسن ذات کا آئینہ ہے اور اسکے اسموں اور شانوں اور صفتوں کا مظہر ہے | |
| مخزن اسرار کمالش توئی | مطلع انوار جمالش توئی |
| تو ہی کمال الہی کے اسرار کا خزانہ ہے اور تو ہی اسکے جمال کے انوار کا جائے ظہور ہے۔ | |
| حمد خدا گو کہ توئی لاجرم | گوہر یکتائے محیط قدم |
| خدا کا شکر کر کہ تو ہی بے شک قدم (ہمیشگی) کے سمندر کا گوہر یکتا ہے۔ | |
| جلوہ گہ ذات قدیم آمدی | سر نہان گنج عظیم آمدی |
| تو ذات قدیم (حق سبحانہ) کے جلوے کا مقام ہے اور تو پوشیدہ راز اور بزرگ خزانہ ہے۔ | |
| غم مخور و شاد بزی اے غلام | شاہد مقصود توئی والسلام |
| غم نہ کھا اور خوش رہ اے غلام کیونکہ تو ہی شاہد مقصود ہے اور سلام | |

والحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

(۞)

[1] مرآت العارفین حضرت امام حسین علیہ السلام کی تصنیف شریف ہے ۱۲

# سُوْرَۃُ طٰہٰ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

طٰهٰ ۝ مَا اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۝

طٰہٰ ۝ اس واسطے نہیں اتارا ہم نے تجھ پر قرآن کہ تو محنت میں پڑے

| گفت کہ ایں آیۂ تطہیر ماست | جعفر صادقؑ کہ امام ہداست |
| --- | --- |

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے جو ہدایت کے پیشوا ہیں فرمایا ہے کہ یہ (طٰہٰ) ہماری پاکی کی دلیل ہے

چنانچہ تیسیر میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے نقل ہے کہ آپ نے فرمایا کہ طٰہٰ اہلبیت رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طہارت کی قسم ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَ يُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۝ یعنی اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ تم اہل بیت سے پلیدی دور کرے اور تم کو پاک کرے خوب پاک کرنا (سورۂ احزاب)

| ہاست ہدایت بر جناب خدا | طا کہ طہارت بود از ماسوا |
| --- | --- |

طٰہٰ سے مراد ماسوی اللہ سے دل کی طہارت ہے اور ہے سے جناب الٰہی میں ہدایت مقصود ہے

یعنی جب تک تطہیر القلب عما سوی اللہ (دل کا ماسوی اللہ سے پاک ہونا) حاصل نہ ہو رب العزت کی بارگاہ میں ہدایت نہیں ملتی۔ پہلے تزکیۂ نفس اور تصفیۂ قلب کا ہونا ضروری ہے تاکہ تجلیۂ روح کے باعث ذات حق کے مشاہدہ کی لذت حاصل ہو سکے

ماسوا اللہ سے دل کو پاک کر ٭ پس خدا کی ذات کا ادراک کر

اور تفسیر عرائس البیان میں ہے اَلطَّاءُ اِشَارَةٌ اِلٰى طَهَارَةِ قَلْبِهٖ عَنْ غَيْرِهٖ وَالْهَاءُ اِشَارَةٌ اِلٰى اِهْتِدَائِهٖ اِلَى اللّٰهِ یعنی (ط) اشارہ ہے طرف طہارت قلب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ماسوی اللہ سے۔ اور (ہ) اشارہ ہے طرف ہدایت پانے قلب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے جانب اللہ کے ٭

طا چو بخط دیدۂ بینا کشاد | بر بصر انگشتِ الف را نہاد

طو نے خط میں جب دیکھنے والی آنکھ کھولی۔ تو الف کی انگلی کو آنکھ پر رکھا

یعنی کہ اے سروِ روانِ چمن | پائے فلک سائے تو بر چشمِ من

یعنی اے باغ (حقیقت) کے چلنے والے سرو (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپکا فلک سا قدم میری آنکھوں پر

نقشِ الف کآمدہ بر چشمِ طاست | در نظرش جلوۂ ذاتِ خداست

طو کی آنکھ پر جو الف کا نقش ہے (یہ) ذاتِ حق کا جلوہ اس کی آنکھ میں ہے

یافتہ از میلِ الف چشمِ طا | سرمۂ بی یبصر و مازاغ را

طوہ کی آنکھ نے الف کی سلائی سے بی یبصر اور ما زاغ البصر کا سرمہ لگایا ہوا ہے

یعنی طو کی آنکھ پر الف سلائی کی مانند ہے جس سے مراد یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چشم حق بین میں وحدت کی سلائی سے بِیْ یُبْصِرُ (مجھ سے دیکھتا ہے) کا سرمہ اور مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی (نہ آنکھ پھیری اور نہ زیادتی کی) کا کاجل لگایا ہوا ہے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سوائے خدا کے نہیں دیکھا جیساکہ فرمایا مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ فِیْہِ یعنی نہیں دیکھی میں نے کوئی شے مگر اس میں خدا کو دیکھا۔ اور آپ کا یہ دیکھنا بھی خدا کی آنکھ سے ہے۔ اور یہ مرتبہ آپ کے اولیائے امت کو آپ کی پیروی کے باعث حاصل ہے چنانچہ حدیث قدسی[1] میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لَا یَزَالُ الْعَبْدُ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰی اَحْبَبْتُہٗ فَاِذَا اَحْبَبْتُہٗ کُنْتُ سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ وَیَدَہُ الَّتِیْ یَبْطِشُ بِھَا وَلِسَانَہُ الَّذِیْ یَنْطِقُ بِہٖ وَرِجْلَہُ الَّتِیْ یَمْشِیْ بِھَا فَبِیْ یَسْمَعُ وَبِیْ یُبْصِرُ وَبِیْ یَبْطِشُ وَبِیْ یَنْطِقُ وَبِیْ یَمْشِیْ ترجمہ یعنی ہمیشہ میرا بندہ بذریعہ نوافل مجھ سے نزدیکی چاہتا ہے یہاں تک کہ میں اس کو دوست رکھتا ہوں اور جب اس کو دوست رکھتا ہوں تو میں اس کے کان ہو جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھیں جن سے وہ دیکھتا ہے اور اس کے ہاتھ جس سے وہ پکڑتا ہے اور اسکی زبان جس سے وہ بولتا ہے اور اس کے پاؤں جس سے وہ چلتا ہے پس وہ میرے ہی ساتھ

[1] از صحیح بخاری شریف ۱۲

سنتا ہے اور میرے ساتھ دیکھتا ہے اور میرے ساتھ پکڑتا ہے اور میرے ساتھ بولتا ہے اور میرے ساتھ چلتا ہے ؎

طاؔست بانگشتِ شہادت نما ‏ ‏ ‏ ‏ راز کشایندۂ ثُمَّ استواء

طو شہادت کی انگلی سے آیۂ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ (پھر خدا نے عرش پر قرار پکڑا) کا راز کھولنے والا ہے

جاننا چاہیئے کہ رحمٰن کے عرش پر قائم ہونے کو اشعریہ اور معتزلہ نے علوٗ (بلندی) اور قدرت اور استیلا اور غلبہ پر حمل کیا ہے مگر حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ غنیۃ الطالبین کے باب معرفۃ الصانع میں فرماتے ہیں یَنْبَغِیْ اِطْلَاقُ صِفَۃِ الْاِسْتِوَاءِ مِنْ غَیْرِ تَاْوِیْلٍ وَ اِنَّہٗ اِسْتِوَاءُ الذَّاتِ عَلَی الْعَرْشِ الخ یعنی فرض ہے اطلاق کرنا صفت استوا کا بغیر تاویل کے اور وہ اللہ کی ذات کا مستوی ہونا ہے عرش پر اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے علو اور قدرت اور غلبہ کیساتھ جمیع مخلوق پر موصوف ہے خواہ عرش ہو یا غیرِ عرش پس استواء کو غلبہ وغیرہ پر حمل کرنا جائز نہیں ؎

بلکہ بانگشت شہادت نمود ‏ ‏ ‏ ‏ کو چو الف ہست یکی در وجود

بلکہ طو الف کی انگلی سے شہادت دیتا ہے کہ وہ ذات الف کیطرح وجود میں ایک ہے

نیست بجز ذاتِ احد ہیچ کس ‏ ‏ ‏ ‏ طالب و مطلوب ہمو نست و بس

سوائے ذاتِ حق کے اور کوئی موجود نہیں۔ طالب اور مطلوب وہی ہے اور بس

یعنی طو سے ہو الطالب والمطلوب مراد ہے اس لئے کہ ذاتِ حق کے سوا اور کوئی موجود نہیں جو مطلوب ہو یا طالب بنے اور اس بات پر کلمۂ طیب لا الہ الا اللہ شاہد ہے یعنی لا موجود الا اللہ پس وہ خود طالب اور خود مطلوب ہے ؎

ہا کہ بد و چشم اشارت نماست ‏ ‏ ‏ ‏ از پئے دیدار بشارت نماست

ھ جو دو آنکھوں کیطرف اشارہ کرتی ہے۔ دیدارِ الٰہی کی خوشخبری دینے والی ہے

ہا کہ بود چشم نگہبانِ دوست ‏ ‏ ‏ ‏ مژدہ دہِ حضرتِ انسان اوست

ہ جس سے دوست (حق سبحانہ) کی نگہبان آنکھ مراد ہے۔ وہ حضرت انسان کا مژدہ دینے والی ہے

یعنی (ک) جو آنکھ کی طرح گول ہے اُس سے ہویت یعنی حضرت انسان کی طرف اشارہ ہے اور انسان کا معنی آنکھ کی پُتلی ہے جس سے ہر شے نظر آتی ہے پس انسان خدا کی آنکھ ہے جس سے وہ اپنی ذات اور تمام مخلوقات کو دیکھتا ہے اس لئے فرمایا لَوْلَاكَ لَمَا ظَهَرَتْ رَبُوبِيَّتِي اور فرمایا لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر آپ نہ ہوتے تو میری ربوبیت نہ ظاہر ہوتی اور اگر آپ نہ ہوتے تو میں زمین اور آسمان نہ پیدا کرتا۔

| | | |
|---|---|---|
| دیدۂ حق است محیط جہان | | ہست از و عالم کون و مکان |
| خدا کی آنکھ یعنی (انسان کامل) جہان کو محیط ہے اُسی سے عالم موجودات ظاہر ہے | | |

یعنی (ک) کے دائرہ سے انسان کامل مراد ہے جو خدا کا عین ہے اللہ تعالےٰ اسی کے ساتھ تمام مخلوقات کو دیکھتا ہے چنانچہ شیخ الاکبر قدس سرہٗ نص آدمی میں ارشاد فرماتے ہیں وھو للحق بمنزلة انسان العین من العین الذی یکون به النظر وھو المعبر عنه بالبصر فلهذا سمی انسانا فانه به نظر الحق الی خلقه یعنی انسان خدا کے لئے بمنزلہ آنکھ کی پتلی کے ہے جس سے دکھائی دیتا ہے اور بصر کے ساتھ تعبیر کیا گیا ہے پس اس لئے انسان نام رکھا گیا کہ اس کے ساتھ خدا نے اپنی خلق کی طرف نظر کی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| نقطۂ بیضا کہ ہویدا در وست | | عالم خلق است کہ پیدا در وست |
| (ک) کے دائرہ میں جو سفید نقطہ ہے۔ یہ عالم خلق ہے جو اُس میں ظاہر ہے۔ | | |
| گرد چو در ظلمت عالم ظہور | | بر سرش انداختہ از خویش نور |
| حق تعالیٰ جب ظلمت عالم میں ظاہر ہوا۔ تو اس پر اپنا نور ڈالا۔ | | |

چنانچہ حدیث شریف میں وارد ہے اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ الْخَلْقَ فِي ظُلْمَةٍ ثُمَّ رَشَّ عَلَيْهِمْ مِنْ نُوْرِهٖ (البتہ خدا نے مخلوق کو اندھیرے میں پیدا کیا پھر اُس پر اپنا نور چھڑکا) یعنی عالم کو غیب الغیب سے اپنے علم میں جانا پھر اُس پر اپنی ذات سے وجود اضافی کا نور برسایا پس وہ عین میں ظاہر ہو گیا۔

تا نشدہ دائرہ ہا پدید — نقطۂ بیضائے میانش کہ دید

جب تک ہ کا گھیرا ظاہر نہ ہوا اُس میں کا سفید نقطہ کسی نے نہ دیکھا

حلقۂ ہا محو شود گر دمے — نقطۂ بیضاش نماند ہمے

اگر ہ کا گھیرا دم بھر کیلئے گم ہو جائے تو سفید نقطہ کا نام و نشان بھی نہ رہے

از پئے اربابِ دل است این گواہ — نیست جہان جز بہ نگاہِ الٰہ

اہلِ دل کے لئے یہ گواہ ہے کہ جہان اُس کی نگاہ کے سوا کچھ نہیں

گر نظرِ حق ز جہاں بر شود — باز جہانے بعدم در رود

اگر خدا کی نظر عالم سے جدا ہو تو جہان پھر عدم میں چلا جائے

نقطۂ بیضا بمقام شہود — ہست بر آں حالِ نخستیں کہ بود

دائرۂ (ہ) کا سفید نقطہ شہود کے مقام میں اُسی پہلی حالت (عدم) پر ہے

بین کہ ہماں رنگِ بیاضِ نخست — آمدہ در نقطۂ بیضا درست

دیکھ کہ وہی سفید رنگ جو ہ کے دائرہ سے پہلے تھا اُس کے سفید نقطہ میں موجود ہے

تا نگری خلقِ جہاں نیز ہم — ہست بر آں حالِ نخستیں عدم

تاکہ تو دیکھ لے کہ یہ جہان اُسی پہلی حالت پر اب بھی عدم ہے۔

یعنی ہ کے دائرہ کا سفید نقطہ جس سے عالم خلق مُراد ہے شہود کے مرتبہ میں عدم محض اور نیست ہے۔ شہود[1] اہلِ تصوف کی اصطلاح میں ایک درجہ ہے جس میں سالک مراتب کثرت اور موہومات صُوری سے گذر کر توحید عیانی کے مقام پر پہنچ جاتا ہے اور اُس کو تمام موجودات میں جلوۂ حق بلکہ ہر شے عین حق نظر آنے لگتی ہے اُسوقت وہ ہمہ اوست کا قائل ہوتا ہے اور وحدت وجود متحقق ہوجاتی ہے ؀

سِرّ عزیز است و عجب نادر است — گر بدہد فہم خدا قادر است

یہ بڑا عجیب اور انوکھا راز ہے۔ اگر خدا سمجھ بخشدے تو وہ اس بات پر قادر ہے

[1] از لغات فیروزی ۱۲

| رازِ الٰہی زلبِ ما شنو | باز بیا. سِرّ ہمیں ہا شنو |
|---|---|

پھر آ اسی حرف ہ کا رازِ الٰہی میری زبان سے سُن۔

| دائرۂ ہا شدہ از وی پدید | نقطۂ اوّل چو بآخر رسید |
|---|---|

نقطہ اوّل جب آخر میں پہنچ گیا تو اُس سے ہ کا دائرہ ظاہر ہوا۔

نقطۂ اوّلین سے عقلِ کُل مراد ہے جس کو رُوحِ اعظم اور تعینِ اوّل اور اُم الکتاب کہتے ہیں اور نقطۂ آخرین انسانِ کامل ہے جو تجلّائے اخیر اور لباسِ اخیر اور ظہورِ اخیر ہے۔ یعنی جب رُوحِ اعظم حضرت انسانِ کامل کی صُورت پر ظاہر ہوا تو موجودات کا دائرہ ختم ہو گیا۔ اور آخر اوّل سے مِل گیا۔ تب کمالیت کا تاج انسانِ کامل کے سر پر رکھا گیا اور اُسے خلافت کے تخت پر بٹھا کر لولاک کا خُطبہ اُس کے نام پر پڑھا گیا۔

| گفت کہ مخفیست خدا در جہان | نقطہ چو در دائرہ آمد نہان |
|---|---|

نقطہ جب دائرہ میں چھپ گیا۔ تو کہا کہ خدا عالم میں مخفی ہے۔

یعنی جسطرح نقطہ ہ کے دائرہ کی شکل میں ظاہر ہو کر خود چھپ گیا ہے اسی طرح ذاتِ حق دائرہِ کون کی صورت میں جلوہ نما ہو کر عوام کی نظر سے پوشیدہ ہے مگر خواص سے

لاکھ پردے میں چھپایا تجھے یکتائی نے ؎ دیکھ آخر ہی لیا چشمِ تماشائی نے

| بحرِ محیط است محاط آمدہ | نقطہ کہ در شکلِ نقاط آمدہ |
|---|---|

نقطہ جو نقاط کی شکل میں ظاہر ہوا ہے۔ محیط سمندر ہے جو احاطے میں آ گیا ہے

نقطے کے نقاط کی شکل میں ظاہر ہونے سے ذاتِ حق کا ذواتِ موجودات کی صورت میں جلوہ گر ہونا مراد ہے۔

جاننا چاہیئے کہ تمام حرفوں کی صورت میں نقطہ ظاہر ہے اس لئے کہ ہر حرف نقطہ سے مرکب ہے کیونکہ ہر حرف کا ہر جُز ایک نقطہ ہے جن نقطوں سے حرف بنتا ہے پس ہر حرف میں نقطہ ظاہر ہے۔ اسی طرح موجودات کی ہر شے میں ذاتِ حق جلوہ نما ہے چنانچہ تحفہ مرسلہ شریف میں ہے

اِنَّ جَمِیْعَ الْکَائِنَاتِ حَتّٰی الذَّرَّۃَ لَا تَخْلُوْا عَنْ ذٰلِکَ الْوَجُوْدِ یعنی اور تمام کائنات یہاں تک کہ ذرہ بھی اس وجود سے خالی نہیں ہے ؛

نیز تمام حرفوں میں نقطہ ہی پڑھا جاتا ہے اسلئے کہ حرفوں کی تمیز نقطہ سے ہوتی ہے مثلاً با اور تا اور ثا کی ایک ہی صورت ہے جو نقطوں کے سوا نہیں پڑھ سکتے ہیں۔ پس اُن میں نقطہ ہی پڑھا جاتا ہے اور اگر وہ بذاتِ خود پڑھے جاتے تو ہر ایک کی جُدا جُدا صورت ہوتی لیکن ان کی تمیز نقطوں سے ہے۔ پس ثابت ہوا کہ حرفوں میں نقطہ ہی پڑھا جاتا ہے۔ اسی طرح تمام موجودات میں اللہ تعالیٰ ہی کی ذات دیکھی اور پہچانی جاتی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ نقطہ جس سے ذاتِ حق کی طرف اشارہ ہے جب بہت سے نقطوں یعنی کثرت کی صورت میں ظاہر ہوا اور ذات نے ذوات کی شکل اختیار کی تو وہ ذات جو ہر شے کو محیط ہے خود احاطہ میں آگئی یعنی وحدت نے کثرت کا رنگ قبول کیا ؛

| | |
|---|---|
| نقطہ چو در دائرہ آمد پدید | نور سیاہش بسپندی رسید |

نقطہ جب دائرہ میں ظاہر ہوا۔ تو اس کا سیاہ نور سفید ہو گیا۔

یعنی سیاہ نقطہ ھ کے دائرہ میں آ کر سفید بن گیا۔ جس سے یہ مُراد ہے کہ تجلّیٔ ذاتی جو تاریک اور سوادِ اعظم ہے جس کا نام غیب الغیب ہے وہ عالم شہادت میں آ کر ظاہر ہو گئی ؛

| | |
|---|---|
| یعنی کہ آں شاہدِ معنائے ذات | آمدہ در جلوہ گہِ مُمکنات |

یعنی ذاتِ حق کا شاہدِ معنیٰ جلوہ گاہ عالم میں آیا ہُوا ہے۔

| | |
|---|---|
| ماہِ شبِ غیب نمُودار شد | جلوہ نما حُسنِ رُخ یار شد |

غیب کی رات کا چاند ظاہر ہُوا۔ اُور یار کے چہرے کا حُسن جلوہ گر ہو گیا۔

| | |
|---|---|
| ھا ز غیاباتِ الٰہی بود | نقطۂ او ذاتِ الٰہی بود |

ھا اللہ تعالیٰ کے غیبوں سے ہے۔ اور اُس کا نقطہ ذاتِ الٰہی کیطرف اشارہ ہے

حرف ھ ضمہ کے اشباع (یعنی پیش کے دراز کرنے) سے ھُو بنتا ہے۔ اور ھُو اسم اشارت

ہے جو ذاتِ حق کی طرف راجع ہے اور ذاتِ حق غیب الغیب ہے پس ٥ نے غیب الغیب ذات کی طرف اشارہ ہے ؛

اور ٥ کی اصل نقطہ ہے اور نقطہ سے ذاتِ الٰہی مُراد ہے۔ ایسے ہی تمام حُروف نقطہ سے بنتے ہیں اور ہر حرف کی حقیقت نقطہ ہے جیسا کہ اقطاب عارفین کا قول ہے کہ ہر شے کی حقیقت حق ہے پس حروف سے اعیان موجودات مُراد ہیں اور نقطہ سے ذاتِ حق کی طرف اشارہ ہے چنانچہ الکہف والرقیم فی شرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے فالنقطۃُ اشارۃٌ الیٰ ذاتِ اللہ تعالےٰ الغائب خلف سرادق کنزیتہ یعنی نقطہ ذات حق کی طرف اشارہ ہے جو اپنی کنزیت کے کے پردوں میں غائب ہے ؛

| گم شدہ خورشید (وجود ذات) در (مراد از نقطہ) اشراق نور (مراد از ظہور) | دائرہ او (مراد از ٥) ہست کمالِ ظہور |
|---|---|
| ٥ کے دائرہ سے کمالِ ظہور مراد ہے سُورج (وجود ذات) اپنے نور کی شدت (ظہور) میں مخفی ہے | |

چونکہ ٥ کے دائرہ میں نقطہ اوّل آخر سے مل گیا ہے اور اُس میں کوئی کمی باقی نہیں رہی اس لئے ذاتِ حق کے کمال ظہور کیطرف اشارہ ہے اور نقطے کا دائرے کی صورت میں چھپ جانا اس بات پر شاہد ہے کہ وجودِ حق کا آفتاب اپنے نور کے سطوتِ ظہور میں مخفی ہے ورنہ دوست بلا پردہ ظاہر ہے سُبحان اللہ جلوۂ دیدار ہی چہرۂ یار کا بُرقعہ ہے اور معشوق کے حُسن کی تاب ہی اُس کی رویت کی حجاب ہے ؎

حجاب روئے تو ہم روئے تست در ہمہ حال ٭ نہانی از ہمہ عالم ز بس کہ پیدائی

| بہر وَفِیْ اَنْفُسِکُمْ مظہر است | نقطۂ بیضا کہ بہ ٥ اندر است |
|---|---|
| سفید نقطہ جو ٥ کے اندر ہے وَفِیْ اَنْفُسِکُمْ کا راز ظاہر کرنے والا ہے۔ | |

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَفِیْ اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ط یعنی اور بیچ تمہارے نفسوں کے آیا پس نہیں دیکھتے ہو تم ؛ اب جاننا چاہیئے کہ ٥ کے دائرہ سے محل ظہور یعنی عالم مراد ہے۔ اور اُسکے جوف میں جو سفید نقطہ ہے اس سے ذاتِ حق کا عالم میں جلوہ نما ہونا مُراد ہے یا ٥ سے

یت حق یعنی انسانِ کامل مراد ہے اور سفید نقطہ سے اُس میں ذاتِ حق کے متجلی ہونے کیطرف
رہ ہے۔ فافہم و باللہ التوفیق ؂

| | |
|---|---|
| نقطہ چہ بر نقطہ محیط آمدہ | ذات چہ در ذاتِ بسیط آمدہ |
| نقطے پر نقطہ کیسے محیط ہے اور ذات میں ذات کیونکر سمائی ہوئی ہے | |

نی ٭ کا دائرہ جو محیط ہے دراصل نقطہ ہے کیونکہ وہ نقطہ سے ظاہر ہوا ہے اور اُس کی
رجز ایک نقطہ ہے اور اُس کے اندر جو خالی جگہ ہے وہ سفید نقطہ ہے پس جسطرح ٭ میں نقطے
نقطہ محیط ہے اسی طرح ذات میں ذات سمائی ہوئی ہے یعنی وہ خود حق ہے جو عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ
یط (ہر شے کو گھیرنے والا) ہے اور خود خلق ہے جو اُس کے علم میں ہے پس وہی حق ہے اور
ہی خلق ہے چنانچہ شیخ محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فصوص الحکم میں فرماتے ہیں فَالْاَمْرُ
خَالِقُ الْمَخْلُوْقُ وَ الْاَمْرُ الْمَخْلُوْقُ الْخَالِقُ کُلُّ ذٰلِکَ مِنْ عَیْنٍ وَاحِدَۃٍ (دراصل خالق ہی مخلوق ہے
رمخلوق ہی خالق ہے یہ دونوں ذاتِ واحد ہیں) پس حق عین خلق اور خلق عین حق ہے فان
شئت قلت ہوالخلق وان شئت قلت ہوالحق و ان شئت قلت ہوالخلق والحق و ان
شئت قلت لا حق من کل وجہ و لا خلق من کل وجہ و ان شئت قلت بالحیرۃ فی ذلک
(پس کہہ جو کہنا چاہتا ہے اگر چاہے تو اُسے خلق کہہ اور اگر چاہے تو اُسے حق کہہ اور اگر چاہے
تو اُسے حق اور خلق دونوں کہہ اور اگر چاہے تو کہہ کہ نہ ہر وجہ سے حق ہے اور نہ ہر وجہ سے خلق ہے
اور اگر چاہے تو کہہ کہ اس میں حیرت ہے جیسا کہ فتوحاتِ مکیہ کے اوائل میں فرمایا ؎

اَلرَّبُّ حَقٌّ وَالْعَبْدُ حَقٌّ　　یَالَیْتَ شِعْرِیْ مَنِ الْمُکَلَّفُ

یعنی تعالیٰ خود معبود اور خود عابد ہے میری سمجھ میں نہیں آتا کہ پھر احکام شرع کی تکلیف کس کو دی گئی ہے

اِنْ قُلْتَ عَبْدٌ فَذَاکَ مَیِّتٌ　　وَاِنْ قُلْتَ رَبٌّ فَاَنّٰی یُکَلَّفُ

کہو کہ بندہ مکلف ہے تو وہ مردہ اور فانی ہے اور اگر خدا کو مکلف کہو تو یہ محال ہے پس کون تکلیف دیا
ہے۔

| | |
|---|---|
| سِرِّ عزیز است زِ من یاد گیر | تاکہ شوی عارفِ ذاتِ قدیر |

یہ راز بزرگ ہے مجھ سے یاد رکھ تاکہ تو ذاتِ الٰہی کا عارف ہو

| | |
|---|---|
| طا بُوَد آن طوطیِ شیریں مقال | ہا بُوَد آن ہُدہُدِ فرخندہ فال |

طو سے طوطیِ خوش کلام یعنی فصیح العرب والعجم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں کہ اَنَا اَفصَحُ العَرَبِ وَالعَجم
یعنی میں عرب اور عجم کا بڑا فصیح ہوں اور ہ سے ہُدہُد فرخندہ فال یعنی رسولِ رب العالمین
سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مُراد ہیں۔ کیونکہ ہُدہُد بلقیس کی جانب سلیمان علیہ السلام کا قاصد
تھا۔ بلکہ جسطرح سکندر خود نوشابہ کے پاس رسول بن کر آیا اور نوشابہ نے اُسے پہچان کر کہا

فریسندہ نے فرستادہ ⁂ میانجی نہ بلکہ شہزادہ

ایسے ہی رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لباس میں خود حق سبحانہ وتعالیٰ متعین اور ملتبس ہے

در عشق پیام در نگنجد ⁂ خود بود کہ خود پیمبری کرد

| | |
|---|---|
| طا دہد از طیبِ طاہر بیاد | ہا خبر از ہادیِ دارین داد |

طو و ہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم طیب اور طاہر یاد دلاتا ہے اور ہے ہادی دارین کی خبر دیتی ہے

چنانچہ تفسیر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ میں ہے اَلطَّاءُ اِشَارَۃٌ اِلَی الطَّاہِرِ وَالْہَاءُ اِلَی الْہَادِیْ
یعنی طو طاہر کی طرف اور ہے ہادی کی طرف اشارہ ہے ⁂

| | |
|---|---|
| طا کہ ببین طینتِ پاک رسول | ہا کہ نگر ہمتِ خاکِ رسول |

طو یعنی رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طینت کو دیکھ۔ ہے یعنی آپکے عنصر خاک کی ہمت کو نگاہ کر

| | |
|---|---|
| دست چو در دامنِ رقاص زد | حلقہ بر آن بارگہِ خاص زد |

جب آپکے جسم اطہر نے رقص کرنیوالے (رُوح) کا دامن پکڑا تو خاص بارگاہ (او ادنیٰ) کا طواف کیا

| | |
|---|---|
| طا کہ الف آمد بسرش مستقل | شعلۂ نور آمدہ بر طورِ دل |

طا کے سر پر جو الف قائم ہے۔ وہ دل کے طور پر نور کا شعلہ ہے۔

یعنی طو سے طورِ دل مُراد ہے اور اُس کے سر پہ مد کا الف جلوہ نور کی مانند ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہا کہ آن نور تجلاش دید | | موسیِ رُوح گفت کہ ہَل مِن مَزید | |

یعنی جب رُوح کے موسیٰ نے نورِ الٰہی کا جلوہ دیکھا تو کہا ھَلْ مِنْ مَزِید آیا کچھ اور بھی ہے
ہ کا دائرہ آنکھ کی مانند ہے اور اُس میں کا سفید نقطہ جلوۂ الٰہی کی طرح ہے جو اس میں سمایا
ہے اور چونکہ ہ کا دائرہ درمیان سے خالی ہے جو کبھی پُر نہیں ہوتا یہ تجلیاتِ الٰہی کے وقت
لسانِ حق کے نعرۂ ہل من مزید کی طرف اشارہ ہے ؎

| | | |
|---|---|---|
| طآ کہ بود طالبِ دیدارِ دوست | | ہا کہ چو دو چشم تمنائے اوست |
| طو، جو دوست کے دیدار کا طالب ہے اور ہ جو اُسکی تمنا کی دو آنکھوں کیطرح ہے | | |
| کرد اشارت کہ رسُولِ عرب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | در طلب جلوۂ آن نیمشب |
| مشیر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلوۂ نیم شب (تجلیات ذات) کی انتظار میں | | |
| بر قدمی در ہمہ شب مے ستاد | | ورم شدی پائے شفیعُ العباد |
| ایک قدم پر تمام رات کھڑے رہتے یہاں تک کہ شفیع خلائق کے پاؤں مبارک ورم کر جاتے | | |
| در دلِ شب چشمِ گہر بارِ او | | بود پئے جلوۂ دلدارِ او |
| آدھی رات کے وقت یار کے دیدار کی خاطر آپ کی چشم مبارک آنسوؤں کے موتی برساتی تھی | | |
| خالقِ جان گفت کہ اے نازنین | | شاد بنہ ہر دو قدم بر زمین |
| حق سبحانہٗ نے فرمایا کہ اے ناز والے (طٰہٰ) یعنی اپنے پاؤں زمین پر رکھ دے | | |

تفسیر قادری میں ہے کہ طٰہٰ اصل میں طاء ہا تھا ہمزے کو گرا دیا۔ طاء امر ہے وَطَاَ یَطَاُ سے
اور ہا کنایہ زمین سے ہے اور زمین کا ذکر نہیں۔ ابتدا زمانہ میں جب جناب رسول کریم علیہ
الصلوٰۃ والتسلیم تہجد کیواسطے اٹھتے تو ایک پاؤں پر آپ کھڑے ہوتے اس سبب سے پائے مبارک
و پشت ورم کر جاتی تو یہ صورت نازل ہوئی اور حق تعالیٰ نے حکم کر دیا کہ طا، ہا یعنی اپنے
دونوں پاؤں زمین پر رکھو ؎

[illegible]

| | | | |
|---|---|---|---|
| آبر تو فرود آمدہ قرآن ولیک | بہرِ غمی مَا اَنزلنا عَلَیک | | |

اے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم نے تجھ پر قرآن اسلیئے نازل نہیں کیا کہ تو غم اور تکلیف میں پڑے

| شاد برو شاد بیا شاد باش | رنجہ مشو غم مخور آزاد باش |
|---|---|

رنج نہ اٹھا غم نہ کھا آزاد ہو۔ خوش جا خوش آ اور خوش رہ

والسلام

# سُورَةُ الشُّعَرَاءِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

طٰسٓمٓ ۝ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝

طٰسٓمٓ ۝ یہ آئتیں کتاب بیان کرنیوالی کی۔

هست بقرآن طا سین میم ۔۔۔ درصفت خاص رسول کریم ﷺ

قرآن میں طٰسٓمٓ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی خاص تعریف میں وارد ہے

طا بود از طیب و طاہر مراد ۔۔۔ سین خبر از سید لولاک داد

طو طیب اور طاہر سے مراد ہے اور سین نے سید لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خبر دی ہے

میم کہ محبوب خدا در اصول ۔۔۔ مکی و مدنی است محمد رسول

میم یعنی خدا کے محبوب حقیقت میں مکی مدنی محمد رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔

شیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں (ط) اِشَارَةٌ اِلَى الطَّاهِرِ وَ(س) اِلَى السَّلَامِ وَ(م) اِلَى الْمُحِيْطِ بِالْاَشْيَاءِ بِالْعِلْمِ ۔ وَالْكِتٰبُ الْمُبِيْنُ الَّذِىْ هٰذِهِ الْاَسْمَاءُ وَالصِّفَاتُ آيَاتُهُ هُوَ الْمَوْجُوْدُ الْمُحَمَّدِىُّ الْكَامِلُ ذُوالْبَيَانِ وَالْحِكْمَةِ كَمَا قَالَ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ؎ وَاَنْتَ الْكِتَابُ الْمُبِيْنُ الَّذِىْ ۔ بِاَحْرُفِهٖ يَظْهَرُ الْمُضْمَرُ ۔ یعنی طو، طاہر کیطرف اشارہ ہے اور سین سلام کیطرف اور میم علم کیساتھ اشیاء پر محیط کیطرف اور کتاب المبین جسکے یہ اسماء اور صفات آیات ہیں وہ وجود محمدی کامل صاحب بیان اور حکمت ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسا کہ امیر المومنین علی علیہ السلام فرماتے ہیں تجھ میں وہ کتاب مبین ہے جسکے حروف سے ظاہر ہوتے ہیں پوشیدہ راز۔

طا بود آن طلعت زیبا نگار ۔۔۔ سین مراد است ز دندان یار

طو سے محبوب کا طلعت (چہرہ) اور سین سے یار کے دندان مراد ہیں۔

حلقۂ میم است کہ جانہا ربود ۔۔۔ دہن نبی پاک بہ از میم بود

میم کے گھیرے نے جانیں لوٹ لی ہیں۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دہن مبارک میم سے بہتر تھا۔

طا بود آن طائر طوبیٰ خرام ۔۔۔ سین بود سدرہ نشین اے غلام

طو طوبیٰ پرواز سے چلنے والے طائر (رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہیں اور سین سے سدرہ نشین (جبرائیل علیہ السلام) مراد ہیں

میم محمد کہ بمعراج باد ۔۔۔ دور سرش نور دو چشمانش داد

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا میم کہ ہمیشہ معراج میں رہے اُسکے سر کے دائرہ سے آپکی دو آنکھوں کا نور مراد ہے
عرائس البیان میں ہے و قال بعضھم الطاء شجرۃ طوبیٰ والسین سدرۃ المنتھیٰ والمیم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یعنی بعض عارفین نے فرمایا ہے کہ طوٰ، شجرۂ طوبیٰ اور سین سدرۃ المنتہیٰ اور میم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں نیز میم کے سر کا دائرہ جو آنکھ کی طرح ہے معراج میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر کی آنکھ سے جلوۂ ذاتِ الٰہی کو دیکھنے کی طرف اشارہ ہے۔ صاحب مخزن الاسرار کیا عمدہ فرماتے ہیں

دید محمد نہ بچشمِ دگر ٭ بلکہ ازیں چشمِ سرایں چشمِ سر

اور مطلع الانوار میں ہے ؎

دید و شنید آنچہ نگنجد بہوش ٭ دیدہ ہمیں بود وہمیں بود گوش

صلوات اللہ و سلامہ علیہ وآلہ قدر حسنہ و کمالہ ٭

| | |
|---|---|
| طا کہ بہ طیراں ست اشارت نما | طائرِ جاں راست بشارت نما |

طوٰ، جو طیران (پرواز) کیطرف اشارہ کرتا ہے رُوح کے پرند کو خوش خبری دینے والا ہے

| | |
|---|---|
| سین دہد سیرِ دلِ عارفین | سیرتِ مُرغانِ الٰہی است این |

سین سے عارفوں کے دل کی سیر مراد ہے۔ مرغانِ الٰہی (اولیاء اللہ) کی یہ سیرت ہے

| | |
|---|---|
| میم بود مقعدِ صدق و صفا | بارگہِ جان و دلِ اولیا |

(فی مقعد صدق عند ملیک مقتدر)

میم سے صدق اور صفا کی نشستگاہ مراد ہے اور یہ اولیاء کے جان و دل کی بارگاہ ہے

قولہ تعالیٰ فِی مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِیْكٍ مُّقْتَدِرٍ یعنی وہ مقامِ صدق میں بادشاہ قدرت والے کے پاس ہیں بحر الحقائق میں ہے کہ مقعدِ صدق مقامِ وحدت و قرب ہے جس کا ثبوت کلمہ عِنْدَ سے پایا جاتا ہے ٭

| | |
|---|---|
| مُرغِ دل۔ از غیر چو پرداختہ | ہر دو مد از عشق دو پر ساختہ |

(دو ذو قسم)

دل کا پرند غیر سے جب فارغ ہوا۔ تو شوق سے دو مد کے دو پر بنائے۔

| ہمتِ خود جانب پرواز کرد | خانہ بخلوتکدۂ راز کرد |
|---|---|

اپنی ہمت پرواز کی طرف کی اور خلوت خانۂ راز میں جگہ بنائی

| شانۂ تشدید بود جانِ عشق | تاج سرِ مرغِ سلیمانِ عشق |
|---|---|

تشدید کی کنگھی عشق کی جان ہے اور عشق کے ہُدہُد کے سر کا تاج ہے

یعنی میم کے سر پر شد شانہ کی طرح ہے اور یہ تشدید عشق کی جان ہے یعنی عشق کا درمیانی حرف شین ہے جس کے شد کی طرح تین دندانے ہیں۔ نیز یہ شدعشق کے ہدہد کے سر کا تاج ہے چونکہ ہُدہُد سلیمان علیہ السلام کا پیغام شہزادی بلقیس کی جانب لے گیا تھا اس لئے اُسے مُرغِ سلیمانی کہتے ہیں ایسے ہی عشق بھی عاشق کے دل کا پیغام معشوق کے دل کو پہنچاتا ہے اور اس بھید کو سوائے عاشق اور معشوق کے اور کوئی نہیں جانتا ہے

میان عاشق و معشوق رمزیست ؛ کراماً کاتبین را ہم خبر نیست

| باز بجاں قصدِ معارج کنم | سیر در اسرارِ مخارج کنم |
|---|---|

میں پھر جان سے معراجوں کا قصد کرتا ہوں۔ اور مخرجوں کے رازوں کی سیر کرتا ہوں

| طا کہ شد از غیب سوئے غیب غیب | طاہر و پاکست ز ہر نقص و عیب |
|---|---|

طوء جو غیب سے غیب الغیب کیطرف گیا ہے ہر نقص اور عیب سے پاک اور مقدس ہے

یعنی طا کے حروف مفردہ طوء اور الف ہیں۔ طوء غیب سے ہے کیونکہ اُس کا مخرج زبان کے کنارے اور اُوپر کے دانتوں کی جڑ کے درمیان ہے اور اس کے نکلنے کے وقت زبان کا کنارہ اوپر کے تالو کی طرف چڑھنے والا ہوتا ہے۔ اور الف غیب الغیب سے ہے اس لئے کہ الف کا مخرج اقصائی حلق ہے اور وہ فقط ایک ہوا ہے جو سینے سے نکلتی ہے پس طو ءغیب (ملکوت) سے غیب الغیب (لاہوت) کیجانب گیا ہے اسلئے وہ ہر عیب سے جو عالم شہادت میں ہے پاک اور صاف ہے ؛

| یعنی کہ چوں طائرِ آں روح پاک | از ہمہ آلائش ایں آب و خاک |
|---|---|

یعنی جب رُوح نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا طائر جو پانی اور مٹی کی تمام آلودگی سے پاک ہے

| گشت مقیم حرم لامکان | | کرد ز جان عزم در جانِ جان |
|---|---|---|

جان سے جانِ جان یعنی حق سبحانہ کا قاصد ہوا تو لامکان کے حرم میں جا ٹھہرا

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح مقدس کا شہباز ہمیشہ فضائے لامکان میں پرواز کرتا ہے اسی واسطے حدیث شریف لِیْ مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِیْ فِیْہِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ (میرا خدا کے ساتھ ایک وقت ہے کہ نہ اس میں فرشتہ مقرب سما سکتا ہے اور نہ نبی مرسل) کے متعلق حضرت خواجہ عبید اللہ احرار و دیگر کبرائے طریقت قدس سرہم فرماتے ہیں کہ ھٰذَا وَقْتٌ مُسْتَمِرٌّ شَامِلٌ لِجَمِیْعِ اَوْقَاتِہٖ (یہ وقت دائمی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے تمام اوقات کو شامل ہے) یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سِرّ اور رُوح مبارک کو یہ وقت بر سبیل دوام حاصل تھا۔ کہ اُس میں کسی چیز کی گنجائش نہ تھی مگر آپ کی قوتِ مدرکہ یعنی دل میں سب چیز کی گنجائش تھی مثلاً کاروبار دنیا اور دشمنوں کی لڑائی اور ازواج پاک کیساتھ معاشرت وغیرہ کی مصلحت۔ اور شرح تعرف میں ہے کہ اس وقت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی یہ مراد نہیں کہ کسی وقت ہو اور کسی وقت نہ ہو بلکہ وقتِ دائمی مراد ہے یعنی میں تمہاری طرح نہیں ہوں کہ جب تمہارا ظاہر خلق کے ساتھ ہو تو باطن بھی خلق کے ساتھ ہوتا ہے لیکن میرا وقتِ ظاہر تمہارے ساتھ ہے اور وقتِ باطن حق کیساتھ جیسا کہ ظاہر میں ایک ذرہ تم سے جُدا نہیں ہوں باطن میں ایک ذرہ حق سے جدا نہیں ہوں پس یہ معراج رُوحانی ہے جو ہر وقت آپ کو حاصل ہے صلی اللہ علیہ وسلم ۔

| بر فلکِ غیب الغیبش رسید | | سین ہم از غیب چو بالا پرید |
|---|---|---|

سین بھی جب غیب سے بلند پرواز ہوا تو غیب الغیب کے آسمان پر پہنچ گیا۔

| آمد و در عالم غیبی نشست | چوں ز فلک باز کمندش گسست |
|---|---|

جب آسمان (غیب الغیب) سے اسکا کمند ٹوٹا۔ تو پھر عالم غیب میں آ کر بیٹھ گیا۔

یعنی سین کا اوّل عالمِ غیب سے ہے اِس لئے کہ سین کا مخرج زبان کا کنارہ اور اگلے دانتوں کی جڑ ہے جو اندر کی جانب پوشیدہ ہے اور سین کا درمیانی حرف یا ہے جو غیب سے ہے اور اس کا مخرج زبان کا درمیان اور تالو کا وسط ہے اور اُس میں الف ہے جو غیب الغیب سے ہے اور سین کا آخر بھی غیب سے ہے اس لئے کہ سین کا آخری حرف نون ہے جو لام کے مخرج سے ذرا نیچے تالو سے نکلتا ہے۔ پس سین غیبِ ملکوت سے غیبُ الغیب لاہوت پر پہنچ کر واپس غیبِ ملکوت میں آیا ہوا ہے ؎

یعنی کہ آن قلبِ رسُولِ کریمؐ ۔۔۔ چون بگذشت از سرِ عرشِ عظیم

یعنی جب رسُولِ کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کا دل عرشِ عظیم سے گذر گیا۔

کردہ ہمہ سیرِ عرُوجی تمام ۔۔۔ ساختہ در سینۂ پاکش مقام

سیرِ عرُوجی ختم کرکے آپ کے سینۂ پاک میں مقام کیا ؎

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قلبِ مبارک حق کی جانب گیا تاکہ انوارِ قدسی حاصل کرے اور خلق کی طرف متوجہ ہوا تاکہ اُنہیں نورِ ہدایت بخشے۔ اس لئے کہ آپؐ حق اور خلق کے مابین واسطہ ہیں۔ جیسا کہ سین کے تینوں حروف مفردہ (س ی ن) بلحاظ مخرج عالمِ وسطی سے ہیں۔ اسی طرح انسانِ کامل کے تینوں لطیفے دل اور رُوح اور سِرّ اس کے جسم کے درمیان سینے میں ہیں۔ دل سینہ کی بائیں جانب اور رُوح دائیں طرف اور سِرّ عین وسط میں ہے۔ طرفہ یہ کہ لفظ انسان کا دل بھی سین ہے اس لئے کہ سین لفظ انسان کے وسط میں ہے۔ کسی لفظ کے درمیانی حرف کو اُس کا دل کہتے ہیں۔ پس سین سے مراد حضرت انسانِ کامل ہے جو کمالاتِ حقی اور خلق کے درمیان برزخ جامع ہے ؎

میم کہ از عین شہادت بجست ۔۔۔ تا ز سرِ غیب ہم افشاند دست

میم جو عالمِ شہادت سے بلند ہوا۔ یہاں تک کہ غیب سے بھی آگے چلا گیا۔

غیب الغیبی شدہ چالاک و چست ۔۔۔ باز بار استاد بجائے نخست

چالاکی اور چستی سے غیب الغیب تک پہنچ گیا اور پھر پہلی جگہ (عالم شہادت) میں آکر کھڑا ہو گیا

یعنی میم کا اوّل عالم شہادت سے ہے اس لئے کہ میم کا مخرج دونوں ہونٹ ہیں جو ظاہر ہیں اور میم کا درمیان حرف یا ہے جو غیب سے ہے اور یا میں الف ہے جو غیب الغیب سے ہے اور اُس کا آخر پھر میم ہے جو عالم شہادت سے ہے پس میم عالم شہادت سے غیب کے راستہ غیب الغیب تک پہنچ کر پھر عالم شہادت میں آیا ہوا ہے ۔

| | |
|---|---|
| یعنی کہ باجسم نبیٔ پاک رفت | در شب اُسریٰ کہ بر افلاک رفت |

یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معراج کی رات جسم مبارک کیساتھ آسمانوں پر تشریف لیگئے

| | |
|---|---|
| تا متنزل شدہ آن نورِ پاک | خاطرِ ما خانہ خرابانِ خاک |

حتیٰ کہ اُس نورِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم زمین کے سیاہ کاروں کیلئے تنزل فرمایا

حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوت کے باب پنجم میں فرماتے ہیں۔ صحیح آنست کہ وجودِ اسرار و معراج ہمہ در بیداری و بجسد بود و جمہورِ علماء از اصحاب و تابعین و اتباع و من بعدہم از محدثین و فقہاء و متکلمین برین اند و متوار داست بدان احادیث صحیحہ و اخبار صریحہ یعنی صحیح یہ ہے کہ اسرا اور معراج بیداری میں جسم کے ساتھ تھا تمام علمائے اصحاب اور تابعین اور تبع تابعین اور اُن کے بعد محدثین اور فقہا اور متکلمین کا یہی مذہب ہے اور اس پر احادیث صحیحہ اور اخبار صریحہ وارد ہیں ۔ اور حضرت معین الدین ہروی قدس سرہ معارج النبوت کے رکن سوم میں فرماتے ہیں معتقدِ جمہور اہل سنت و جماعت است کہ معراج آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم در بیداری بود و آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم را بروح و تن در بعضی از شب از مکہ بہ بیت المقدس و ازانجا بآسمانہا بردند یعنی جملہ اہل سنت و جماعت کا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معراج بیداری میں تھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو رُوح اور تن کے ساتھ معراج کی رات مکہ سے بیت المقدس اور وہاں سے آسمانوں پر لے گئے ۔

| | |
|---|---|
| طٰا کہ رہ عالمِ اطلاق داد | فوق تر از انفس و آفاق داد |

طٰہ نے عالم اطلاق کا رستہ انفس اور آفاق (غیب اور شہادت) سے بلند تر دیا ہے ۔

یعنی حرف طآ کا اوّل غیبی اور آخر غیب الغیبی ہے پس گویا کہ وہ غیب سے غیب الغیب (ذاتِ حق) کیطرف راہ دکھانے والا ہے اور سیٓن عالم غیب سے ہے جس سے انفس یعنی عالم امر مراد ہے اور میم عالم شہادت سے ہے اور وہ آفاق یعنی عالم خلق ہے اس لئے طوہ جو اطلاق ذاتی کی طرف اشارہ کرتا ہے پہلے آیا ہے اور اُس کے بعد سین انفس (ملکوت) پہ دلالت کرتا ہے اور پھر میم آفاق (ملک) پر شاہد ہے ؏

| | |
|---|---|
| سیٓن کہ او ہست دلِ جانِ بسم | آئینہ رُوح و مثالست و جسم |
| سین جو بسم کا دل یعنی درمیانی حرف ہے عالم ارواح اور عالم مثال اور عالم اجسام کا آئینہ ہے | |
| بین کہ سہ دندانۂ سین چون گہر | میدہد از ہر سہ عوالم خبر |
| دیکھ کہ سین کے تین دندانے موتی کی طرح تینوں عالموں (ارواح مثال اجسام) سے خبر دیتے ہیں | |
| دائرۂ سین کہ بود لا جرم | نصف نہان نصف عیان در رقم |
| سین کا دائرہ جو لکھنے میں نصف باطن اور نصف ظاہر ہے۔ | |
| ہم خبر از انفس و آفاق داد | تا قدمے در دل انسان نہاد |
| اُس نے بھی انفس و آفاق کی خبر دی۔ تب انسان کے دل میں جا حاصل کی۔ | |

یعنی سین کا نصف تلواں دائرہ جو لکھنے میں ظاہر ہے اُس سے عالم خلق مُراد ہے اور اوپر کا نصف دائرہ معقولہ جو پوشیدہ ہے عالم امر پہ دلالت کرتا ہے۔ اور جو سین کے ظاہری و باطنی دائرہ کے درمیان خط معلوم ہے وہ عالم مثال ہے جو عالم ارواح اور عالم اجسام کے درمیان برزخ ہے اور چونکہ یہ تینوں عالم سین میں ہیں اور سین لفظ انسان کا دل ہے اس عالم ارواح اور عالم مثال اور عالم اجسام تینوں حضرت انسان کے دل میں موجود ہیں۔ سین اپنے مرتبۂ عدد کے موافق مراتب ستہ الہیہ پر شامل ہے۔ جس کی وضاحت انشاءاللہ کلمۂ یسین میں ہوگی۔ یہاں حرف سین کا وہ دائرہ درج کیا جاتا ہے جو عالم ارواح عالم مثال اور عالم اجسام کو شامل ہے اور وہ دائرہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| شاہدِ مقصود کہ میم آمدہ | جامعِ اوصافِ قدیم آمدہ |
| میم جو مقصود کا شاہد ہے۔ صفاتِ قدیم کا جمع کرنے والا ہے | |
| مخزنِ اسرارِ عظیم است میم | مطلعِ انوارِ قدیم است میم |
| میم اسرارِ عظیم کا خزانہ اور انوار قدیم کا جائے ظہور ہے۔ | |
| دائرہ میم چو پُر نور شد | ظلمتِ کثرت ز جہان دور شد |
| میم کا گھیرا جب نور سے پُر ہوا تو عالم سے کثرت کا اندھیرا دور ہو گیا۔ | |

# سُوْرَةُ النَّمْل

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

طٰسٓ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ ۙ هُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ

طٰسٓ یہ آیتیں ہیں قرآن کی اور کتاب روشن کی ہدایت ہے اور خوشخبری ایمان والوں کو

| ساغرِ مے خندۂ گلنار زد | دل چو درِ خانۂ خمّار زد |
|---|---|

دل نے جو میخانے کا دروازہ کھٹکھٹایا۔ جام شراب گلنار کی طرح ہنسا

اصطلاحاتِ صوفیہ میں میخانہ سے مراد عالم لاہوت ہے اور خانقاہ پیر کو بھی کہتے ہیں۔ اور جام سے عارف کا باطن مراد ہے۔ اور شراب سے مراد ذوق اور وجدان اور حال ہے جو معشوق لم یزلی کے جلوہ سے ناگاہ عاشق کے دل پر وارد ہوتا ہے اور شراب سے معرفت اور محبتِ الٰہی بھی مراد ہے۔

| رازِ درون فاش و پراگندہ شد | جان و دلم مست ازان خندہ شد |
|---|---|

میری جان اور دل اُس جام شراب کے پرتو سے مست ہوئی اور باطن کا راز ظاہر اور منتشر ہوا

| سین بود سرِّ معلائے حق | طا کہ بود طورِ تجلائے حق |
|---|---|

طور سے تجلائے الٰہی کا طور مراد ہے اور سین ذات حق کا راز بزرگ ہے۔

یعنی طٰسٓ میں یہ بھید مخفی ہے کہ ذاتِ حق کی تجلیات کے لئے عالم کا ہر ذرّہ بمنزلہ طور کے ہے۔ اور موجودات کے ہر ذرّہ میں نورِ الٰہی جلوہ گر ہے اور ہر شے میں سرِّ الٰہی کا ظہور ہے۔

| سین دہد سیرِ سپہرِ صفات | طا کہ طلوع ساختہ خورشید ذات |
|---|---|

طو، یعنی ذات حق کے سُورج نے طلوع کیا۔ اور سین صفات کے آسمان کی سیر عطا کرتا ہے

یعنی ذات حق کا آفتاب صفات کے آسمان پر چمکنے والا ہے اسلئے کہ ذات کا ظہور بغیر صفات

کے نہیں ہوتا۔ اور آفتاب ذات کے طلوع اور غروب سے خلقت کے وجود اور عدم کے دن اور رات میں حق کا ظہور اور بطون مراد ہے فافہم۔

| سین کہ سارئیت حق اندر وجود | | طا کہ بہ ہر طور تجلّی نمود |
|---|---|---|
| سین یعنی وجودِ عالم میں سرایت کئے ہوئے ہے | | طور یعنی ذاتِ حق ہر طور میں ظاہر ہے۔ |

پس کسی طور کا انکار مناسب نہیں اس لئے کہ موجوداتِ عالم کا ہر طور اطوارِ الٰہی میں سے ہے اور ہر شے میں اس کی ذات ساری اور طاری ہے۔ شیخ ابو مدین مغربی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

لَا تُنْكِرِ الْبَاطِلَ فِي طَوْرِهٖ ٭ فَإِنَّهٗ مِنْ بَعْضِ ظُهُوْرَاتِهٖ

یعنی طورِ باطل کا بھی انکار مت کرا سلئے کہ وہ بھی اُس کے بعض ظہوروں میں سے ہے۔ اور اس بارہ میں خواجہ ابو الوفا خوارزمی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے۔

## رُباعی

چوں بعض ظہوراتِ حق آمد باطل ٭ پس منکر باطل نشود جز جاہل
در کُل وجود ہر کہ جز حق بیند ٭ باشد ز حقیقۃُ الحقائق غافل

ترجمہ چونکہ باطل بھی خدا کے بعض ظہوروں سے ہے پس جو باطل کا انکار کرے وہ جاہل ہے کل وجود میں جو خدا کے سوا دیکھے وہ حقیقۃ الحقائق یعنی حق سبحانہٗ سے غافل ہے۔

| سین بود تاج سراجُ المنیر | | طا کہ ز طٰہٰ است طہارت پذیر |
|---|---|---|
| سین سراج المنیر کا تاج ہے۔ | | طور طٰہٰ سے طہارت لینے والا ہے۔ اور |

یعنی طور، سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسم طٰہٰ اور سین سے اسم سراجُ المنیر کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی اے میرے حبیبؐ تیرے اسم طٰہٰ و سراجُ المنیر کی قسم۔

| سین ز سیمرغِ سرِ لامکان | | طا دہد از طائرِ قدسی نشان |
|---|---|---|

طور طائرِ قدسی (جبرائیل علیہ السلام) کی خبر دیتا ہے اور سین سے سیمرغِ لامکان (حضور صلی اللہ علیہ وسلم) مراد ہیں۔

طا که بود طوق تمنای دوست ‏‏ سین سر سلسلهٔ زلف اوست

طو سے دوست کی تمنا کا طوق مراد ہے اور سین اُس کی زلف کے سلسلے کا خلاصہ ہے

طا که بود طاق دو ابروی یار ‏‏ سین زپی سجده بود سوی یار

طو یار کے دو ابروؤں کا طاق یعنی محراب ہے۔ اور سین سے یار کیطرف سجدہ مراد ہے

طاست طلبگاری خاصان حق ‏‏ سین بود سیرت مردان حق

طو سے خاصان حق کی طلب اور سین سے مردانِ خدا کی سیرت مُراد ہے۔

طاست طبیب غم هجران عشق ‏‏ سین بود ساقی مستان عشق

طو عشق کے ہجر کے غم کا طبیب ہے۔ اور سین عشق کے مستوں کا ساقی ہے

طا که بود طوف سر کوی او ‏‏ سین بود سیر دلان سوی او

طو سے یار کی گلی کا طواف اور سین سے اس کی جانب دلوں کی سیر مراد ہے

طا که طلب کن بسویدای دل ‏‏ سین که سفر کن بسر و پای دل

طو یعنی سویدائی قلب (تہ دل) سے خدا کو طلب کر۔ سین یعنی دل کے سر اور قدم سے اُسکی طرف چل

طا که به طیران گواهی دهد ‏‏ سین همه سیر الهی دهد

طو طیران یعنی پرواز کی شہادت دیتا ہے اور سین سے سیر الہی (سیر الی اللہ و سیر فی اللہ) مراد ہے

طا که صنیم طاهر و پاک از خطاست ‏‏ سین که ستار همه عیبها ست

طو یعنی معشوق ہر خطا سے طاہر اور پاک ہے۔ سین یعنی وہ ستارُ العیُوب ہے

طا که طرب داد ز نور جمال ‏‏ سین دهد سور و سرور وصال

طو نے نورِ جمال کا طرب (ذوق) دیا ہے اور سین وصال کا سرور عطا کرتا ہے۔

طا که بنوشید شراب طهور ‏‏ سین که از ساقی الله نور

طو یعنی شرابِ طہور (معرفت کا شراب) نوش کرد۔ سین یعنی ساقی اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے ہاتھ سے

(۱) طہورا کے متعلق تفسیر قادری میں لکھا ہے کہ محقق لوگ اُسے شرابِ شہود کہتے ہیں اسواسطے کہ

یہ شراب پینے والے کے آئینۂ دل کو اسرار قدم کے لوامع انوار روشن کر کے ازل اور ابد کے نقوش کے
عکس قبول کرنے والا کر دیتی ہے اور وقت اور حال کو ایسا صاف کر دیتی ہے کہ مطلق دوئی کے
میل اور غیریت کے شائبے راہِ وحدت میں نہیں باقی رہتے اور دورنگی کے رنگ کو بدل کر
جام اور شراب کو یکرنگ کر دیتی ہے ؎

ہمہ جام ست ونیست گوئی مے ؛ یا مدام ست ونیست گوئی جام

اور ساقی سے مُراد اللہ تعالیٰ ہے جو آسمانوں اور زمین کا نور ہے مقصود الطالبین میں ہے کہ
ساقی دو قسم ہے ایک بواسطہ دوئم بیواسطہ ساقی بیواسطہ ذاتِ حق ہے جیسا کہ فرمایا وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ
شَرَابًا طَهُوْرًا (انہیں اُن کے رب نے پاک شراب پلائی) اور بواسطہ انبیاء اور اولیا اور ملائکہ
رضوان اللہ علیہم اجمعین ہیں ؛

| طآ کہ بہ طمس است اشارت (فنائے صفات کا) نما | سینؔ بسحق است بشارت (فنائے ذات کا) نما |
|---|---|
| طاء طمس کی طرف اشارہ کرتا ہے اور سین سحق کی خوشخبری دیتا ہے | |

اِصطلاحاتِ صوفیہ میں طمس بندہ کی صفات کا خدا کی صفات میں فنا ہونا ہے اور سحق
بندہ کی ذات کا خدا کی ذات میں محو ہونا ہے یعنی کلمۂ طٰسٓ مرتبۂ فنا فی الصفات اور فنا
فی الذات کیطرف اشارہ ہے ؛

| طآ کہ طمانیت قلب است و جان | سینؔ سکون دلِ عشاق دان |
|---|---|
| طاء سے دل اور جان کی طمانیت (اطمینان) مُراد ہیں اور سین عاشقوں کے دل سکون جان | |
| طآ بعدد معنیٔ نہ عرض داد | وز الفش عقدۂ جوہر کشاد |
| طاء نے عدد کیساتھ نو عرض کا معنیٰ دیا ہے اور اُسکے الف نے (جو تلفظ میں ہے) جوہر کا عقدہ کھولا ہے | |
| داد ز اعداد مفصل بہ نشر | جلوۂ حوران مقولات عشر |
| طاء نے اعداد مفصل کے لحاظ سے مقولات عشرہ کی حور دل کا جلوہ ظاہر کیا ہے | |

یعنی طا کے حروف مفردہ (ط ا) دس عدد ہیں جس سے مقولات عشرہ کی طرف اشارہ ہے یعنی

وہ دس باتیں جو ممکن میں پائی جاتی ہیں۔ ہر مخلوق شے یا جوہر ہوگی یا عرض جوہر اُس کو کہتے ہیں جو بذاتِ خود قائم ہو اور عرض وہ ہے جو دوسرے کے ساتھ قائم ہو۔ افرادِ جوہر پانچ ہیں۔ جسم۔ ہیولٰے۔ صورت۔ نفسِ ناطقہ۔ عقل یعنی ملائکہ۔ اور عرض نو ہیں اوّل کیف یعنی کیفیت اور رنگ جیسے گرمی اور سیاہی دوّم کم یعنی مقدار کہ اتنی لمبی اور اتنی چوڑی سوّم این یعنی مکان میں ہونا چہارم متی یعنی وقت میں ہونا پنجم اضافت یعنی دوسری چیز کے ساتھ منسوب ہونا جیسے باپ ہونا یا بیٹا ہونا ششم وضع یعنی وہ صورت جو بلحاظ امور خارجی کے چیز کو حاصل ہو جیسے قبلہ رخ ہونا اور بیٹھنا اور کھڑا ہونا ہفتم فعل یعنی کام کرنے کی صُورت ہشتم اِنفعال یعنی فاعل کا اثر قبول کرنے کی ہیئت نہم ملک یعنی چیز کا کسی ایسی چیز سے گھرا رہنا جو اُس کے ساتھ رہے جیسے آدمی کے کپڑے پس ایک جوہر اور نو عرض ملکر دس چیزیں ہوتی ہیں ان سب کو معقولاتِ عشر کہتے ہیں۔ (از لغات فیروزی)

| جوہر و عرض ست بلا ریب و شک | جملۂ مخلوقِ جہان یک بیک |
|---|---|

سارے جہان کی مخلوق بے شک و شبہ جوہر اور عرض میں منقسم ہے۔

یعنی عالم کی تمام اشیاء بعض جواہر ہیں جو بذاتِ خود قائم ہیں اور بعض اعراض ہیں جو اُن جواہر کے ساتھ قائم ہیں یہ متکلمین اشاعرہ کا مذہب ہے

| عرض بود جوہر آن جان جان | نے کہ ہمہ جوہر و عرض جہان |
|---|---|

نہیں جہان کے تمام جوہر اور عرض مل کر عرض ہیں اور ذاتِ حق اُن کا جوہر ہے

فرقہ اشاعرہ نے جو ذاتِ حق کے سوا عالم میں جواہر کو اپنی ذات سے قائم اور اعراض ان جواہر سے قائم ثابت کیا ہے یہ غلط ہے اصل بات یہ ہے کہ عالم کی تمام اشیاء خواہ وہ جوہر ہوں یا اعراض سب مل کر اعراض ہیں جو ذاتِ حق کیساتھ قائم ہیں جیسا کہ امام المحققین الشیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فص شعیبیؑ میں فرماتے ہیں۔ واما الاشاعرۃ فما علموا اَنّ الکلّ مجموعُ اَعْرَاضٍ یعنی اشاعرہ نے یہ نہیں جانا کہ تمام عالم مجموعۂ اعراض ہے۔ یعنی عالم

کے تمام اجزاء جواہر اور اعراض ملکر ذاتِ واحد میں بمنزلہ اعراض مجتمعہ کے ہیں پس وجود اصلی ذاتِ حق کے لئے ہیں اور تمام اشیاء اُس کی ذات کیساتھ قائم ہیں چنانچہ لوائح جامی علیہ الرحمۃ میں ہے کہ فی الحقیقۃ غیراز وی موجودے نیست درخارج وباقی موجودات عارض وے اند و قائم بوے وقال العارفین ان العالم بجمیع اجزائہٖ اعراض والمعروض ہوالوجود یعنی عالم تمام اجزاء کیساتھ اعراض اور وجود مطلق معروض ہے ؏

| | |
|---|---|
| بلکہ ہمہ عارض و معروض اوست | در دو جہان نیست بجز ذات دوست |

بلکہ سب عارض اور معروض وہی ہے۔ ذاتِ حق کے سوا دونوں جہان میں کوئی موجود نہیں

یعنی جوہر و عرض وہ خود ہے اُس کے سوا عرصۂ وجود میں کوئی موجود نہیں ہے اور اس قول کا معنی کہ لَیْسَ بِجَوْھَرٍ وَّلَاعَرَضٍ (نہ وہ جوہر ہے نہ عرض) یہ ہے کہ نہ وہ صرف جوہر ہے اور نہ صرف عرض بلکہ جوہر بھی ہے اور عرض بھی ہے فہوالعارض والمعروض پس وہی عارض ہے اور وہی معروض ہے ؏

| | |
|---|---|
| سرِ دگر موج زد از بحرِ جان | ہست کجا گوش دلِ عارفان |

نیا راز جان کے سمندر سے ظاہر ہوا۔ عارفوں کے دل کا کان کہاں ہے

| | |
|---|---|
| طاکہ زنہٗ بام خبر میدہد | چشم ترا نور نظر میدہد |

طوء جو نو آسمانوں کی خبر دیتا ہے۔ تیری آنکھ کو نور عطا کرتا ہے۔

یعنی طوء کے نو عدد نو آسمانوں کی طرف اشارہ کرتے ہیں نواں آسمان عرش ہے جو سب افلاک کے اوپر اور سب کا محیط ہے اسواسطے اُسے فلک الافلاک اور فلک اعظم کہتے ہیں اور چونکہ یہ آسمان ستاروں سے صاف اور سادہ ہے اسواسطے فلک اطلس بھی کہتے ہیں اُس کے نیچے آٹھواں آسمان کُرسی ہے جو فلک الثوابت اور فلک البروج کہلاتا ہے اسلئے کہ اُس میں ایسے ستارے ثابت ہیں جو سیاروں کی طرح حرکت نہیں کرتے اور انہیں ثوابت سے برجوں کی شکلیں تعبیر کی گئی ہیں۔ اس کے نیچے ساتوں سیاروں کے سات آسمان اِس

ترتیب سے ہیں فلک زحل فلک مشتری فلک مریخ فلک شمس فلک زہرہ فلک عطارد فلک قمر
ان افلاک کے نیچے یہ چار کرے ہیں۔ کرۂ نار کرۂ ہوا کرۂ آب کرۂ خاک اور تمام آسمان
ایک دوسرے کو احاطہ کئے ہوئے ہیں اور اُن کی صورت یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| جزُ بالف طا نہ پذیر درقسم | نہُ نہ بود جز بہ یکے نیز ہم |

طور بغیر الف کے نہیں لکھا جاتا اور نو بھی ایک کے سوا نہیں ہوتے۔

طور کا وجود الف سے ہے اور طور کے نو عدد ہیں اور الف کا ایک عدد ہے اور نو
ایک کے ساتھ قائم ہیں پس جیسا کہ طور الف سے قائم ہے ایسے ہی اسکے اعداد واحد سے ثابت ہیں

| | |
|---|---|
| نقطۂ وحدت چو الف وار شد | در ہمہ اعداد نمودار شد |

وحدت کا نقطہ جب الف کی طرح ہوا تو تمام عددوں میں ظاہر ہو گیا

| | |
|---|---|
| تا عددِ نہُ بکمالش رسید | باز شد آن نقطۂ وحدت پدید |

اپنے کمال کیساتھ نو کے عدد تک پہنچا اور پھر وہی نقطہ وحدت کا ظاہر ہوا

یعنی نقطۂ وحدت سے ایک اور ایک سے نو تک عدد پیدا ہوئے اور پھر وہی نقطہ ظاہر ہوا کیونکہ نو کے بعد دس ہیں جس کے پہلے صفر یعنی نقطہ ہے پس تمام اعداد ایک سے شروع ہو کر نو پر ختم ہو جاتے ہیں اور چونکہ اس نو کے عدد کو وحدت حقیقی نے درجۂ کمال تک پہنچا دیا ہے اس لئے اُس کے آگے صفر کے سوا کوئی عدد نہیں اور وحدت حقیقی واحد کے ہر ایک عدد میں موجود ہے مثلاً ۱۔۲۔۳۔۴۔۵۔۶۔۷۔۸۔۹ یہ اعداد واحد کیساتھ قائم ہیں اگر ان میں ایک نہ ہو تو کوئی عدد قائم نہیں رہ سکتا۔

| | |
|---|---|
| آمدہ تا نہُ زیک اے نورِ جان | خاتمۂ کارِ حسابِ جہان |

اے نور جان ایک سے لے کر نو تک تمام دنیا کے حساب کا خاتمہ ہے۔

یعنی ایک سے نو تک کے اعداد کو آپس میں جمع یا ضرب وغیرہ کرنے سے سینکڑوں ہزاروں لاکھوں کروڑوں وغیرہ ہوتے جائیں گے جس سے کثرتِ عالم مراد ہے۔

| | |
|---|---|
| در ہمہ عشرات و مآت و الوف | ہست یکی چون الفی در حروف |

تمام دہائیوں اور سینکڑوں اور ہزاروں میں واحد اس طرح ہے جیسے الف تمام حرفوں میں ہے

یعنی جملہ اعداد اکائی دہائی سینکڑہ ہزار لاکھ وغیرہ میں واحد کا ظہور ایسا ہے جیسے الف تمام حروف میں ظاہر ہے اس لئے کہ الف ایک خطِ مستقیم ہے جو خم کیساتھ با تا ثا وغیرہ بنتا ہے اگر خم کو مٹا دیں تو پھر وہی الف مستقیم باقی رہ جاتا ہے۔ ایسے ہی موجوداتِ عالم کی صورتوں پر اللہ تعالیٰ ظہور ہے اور کثرتِ عالم میں اسی واحد حقیقی کی جلوہ آرائی ہے اگر ان اشکال مختلفہ سے نظر اٹھا لی جائے۔ تو ذات واحد مطلق کے سوا کوئی باقی نہ رہے گا اور کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّ يَبْقىٰ

وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَام کی حقیقت منکشف ہو جائیگی۔

رُباعی

| | |
|---|---|
| آثارِ تعینات چوں یافت حکے | کثرت ہمہ وحدت است بے ہیچ شکے |
| چوں نقطۂ صفر شد نہان از رقمت | بنگر چہ دہ و صد و ہزار است یکے |

| | |
|---|---|
| فرقِ نقاط ست دگر نہ یکے | در ہمہ اعداد بود بے شکے |

صرف نقطوں کا فرق ہے ورنہ تمام عددوں میں واحد کے سوا اور کوئی نہیں ہے

یعنی تمام اعداد ایک ہی سے بنتے ہیں اور دہائی سینکڑہ ہزار دس ہزار لاکھ دس لاکھ وغیرہ میں صرف نقاط کا فرق ہے۔ اور اگرچہ اعداد کی اشکال و صور مختلفہ ہیں مگر ایک کی وحدت حقیقی سب میں ساری و طاری ہے پس ہر عدد میں واحد اپنی وحدت حقیقی کیساتھ موجود ہے اسیطرح احدیتِ ذات کی وحدت حقیقی ہر شے میں ثابت اور متحقق ہے سه

ہزار رنگِ جہاں گرچہ درنمود آید ❊ ہماں یکے ست کہ در دیدۂ شہود آید

| | |
|---|---|
| بلکہ دریں دفترِ کون و مکان | نیست بجز نقطۂ وحدت عیان |

بلکہ اِس کون و مکان کے دفتر میں نقطۂ وحدت کے سوا اور کوئی ظاہر نہیں ہے

یعنی عالم میں سوائے ذاتِ حق کے اور کوئی موجود نہیں ہے جیساکہ فرمایا وَهُوَ الَّذِي فِي السَّمَاءِ إِلٰهٌ وَفِي الْأَرْضِ إِلٰهٌ یعنی آسمان اور زمین میں وہی معبودِ برحق اور موجودِ مطلق ہے ❊

| | |
|---|---|
| در ہمہ عالم ز سمک تا سماک | ہست فقط جلوہ گر آن ذاتِ پاک |

تمام عالم میں مچھلی سے آسمان تک محض ذاتِ حق جلوہ نما ہے۔

| | |
|---|---|
| سینؔ کہ در مرتبۂ سادس ست | جلوہ دہِ ستۂ جہات آمدست |

سین جو دہایوں کے چھٹے مرتبہ میں ہے چھ جہتوں کا ظاہر کرنے والا ہے۔

یعنی سین کے ساٹھ عدد ہیں جو دہایوں کا چھیواں مرتبہ ہے اِس لئے اُس سے شش جہات مراد ہیں یعنی مشرق مغرب۔ شمال۔ جنوب۔ تحت۔ فوق۔ چنانچہ الکھف والرقیم میں ہے اَنَّ

السِّیْنَ مَحَلُّہٗ مِنَ الْاَعْدَادِ الْمَرْتَبَۃُ السَّادِسَۃُ فَہُوَ حَاوٍ عَلٰی سِتِّ مَرَاتِبَ مِنْ مَرَاتِبِ الْوَاحِدِ وَہِیَ الْجِہَاتُ یعنی سین اعداد کے چھٹے مرتبہ میں ہے پس وہ واحد کے مراتب میں سے چھ مرتبوں پر حاوی ہے اور وہ جہات ہیں ؛

جلوہ گہِ ذاتِ الٰہی ست این ‖ مژدہ دہِ سرِّ کماہی ست این

یہ (سین) ذاتِ الٰہی کا جلوہ گاہ ہے اور سرِّ حق کی خوشخبری دینے والا ہے۔

یعنی سین سے جہاتِ ستہ مراد ہیں اور ان چھ جہتوں میں سے ہر جہت میں وجہ اللہ اپنے کمال کیساتھ ظاہر ہے جیسا کہ واحد سین کے ان چھ مرتبوں میں سے ہر مرتبہ میں اپنے کمال کیساتھ موجود ہے۔ اور دوسرے مصرعہ میں سرِّ کماہی سے انسانِ کامل مراد ہے کہ اِنَّ السِّیْنَ عِبَارَۃٌ عَنْ سِرِّ اللّٰہِ تَعَالٰی وَہُوَ الْاِنْسَانُ یعنی سین سرِّ الٰہی سے عبارت ہے اور وہ اِنسان ہے (از کہف والرقیم)

سین کہ باخندہ دل و جان ربود ‖ باسہ نقط شین شہادت نمود

(مراد از سہ دندانۂ سین ہے)

سین نے ہنس کر دل اور جان کو لوٹ لیا۔ اور تین نقطوں کیساتھ عالم شہادت کا شین ظاہر کیا ہے

سین چو با شین بود ہم رکاب ‖ سیصد و شصت ۳۶۰ است ز روئے حساب

سین جب شین کیساتھ مل جائے تو ابجد کے حساب سے اُن کے تین سو ساٹھ عدد ہیں

قائمۂ عرش مجید اے نگار ‖ سیصد و شصت است بوقتِ شمار

اے دوست عرش مجید کے قائمے شمار میں تین سو ساٹھ (ہزار) ہیں۔

حدیث شریف میں وارد ہے ان للعرش ثلثمایۃ الف و ستین الف قائمۃ یعنی عرش کے تین سو ساٹھ ہزار قائمے ہیں ؛

درجۂ کرسی و رگِ جسم ہم ‖ سیصد و شصت است بلا بیش و کم

کرسی کے درجے اور جسم کی رگیں بھی پوری تین سو ساٹھ ہیں

سیصد و شصت است نگاہِ خدا ‖ بر دلِ تو در ہمہ روز اے گدا

اور خدا کی نظر بھی اے درویش ہر روز تیرے دل پر تین سو ساٹھ دفعہ پڑتی ہے

ﮤ سیصد و شصت نظر اتبۂ بندۂ ماست حضرت عزّ علمہٗ بندہ را مرتبہ بنگر ز کجا تا بکجاست

| در دلِ انسان بود و السلام (یعنی سین دلِ لفظِ انسان ست ۱۲) | | سین بدین حسن لطائف تمام (سیصد و شصت لطائف ربانی) |
|---|---|---|

سین با وجود ان تمام لطائف کی خوبی کے انسان کے دل میں ہے اور سلام

یعنی سین لفظِ انسان کا دل ہے اور تمام کمالات حقی اور خلقی انسان کامل کے دل میں موجود ہیں ﮤ

دل یہ کیا ہے مخزنُ الاسرار ہے دل یہ کیا ہے مطلعُ الانوار ہے

| گوہر گنجینۂ آنذاتِ پاک | | اے کہ توئی در صدفِ مُشتِ خاک |
|---|---|---|

اے انسان تو خاک کی سیپی میں اُس ذاتِ پاک کے خزانے کا موتی ہے

| حافظِ گنجینۂ شاہی توئی | | مُہرِ سرِ گنج الٰہی توئی |
|---|---|---|

تو ہی خزانۂ الٰہی کے سر کی مُہر ہے اور تو ہی بادشاہی خزانے کا نگہبان ہے

چنانچہ شیخ ابن العربی رضی اللہ عنہ فص آدمیؑ میں فرماتے ہیں فہو من العالم کفص الخاتم من الخاتم الذی ہو محلّ النقش وَالعلامۃُ التی بہا یختم الملِکُ علیٰ خزائنہٖ وسماہُ الحقُ سبحانہٗ خلیفۃً من اجل ہذا لانہ تعالیٰ الحافظُ بہٖ خلقہٗ کما یُحفظُ بالختم الخزائن یعنی انسان کامل عالم میں مثل مُہر کے نگینے کے ہے جس پر وہ نقش اور علامت کندہ ہوتی ہے جس سے بادشاہ اپنے خزانوں پر مُہر لگاتا ہے اور اسی لئے اللہ تعالیٰ نے انسان کا نام خلیفہ رکھا ہے کیونکہ وہ انسان کے ساتھ اپنی خلق کا حافظ ہے جیسا کہ مُہر کیساتھ خزانوں کی حفاظت کی جاتی ہے ؎

| شاہدِ مقصود توئی بالیقین | | اے کہ توئی نائبِ حق بر زمین (معنی جاعل فی الارض خلیفہ ۱۲) |
|---|---|---|

اے انسان تو زمین پر خدا کا نائب ہے اور بالیقین تو مقصود کا شاہد ہے۔

| دولتِ جاویدِ مُسلّم تراست | | زیرِ نگین تو چو مُلکِ بقاست |
|---|---|---|

بقا کا مُلک تیرا تابع ہے اور ہمیشہ کی دولت تیرے لئے تسلیم کی گئی ہے۔

| مُلک و فلک ہر دو غلامِ تو اند | | دنیا و عقبیٰ دو مقامِ تو اند |
|---|---|---|

دنیا اور آخرت تیرے دو مقام ہیں۔ ملک اور ملکوت دونوں تیرے غلام ہیں

| | |
|---|---|
| ذات وصفاتِ تو بود بالیقین | معنیٔ قرآن و کتابُ المبین |

تیری ذات اور صفات بالیقین قرآن اور کتاب مبین کا معنیٰ ہے۔

فقط

# سُورَةُ القَصَص

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان نہایت رحم والا ہے

طٰسٓمّٓ ٥ تِلْكَ اٰیٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِیْنِ ٥

طٰسٓمّٓ ٥ یہ آیتیں ہیں کتاب بیان کرنے والی کی

| | |
|---|---|
| اہلِ تفاسیرِ کلامِ قدیم (کلام اللہ) | گفت بتفسیرِ طا سیم میم |

کلام اللہ کے صاحب تفسیروں نے طٰسٓمّٓ کی تفسیر میں فرمایا ہے

| | |
|---|---|
| صاحبِ آن بحرِ حقائق بگفت | گوہرِ اسرارِ معانی بسُفت |

(خصوصاً) صاحب بحر الحقائق نے اپنی کلام میں اسرار معانی کے موتی (اسطرح) پروئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| طاست ز طیرانیِ مرغانِ حق | سینَ بود سیرِ محبانِ حق |

طوء سے مرغانِ حق (اولیاء اللہ) کا ہوائے وحدت میں طیران مُراد ہے اور سین محبانِ الٰہی کی طریقِ معرفت میں سیر کی طرف اشارہ ہے ؂

| | |
|---|---|
| میمَ بود مُشیِ دلِ سالکان | دررہِ مقصودِ دل و نورِ جان |

میم سے مراد سالکوں کا اپنے مقصودِ دل اور نورِ جان کی راہ میں چلنا ہے۔ (انتہی کلامہٗ)

اور عرائس البیان میں ہے قال الجنیدؒ الطاء طرب التائبین فی میدان الرحمة والسین سرور العارفین فی میدان الوصلة والمیم مقام المحبین فی میدان القربة یعنی حضرت جنید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ طوء طرب یعنی خوشی تائبوں کی رحمت کے میدان میں ہے اور سینَ سرور عارفوں کا وصلت کے میدان میں ہے اور میم مقام محبّوں کا قُرب کے میدان میں ہے ؂

| | |
|---|---|
| سرِّ دگر از دلم آمد بروں | قیمتِ قدرش ز دو عالم فزوں |

نیا راز میرے دل سے پیدا ہوا ہے اُس کی خوبی کی قیمت دو جہان سے زیادہ ہے

طاکہ الف برسرِ صاد آمدہ ۔۔۔ ذات و صفاتست مُراد آمدہ

طور جو صاد کے سر پر الف آیا ہُوا ہے اُس سے ذات اور صفاتِ الٰہی مُراد ہے۔

یعنی ص کے سر پر الف ہو تو ط بنتا ہے الف سے ذات حق اور صاد سے صفاتِ الٰہی کیطرف اشارہ ہے۔ کتاب انسانِ کامل کے باب اوّل میں ہے کہ اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ کی ذات سے وہ ذات مراد ہے کہ جس سے وہ موجود ہے اور وہ بالذات قائم ہے اور وہ ایک ایسی چیز ہے کہ اسما اور صفات کا مستحق ہے اور ہر صورت کیساتھ کہ جس کو معنی چاہتے ہیں متصور ہے یعنی ہر صفت کے ساتھ موصوف ہے اور اُس کا وجود ہر اسم کا مستحق ہے اور اُس کا کمال ہر مفہوم کا مقتضی ہے اور اُس کے کمالات میں سے ایک غیر متناہی ہونا اور ادراک نہ کرنا ہے اسی واسطے حکم کیا گیا ہے کہ اُس کا ادراک کوئی نہیں کرسکتا ہے اور وہ ہر چیز کا ادراک کرنے والا ہے۔

تحتِ الف صادِ صفاتِ صمد ۔۔۔ گشت عیاں سایۂ ذاتِ اَحد

الف کے نیچے صفاتِ الٰہی کا صاد ذاتِ حق کا سایہ ظاہر ہُوا ہے۔

یعنی طور میں الف کے نیچے صاد اس بات پر شاہد ہے کہ صفاتِ الٰہیہ ذاتِ حق کا ظِلّ اور سایہ ہیں۔

چوں الف و صاد بہم متصل ۔۔۔ ذات و صفات اند بہم جان و دل

جیسا کہ الف اور صاد باہم ملے ہوئے ہیں ذات اور صفات آپسمیں جان اور دل یعنی ایک ہیں

یعنی ذات اور صفات ایک دوسرے سے جُدا نہیں ہیں بلکہ عین یکدیگر ہیں۔

زانکہ صفاتش کہ فنا نیستند ۔۔۔ از قدمِ ذات جُدا نیستند

اس لئے کہ صفاتِ الٰہی فنا نہیں ہیں (وہ) ذاتِ حق کی ہمیشگی سے جُدا نہیں ہیں

جاننا چاہیئے کہ علمائے ظواہر اور متکلمین اس بات کے قائل ہیں کہ صفاتِ حق نہ عین ذات ہیں نہ غیر ذات لیکن مشائخ عظام اور صوفیائے کرام علیہم الرضوان جو صاحب کشف اور وجدان ہیں فرماتے ہیں کہ صفات عین ذات ہیں۔ چنانچہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ

اور اُن کے متبعین رضی اللہ عنہم اجمعین نے اپنی کتب میں ثابت کیا ہے ؎

| برسر طا نقشِ الف (یعنی مد) را نگر | داده ز عینیّت آنہا خبر |
|---|---|
| طور کے سر پر الف کے نقش (مد) نے صفاتِ الٰہی کی عینیت سے خبر دی ہے | |
| یعنی کہ در ہر دو (ذات و صفات) یکی بیش نیست | جُز بہ یکی نزدِ حق اندیش نیست |
| یعنی ذات اور صفات ایک ہی ہیں اہلِ حق کے نزدیک ایک کے سوا اور کوئی نہیں ہے | |

واضح ہو کہ ذات عین صفات اور صفات عین ذات ہیں کیونکہ صفت مرتبۂ ظہور میں وجود مطلق کی خاص تجلّی سے مُراد ہے جو ذات پر زائد نہیں بلکہ عین ذاتِ حق ہے مثلاً عالم ذات ہے باعتبار صفت علم کے اور قادر ذات ہے باعتبار صفت قدرت کے اور مُرید ذات ہے باعتبار صفت ارادہ کے ایسے ہی تمام صفات کا حال ہے پس صفات عین ذات ہیں نہ کہ غیرذات غیریّت محض اعتباری اور عقلی ہے نہ کہ حقیقی اور اصلی چنانچہ لوائحُ جامی علیہ الرحمۃ میں ہے کہ صفات غیر ذات اند من حیث مایفہمہ العقول و عین ذات اند من حیث التحقق والحصول

## رُباعی

اے در ہمہ شان ذات تو پاک از ہمہ شین ؎ نے در حق تو کیف تو ان گفت نہ این
از روئے تعقل ہمہ غیر اند صفات ؎ با ذاتِ تو از روئے تحقق ہمہ عین

| طا است (بحساب ابجد ۹) بچشم دلِ اہلِ شہود | شاہد نہ مرتبہائے وجود |
|---|---|
| طو اہلِ شہود کے دل کی آنکھ میں (اپنے نو عدد کیساتھ) وجود کے نو مرتبوں پر شاہد ہے | |

مراتب وجود کے متعلق مرآت العارفین کی شرح میں حضرت شمس الدین قادری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ حضرت وجود کے تین مراتب کلّی ہیں اوّل احدیت مطلقہ جس کی طرف عبارت اور اشارت کو راہ نہیں یہ مرتبہ ذات ہے۔ دوّم وحدت مطلقہ یہ مرتبہ اجمال صفات ہے اسکو حقیقتِ محمدیہ کہتے ہیں صلّی اللہ علیہ وسلّم سوّم مرتبۂ واحدیت اسمائیہ یہ مرتبہ تفصیل صفات ہے اس کو حقیقت انسانیہ کہتے ہیں یہ مراتب قدیم اور وجوب ہیں۔ اور بعض عرفان مراتب

کو مراتب داخلیہ حق کہتے ہیں پھر ان ہر سہ مراتب مظاہر بلا واسطہ کے تین مراتب اور ہیں جنکو مراتب خارجیہ حقؔ اور داخلیہ محمدیہ کہتے ہیں صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ رُوح محمدؐی صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ مظہر احدیت مطلقہ اور آپ کا قلب مظہر مجلائے خاص وحدت ہے اور جسم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مظہر واحدیت ہے پس جو کچھ احدیت میں مندرج ہے اُسی شان سے رُوحِ اطہر حضرت صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ میں مستور ہے یہی وجہ ہے کہ کُنہ حقیقت رُوح میں غور ممنوع اور نامشروع ہے کیونکہ وہ اپنے مُظہر اور رب کی طرح جو احدیۃ ذاتیہ ہے ادراک عقول اور افہام سے منزہ ہے اور جو کچھ مرتبہ وحدت میں بوصفِ اجمال اور ابہام ظاہر ہے قلب منور حضرت صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ میں بوصفِ اجمال اور ابہام ظاہر ہے۔ اور جو کچھ مرتبہ واحدیۃ میں تفصیل اور تمیز تام سے ظاہر ہے جسم معظّم حضرت صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ میں بہ تفصیل اور تمیز تام ظاہر ہے۔ پھر ان تین مراتب داخلیہ محمدیہ صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ سے اور تین مراتب خارجیہ ظاہر ہوئے ہیں۔ آپ کے رُوح مطلق سے عالم امر بجمیع مجملات اور مفصلات ظاہر ہوا جیسے عقول اور نفوس کلیہ اور جزئیہ اور ملائکہ وغیرہ۔ اور آپ کے قلب مطلق سے عالم مثال مع جمیع انواع غیر محصورہ ظاہر ہوا۔ اور آپ کے جسم مطلق سے عالم اجسام بہ تمام اقسام غیر متناہیہ ظاہر ہوا۔ جیسے مراتب محمدیہ صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ مراتب حضرت وجود کے مرآۃ اور مظہر ہیں ایسے ہی مراتب عالم ظہور مرآۃ اور مظہر حقیقۃ محمدیہ ہے صلیؔ اللہ علیہ وسلمؔ پس تمام عالم ظہور انسان کامل کا ہے اَنَا مِنْ نُوْرُ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ کُلُّھُمْ مِنْ نُوْرِیْ ؁ انتہیٰ

پس طٰسٓمٓ کا طوء اپنے عدد سے اِن نو مراتب وجود کی طرف اشارہ کرتا ہے اور سین سے انسان کامل مراد ہے اور میم اُس کی جامعیت پر دلالت کرتا ہے۔ واللہ اعلم ؁

| | ساری و طاریست باطوارِ حق | | سین کہ سریست ز اَسرارِ حق | نظم |
|---|---|---|---|---|
| | سین اسرارِ الٰہی سے ایک سِر ہے جو اطوارِ الٰہی میں ساری اور طاری ہے | | | |

یعنی ہر طور میں ذاتِ حق کا ظہور ہے اور ہر جا جلوہ گر اُسی کا نور ہے۔

## رُباعیہ

اے ذاتِ تو در ذواتِ اعیان ساری ؛ اوصافِ تو در صفاتِ شان متواری

وصفِ تو چو ذاتِ مطلق ست امانیت ؛ در ضمنِ مظاہر از تقید عاری

چار الف سین بخوشتر بیان | مید ہد از عالمِ اربعہ نشان

سین کے چار الف عمدہ بیان کے ساتھ عوالم اربعہ کا نشان دیتے ہیں

یعنی سین کے چار الف ہیں تین الف تین دندانوں کے اور چوتھا الف گھیرے کا ہے جو خمدار اور مبسوط ہے پس سین کے ان چار الفوں سے عوالم اربعہ یعنی عالم لاہوت اور عالم جبروت اور عالم ملکوت اور عالم ناسوت کی طرف اشارہ ہے چنانچہ امام العارفین حضرت شیخ محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ فتوحات مکی میں فرماتے ہیں ؎

فِی السِّیْنِ اَسْرَارُ الْوُجُوْدِ الْاَرْبَعُ | وَلَهُ التَّحَقُّقُ وَالْمَقَامُ الْاَرْفَعُ

سین میں وجود اربع کے اسرار ہیں | اور اس کی حقیقت اور مقام بہت بلند ہے

مِنْ عَالَمِ الْغَیْبِ الَّذِیْ ظَهَرَتْ بِهٖ | اٰثَارُ کَوْنٍ شَمْسُهَا تَتَبَرْقَعُ

عالم غیب جس سے عالم کون کے آثار ظاہر | ہوئے۔ اس کا آفتاب برقع پوش ہے

عالم لاہوت نخستیں بود | ذاتِ مجرد زہمہ این بود

اول عالم لاہوت ہے اور یہ مرتبۂ ذات ہے جو سب سے مجرد ہے۔

باز جہانِ جبروت آمدہ | بعد از انش ملکوت آمدہ

پھر عالم جبروت ہے اور اس کے بعد عالم ملکوت ہے۔ جبروت اسما اور صفات الٰہی کا مرتبہ ہے اور ملکوت عالم ارواح اور معانی اور ملائکہ سے عبارت ہے ؛

باز نگر عالم مُلک آشکار | چار علوم آمد و ارواح چار

پھر عالم ملک کو ظاہر دیکھ۔ علوم بھی چار اور ارواح بھی چار ہیں

اصطلاحاتِ صوفیہ میں عالم ظاہر کو عالم ناسوت اور عالم فرشتہ کو عالم ملکوت اور عالم ارواح

کو عالم جبروت اور جو عالم سوائے اُن کے ہے عالم لاہوت کہتے ہیں یعنی لاہوت ذات اور جبروت صفات اور ملکوت فعل اور ناسوت اثر ہے۔ اور عُلوم بھی چار ہیں علم شریعت اور علم طریقت اور علم حقیقت اور علم معرفت اور ارواح بھی چار ہیں رُوح جسمانی اور رُوح نورانی اور رُوح سُلطانی اور رُوح قدسی ؂

| مدِ سرِ سین کہ آمد دراز | ساختہ از بہر تو افشائے راز |
|---|---|

سین کے سر کی مدجو دراز ہے مندرجہ ذیل بھید ظاہر کرتی ہے۔

| یعنی کہ اجسام جہان سربسر | سایۂ ارواح بود اے پسر |
|---|---|

یعنی اے بیٹا تمام عالم کے اجسام ارواح کا سایہ ہیں۔

| سایۂ اعیان ہمہ ارواح دان | سایۂ اسما ہمہ اعیان چنان |
|---|---|

تمام ارواح عیان کا سایہ جان اسی طرح تمام اعیان اسما کا سایہ ہیں۔

| جملۂ اسما و صفاتِ خُدا | باز بدان سایۂ ذاتِ خدا |
|---|---|

پھر تمام اسما اور خدا کی ذات کا سایہ معلوم کر۔

چنانچہ اقطابِ عارفین کے نزدیک یہ امر متحقق ہے اور وہ فرماتے ہیں رباعی

ظلِ ارواح اند اشباح ہمہ ؂ ظلِ اعیانند ارواح ہمہ
باز اعیان ظلِ اسمائِ حق اند ؂ باز اسمار ظلِ ذاتِ مطلق اند

| پس ہمہ ذاتست جز تو نیست کس | معنی توحید ہمین ست و بس |
|---|---|

پس تمام ذات ہے اُس کے سوا کوئی نہیں۔ توحید کا یہی معنی ہے اور بس

قائلانِ وحدت وجود کے نزدیک چونکہ ظلِ عینِ اصل ہے اور سوائے ذاتِ مطلق کے اور کوئی موجود نہیں ہے اسلئے ہمہ اوست کے قائل ہیں مولانا عبد الرحمان جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

## رُباعی

| ہمسایہ و ہمنشین و ہمرہ ہمہ اوست | در دلقِ گدا و اطلسِ شہ ہمہ اوست |
|---|---|
| در انجمن فرق و نہانخانۂ جمع | باللہ ہمہ اوست ثم باللہ ہمہ اوست |

| | |
|---|---|
| میم کہ آن مہرِ کمالاتِ اوست | نسخۂ مجموعۂ آیاتِ اوست |

میم کمالاتِ الٰہی کا آفتاب اور اُس کی آیات کا نسخہ جامع ہے

یعنی میم سے انسان کامل مراد ہے جو کہ تمام کمالات اور مراتب حقی و خلقی اور ذاتی و صفاتی اور تنزیہی و تشبیہی اور وجوبی و امکانی اور غیبی و شہادی اور انفسی و آفاقی اور نورانی و ظلمانی اور روحانی و جسمانی وغیرہ کو شامل ہے۔

| | |
|---|---|
| ماہ رُخِ خیمۂ شاہی ست میم | آئینۂ حُسنِ الٰہی ست میم |

میم (انسانِ کامل) بادشاہی خیمے کا محبوب ہے اور جمالِ خداوندی کا آئینہ ہے

| | |
|---|---|
| حلقہ و جوفِ سرِ میم اے شہان | میدہد از غیب و شہادت نشان |

اے شاہانِ معرفت میم کے سر کا گھیرا اور اُس کا جوف غیب اور شہادت کا نشان دیتا ہے

یعنی میم کے سر کے دائرہ سے عالم شہادت مراد ہے اور جو اُس میں خالی جگہ ہے وہ عالم غیب کی طرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| نقطۂ بیضاست کہ درجوفِ میم | شاہدِ آن کنزِ خفیِ قدیم |

سفید نقطہ جو میم کے جوف یعنی خالی جگہ میں ہے کنزِ مخفی پر دلالت کرتا ہے

| | |
|---|---|
| حلقۂ میم ست حریم مجاز | گشتہ درو کنزِ خفی جلوہ ساز |

اور میم کا گھیرا حریم مجاز یعنی خلق ہے جس میں کنزِ مخفی ظاہر ہوا ہے۔

چنانچہ حدیث قدسی میں وارد ہے کُنْتُ کَنْزاً مَخْفِیاً فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ یعنی میں خزانہ پوشیدہ تھا پس چاہا میں نے یہ کہ پہچانا جاؤں پس پیدا کیا میں نے خلقت کو۔

| | |
|---|---|
| ہم الفِ یا، کہ بمیم آمدست | شاہدِ آن غیبِ قدیم آمدست |

نیز حرف میم میں جو یاء کا الف ہے غیب قدیم کا شاہد ہے

یعنی میم کے حروف مفردہ میم اور یاء اور میم ہیں یاء میں الف موجود ہے پس میم میں یاء کا الف مخفی ہے جو غیب پر دلالت کرتا ہے۔

چون بخطش آن الف آمد پدید　　غیب بخشیں بہ شہادت رسید

جب میم کی کتابت میں وہ الف ظاہر ہوا تو غیب اول شہادت میں پہنچ گیا

یعنی میم کے تلفظ میں الف ظاہر نہیں ہے جو غیب پر دلالت کرتا ہے۔ اور میم کے خط میں الف ظاہر ہے جو شہادت کی دلیل ہے پس میم سے غیب کا عالم شہادت میں ظاہر ہونا مراد ہے ؛

میم کہ از جسم رسولِ خدا ست صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم　　مُلک و مَلک در قدمش ہیچو ماست

میم کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسم اطہر سے ہے۔ ملک اور ملکوت ہماری طرح اُسکے قدم مبارک میں ہیں

یعنی میم سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جسم مبارک ہے کہ ملک اور ملکوت سب اُسکے تابع ہیں۔ صاحب رمز العشق نے کیا عمدہ فرمایا ہے

نظم

جان لو اجسام کے اصل الاصول
جامع مطلق وہ نور النور ہے
اور ہر عالم میں وہ موجود ہے
پس وہی باطن وہی مضمر ہوا

جسم اطہر حضرت احمد رسول
ہے وہی ظاہر وہی مستور ہے
نیز ہر مشہد میں وہ مشہود ہے
اور وہی ظاہر وہی مظہر ہوا

حلقۂ میم ست چو عرش عظیم　　نقطۂ بیضاش چو نورِ قدیم

میم کا گھیرا عرش عظیم کی مانند ہے اور اسمیں جو سفید نقطہ ہے نورِ قدیم کی طرح ہے

یعنی عرش میں جس کا نام جسم الحضرت ہے نورِ قدیم اس طرح ظاہر ہے جیسے میم کے دائرہ میں سفید نقطہ واضح ہو کہ عرش اور جسم انسان کامل میں کُلی مناسبت ہے چنانچہ حضرت امام حسین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ بَیْنَ الْعَرْشِ وَالْجِسْمِ الْاِنْسَانِ مُضَاهَاةٌ وَ کُلُّ مَا فِی الْعَرْشِ مُجْمَلٌ فَهُوَ فِی جِسْمِہٖ مُجْمَلٌ یعنی عرش اور جسم انسان میں مشابہت ہے اور ہر وہ چیز کہ عرش میں مجمل ہے وہی اُس کے جسم میں مجمل ہے۔ اور صاحب کتاب انسان کامل عرش کے بیان میں فرماتے ہیں

کہ جسم ہیکل انسانی میں اُن سب چیزوں کا جو وجود انسان میں ہیں جمع کرنے والا ہے۔ جیسے روح اور عقل اور قلب وغیرہ پس وہ انسان میں عرش کی نظیر عالم میں ہے ؛

اب جاننا چاہیئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جسم مبارک اُن تمام معانی اور اسرار اور لطائف اور حقائق اور علوم اور مُعارف اور کمالات حقی و خلقی اور انوارات ذاتی و صفاتی کا جو آپ کی ذات شریف میں ہیں جامع ہے اور آپ مجسم نورِ قدیم ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ؛

| بین دو مقامِ دو قدم نقطتان ۲ | یاء دہد از وُسعتِ کُرسی نشان |
|---|---|

یے (اپنی فراخی سے) کُرسی کی وسعت کا نشان دیتی ہے۔ اُسکے دو نقطے (خدا کے) دو قدم ہونیکے دو مقام ہیں

ی جو میم کے بسائط میں سے ہے اپنی فراخی کیساتھ وسعت کُرسی پر دلالت کرتی ہے قولہ تعالےٰ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اُس کی کُرسی نے آسمانوں اور زمین کو سمالیا ہے) اور حدیث اَلْکُرْسِیُّ مَوْضَعُ قَدَمَیْہِ کی تفسیر میں شیخ ابن العربی رضی اللہ عنہ فتوحاتِ مکی کی جلد چہارم میں فرماتے ہیں وَخَلَقَ الْکُرْسِیَّ فِی جَوْفِ ھذا العرش مُرَبَّعُ الشَّکْلِ وَدَنیٰ اِلَیْہِ الْقَدَمَیْنِ یعنی خدا نے عرش کے اندر کُرسی کو مُربع شکل پر پیدا کیا اور کُرسی کی طرف خدا تعالیٰ کے دونوں قدم لٹک آئے اور حضرت عبدالکریم جیلانی قدس سرہٗ کتاب انسانِ کامل میں فرماتے ہیں کہ قدمین سے دو حکم ذاتی کہ آپس میں ایک دوسرے کی ضد ہیں مُراد ہیں اور وہ دونوں ذات سے ہیں بلکہ وہ دونو عین ذات ہیں اور یہ وہ دو حکم ہیں جن پر ذات مترتب ہوئی ہے جیسے حدوث اور قدم اور حقیقت اور خلقیت اور وجود اور عدم اور متناہی ہونا اور غیر متناہی ہونا اور تشبیہ اور تنزیہہ وغیرہ انتہیٰ ؛

| ہست الف زیرِ فلک چون زمین | دائرۂ میم چو افلاک بین |
|---|---|

میم کا دائرہ آسمانوں کیطرح دیکھو اور میم کے دائرہ کے نیچے جو الف ہے اُس سے زمین مُراد ہے

یعنی میم سے مُلک السّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کی طرف اشارہ ہے میم کا سر آسمان اور تلوا ان کا گویا زمین ہے۔

وانکہ بہ تشدید سہ دندانہ دار ۔۔۔ شانہ زدہ بر سرِ خویش آن نگار (میم محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۱۲)

اور جو تین دندانوں والی تشدید کی کنگھی اُس معشوق (میم) نے اپنے سر پہ کی ہوئی ہے

یعنی میم کے سر پہ جو تشدید ہے ؎

داد بار باب کمال وصول ۔۔۔ مژدہ بسہ صورتِ پاکِ رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

(شد نے) واصلین باللہ کو رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تین صورتوں کی خوشخبری دی ہے

تفسیر قادری سورۂ مریم میں ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تین صورتیں ہیں ایک صورت بشری جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ یعنی تو کہہ دے میں تمہاری طرح بشر ہوں دوسری ملکی جیسا خود حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اِنِّیْ لَسْتُ کَاَحَدِکُمْ اِنِّیْ اَبِیْتُ عِنْدَ رَبِّیْ ھُوَ یُطْعِمُنِیْ وَ یَسْقِیْنِیْ یعنی میں تم میں سے کسی طرح نہیں ہوں میں اپنے رب کے پاس رات گذارتا ہوں وہ مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے تیسری حقی جیسا خود آپ نے فرمایا کہ لِیْ مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِیْ فِیْہِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَّلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ یعنی میرا خدا کیساتھ ایک ایسا وقت ہے جس میں نہ کوئی ملک مقرب سما سکتا ہے اور نہ نبی مُرسل اور اس سے بھی کھلی ہوئی یہ حدیث ہے کہ مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ یعنی جس نے مجکو دیکھا تحقیق اُس نے خدا کو دیکھا ؎

میم محمد چو قلم ساختہ ۔۔۔ سایۂ حق بر سرش انداختہ (مراد از مد ۱۲)

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میم جب قلم نے بنائی تو اسکے سر پہ خدا کا سایہ ڈالا

یعنی میم کے سر پر مد اس بات کی شاہد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر پہ خدا کا سایہ ڈالا ؎

مدِ سرش ہست ز ربِ جلیل ۔۔۔ ابرِ کرم یا چو پرِ جبرئیل ؑ

میم کے سر کی مد خدائے بزرگ سے ابرِ کرم یا جبرائیل ؑ کے پر کی مانند ہے۔

موردِ انوار جز او نیست کس ۔۔۔ مہبطِ جبریل ؑ ہمو ہست و بس

انوارِ الٰہی کا جائے ورود سوائے آنحضرت علیہ السلام کے کوئی نہیں جبرائیل کے اترنے کا مقام وہی ہیں اور بس

یعنی تمام انبیا و اولیا علیہم السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہی کے طفیل فیض یافتہ ہیں بلکہ درحقیقت آپ ہی تمام انبیا و اولیا کی صورتوں میں جلوہ نما ہیں۔ پس انوارات الٰہی کے وارد ہونے کا مقام اور مہبطِ جبرائیل علیہ السلام آپ ہی کی ذات بابرکات ہے صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ؛

## مثنوی

محمد چو شاہ است عالم چو خیل ۔۔۔ کہ مقصود او بود و جملہ طفیل
صلائے کرم چونکہ در دادہ شد ۔۔۔ جہاں جملہ از نورِ او زادہ شد
بہمائے پیشگاہِ الست ۔۔۔ طفیلی خورِ خوانِ او ہر کہ ہست
مقصود محمد است و باقی ہمہ خلق ؛ برخوانِ محمدی طفیل اند ہمہ

دادچو اُستادِ من از طا سبق ۔۔۔ گفت کہ در خلق بود ذاتِ حق

جب میرے اُستاد نے طور کا سبق دیا تو فرمایا کہ خلق میں ذاتِ حق موجود ہے ؛

یعنی طور کی آنکھ سے دائرۂ خلق مُراد ہے اور جو اُس میں سفید نقطہ ہے وہ ذاتِ حق پر شاہد ہے جیسا کہ دائرہ کے بغیر سفید نقطہ ظاہر نہیں ہوتا اور سفید نقطہ کے سوا دائرہ نہیں بنتا اسلیئے کہ اگر دائرہ کی درمیانی خالی جگہ کو جو سفید نقطہ ہے سیاہی سے بھر دیا جائے تو وہ دائرہ نہ رہیگا بلکہ سیاہ نقطہ بن جائے گا اسی طرح خلق کے بغیر حق کا ظہور نہیں اور حق کے سوا خلق کا وجود نہیں ہے۔ ہذا ما الہمنی ربی ؛

شاہدِ لاہوت بہ مُلک آمدہ ۔۔۔ خضرِ عصا گیر بہ فلک آمدہ

لاہوت کا معشوق مُلک میں آیا۔ عصا پکڑنے والا خضرؑ کشتی پر سوار ہوا۔

یعنی طور کی آنکھ سے ۔عالم شہادت مُراد ہے اور اُس میں کا سفید نقطہ لاہوت پر شاہد ہے۔ لاہوت دراصل لَا ہُوَ اَنْتَ ہے یعنی ذاتِ حق میں این و آن کی سمائی نہیں ہے۔ پس جب

ذاتِ حق نے عالمِ شہادت میں جلوہ فرمایا تو عالم خضر علیہ السلام کی کشتی کی طرح بحرِ وحدت میں غرق ہو گیا۔ کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ؀

| نور بہ نار آمد و موسائے رُوح | مست شد از جرعۂ جامِ صبوح |
| --- | --- |

نور آگ میں ظاہر ہوا اور رُوح کا موسیٰ صبح کی شراب کے پیالہ کے گھونٹ سے مست ہو گیا

یعنی طور سے جلوۂ طور مراد ہے جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام کو نورِ الٰہی آگ کی صورت میں ظاہر ہوا اور بیہوش ہو کر گرے کہ خَرَّ مُوسَىٰ صَعِقًا اسی طرح عارف کی رُوح خلق میں ذاتِ حق کے مشاہدہ سے شرابِ توحید کی مست ہے ؎

موسیٰؑ نے فقط طور پہ دیکھی تھی تجلّی ؀ عارف کیلئے طور ہے ہر ذرہ جہاں میں

| آمدہ انسان بملک آنچنان | ہمچو کہ در جسم بود رُوح و جان |
| --- | --- |

انسان ملک میں اس طرح آیا ہے جس طرح جسم میں رُوح اور جان ہوتی ہے

یعنی طو، کی آنکھ کے دائرہ میں جو سفید نقطہ ہے وہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ عالم میں سوائے انسان کامل کے اور کوئی موجود نہیں ہے جیسا کہ دائرہ میں سفید نقطہ کے سوا کوئی چیز نہیں پس عالم بمنزلہ جسم کے ہے اور انسان اس کی جان ہے چنانچہ شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فص موسوی میں فرماتے ہیں وَجَعَلَهُ رُوحًا لِلْعَالَمِ (خدا نے انسان کو عالم کے واسطے رُوح بنایا ہے)۔

| سین کہ آن سرِّ ربوبیت است | مظہرِ انوارِ الوہیت است |
| --- | --- |

سین ربوبیت کا بھید اور الوہیت کے انوار کا مظہر ہے۔

چنانچہ اسرار الفاتحہ میں ہے وَالسِّينُ سِرُّ الرُّبُوبِيَّةِ یعنی سین ربوبیت کا راز ہے اور وہ حضرتِ انسان کامل ہے جیسا کہ ربّ العزت نے فرمایا ہے۔ اَلْإِنْسَانُ سِرِّي وَأَنَا سِرُّهُ یعنی انسان میرا بھید ہے اور میں انسان کا بھید ہوں اور انسان کے مظہرِ الوہیت ہونے پر یہ حدیثِ قدسی شاہد ہے کہ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰى صُوْرَتِهٖ یعنی اللہ تعالیٰ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا ؀

| | |
|---|---|
| سین سرِ اسمُ الاعظم بود | قائم ازو عرش معظم بود |
| سین اسمِ اعظم کا پہلا حرف ہے اور عرش عظیم اُس سے قائم ہے | |
| کرسی و ہم سبعہ سموات بین | گشتہ ہمہ قائم ازین حرف سین |
| کرسی اور سات آسمانوں کو دیکھ کہ وہ سب حرف سین سے قائم ہیں | |

جیسا کہ شمس المعارف الکبریٰ میں ہے واما حرف السین ھو اوّل حرف من حروف ظاھر الاسم الاعظم واما الاسم الاعظم فلہ ظاھر وباطن فظاھرہ قامت بہ السمٰوات و باطنہ قامت بہ العلویات من الکرسی والعرش و لذلک وقعت السین فی اول السمٰوات

یعنی حرف سین اسم اعظم کے حروف ظاہر کا اوّل ہے اور اسم اعظم کا ایک ظاہر اور ایک باطن ہے پس اُس کے ظاہر کیساتھ آسمانوں کا قیام ہے اور اُس کے باطن کیساتھ علویات کرسی اور عرش وغیرہ قائم ہیں اِسی لئے سین سموات کے اوّل میں واقع ہے ؛

| | |
|---|---|
| بہر ہمہ سین سمیعُ العلیم | قول سلام ست ز ربّ الرحیم |
| سب کے لئے سمیع العلیم کا سین بمعنی سَلاَمٌ قَوْلاً مِنْ رَبٍّ رَّحِیْمٍ ہے | |

یعنی حرف سین سے سمیعُ العلیم مُراد ہے کہ اَلسِّیْنُ مُشْتَقٌّ مِنَ السَّمِیْعِ اَیْ ھُوَ سَامِعُ دُعَاءِ الْمُؤمِنِیْنَ ۔ (سین اسم سمیع سے مشتق ہے یعنی وہ مومنین کی دُعا سننے والا ہے) اور سین سے سَلاَمٌ قَوْلاً مِنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| میم قدیم ست بخیرُ الکلام | رُوحِ محمدؐ کہ علیہ السلام |
| کلام اللہ میں میم قدیم سے رُوحِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مُراد ہے | |

چنانچہ الکہف والرقیم میں ہے کہ اِنَّ الْمِیْمَ ھُوَ رُوْحُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ وَ سَلَّمَ یعنی میم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا رُوحِ مُبارک ہے ؛

| | |
|---|---|
| حلقۂ میم ست مثالِ جہان | کنزِ خفی نقطۂ بیضاش دان |
| میم کا گھیرا عالم ہے اور اُسمیں جو سفید نقطہ ہے کنزِ مخفی (خزانہ پوشیدہ) جان۔ | |

| | |
|---|---|
| کنزِ خفی ذاتِ نبی پاک ماست صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | اوّلِ کُل خواجۂ لولاک ماست صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |
| خزانہ پوشیدہ ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات ہے کل کے اوّل ہمارے خواجہ لولاک ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | |
| اے کہ تو ئی نقطۂ اُمّ الکتاب | ماہِ لقب شاہد اُمّی خطاب |
| اے کہ تو ہی اُمّ الکتاب کا نقطہ ہے اور ماہ کے لقب اور اُمّی خطاب والا معشوق ہے | |

صاحب کتاب انسان کامل ام الکتاب کے بیان میں فرماتے ہیں ؎

اُمّ الکتاب فکنھہ فی ذاتہٖ ۔ ھی نقطۃٌ منھا انتشاءُ صفاتہٖ

اُم الکتاب اُسکی کنہ ذات ہے، اور وہ اُس کی صفات کے منشاء کی ایک نقطہ ہو

ھی کالدواۃِ لاحرفٍ تبدُ ذاعلیٰ ۔ ورقِ الوجود بحکمِ ترتیباتہٖ

اور وہ ایک دوات ہے، کہ جس سے وجود کے ورق پر اُسکی ترتیبات کے حکم سے حرف ظاہر ہوتے ہیں

فالمھملاتُ من الحروف اشارۃٌ ۔ فیما تعلّق بالقدیم بذاتہٖ

پس حروف مہملات سے اشارہ اُس چیز کی طرف ہے، کہ جو اُس کی ذات قدیم کیساتھ متعلق ہے

والمُعجماتُ عبارۃٌ عن حادثٍ ۔ من انّہٗ طارٍ علیٰ نقطاتہٖ

اورحروف معجمات سے مُراد حادث ہیں اس وجہ سے کہ وہ اُس کے نقطوں پر طاری ہیں

اور اُم کا معنی اصل ہے بحرُ الحقائق میں النّبیّ الاُمّی کی تفسیر میں ہے کہ عرب اصل اور منشا اُم کہتے ہیں جیسا کہ مکہ کو اُمّ القریٰ کہتے ہیں اسواسطے کہ مکہ معظمہ سب شہروں اور بستیوں کا منشا اور اصل ہے اور لوح محفوظ کو ام الکتاب کہتے ہیں اِسواسطے کہ سب کتابوں کی اصل وہی ہے تو جناب رسالتماب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھی اصل یعنی اُم کی طرف منسوب کیا اور اُمّی کہا تاکہ سب جان لیں کہ سب موجودات کی اصل اور سب مکوّنات سے پہلے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی ہیں اور نکتۂ لولاکَ لِمَا خَلَقْتُ الاَفْلاکَ اس معنی کا مؤید ہے ؎

تو اصلِ وجود آمدی از نخست
دگر ہر چہ موجود شد فرع تست

| ذاتِ شریفت بود اے نازنین | | جامعِ آیاتِ کتابُ المُبین |
|---|---|---|
| اے نازنین تیری ذاتِ بزرگ کتابُ المبین کی آیات کی جامع ہے۔ | | |

یعنی حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جامع آیاتِ الٰہی وکیانی اور کمالات حقی و خلقی و ملکی و انسانی ہے تفسیر قادری میں نقد النصوص سے منقول ہے کہ سب خلائق کی منشاء اور معاد کی اصل حضرت حقیقۃ الحقائق ہے اور وہ حقیقتِ محمدی اور نورِ احمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ صورت واحدی احدی ہے جامع سب کمالات الٰہی وکیانی کے اور واضع میزان سب اعتدالوں ملکی اور حیوانی اور انسانی کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں عالم اور اہلِ عالم صورتیں اور اجزاء ہیں اوسکی تفصیل کے آدمؑ اور آدمی مسخر ہیں واسطے اُس کی تفصیل کے صلی اللہ علیہ وآلہ بقدر حسنہٖ وجمالہٖ ؎

جاناں تو یگانہ ولی ذاتِ تو ہست ✤ مجموعۂ آثارِ کمالاتِ ہمہ

فقط

# سُورَۃُ الْعَنْکَبُوْت

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓ ۚ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ یُّتْرَکُوْٓا اَنْ یَّقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا وَھُمْ لَا یُفْتَنُوْنَ

الٓمّٓ کیا گمان کیا ہے لوگوں نے یہ کہ چھوٹ جاوینگے اتنا کہکر کہ ہم ایمان لائے اور وہ نہ آزمائے جاوینگے

| نقطۂ آن ذات وجودِ قدیم | بُود منزہ ز الف لام میم |
|---|---|

وجود قدیم کی ذات کا نقطہ الف لام میم سے منزہ تھا۔

نقطہ سے ذات بحت اور وجود ساذج مُراد ہے اور الف لام میم کمالات ذاتی اور اسمائی اور صفاتی کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی ذات بحت اور وجود ساذج میں کمالات ذاتی و اسمائی و صفاتی کا ظہور نہ تھا محض ذات مطلق تمام نسبتوں اور اضافتوں سے پاک اور منزہ تھی چنانچہ حضرت عبدالکریم جیلانی رحمۃ اللہ انسان کامل میں فرماتے ہیں کہ ذات وجود مطلق سے مُراد ہے اسطرح پر کہ تمام اعتبارات اور اضافات اور نسبتیں اور وجوہات ساقط کر دیئے جائیں اور فرمایا یہ وجود مطلق اُس ذات ساذج کا نام ہے کہ جس میں کسی اسم اور کسی نعت اور کسی نسبت اور کسی اضافت وغیرہ کا ظہور نہ ہو پس جب اُس میں کوئی چیز ظاہر ہو گی تو یہ منتظر اُسی چیز کی طرف منسوب ہوگا اور ذات صرف کی طرف منسوب نہ ہوگا اور فرمایا اسی واسطے ہم نے کہا ہے کہ ذات سے مراد وجود مطلق ہے اور ہم نے یہ نہیں کہا ہے کہ وجود قدیم یا وجود واجب ہے تاکہ اس سے ذات کا مقید کرنا لازم نہ آئے ورنہ یہ بات معلوم ہے کہ یہاں ذات سے مُراد ذات واجب الوجود القدیم ہے اور ہمارے قول وجود مطلق سے یہ بھی لازم نہیں آتا کہ وہ اطلاق کے ساتھ مقید ہو اسلیے کہ مطلق کا مفہوم یہ ہے کہ جس میں کسی طرح سے قید نہ ہو اور فرمایا کہ ذات صرف ساذج

جب اپنی صرافت اور سذاجت سے اتر آوے تو اُس کے واسطے تین مجلیات ہیں پہلی مجلی احدیت ہے کہ جس میں اعتبارات اور اضافات اور اسما اور صفات وغیرہ کا ظہور نہیں ہوتا ہے پس وہ ذات صرف ہے لیکن احدیت اُس کی طرف منسوب ہے اِسی واسطے اس کا حکم سذاجت سے کم ہے اور دوسری مجلی ہویت ہے کہ جس میں اُن سب مذکورہ امور کا سوائے احدیت کے ظہور نہ ہو پس وہ بھی سذاجت کیساتھ لاحق ہو گئی لیکن احدیت کے لاحق ہونے سے کم ہے اور تیسری مجلی انیت ہے کہ اُس میں سوا ہے ہویت کے کسی چیز کا ظہور نہیں ہے اور وہ بھی سذاجت کے ساتھ لاحق ہے لیکن ہویت کے لاحق ہونے سے کم ہے جیساکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنّہٗ اَنَا اللّٰہ پس لفظ اِنَّ سے احدیت کیطرف اشارہ ہے اسلئےکہ وہ اثبات محض ہے اس میں کوئی قید نہیں ہے ایسے ہی احدیت ذات محض مطلق ہے اور سوائے اُس کے دوسرے کی اس میں قید نہیں ہے اور ہٗ سے اشارہ ہویت کی طرف ہے کہ جو احدیت کیساتھ ملحق ہے اور اسی واسطے لفظ اِنَّ کیساتھ مرکب ہے اور لفظ اَنَا سے اشارہ انیت کی طرف ہے اور اِن سب سے ذات ساذج صرف مُراد ہے اور تینوں مجلیات کے بعد سوائے مجلیٔ واحدیت کے جس کو مرتبۂ الُوہیت کہتے ہیں اور جس کا نام اللّٰہ ہے اور کوئی مجلی نہیں ہے اور آیت نے بھی اِسی پر دلالت کی ہے۔

| ذات منزّہ ز ہمہ این و آن | | بُود بہ گنجینۂ مخفی نہان | |
|---|---|---|---|
| ذات مطلق (جو نقطہ سے مراد ہے) تمام نسبتِ اعتبارات سے پاک (کنت کنزاً) کے مخفی خزانے میں پوشیدہ تھی | | | |

رسالۂ الکہف والرقیم میں ہے فالنقطۃُ اشارۃٌ اِلٰی ذات اللہِ تعالیٰ الغائب خلفَ سرادقِ کنزیتہٖ (نقطہ اشارہ ہے اللہ تعالیٰ کی ذات کیطرف جو اُسکی کنزیت کے پردوں کے پیچھے غائب ہے)۔

| نقطہ شد از قیدِ مخارج بری | | تا سوِ احدیتِ او پے بری | |
|---|---|---|---|
| نقطہ مخرجوں کی قید سے پاک ہے۔ | | تاکہ تو احدیت ذات کی طرف کھوج لگاسکے | |

یعنی جیساکہ نقطہ مخارج کی قید سے بری ہے اسلئے کہ وہ تمام حروف کی جو مخارج سے نکلتے ہیں اصل ہے اسی طرح احدیتِ ذات تمام اسما اور صفات کی قید سے پاک ہے اسلئے کہ وہ جمیع مراتب اور عوالم موجودات کی حقیقت اور اصل ہے ؛

| | |
|---|---|
| زانکہ پیئے جُملہ حُروفست جان | میدہد از غیبِ ہُویّت نشان |
| اِس لئے کہ نقطہ تمام حرفوں کی جان ہے | غیب ہویت کا نشان دیتا ہے۔ |

یعنی جیساکہ نقطہ تمام حرفوں میں سُرایت کئے ہُوئے اس لئے کہ تمام حروف نقطہ سے مرکب ہیں فالنقطۃُ لکل حرفٍ کالجوھرِ البسیطِ والحروفُ کالجوھرِ المرکّب یعنی پس نقطہ ہر حرف کیلئے مثل جوہر بسیط کے ہے اور حرف مثل جسم مرکب ہے اِسی طرح ذاتِ حق کی ہویت تمام موجودات میں ساری ہے اور وہ جمیع اعراض وجواہرِ عالم کے لئے بمنزلہ جوہر حقیقی اصلی کے ہے ؛

| | |
|---|---|
| نقطۂ ذاتیّۂ اُمّ الکتاب | اصلِ اصُول آمد و لُبِّ لُباب |
| اُم الکتاب کا نقطہ یعنی ذات حق تمام اصلوں کی اصل اور خلاصوں کا خلاصہ ہے | |

اصطلاحات صوفیہ میں اُم الکتاب کے نقطہ سے وحدت حقیقی مراد ہے اسلئے کہ عالم ایک کتاب ہے جس کی اصل نقطۂ وحدت ہے چنانچہ عرائس البیان میں ہے قال الحسینؓ القراٰن علم کل شیٔ وعلم القراٰن فی الاحرف التی فی اوائل السور وعلم الحروف فی لام الف وعلم لام الف فی الالف وعلم الالف فی النقطۃ الخ یعنی فرمایا حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہ علم ہر شئے کا قرآن میں ہے اور علم قرآن کا اُن حرفوں میں ہے جو سُورتوں کے اوّل ہیں اور علم حروف کا لام الف میں ہے اور علم لام الف کا الف میں ہے اور الف کا نقطہ میں ہے ؛

| | |
|---|---|
| نقطۂ وحدت چو تجلّا نمود | صُورتِ موزونِ الف را نمود |
| نقطۂ وحدت نے جب تجلّی کیا تو الف کی پسندیدہ شکل ظاہر ہوئی | |

یعنی کہ از بحر محیطِ قدم (ذات حق) — موج زدہ نورِ نبی لاجرم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم؛ بالعزم)

یعنی قدم کے محیط سمندر سے نورِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے موج ماری

دریائے وجود موج زن شد — موجی بفگند سوی صحرا
این جملہ چہ بود عین آن موج — وآن موج چہ بود عین دریا

باز چو آن نقطہ کالف لا کلام (ذات مطلق؛ حقیقت محمدیہ) — ساری و طاریست بہ اُحرف تمام

پھر نقطہ کی طرح الف جو بے شبہ تمام حروف میں ساری اور طاری ہے

چنانچہ تفسیر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ میں ہے وَالسِّرُّ فِیْ وَضْعِ الْحُرُوْفِ التَّہَجِّیْ ھُوَ اَنْ لَا حَرْفَ اِلَّا وَفِیْہِ اَلِفٌ یعنی وضع حروف تہجی میں راز یہ ہے کہ کوئی حرف نہیں مگر اُس میں الف موجود ہے ۔ پس الف نقطے کا قائمقام ہے جیساکہ نقطہ تمام حروف میں سرایت کرنے والا ہے ایسے ہی الف تمام حرفوں میں ساری ہے یعنی جیساکہ ہر حرف نقطہ سے مرکب ہے ایسے ہی تمام حرفوں کی ترکیب الف سے ہے چنانچہ بار الف مبسوط ہے اور جیم الف معوج الطرفین یعنی ہر دو طرف سے ٹیڑھا ہے اور دال اور رے الف منحنی الوسط یعنی درمیان سے خمدار ہے اور شین چار الف ہیں اُس کا ہر دندانہ الف ہے اور اُس کا گھیرا الف خمدار فراخ ہے اسی طرح ہر حرف الف ہے ۔
نیز جیساکہ تمام حروف میں نقطہ ہی پڑھا جاتا ہے مثلاً بار تار ثار کی ایک ہی شکل ہے اسلیئے یہ سب الف مبسوط ہیں اور ایک دوسرے کے عین ہیں ان کی تمیز بغیر نقطہ کے محال ہے۔ اگر الف مبسوط کے نیچے ایک نقطہ ہو تو ب اور اوپر دو نقطے ہوں تو ت اور تین نقطے ہوں تو ث کہینگے بغیر نقطہ کے یہ حروف نہیں پڑھے جاتے پس درحقیقت تمام حرفوں میں نقطہ ہی پڑھا جاتا ہے اسی طرح الف تمام حرفوں میں لفظاً موجود ہے کہ بار ہجا میں بار اور الف ہے اور جیم ہجا میں جیم یا میم ہے اور یار میں الف موجود ہے اور نون ہجا میں نون واو نون ہے اور واو میں الف ہے پس الف ہر حرف میں

صورتاً و معناً موجود ہے یعنی کتابت میں تمام حروف الف ہیں اور تلفظ میں تمام حرفوں کے ہجا میں الف موجود ہے پس الف تمام حرفوں میں نقطہ کی طرح سرایت کرنے والا ہے

| | |
|---|---|
| شاہدِ آنست کہ نورِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم | جانِ جہان آمد و اصلِ اصول |

(بیان مذکور) اس بات کا شاہد ہے کہ نورِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جہان کی جان اور اصلوں کی اصل ہے

یعنی جیسا کہ نقطہ سے الف اور الف سے تمام حروف و الفاظ ظاہر ہیں اسی طرح ذاتِ حق سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور اور آپ کے نور سے سب کائنات کا ظہور ہے جیسا کہ فرمایا اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ کُلُّھُمْ مِنْ نُوْرِیْ یعنی میں اللہ کے نور سے ہوں اور تمام خلق میرے نور سے ہے پس آپ عالم و عالمیان کی جان اور جمیع موجودات کی اصل ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۔

| | |
|---|---|
| ہست مقدم ز حروف این الف (قدم الالف علی سائر الحروف) | قافلہ سالارِ کتب بین الف |

یہ الف تمام حروف سے پہلے اور کتب الٰہی کا قافلہ سالار ہے

یعنی حقیقت احمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام موجودات سے مقدم ہے کہ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جمیع خلائق کے میرِ قافلہ اور افسر ہیں کہ اٰدَمُ وَمَنْ دُوْنَہٗ تَحْتَ لِوَائِیْ یعنی آدم اور اُس کے سوا سب میرے جھنڈے کے نیچے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| گوئی کہ ہر حرف چو پیغمبر است | احمدِ ما از ہمہ سابق تر است |

یعنی حروف مثل انبیا علیہم السلام کے ہیں اور ہمارے احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (الف کی طرح) سب سے پیشتر ہیں

چنانچہ عارفین رحمہم اللہ کا قول ہے فنسبۃُ الالف بین الاحرفُ کنسبۃ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بین الانبیاء والورثۃُ الکُمّل فلھذا قدّمَ الالفَ علی سائرِ الحروفِ یعنی الف کی نسبت حروف میں ایسی ہے جیسا کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نسبت انبیا علیہم السلام اور ورثۂ کاملین میں ہے اسی لیے الف تمام حروف پر مقدم ہے اور شیخ محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فتوحاتِ مکی میں ارشاد فرماتے ہیں کہ عالم حروف میں الف بمنزلہ قطب کے ہے ۔

| | |
|---|---|
| نیز الف ہم بحروف اے سمیر | نیست چو آن نقطہ تعدد پذیر |
| نیز اے ہمراز الف بھی حروف میں نقطہ کی مثل تعدد پذیر نہیں ہے۔ | |

یعنی نقطہ کُلی ہونے کی حیثیت سے تعدد کو قبول نہیں کرتا اور وہ اپنے تمام اجزا میں بغیر تعدد کے پایا جاتا ہے جیسا کہ حق سبحانہ و تعالیٰ ہر شے میں اپنے کمال کے کیساتھ موجود ہے اور تعددِ اشیا کی وجہ سے متعدد نہیں ہے اسی طرح الف با وجود اٹھائیس حرفوں میں ہونے کے اُن کی تعداد کے باعث متعدد نہیں ہے کیونکہ الف اُن تمام میں ایک ہے اسی لئے بعض عارفینؒ کا قول ہے کہ ان الالف لیس من جملۃ الحروف یعنی الف حروف میں سے نہیں ہے اور شیخ اکبر قدس سرہٗ فتوحات مکی کے جلد دوم میں فرماتے ہیں کہ جس نے ایک ذرہ بھر بھی حقائق کی بُو سونگھی ہے اُس کے نزدیک الف حروف میں سے نہیں ہے لہٰذا اقطابِ عارفینؒ فرماتے ہیں کہ ان الانسان الکامل لیس من جملۃ غیرہ من المخلوقات یعنی حضرت انسانِ کامل صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم جمیع مخلوقات میں سے نہیں ہے فافہم وباللہ التوفیق؛

| | |
|---|---|
| بلکہ الف ہست بلوحِ شہود | عینِ ہمان نقطۂ ذاتِ وجود |
| بلکہ الف شہود کی تختی پر عین وجودِ ذات کا نقطہ ہے۔ | |

یعنی جیسا کہ الف حقیقت میں عین نقطہ ہے اِس لئے کہ الف کا وجود من حیث النقطہ ہے یعنی الف نقاط کثیرہ سے مرکب ہے جو باہم ملے ہوئے ہیں پس الف نقطہ کی صورت میں ظاہر ہوا ہے اور وہ اس کا عین ہے اسی طرح حقیقۃ احمدیہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ذاتِ احدیت کی عین ہے صاحب جلاء المرآت فرماتے ہیں۔

رُباعی

| | |
|---|---|
| میدان بیقین کہ در جہان نیست دگر | حق است و محمدؐ است ظاہر بصُور |
| حق عین محمدؐ و محمدؐ ہمہ حق | فافہم ہذا بیان سرّ مضمر |

زاں بصحابہؓ چو نبیؐ راز گفت ۔۔۔ وز انا احمد بے میم سُفت

اسی واسطے جب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہؓ سے راز فرمایا تو انا احمدؐ بلا میم کا موتی پرویا

چنانچہ حضرت شیخ فرید الدین عطار قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں ؎

گفت انا احمدؐ بلا میم ✽ از زبان پاک احمدؐ مختار

قُلْ ہُوَ اللّٰہُ وصفِ احمدؐ دان ✽ وز میانش ولیک میم برآر

حرفِ الف از سہ نقاط اے پسر ۔۔۔ دادہ بہ سہ درجۂ حقی خبر

الف نے اپنے تین نقطوں سے تین مراتب حقی کی خبر دی ہے۔

یعنی رسم الخط میں الف تین نقطہ کی مقدار ہے جس سے تین مراتب حقی یعنی احدیت[1] (مرتبہ لاتعین) اور وحدت[2] (حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وعلم اجمالی) اور واحدیت[3] (علم تفصیلی) کی طرف اشارہ ہے ✽

چنانچہ حضرت امام حسین علیہ السلام مرآت العارفین میں فرماتے ہیں وَالْمِیْمُ یُشَارُ بِہٖ اِلَی الْکَوْنِ الْجَامِعِ وَھُوَ الْاِنْسَانُ الْکَامِلُ یعنی میم سے کون جامع کی طرف اشارہ ہے اور وہ انسان کامل ہے۔ جیساکہ مندرجۂ ذیل نقشہ سے ظاہر ہے ✽

ذات بحت
تجلی احدیت
تجلی ہویت
تجلی انیت
احدیت ذاتیہ
وحدت برزخیہ
وحدت اسمائیہ

فالنقطۃ اشارۃ الی ذات اللہ تعالیٰ الغائب خلف سرادق کنز یتہ ✽

الف بمقدار سہ نقط اشارتست بر مجالی ذاتیہ یعنی احدیت وہویت وانیت ✽

قائمہ لام یعنی الف کہ بمقدار سہ نقط است اشارہ بر مراتب حقی یعنی احدیت ووحدت وواحدیت است ✽

عالم ارواح

عالم مثال

دائرۂ لام کہ نصف باطن ونصف ظاہر است با وسط خود اشارہ کند بہ مراتب خلقی یعنی عالم ارواح وعالم مثال وعالم اجسام ✽

عالم اجسام

قوس احدیت
برزخ جامع وحدت
قوس واحدیت

حلقۂ میم مثل ہائے ہویت است ودائرہ ہویت مقوس بدو قوس احدیت وواحدیت وبرزخ جامع وحدت است ✽

پائے میم بشکل الف کہ بمقدار سہ نقطہ است دلالت مے کنند بر مرتب خلقی یعنی عالم ارواح وعالم مثال وعالم اجسام ✽

عالم ارواح
عالم مثال
عالم اجسام

پس جو کچھ لام یعنی عالم کبیر میں ہے وہ سب میم یعنی انسان کامل میں علیٰ وجہ الکمال موجود ہے اسلیئے کہ لام کا دائرہ نصف ظاہر اور نصف باطن ہے جس سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ عالم میں اللہ تعالیٰ کا ظہور کامل طور پر نہیں ہے لیکن میم کا دائرہ مکمل ہے جو اس امر پہ دلالت کرتا ہے کہ انسان کامل میں اللہ تعالیٰ کا ظہور بر وجہ کمال ہے۔

| | |
|---|---|
| میم کہ در باغ محمد صلی اللہ علیہ وسلم گل است | حلقۂ او بین کہ محیط کل است |
| میم جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے باغ میں پھول ہے | اُس کا گھیرا دیکھ کہ ہر شے کو محیط ہے |
| کرد چو بر صورت احدی ظہور | در رقم میم الف آمد ظہور |
| (انسان) چونکہ احد کی صورت پر ظاہر ہوا ہے | اسلیئے میم کے خط میں ناچار الف آیا ہے |
| نقطہ سر میم و الف پائی اوست | خود چہ عجب صورت زیبائی اوست |
| نقطہ میم کا سر اور الف اُس کا قدم ہے | خود میم کی کیسی موزوں شکل ہے۔ |

یعنی میم کے سر کا دائرہ عین نقطہ ہے اسلیئے کہ دائرہ میں نقطہ کے سوا کوئی موجود نہیں ہے چنانچہ عارفین کا قول ہے کہ اِنَّ الدائرۃَ لَیْسَتْ اِلَّا عَیْنُ النقطۃِ لظہورِ النقطۃِ فی کُلِّ جزءٍ مِنْہا فما ثَمَّ فی الدائرۃِ اِلَّا النقطۃُ یعنی دائرہ عین نقطہ ہے اسلیئے کہ نقطہ اُس کے ہر جز میں ظاہر ہے پس نہیں اِس جگہ دائرہ میں مگر نقطہ اور میم کے سر کا دائرہ ہائے ہویت کیطرح ہے اور میم کا تلوا اں حصۂ احدیت کا الف ہے پس میم یعنی انسان کامل ہویت غیبیہ اور احدیت ذاتیہ کی عجیب و غریب صورت پہ پیدا ہوا ہے فتبارک اللہ احسن الخالقین ؂

| | |
|---|---|
| اول بلحاظ تکمل آخر باعتبار ظہور کل آمدہ | احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ما ختم رسل آمدہ |
| سب کا اول سب کے آخر آیا۔ اور ہمارا احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رسولوں کا ختم کرنیوالا آیا | |

یعنی حق سبحانہ و تعالیٰ تمام مراتب ظہور کے بعد انسان کی صورت پر ظاہر ہوا اور انسان کامل جب عروج کرتا ہے تو اُس میں تمام مراتب مع انبساطہا ظاہر ہوتے ہیں اور عروج بوجہ اکمل ہمارے احمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہے اسلیئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

میں ہے اسلئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام انبیاء اور رسولوں کے خاتم ہیں سے

سید الکونین ختم المرسلین آخر آمد بود فخر الاولین

| | نقطہ الف گشت والف لام شد | | وز پئے روپوش جہان نام شد |
|---|---|---|---|
| | نقطہ الف ہوا اور الف لام بن گیا | | اور پردہ کی خاطر جہان نام رکھا۔ |

یعنی ذاتِ مطلق بصورت حقیقتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر ہوئی اور حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بصور موجوداتِ عالم جلوہ فرمایا پس حقیقتِ مطلقہ یعنی ذات وحدت نے صورتِ جہان کا برقعہ پہنا۔

| | در رقم لام کالف ایستاد | | معنی الآن کما کان داد |
|---|---|---|---|
| | لام کی نوشت میں جو الف قائم ہے الآن کما کان (وہ اب بھی ویسا ہے جیسا کہ پہلے تھا) کا معنی ظاہر کرتا ہے | | |

یعنی لام میں الف کی شکل اُسی طرح موجود ہے جسطرح لام میں ظاہر ہونے سے پہلے تھی لام میں ظاہر ہونے سے الف کی شکل نہیں بدلی اسی طرح حق سبحانہ کے عالم کی صورت میں جلوہ نما ہونے سے اُسکی ذات میں کوئی تغیر وتبدّل واقع نہیں ہوا بلکہ وہ اپنی سرافت ذات پر اُسی طرح باقی ہے جیسا کہ پہلے تھا اسی واسطے جب حضرت جنید بغدادی رحمہ اللہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی یہ حدیث سنی کہ کَانَ اللّٰہُ وَلَمْ یَکُنْ مَعَہٗ شَیْئٌ یعنی اللہ تھا اور اُسکے ساتھ کوئی چیز نہ تھی تو فرمایا وَھُوَ الْاٰنَ کَمَا کَانَ یعنی وہ اب بھی ویسا ہے جیسا کہ پہلے تھا حضرت جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں سے

آن کان حسن بود ونبود از جہان نشان ⁂ الآن ان عرفت علی ما علیہ کان

| | زیر الف دامن این لام بین | | سائل فیضان الٰہی ست این |
|---|---|---|---|
| | الف کے نیچے لام کا دامن دیکھ کہ یہ فیضان خداوندی کا سائل ہے۔ | | |

یعنی لام کا گھیرا جس سے دائرہ کون مراد ہے فیضِ وجودی قبول کرنے کیواسطے دامن کی طرح ہے اسلئے کہ عالم اپنے قیام میں اُس وجودِ مطلق کا محتاج ہے جو بذاتِ خود

ہے. کوئی بے سمجھی سے یہ نہ کہے کہ عالم عین حق ہے تو محتاج کس کا ہے کیونکہ درحقیقت تمام مراتب وجود میں اللہ تعالیٰ ہی جلوہ نما ہے اس لئے کہ وہ ہر دن نئی شان میں ہے لیکن ہر مرتبے کا حکم علیحدہ اور ہر درجے کا شان علاوہ ہے قال الجامی قدس سرہ

ہر مرتبہ از وجود حکمے دارد ٭ گر حفظ مراتب نہ کنی زندیقی

| | |
|---|---|
| دائرۂ نون (مراد از جہان) کہ در لام ہست | نصف نہان (دائرہ معقولہ) نصف عیان (دائرہ محسوسہ) نقش است |
| نون کا دائرہ جو حرف لام میں ہے | نصف باطن اور نصف ظاہر ہے |
| نصفِ عیان مُلک بود لاجرم | نصفِ نہانش ملکوتست ہم |
| نصف ظاہر عالم مُلک ہے. | اور اُس کا نصف باطن ملکوت ہے |
| قائمہ داد از جبروتش نشان | نقطۂ او عالمِ لاہوت دان |
| لام کے قائمہ یعنی الف نے جبروت کا نشان دیا ہے | اور اُس کے نقطہ کو عالم لاہوت جان |

یعنی لام کے لکھنے کے واسطے قلم کی نوک کا غذ یا تختی پر رکھنے سے اوّل نقطہ بنتا ہے اور نقطہ کو دراز کرنے سے الف جو تین نقطوں کی مقدار ہے اور الف کیساتھ دائرۂ نون کا نصف باطن اور نصف ظاہر ہے ملانے سے لام بن جاتا ہے پس نقطہ سے مراد مرتبۂ لاہوت یعنی ذاتِ حق ہے اور الف سے مراد عالم جبروت یعنی مرتبۂ اسماوصفات ہے اور لام کے نصف دائرہ باطنی سے مُراد عالم ملکوت یعنی عالم ارواح ہے اور نصف دائرہ ظاہری سے مُراد عالم مُلک وناسوت یعنی عالم شہادت ہے اور جو اُس میں خالی جگہ ہے اُس سے مراد عالم مثال ہے جو عالم ارواح اور عالم اجسام کے درمیان برزخ ہے۔

| | |
|---|---|
| میم کہ مجموعِ عوالم بود | شاہد جمعیتِ آدم بود |
| میم جو تمام عالموں کا مجموعہ ہے | انسان کی جامعیت کا شاہد ہے |

یعنی میم سے انسان کامل مُراد ہے جو تمام مراتب عوالم حقی اور خلقی کا جامع ہے۔

| | |
|---|---|
| کرد رقم شاہِ فقیر اللہ تام | دائرۂ ہفت مراتب تمام |

حضرت شاہ فقیر اللہ علوی قدس سرہٗ نے (مکتوبات میں) اُن سات مراتب وجود کا دائرہ کھینچا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ وجود مطلق کا پہلا مرتبہ لا تعین اور ذات بحت اور احدیت صرفہ ہے جو نعوت اور صفات کی اضافت سے منزہ اور ہر قید سے حتیٰ کہ قید اطلاق سے بھی پاک ہے اور یہ حق سبحانہ و تعالیٰ کی کنہ ہے دوسرا مرتبہ تعین اول ہے اور اس مرے مراد اللہ تعالیٰ کا اپنی ذات اور صفات اور جمیع موجودات کا علم اجمالی ہے اسے وحدت اور حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی کہتے ہیں تیسرا مرتبہ تعین ثانی ہے اور اس سے مراد اللہ تعالیٰ کا اپنی ذات اور صفات اور جمیع موجودات کا علم تفصیلی ہے اور واحدیت اور جبروت بھی اسی کا نام ہے اور یہ تینوں مراتب قدیم ہیں اور ان میں تقدم وتاخر عقلی ہے نہ کہ زمانی۔ چوتھا مرتبہ عالم ارواح ہے اور وہ اشیائے کونیہ مجردہ بسیط ہیں۔ اس مرتبہ کا نام عالم ملکوت اور لوح محفوظ اور نفس ناطقہ اور عالم امر ہے پانچواں مرتبہ عالم مثال ہے اور وہ اشیائے کونیہ مرکبہ لطیفہ ہیں یعنی نفوس جزئیہ منطبعہ کو جب نفس ناطقہ سے مجرد اعتبار کیا جائے تو اُسے عالم مثال کہتے ہیں اور عالم برزخ بھی اُسی کا نام ہے اس لئے کہ وہ ارواح مجردہ بسیط اور اجسام کثیفہ کے درمیان واقع ہے چھٹا مرتبہ عالم اجسام اور شہادت ہے اور وہ اشیائے کونیہ مرکبہ کثیفہ ہیں۔ عرش سے لیکر مرکز خاک تک عالم شہادت ہے اس تفصیل سے عرش کرسی فلک زحل فلک مشتری فلک مریخ فلک شمس فلک زہرہ فلک عطارد فلک قمر کرۂ نار کرۂ ہوا کرۂ آب کرۂ خاک موالید ثلٰثہ یعنی معدن نبات حیوان یہ انتہائے عالم ہے ساتواں مرتبہ تمام مراتب مذکورہ کا جامع ہے اور وہ انسان ہے اور جب انسان عروج کرے اور تمام مراتب مذکور اُس میں ظاہر ہوں تو اُسے انسان کامل کہتے ہیں۔ اور عروج بروجہ اکمل سوائے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کسی کو حاصل نہیں ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خاتم النبیین کے خطاب سے مشرف فرمایا ہے اور جو کمال متابعت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہیں وہ اس درجہ پر فائز ہیں اور

آیۂ کریمہ قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ اس کی مؤید ہے۔ مراتب وجود کا دائرہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اے کہ تو مجموعۂ راز آمدی | ہمچو الف شاہدِ ناز آمدی |
| اے (انسان) کہ تو بھیدوں کا مجموعہ ہے | الف کیطرح تو ناز والا معشوق ہے |

یعنی جیساکہ الف میں چار صفات پسندیدہ ہیں اوّل خلعتِ بلندی رکھتا ہے اسلیئے تمام حرفوں سے مقدم ہے دوّم راستی جس وجہ سے تمام حروف اُس کے آگے متواضع ہیں سوّم بے نیازی کیونکہ نقطہ اور علامت سے پاک ہے چہارم تنہائی اس لیئے کہ تمام حروف سے علیحدہ ہے۔ اسی طرح انسان کامل میں چار اوصافِ عالیہ موجود ہیں اوّل بلندیِ مرتبہ کیونکہ مظہر خاص ذاتِ رحمان کا ہے اور خلافتِ الٰہیہ کے ساتھ مشرف ہے دوّم اعتدالِ حقیقی جس کی وجہ سے مرجعِ خلائق اور مسجودِ ملائک ہے سوّم استغنا یعنی دستِ اغیار سے بری ہے اسلیئے کہ اخلاقِ الٰہیہ سے متخلق اور اوصافِ خداوندی سے موصوف ہے چہارم تفرد یعنی خلق سے بیگانہ اُحدِ خالقِ کُل کیساتھ واصل اور یگانہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| لامِ لقد کرّمنا گفتہ اند | بہرِ تو چون دُرِ ثنا سُفتہ اند |
| لقد کرّمنا بنی آدم کا لام فرمایا ہے | جب تیری تعریف کا موتی پرویا ہے |

یعنی لام سے لَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ اٰدَمَ مُراد ہے یعنی البتہ تحقیق ہم نے اولادِ آدمؑ کو عزت بخشی حقائقِ سلمی میں ہے کہ بزرگ کیا ہم نے آدمی کو معرفت اور توحید کے سبب سے ؛

| | |
|---|---|
| پادشہِ مُلکِ دو عالم توئی | تاجورِ عَلَّمَ آدم توئی |

تو ہی دو جہان کے ملک کا بادشاہ ہے اور تو ہی وَ عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَاءَ کُلَّہَا (اور سکھائے آدمؑ سارے نام) کا تاج پہننے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| از قدِ رعنائے تو چون میم زاد | معنیِ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْم داد |
| تیرے قامتِ زیبا سے (جو الف کیطرح ہے) جب میم پیدا ہوا تو لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم | کا معنی دیا |

یعنی میم سے مُراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو نہایت اچھی ترکیب یعنی اپنے اسما و صفات کی صورت پر بنایا ہے۔

از پئے اثباتِ وجودِ خدا — غیر نفی ساز کہ یابی لقا

وجودِ حق کے اثبات کے لئے غیر نفی کر کر تجھے دیدار الٰہی حاصل ہو

تا نشوی محو در اثباتِ وے — قولِ زُبانیت نفع بخش نے

جب تک تو ذاتِ حق میں محو نہ ہو جائے — تیرا زبانی قول تجھے نفع نہ دے گا

ہمتِ مردانہ بکن اے غلام — تا تو بمقصود رسی والسلام

اے غلام ہمت مردانہ کر — تاکہ تو مقصود کو پہنچے والسلام

آمین والحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام

علیٰ رسولہ محمد وآلہ واصحابہ

اجمعین

# سورۃ الروم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓ ۚ غُلِبَتِ الرُّوْمُ ۙ فِيْٓ اَدْنَى الْاَرْضِ وَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ ۙ

الٓمّٓ مغلوب ہو گئے ہیں رومی لگتی زمین میں یعنی شام میں اور مغلوب ہونے کے بعد جلد غالب آ دینگے۔

| | |
|---|---|
| ساقیِ فیاضِ شرابِ شہود | روزِ ازل مستِ مئ ناز بود |

شہود کے شراب کا مہربان ساقی (حق سبحانہ) ازل کے دن مستِ ناز تھا۔

یعنی ازل میں حق سبحانہ و تعالیٰ کی ذات سرادقاتِ غیب میں مخفی تھی۔ اور عرصۂ وجود میں اُس کا ظہور نہ تھا۔ بلکہ صرف غیبِ ہویت کے اجمال میں اپنی ذات کو آپ ہی جانتا تھا۔ اِسی لئے اہلِ تصوف کی اِصطلاح میں شہود سے مراد حق سبحانہ کا خود بخود معلوم اور مشہود ہونا ہے۔ نیز شہود رویت حق بحق کو کہتے ہیں یعنی کامل مراتب کثرت اور موہومات صوری و معنوی سے گذر کر توحید عیانی کے مقام پر پہنچ جاتا ہے اور بحکم کُنتُ بَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ خدا کی آنکھ سے تمام موجودات میں جلوۂ حق دیکھتا ہے بلکہ اُسے ہر شے عین حق نظر آتی ہے ؎

رویتِ حق بحق شہود بود خاصۂ حضرت ودود بود

| | |
|---|---|
| عشق درِ خانۂ خمار زد | حُسنِ علم بر سرِ بازار زد |

عشق نے شراب خانہ کا دروازہ کھٹکھٹایا اور حُسن قدیم بر سر بازار ظاہر ہوا

یعنی عشق اور حُسن دونوں لازم ملزوم ہیں جب عشق ہوا تو حسن حق جلوہ نما ہو گیا۔

| | |
|---|---|
| کردہ مئے لعلِ لبِ یار مست | بادہ پرستانِ شرابِ الست |

یار کے لب کی شراب سُرخ نے اَلَستُ بِرَبِّکُم کی شراب کے بادہ پرستوں کو مست کر دیا

ماہ رُخاں رُو چو تماشا کنند — آئینۂ صاف تمنا کنند

چاند کے مکھڑے والے (معشوق) جب اپنا مُنہ دیکھتے ہیں تو صاف آئینہ طلب کرتے ہیں

تاچو بہ بینند دراں رُوی خویش — سروِ قد و غمزۂ جادوی خویش

تاکہ جب اُس میں اپنا چہرہ دیکھیں اپنے قد کے سرو اور غمزہ کے جادو کا نظارہ کریں

شیفتۂ حُسن خود از جاں شوند — عاشق و معشوق ہم ایشاں شوند

اپنے حُسن پر جان سے شیفتہ ہوں ۔ اور خود ہی عاشق اور معشوق ہوں

شاہدِ وحدت کالفِ ذات بود — از پئے اظہار تقاضا نمود

وحدت کے معشوق نے جو ذات (احد) کا الف تھا اپنے ظہور کا تقاضا کیا۔

آئینۂ لام گرفتہ بدست — حُسن الف خوب درو نقش بست

لام کا آئینہ ہاتھ میں لیا اور اُس میں الف کا حُسن خوب ظاہر ہوا

آئینہ لام سے عالم مراد ہے اور حُسن الف سے جمال الٰہی کیطرف اشارہ ہے یعنی جیسا کہ لام میں الف قائم ہے اِسی طرح عالم میں ذاتِ حق جلوہ نما ہے ؂

آئینۂ چوں ماہ کمالم گرفت — صورتِ اشیائی دو عالم گرفت

جب میرے ماہِ کمال (معشوقِ ازلی) نے آئینہ پکڑا تو دو جہان کے اشیا کیصورت اختیار کی

شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں سُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ اَظْهَرَ الْاَشْيَاءَ وَهُوَ عَيْنُهَا یعنی پاک ہے وہ ذات جس نے اشیاء کو پیدا کیا اور وہ اُن کا عین ہے ؂

پس چو الف در پئے اظہار گشت — دائرۂ لام نمودار گشت

پس جب الف (ذاتِ حق) نے اپنا اظہار چاہا ۔ تو لام (عالم کون) کا دائرہ نمودار ہوا

دائرۂ نصف چو شد جلوہ گر — باز شدہ طالب نیمی دگر

نصف دائرہ (لام کا) جب ظاہر ہوا تو پھر دوسرے نصف کا طالب ہوا

جلوہ نما چوں بہ ہزار اقلیم شد — در طلب آئینۂ میم شد ؂

ہر عالم میں جب ظاہر ہوا۔ تو آئینۂ میم کو طلب فرمایا

یعنی موجوداتِ عالم کے پیدا کرنے کے بعد حق سبحانہٗ نے انسان کامل کا ظہور چاہا۔

| | |
|---|---|
| خواست کہ تا مظہری پیدا کند | باز درو خاص تجلی کند |

چاہا کہ ایک مظہرِ اتم پیدا کرے اور اُس میں خاص تجلّے فرما دے

| | |
|---|---|
| ساخت عیاں یک صنم از مشتِ خاک | چون صدفِ گوہرِ آن رُوحِ پاک |

خاک کی مٹی سے ایک بُت رُوحِ پاک کے موتی کیواسطے مثل صدف کے بنایا

| | |
|---|---|
| از ہمہ نسیانش وبخود اُنس داد | نامش ازاں روی بانساں نہاد |

سب سے فراموشی اور اپنی ذات کیساتھ اُسے اُنس بخشا اس لئے اُس کا نام انسان رکھا

| | |
|---|---|
| آئینۂ نورِ تجلاش کرد | جلوہ گہِ ذاتِ معلاش کرد |

اُسے اپنے نورِ تجلی کا آئینہ بنایا۔ اور اپنی ذاتِ بزرگ کا جلوہ گاہ ٹھہرایا

چنانچہ مرآت العارفین میں حضرت امام حسین علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں فَالْإِنسَانُ الْکَامِلُ مِرْآۃُ التَّامَّۃُ لِلذَّاتِ وَالذَّاتُ مُتَجَلِّیَۃٌ عَلَیْہِ عَلَی الْوَجْہِ الْکُلِّیِّ وَالْجُمْلِیِّ یعنی پس انسان کامل آئینہ ہے تامہ واسطے ذات کے اور ذات متجلی ہے اُس پر اوپر وجہ کُلی اور اجمالی کے ؛

| | |
|---|---|
| میم کہ مرآتِ جمالِ خداست | آئینۂ حُسنِ کمالِ خداست |

میم جمالِ الٰہی کا شیشہ اور کمالِ خداوندی کے حُسن کا آئینہ ہے۔

| | |
|---|---|
| حق چو در آئینہ رُخسارِ میم | جلوہ نما دید جمالِ قدیم |

خدانے جب میم (انسان کامل) کے چہرہ کے آئینہ میں (اپنے) حُسنِ قدیم کو جلوہ نما دیکھا۔

| | |
|---|---|
| باخت بخود بازیِ شطرنجِ عشق | ساخت طلسمش زپئے گنجِ عشق |

اپنے ساتھ عشق کی شطرنج کی بازی کھیلی اور انسان کامل کو خزانۂ عشق کا طلسم بنایا۔

یعنی شاہد ازلی و معشوق لم یزلی حضرت انسان کامل کے آئینہ وجود میں اپنا جمالِ قدیم دیکھ کر خود عاشق ہوا۔ اور خود بخود عشقبازی کی شطرنج کھیلی پس انسان اُس کے گنجینۂ ذات

کا طلسم ہے۔ نیز شطرنج عشق سے مراتب ستہ یعنی وجود مطلق کے چھ درجے مراد ہیں اس لئے کہ شطرنج ایک مشہور کھیل ہے جس کا اصلی نام ششرنگ ہے اُس کے مُہرنے چھ قسم کے ہوتے ہیں شاہ۔ فرزین۔ اسپ۔ پیل۔ رُخ۔ پیادہ ایسے ہی عشق کے جو عین ذات ہے چھ مرتبے ہیں احدیت۔ وحدت۔ واحدیت۔ عالمِ ارواح۔ عالم مثال۔ عالم اجسام۔ احدیت عشق کی ذات ہے وحدت عشق کا اجمال ہے۔ واحدیت عشق کی تفصیل ہے۔ عالم ارواح عشق کا باطن ہے۔ عالم مثال عشق کا خیال ہے۔ عالم اجسام عشق کی صورت ہے اور انسان کامل کا دل عشق کا خزانہ ہے غرض عشق کے تمام مراتب حضرت انسان میں جمع ہیں اور اسی کی طرف حرف میم سے اشارہ کیا گیا ہے واللہ اعلم۔

| | |
|---|---|
| شیخ الاکبرؒ کہ درِ دین کشاد | گفت الف معنیٔ توحید داد |

شیخ اکبر رضی اللہ عنہ جس نے دین کا دروازہ کھولا فرمایا کہ الف سے توحید مُراد ہے

| | |
|---|---|
| میم بود پادشہِ مُلکِ جان | لام نگر رابطہ ما بین شان |

میم مُلکِ جان کا بادشاہ ہے اور لام اِن دونوں کے درمیان رابطہ ہے

| | |
|---|---|
| کاوّل لام است الفِ مستقیم | نشو و نما یافتہ ز وحرفِ میم |

اسلئے کہ لام کا اوّل الفِ مستقیم ہے اور اُسی (لام) سے میم نے نشو ونما پایا ہے

| | |
|---|---|
| نقش الف در قدم میم بین | جلوہ دہِ اَحسن تقویم بین |

میم کے قدم میں الف کا نقش دیکھ کہ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْم کو ظاہر کرتا ہے

| | |
|---|---|
| کرد بمنطوقِ حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | حق بسوی طارمِ دنیا نزول |

حدیث رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حسب مضمون حق سبحانہٗ آسمان دنیا کیطرف اُتر آیا

| | |
|---|---|
| طارمِ دنیا فلکِ آدم است | کآخرِ افلاک ہمہ عالم است |

دنیا کا آسمان آدم علیہ السلام کا فلک ہے اسلئے کہ وہ عالم کے افلاک کا آخر ہے

شیخ الاکبر محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ کی کتاب فتوحات مکیہ جلد اوّل میں الٓمٓ کے

متعلق اصل عبارت کا ترجمہ یہ ہے۔ الٓمٓ کے الف سے اشارہ توحید کیطرف۔ اور میم سے اشارہ اُس بادشاہ کے لیئے ہے جو حی وقیوم ہے۔ اور لام اُن دونوں کے درمیان واسطہ ہے تاکہ دونوں کے درمیان واسطہ ہے تاکہ دونوں کے درمیان رابطہ ہو۔ پس اُس سطر کی طرف دیکھو جس پر لام سے خط واقع ہوا ہے تو دیکھوگے کہ الف کا اصل اُس کی طرف منتہی ہوتا ہے اور میم کا نشو ونما اُسی سے شروع ہوتا ہے پھر احسن تقویم سے اُترتا ہے اور وہ سطر زیرین ہے جو میم کی پنڈلی پر جاکر منتہی ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ثُمَّ رَدَدْنٰہُ اَسْفَلَ السَّافِلِیْنَ یعنی ہم نے انسان کو خوب ترین قالب میں ڈھالا پھر ہم نے اُسکو سب سے زیرین درجہ کو لوٹایا۔ اور الف کا سطر کی طرف نازل ہونا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قول ذیل کے مثل ہے یَنْزِلُ رَبُّنَا اِلَی السَّمَآءِ الدُّنْیَا یعنی ہمارا پروردگار آسمان دنیا کیطرف نازل ہوتا ہے اور وہ عالم ترکیب ہے کیونکہ وہ آدم علیہ السلام کا آسمان ہے۔

| نیز بفرمود علیہ السلام | | حرفِ الف علوی و وسطی ست لام | |
|---|---|---|---|

نیز شیخ اکبر قدس سرہٗ نے فرمایا ہے کہ حروف الٓمٓ لکھنے میں تین ہیں اور یہ سارے عالم کا مجموعہ ہے کیونکہ اس میں ہمزہ ہے اور وہ عالم علوی سے ہے اور لام ہے اور وہ عالم وسطی سے ہے۔

| میم کہ در عالم سفلی نشست | | آخر آن ہر دو ازاں نقش لبست |
|---|---|---|

اور میم عالم سفلی سے ہے۔ اس لئے ان دونوں (دال) کے آخر لکھا ہے۔

| پس چہ جمع کرد الف لام میم | | برزخ و دارین حدیث و قدیم |
|---|---|---|

پس الم نے کیسے برزخ اور دارین یعنی حدوث اور قدم کو جمع کر لیا ہے۔

| جائی دگر گفت کالف ذات دان | | لام صفت میم بود فعل آن |
|---|---|---|

دوسری جگہ فرمایا کہ الف کو ذات جان۔ اور لام صفت اور میم اُس کا فعل ہے

| ذات نگر فعل و صفت را گذار | | کا خلع نعلیک بفرمود یار |
|---|---|---|

ذات کو دیکھ اور فعل وصفت کو چھوڑ۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے

اِخلَعْ نَعْلَيْكَ ( اپنا جوڑا اتار دو) یعنی لام اور میم (صفت اور فعل) سے نکل آؤ تو الف جو صفات سے منزہ اور پاک ہے باقی رہیگا۔ پس عارف لام کے دام اور میم کے حلقہ میں نہیں پھنستا بلکہ محض الف سے اُلفت رکھتا ہے اس لئے مرتبۂ کمال اور مقام فردانیت سے مشرف ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| باز شنو سِر دگر جانِ من | از لبِ رُوح پرورِ جانانِ من |

اے میری جان میرے معشوق کے رُوح پالنے والے ہونٹ سے ایک اور راز سُن

| | |
|---|---|
| حرفِ الف مِنْ وَجْہِ الْاِرْتِفَاع | میدہد از رفعتِ حق اِطّلاع |

الف اپنے بلند ہونے کیوجہ سے حق تعالیٰ کی رفعت سے خبر دیتا ہے۔

یعنی الف اپنی بلندی سے اللہ تعالیٰ کے رَفِیْعُ الدَّرَجَاتِ ذُوالعرش ہونے پر شاہد ہے

| | |
|---|---|
| لام کہ چوں قدِّ الف خم گرفت | نیمۂ خورشیدِ دو عالم گرفت |

لام یعنی الف نے خم پکڑا اور نصف دائرہ محسوسہ ظاہر ہوا۔ تو دو جہان کے سورج کا نصف لام میں آگیا۔ یعنی نصف دائرہ معقولہ (لام کا) پردۂ غیب میں چھپ گیا۔ پس حرف لام کے نصف دائرۂ ظاہر اور نصف باطن سے عالمِ ملک اور ملکوت کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ پیشتر مراتب خلقی کے دائرہ میں ثابت ہو چکا ہے۔

| | |
|---|---|
| میم کہ در آخرِ لام آمدہ | جلوہ کناں ماہِ تمام آمدہ |

میم جو لام کے آخر میں آیا ہے (وہ) پورا چاند جلوہ کرنے والا ہے

یعنی میم سے مراد انسان کامل ہے جو لام کے آخر یعنی تجلیاتِ اخیر ہے اور ماہ کامل مظہراتم ذاتِ حق سبحانہ و تعالیٰ کا ہے۔

| | |
|---|---|
| آدم خاکی کہ در آمد پدید | شاہِ عظیم است کہ آخر رسید |

آدم خاکی جو ظاہر ہوا ہے بادشاہ بزرگ ہے جو سب سے بعد آیا ہے

شاہوں کا قاعدہ ہے کہ پہلے خدم اور حشم کو صف بصف دولت سرائے کے دروازہ

پر کھڑا کرتے ہیں۔ بعد ازاں خود باہر آتے ہیں تاکہ اُن کا شرف سب پر ظاہر ہو اور سب جان لیں کہ تمام خدم وحشم اُن کی تشریف آوری کے منتظر ہیں ایسے ہی اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو سب کے بعد پیدا فرمایا تاکہ اُن کی عظمت اور بزرگی ہر ایک پر ظاہر ہو جائے۔

| | |
|---|---|
| اے کہ مہت پیشتر از خلق بُود | آخر کُل آمدۂ در وجُود |

اے (نور مجسم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) آپکا چاند (نور) خلق سے پہلے تھا اور وجود میں آپ سب سے آخر آئے ہیں

| | |
|---|---|
| اوّل کُل از رہِ نورُ آمدی | گرچہ بپایان ظہور آمدی |

نور کیوجہ سے کل کے اوّل ہیں اگرچہ ظہور میں آخر ہیں۔

| | |
|---|---|
| اوّل و آخر ہمہ تو بُودۂ | ظاہر و باطن ہمہ او بودۂ |

اوّل اور آخر تمام آپ ہیں۔ ظاہر اور باطن آپ وہی (خدا) ہیں

| | |
|---|---|
| آئینۂ طلعتِ شاہی توئی | مردمکِ چشمِ الٰہی توئی |

آپ چہرہ بادشاہی کا آئینہ ہیں اور آپ ہی اللہ تعالےٰ کی آنکھ کی پتلی ہیں

| | |
|---|---|
| بلکہ توئی عینِ خداوندِ پاک | رُوحی وجسمی وفوادی فِداک |

بلکہ آپ عین خدائے پاک ہیں میری جان اور میرا جسم اور میرا دل آپ پر قربان ہو

| | |
|---|---|
| پرتوۂ ذاتِ حق اے نازنین | درصفتِ آئینہ خویش بین |

اے نازنین اللہ تعالیٰ کی ذات کا پرتو اپنے (ہی) آئینہ میں دیکھ۔

| | |
|---|---|
| آہ خور از میغ تو محجوب شد | لشکرِ اسرار تو مغلوب شد |

افسوس (ذات کا) سورج تیرے بادل میں چھپ گیا اور تیرے بھیدوں کا لشکر مغلوب ہوا

| | |
|---|---|
| روز پیٔ قطع منازل شتاب | بو کہ بروئ تو شود فتح یاب |

جا منزلوں کے طے کرنے میں جلدی کر۔ شاید تیرے سامنے دروازہ کھل جائے

اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

# سُورَۃ لُقمٰن

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓ ۚ تِلۡکَ اٰیٰتُ الۡکِتٰبِ الۡحَکِیۡمِ

الٓمّٓ یہ آیتیں ہیں کتاب حکمت والی کی

باز بشنو سر الف لام میم ۔۔۔ در صفت حسن رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

پھر الٓم کا معنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حسن کی تعریف میں سن

ہست الف قامت رعنائی دوست صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۔۔۔ لام خم طرۂ زیبائی اوست

الف آنحبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قد رعنا ہے اور لام آپ کی زلف زیبا کا خم ہے۔

میم بود غنچۂ نوشین یار ۔۔۔ آیۂ حسن ست چہ زیبا نگار

میم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دہن مبارک ہے خوبصورت محبوب کیا حسن کی آیت ہے۔

کسی شاعر نے کیا عمدہ کہا ہے

بر ورق روئے تو لطف خدائی ❖ آیت حسن ست کہ تحریر کرد

نقطہ ندارد بسرش دسترس ۔۔۔ تا نہ نشیند بجمالش مگس

الٓم پہ نقطہ نہیں ہے تا کہ آپ کے جمال پر مکھی نہ بیٹھے۔

یعنی جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بدن مبارک پر مکھی نہ بیٹھتی تھی کیونکہ وہ ہر پاک و ناپاک چیز پر بیٹھ جاتی ہے اسلئے غیرت الٰہی نے نہ چاہا کہ آپکے جسد اطہر پر بیٹھے۔ ایسے ہی الٓم کے حروف پر کوئی نقطہ نہیں ہے کیونکہ نقطہ حرف پر زائد اور اس کے ساتھ متحد ہوتا ہے اور اتحاد سے غیریت ثابت ہوتی ہے اور الٓم کا معنی و مقصود توحید و عینیت ہے نہ کہ غیریت۔

واضح ہو کہ نقطہ بعض حرفوں میں زائد ہے جیساکہ حروف معجمہ کی تکمیل نقطہ کیساتھ ہوتی ہے اسلیئے کہ بغیر نقطہ کے وہ نہیں پڑھے جاتے اور بعض حرفوں میں نقطہ اُن کا عین ہے جیساکہ الف اور حروف مہملہ ہیں اس لئے کہ وہ نقطہ ہی سے مرکب ہیں اور تمام حروف نورانی اس دوسری قسم سے ہیں یعنی نقطہ اُن کا عین ہے سوائے دو حروف نون اور قاف کے اور تمام حروف ظلمانی پہلی قسم سے ہیں جنمیں نقطہ زائد ظاہر ہوا ہے سوائے دو حروف دال اور واو کے ذٰلک تقدیر العزیز العلیم۔ اور اس میں تنزیہہ در تشبیہہ اور تشبیہہ در تنزیہہ کی طرف اشارہ ہے۔ حروفِ نورانی یعنی حروفِ مقطعات یہ ہیں (ا ل م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن) اور حروفِ ظلمانی یہ ہیں۔ (ب ت ث ج خ د ذ ز ش ض ظ غ ف و) پس الٓمٓ کے تینوں حرفوں میں نقطہ اُن کا عین ظاہر ہوا ہے اور یہ اس لئے ہے کہ الٓمٓ کا پڑھنے والا حق اور عالم اور انسان کامل میں عینیت کا راز سمجھ جائے۔

(الف) بلکہ الف ہست پئے آن امام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | ازرہِ تعظیم وادب در قیام

بلکہ الف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ادب اور تعظیم سے قیام میں کھڑا ہے

(لام) لام زدہ خم بہزاران خشوع | پیشِ نگارم زبرائے رکوع

لام ہزار ہا خشوع کے ساتھ میرے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آگے رکوع میں ہے

(میم) میم چو در عینِ وجود آمدہ | ازپئے او سربسجود آمدہ

میم جب وجود میں آیا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے سربسجود ہوا

(الف) حرفِ الف خاص اشارت نماست | کز پئے معراج بشارت نماست

الف (اپنے ارتفاع سے) خاص اشارہ کرتا ہے یعنی معراج کی خوشخبری دیتا ہے۔

(لام) لام کہ سیرِ ملکوتش تمام، | گشتہ میسر بشبے لا کلام،

لام یعنی تمام ملکوت کا سیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو شب معراج میں حاصل ہوا

(میم) میم چو آن چشم تمنا کشاد | دائرہ اش معنی قوسین داد

میم نے جب چشم تمنا کھولی تو اس کے دائرہ نے قاب قوسین کا معنی دیا۔

یعنی میم کے دائرہ سے فکان قاب قوسین او ادنیٰ کی طرف اشارہ ہے۔

| حرف اَطِیعُوا اللہ اَطِیعُوا الرَّسُول | خوانده الف از پیٔ اہل قبول |
|---|---|

الف نے اہل قبول کے لئے اَطِیعُوا اللہ وَ اَطِیعُوا الرَّسُول کی آیت پڑھی ہے۔

یعنی الف سے مراد یہ ہے کہ اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور اولی الامر کی عارفوں کے نزدیک اولوالامر مشائخ اور پیرانِ طریقت ہیں کہ سالکین کو اونکی فرمانبرداری لازم ہے۔

| بُرد محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ز رسولان سبق | لام لَقَدْ مَنَّ بفرمود حق |
|---|---|

لام سے قول تعالیٰ لقد من اللہ علی المومنین مراد ہے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رسولوں سے سبقت لیگئے ہیں

یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ بَعَثَ فِیْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ وَیُزَکِّیْهِمْ وَیُعَلِّمُهُمُ الْکِتٰبَ وَالْحِکْمَةَ یعنی البتہ تحقیق احسان رکھا اللہ نے اوپر ایمان والوں کے جب کہ بھیجا درمیان اُن کے رسول اُنہیں میں سے پڑھتا ہے اُن پر آئتیں اُس کی اور پاک کرتا ہے اُنہیں اور سکھاتا ہے اُنہیں کتاب اور حکمت یعنی علوم شرعیہ اور علوم عقلیہ۔

| ذوق مئے عشق نگنجد بہ بیت | میم بود مژده دہِ مَارَمَیْتَ |
|---|---|

میم آیۂ وَمَارَمَیْتَ کی خوشخبری دینے والا ہے۔ شراب عشق کا ذوق شعر میں نہیں سماتا

یعنی میم سے وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی کی طرف اشارہ ہے تفسیر قادری میں ہے چونکہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فنا فی الحق کے مقام میں تھے توحقتعالیٰ نے آپ سے فعل کو سلب کیا کہ وَمَا رَمَیْتَ یعنی اور نہیں پھینکی تونے اور منسوب کیا اس فعل کو آپ کی طرف کہ اِذْ رَمَیْتَ یعنی جب پھینکی تونے اور ثابت کیا وہ فعل اپنے واسطے کہ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی یعنی اور اللہ نے پھینکی تا کہ عین جمع میں تفصیل کے معنی افادہ کرے فَیَکُوْنُ الرَّامِیْ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِاللّٰہِ لَا بِنَفْسِهٖ یعنی پس ہوگا

پھینکنے والا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ساتھ اللہ کے نہ ذات آپ کی۔

## نظم

مَا رَمَیتَ اِذْ رَمَیتَ گفت حق + کار حق بر کارہا دارد سبق
گر بپرانیم تیر آں نے زماست + ماکمان و تیر اندازش خداست
تا نہ شد مغلوب کس این سرنیافت + گر تو خواہی آں طرف باید شتافت

| | |
|---|---|
| مدح رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بے حد است | در خورِ او کے دو سہ چار ابجد است |

رسولِ عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف بے حد ہے یہ چند حروف کب اسکے لائق ہے

| | |
|---|---|
| عین احد احمدِ پاک ست و بس | منکرش از قوم ہلاک ست و بس |

احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عین احد ہے۔ اور آپ کا منکر ہلاک ہے اور بس

جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اَنَا اَحْمَدٌ بِلَا مِیمٍ یعنی میں ہوں احمد سوائے میم کے یعنی احد ہوں قَالَ الشَّیخُ العَطَّار قدس سرہٗ

گفت اَنَا اَحْمَدٌ بِلَا مِیم + از زبانِ پاک احمدِ مختار

| | |
|---|---|
| شکر الٰہی ست کہ خورشیدِ راز | شد بسویدائے دلم جلوہ ساز |

خدا کا شکر ہے کہ راز کا سورج میرے سویدائے دل میں جلوہ گر ہوا

| | |
|---|---|
| ملہمِ غیب از سرِ لطفِ عظیم | گفت بہ تفسیر الف لام میم |

ملہم غیب نے بڑی مہربانی سے الم کی تفسیر میں فرمایا

| | |
|---|---|
| نقطۂ مکنونۂ آں ذات پاک | بود دراں نقش دو عالم ہلاک |
| ذات پاک کے نقطۂ پوشیدہ میں | دو جہان کی صورت ہلاک تھی |

یعنی مرتبۂ احدیت میں کسی شے کا ظہور نہ تھا اس لئے اس مرتبہ کو ذات ساذج اور لاتعین کہتے ہیں

| | |
|---|---|
| قطرۂ زاں بحرِ قدم برچکید | نورِ سیاہی بسپیدی رسید |

ایک قطرہ اس ہمیشگی کے سمندر سے ٹپکا۔ اور سیاہ نور سپیدی میں آگیا

یعنی ذاتِ حق کی دواتِ قدیم سے قطرۂ وجود ظاہر ہوا اور سرّی نور کا مخفی مسودہ صفحۂ عالم پر نقش ہو گیا۔ چنانچہ رسالہ نورِ وحدت میں ہے کہ اے سید ہرچہ بعالم ظہور آمدہ در ذات پوشیدہ بود بعد ازان ذات بصورت او در علم خود اوّلاً و در عین خود ثانیاً جلوہ فرمود ذات رنگ او گرفت و او رنگِ ذات و آنچہ پوشیدہ بود در ذات بقطع عین ذات بود کہ غیر شی در شی نبود پس آں ذات خود بخود معاملت کردہ و عاشقی و رزیدہ و بندگی و خدائی درمیان آورد و کارخانۂ ازلی و ابدی برپا کرد ۞ اس کا ترجمہ مولانا درد کاکوروی نے بہت عمدہ لکھا ہے یعنی اے سید عالم میں جو کچھ ہے سب ذات میں چھپا ہوا تھا پہلے ذات نے اپنے علم میں اُس کی ایک شکل قائم کی پھر دوسری بار ذات نے علم اور عینیت کا رنگ ساتھ ساتھ اختیار کر لیا۔ اور علم اور عینیت نے ذات کا رنگ اور ذات میں جو کچھ چھپا ہوا تھا وہ عین ذات تھا (یعنی ازل والی صبح سے پہلے جو رات تھی اُس میں گوہر آب دار چھپے ہوئے تھے جس حدیث سے رات کا وجود پہلے پایا جاتا ہے وہ یہ ہے اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ الْخَلْقَ فِیْ ظُلْمَۃٍ ثُمَّ رَشَّ عَلَیْہِمْ مِنْ نُوْرِہٖ ترجمہ اللہ نے مخلوق کو ظلمت (رات) میں پیدا کیا پھر اُس پر اپنے نور کی بارش کر دی۔ تجلی ذاتی تاریک سوادِ اعظم ہے اور اسی تجلیٔ غیب الغیب کا عالم شہادت نام ہے کیونکہ شے کے سوا شے میں کچھ نہیں ہوتا۔ پس اُس ذات نے خود بخود معاملہ کیا اور عاشقی اختیار کی۔ بندگی اور خدائی نے درمیان میں ازلی ابدی کارخانہ قائم کر دیا ۞

| | | | |
|---|---|---|---|
| نقطۂ بیضاست دران جلوہ گر | | جوفِ سرِ فائی الف رانگر | ۸۷ |
| الف کی ف کے سر میں جو خالی جگہ ہے۔ اُس میں سفید نقطہ ظاہر ہے | | | |

یعنی ف کا سیاہ نقطہ مرتبۂ بطون پر دلالت کرتا ہے جو کہ عقولِ خلقیہ سے بلند ہے اور ف کے سر کے دائرہ میں جو سفید نقطہ ہے وہ مرتبۂ ظہور پر شاہد ہے پس وہی نقطہ وجود یہ ظاہر ہے اور وہی باطن ہے ۞

| | |
|---|---|
| دورِ سرِ میم کہ در لام ہست | نقطۂ بیضا چہ دران نقش بست |

میم کے سر کا گھیرا جو حرف لام میں ہے اُس میں بھی سفید نقطہ موجود ہے

| | |
|---|---|
| باز درین کُنجِ سرِ میم بین | نقطۂ بیضاست چہ خلوت گزین |

پھر اس میم کے سر کے گوشہ (دائرہ) میں دیکھ کہ سفید نقطہ کیا خلوت نشین ہے

| | |
|---|---|
| یعنی کہ در ہر سہ الف لام میم | جلوہ نما ہست جمالِ قدیم |

یعنی الف لام میم تینوں حرفوں میں حُسن قدیم (ذاتِ حق) جلوہ نما ہے۔

| | |
|---|---|
| دورِ سرِ فائے الف در رقم | ہست محیطِ سرِ لوح و قلم |

الف کی ف کے سر کا دائرہ لوح اور قلم پر محیط ہے

یعنی الف سے ذاتِ الٰہی کیطرف اشارہ ہے اور وہ ہر شے پر محیط ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ عَلیٰ کُلِّ شَیْئٍ مُحِیط یعنی تحقیق اللہ ہر شے کو گھیرنے والا ہے

| | |
|---|---|
| حلقۂ میمیکہ درین لام ہست | حُسن دلآویز ورا دام ہست |

میم کا گھیرا جو حرف لام میں ہے حُسن قدیم کے واسطے جال ہے۔

یعنی حُسنِ مطلق ہی حُسن مقید میں جلوہ نما ہے اور عالم کی صورت پر ذاتِ حق ہی متجلی اور ظاہر ہے

| | |
|---|---|
| دائرۂ میم محیطِ کُل ست | کز چمن خاص محمد گُل ست |

میم کا دائرہ ہر شے پر محیط ہے اسلیئے کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خاص چمن کا پھول ہے

یعنی میم کے سر کا دائرہ انسان کامل کی جامعیت پر شاہد ہے اور میم اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حرف ہے

| | |
|---|---|
| میم کہ دو میم و یکی یا درو ست | صاحبِ دو حلقہ و دو جوف او ست |

میم کہ جس کے حروف مفردہ (م ی م) ہیں دو حلقے اور دو جوف اس میں موجود ہیں

| | |
|---|---|
| حلقۂ اوّل چو حق ست اے صنم | جوف درو خلق بود لاجرم |

اے دوست پہلے حلقہ سے حق مراد ہے اور جو اُس میں خالی جگہ ہے وہ خلق ہے۔

| نقطۂ بیضا چو حق ست اندران | | حلقۂ ثانی ست چو خلق جہان |
|---|---|---|
| دوسرے حلقہ سے خلق مراد ہے اور اُس میں سفید نقطہ (جوف) حق کیطرح ہے | | |

یعنی عالم قبل از ظہور حق میں تھا اور حق بعد از ظہور عالم میں ہے۔ قال الجامی قدس سرہٗ السامی

## رُباعیہ

| برلوحِ عدم لوئحِ نورِ قدم ؛ لائح گردید کس دریں نہ محرم |
|---|
| حق را مشمر جدا از عالم زیراک ؛ عالم ہمہ در حق ست و حق در عالم |

| حق شدہ مرآتِ سمکستا سماک | | خلق بود آئینۂ ذاتِ پاک |
|---|---|---|
| خلق ذاتِ حق کا آئینہ ہے۔ اور حق تمام عالم کا آئینہ ہے۔ | | |

چنانچہ شرح مرآت العارفین میں ہے کہ ممکن واجب کے اسما وصفاتِ قدیمہ کا آئینہ ہے اور تجلیٔ علمی میں حقائقِ کونیہ مظاہر حقائق الٰہیہ ہیں۔ اور تجلیٔ وجودی میں ہستی حقیقی آئینہ ظہور احکام اور آثار ممکنات ہے۔

| شاہد و مشہود ہمہ او بود | | میم کہ آئینۂ ہر دو بود |
|---|---|---|
| میم جو حق اور خلق دونوں کا آئینہ ہے۔ شاہد اور مشہود تمام وہی ہے | | |

یعنی حضرت انسان باعتبار حقیقۃ مرآت حق ہے اور باعتبار نشأ عنصری آئینۂ خلق ہے پس حق اور خلق کا جامع ہے جیساکہ اِنشاء الدوائر میں ہے اِنَّ الْاِنْسَانَ بَرْزَخٌ بَیْنَ الْحَقِّ وَالْعَالَمِ وَجَامِعٌ بَیْنَ الْحَقِّ وَالْخَلْقِ وَھُوَ الْخَطُّ الْفَاصِلُ بَیْنَ الظِّلِّ وَالشَّمْسِ فَلَہٗ الْکَمَالُ الْمُطْلَقُ فِی الْحُدُوْثِ وَالْقِدَمِ یعنی تحقیق انسان حق اور عالم میں برزخ ہے اور حق اور خلق کا جامع ہے اور وہ ظل اور شمس میں خطِ فاصل ہے پس اُس کے واسطے حدوث اور قدم میں کمال مطلق ہے اور اِسی لیئے حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ نے فص آدمی میں انسان کامل کے حق میں فرمایا ہے فَھُوَ الْخَلْقُ وَالْحَقُّ یعنی پس وہی حق اور خلق ہے

آدمی چیست برزخ جامع ✤ صورتِ خلق وحق درو لامع
متصل با دقائق جبروت ✤ مشتمل بر حقائق ملکوت

| | |
|---|---|
| سرِّ دگر شد بدلم جلوہ گر | ہست کجا دیدۂ اہلِ نظر |
| نیا راز میرے دل میں ظاہر ہوا ہے۔ اہلِ بصیرت کی آنکھ کہاں ہے | |
| حرفِ الف ہست یکی در عدد | شاہدِ یکتائی ذاتِ احد |
| الف کا ایک عدد ہے۔ جو ذاتِ احد کی یکتائی پر شاہد ہے | |

شمس المعارف الکبریٰ میں ہے ھُوَ اَوَّلُ الحُرُوْفِ وَ اَوَّلُ الْاَعْدَادِ وَاَوَّلُ الْاٰحَادِ فَھُوَ فَرْدٌ فِیْ صِفَتِہٖ اَحَدٌ فِیْ عَدَدِہٖ یُشِیْرُ اِلٰی اَحَدِیَّۃِ سِرِّہِ الَّذِیْ خَضَعَتْ لَہُ الْمَوْجُوْدَاتِ یعنی الف حروف کا اوّل اور اعداد کا اوّل اور احاد کا اوّل ہے پس وہ اپنی صفت میں فرد اور عدد میں احد ہے اشارہ کرتا ہے طرف احدیتِ ذاتیہ کے جس کے واسطے موجودات عاجز ہے ✤

| | |
|---|---|
| مبدء و منشاء ہمہ آن یکیست | ہست عدد لیک چو اعداد نیست |
| تمام (موجودات) کا مبدا اور منشا وہی ایک ہے۔ اور ایک عدد ہے لیکن مثل اعداد کے نہیں ہے | |

چنانچہ الکہف والرقیم میں عَدَدُ الْاَلِفِ وَاحِدٌ وَالْوَاحِدُ عَدَدٌ لَا مِنْ جُمْلَۃِ الْاَعْدَادِ وَ قَالَ فَھُوَ عَدَدٌ لَا کَالْاَعْدَادِ کَمَا قَالَتِ الْعُقَلَاءُ اِنَّ اللّٰہَ شَیْئٌ لَا کَالْاَشْیَاءِ یعنی الف کا عدد ایک ہے اور ایک عدد ہے لیکن منجملہ اعداد کے نہیں ہے اور فرمایا کہ ایک عدد ہے لیکن مثل اعداد کے نہیں ہے جیساکہ داناؤں نے کہا ہے کہ اللہ شے ہے لیکن مثل اشیاء کے نہیں ہے ✤

پس اللہ تعالیٰ ایک حقیقی ہے نہ کہ ایک عددی اسلیئے کہ وہ ایسا ایک ہے جس کے مقابل دوسرا نہیں پس وہ ایک ہونے کی قید سے بھی پاک ہے جیساکہ مولانا جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

یکے ماندہ ہم از قیدِ یکی پاک ✤ ز بسیاری بروں وز اندکی پاک

کردہ چو اعداد ز واحد ظہور ۔۔۔ کثرتِ انوارِ کُل از نورِ نور

جیسا واحد سے اعداد کا ظہور ہے اسی طرح نورُ النور (ذاتِ حق) سے کثرتِ عالم کے انوار ظاہر ہوئے ہیں۔

نورِ اَحد لیک چو انوار نیست ۔۔۔ مثلِ صنم در دو جہان یار نیست

لیکن اللہ تعالیٰ کا نور انوارِ مخلوق کیطرح نہیں ہے محبوب حقیقی کی مثل دو جہاں میں کوئی یار نہیں

ہمچو در اعداد نمود آن یکے ۔۔۔ ہست در اطوارِ وجود آن یکے

جسطرح تمام عددوں میں ایک ظاہر ہے وجود کے طوروں میں ذاتِ واحد جلوہ نما ہے

پس چو بتکرارِ یک آمد عدد ۔۔۔ ہست کجا غیرِ وجودِ احد

پس جبکہ ایک کے تکرار سے عدد ہوئے ہیں تو ذاتِ احد کے سوا دوسرا کہاں موجود ہے

یعنی جیساکہ تمام عددوں میں ایک کے سوا کوئی ظاہر نہیں ایسے ہی تمام عالم میں ذاتِ واحد کے سوا کوئی موجود نہیں ہے اُس کا غیر نہ تھا اور نہ ہے اور نہ ہوگا

کجا غیر و کو غیر و کو نقش غیر ؛ سوی اللہِ واللہِ ما فی الوجود

شیخ الاکبرؒ کہ شہِ اولیاست ۔۔۔ رہبرِ توحیدِ وجودِ خداست

شیخ اکبر قدس سرہٗ جو اولیاؤں کے بادشاہ اور خدا کے وجود کی توحید کے راہنما ہیں

گفت بود با ہمہ اعداد یک ۔۔۔ دو نشود تا نشد ایزادِ یک

آپ فرماتے ہیں کہ ایک ہمیشہ اعداد کیساتھ ہوتا ہے اسلیئے کہ دو نہیں ہوتے جبتک ایک اور زیادہ نہ ہو

سہ نشود گرچہ زبان دہ کنی ۔۔۔ تا نہ یکے بر دو زیادہ کنی

تین نہیں بنتے اگرچہ تیری دس زبانیں ہوں جبتک تو دو پر ایک اور زیادہ نہ کرے

نا متناہی ست بمانندِ این ۔۔۔ سلسلۂ عالمِ اعداد بین

اسی طرح اعداد کا غیر متناہی سلسلہ ہے۔

پس نبود یک عدد اے نورِ جان ۔۔۔ بلکہ عدد گشت بواحد عیان

پس اے جان کی روشنی ایک عدد نہیں ہے بلکہ ایک کے ساتھ عدد ظاہر ہوا ہے۔

| عین ہزارش بعدم در رود | بین کہ چو از الف (ہزار) یکی کم شود |
|---|---|

دیکھ کہ اگر ہزار سے ایک کم ہو جاوے تو ہزار کی حقیقت معدوم ہو جاتی ہے۔ اور نو سو ننانوے باقی رہ جاتے ہیں۔

| رفت یکی کاہ نماند از کہش | باز چو از نہ صد و نود و نہش |
|---|---|

پھر اگر نو سو ننانوے سے ایک کم کیا جائے تو اُس کا اسم اور عین فنا ہو جاتا ہے۔

| وز عدم او شدہ معدوم نیز | پس بیکی آمدہ موجود چیز |
|---|---|

پس ایک کیساتھ چیز پائی جاتی ہے اور ایک کے معدوم ہونے سے وہ چیز معدوم ہوجاتی ہے

| یعنی کہ ہر جا بشما آن بود (وھو معکم اینما کنتم) | عالم توحید ہمین سان بود |
|---|---|

توحید کا معاملہ اسی طرح ہے۔ یعنی تم جہاں ہو وہ تمہارے ساتھ ہے۔

چنانچہ فتوحات مکیہ جلد اوّل باب دوم میں ہے جب میں نے بطور جمع اور تفصیل وجود کو دیکھا تو توحید کو اُس کا مصاحب پایا جو اُس سے جُدا نہیں ہوتی توحید کی مصاحبت کو جمع اور تفصیل کے ساتھ ایسا پایا جیسا کہ ایک کی مصاحبت اعداد کے ساتھ ہوتی ہے کیونکہ دو کبھی بھی نہ پاؤ گے جبتک اُس کی مثل کو ایک کیطرف نسبت نہ کروگے اور وہ دو ہے اور تین درست نہیں ہوتے جبتک دو پر ایک اور زیادہ نہ کرو اور ایسا ہی اعداد کا سلسلہ غیر متناہی ہے پس ایک عدد نہیں ہے وہ عین عدد ہے یعنی اُسکے ساتھ عدد ظاہر ہوا۔ پس عدد سب ایک ہی ہے اگر الف (ہزار) سے ایک کو ناقص کیا جاوے توالف (ہزار) کا اسم اور اُسکی حقیقت معدوم ہو جاتی ہے اور دوسری حقیقت باقی رہجاتی ہے اور وہ نوسو ننانوے ہے۔ اگر ان میں سے ایک کم کیا جاوے تو اُس کا عین چلا جاتا ہے پس جب کسی چیز سے ایک کو معدوم کیا جاوے تو وہ معدوم ہو جاتی ہے اور جب ثابت ہو تو وہ چیز پائی جاتی ہے۔ ایسا ہی اگر تم تحقیق کرو تو توحید کا معاملہ ہے تم جہاں ہو وہ تمہارے ساتھ ہے

| | | |
|---|---|---|
| لامؔ کہ ہفتاد و یک اعداد اوست (باعتبار حروف مفردہ) | بہر حجاباتِ الٰہی نکوست | لام |
| لام جس کے اکہتر عدد ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے حجابوں کیلئے خوب ہے۔ | | |

یعنی لام کے حروف مفردہ لام الف اور میم ہیں اور ان سب کے اکہتر عدد ہیں جو حجاباتِ الٰہی کیطرف اشارہ کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| حرفِ حدیث ست کہ ہفتاد و چند | پردۂ نورانی و ظلمانی اند |
| حدیث شریف میں وارد ہے کہ (خلق اور خدا کے درمیان) ستر اور چند پردے نور اور ظلمت کے ہیں۔ | |
| ہست بہ ہر پردہ حجابش ہزار | پس ہمہ ہفتاد ہزارش شمار |
| ہر پردہ میں ہزار حجاب ہے پس تمام ستر ہزار حجاب ہیں۔ | |

کتاب انسان کامل جلد اوّل باب دوم میں ہے کہ لام کے علیحدہ علیحدہ حروف لام الف اور میم ہیں اور ان سب کے اعداد اکہتر ہیں اور یہ اُن حجابات کے عدد ہیں کہ جو اللہ تعالیٰ نے اپنے اور خلق کے درمیان میں پردہ رکھے ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ خدا کے واسطے نور کے ستر اور چند حجاب ہیں اور وہ جمال ہے اور ظلمت ہے، اور وہ جلال ہے اگر اُن پردوں کو اٹھادے تو اُس کے سامنے کی سب چیزیں جل جائیں اور اسکی طرف کوئی آنکھ نہ دیکھ سکے یعنی اُس مقام تک پہنچنے والے کیواسطے کوئی آنکھ اور کوئی اثر باقی نہیں رہتا ہے اور اِس حالت کو صوفیہ محق اور سحق کہتے ہیں اور فرمایا کہ اُن حجابات کے مراتب سے ایک ایک مرتبہ میں ہزار ہزار حجاب ہیں کہ وہ اُس مرتبہ کی قسم سے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| میمؔ کہ چہل ست مرا و را عدد (بحساب ابجد) | ہم خبر از چہل مراتب دہد | میم |
| میم کہ جس کے چالیس عدد ہیں (وجود کے) چالیس مرتبوں کی خبر دیتا ہے | | |

وجود کے چالیس مراتب کُلی عقل اوّل سے لے کر انسان کامل تک ساتویں حصّہ میں مفصل بیان ہوں گے انشاء اللہ العزیز۔

| مالکِ کُل احمدِ مختار شد ﷺ | | چوں باحد میم نمودار شد |
| --- | --- | --- |

جب (اسم) احد میں میم ظاہر ہوئی تو کُل (مراتب وجود) کے مالک و مختار احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوئے

ے جہاں میں شکلِ احمد بن کے وہ نورِ قدیم آیا
محبت کا احد کے درمیاں جب حرفِ میم آیا

صلی اللہ علیہ وآلہ قدر حسنہ وجمالہ

# سُوْرَۃُ السَّجْدَۃ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓ ۚ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ لَا رَیْبَ فِیْہِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ ؕ

الٓمّٓ ہ اُتارنا اس کتاب کا نہیں شک بیچ اس کے کہ پروردگار عالموں کیطرف سے ہے

باز دلم گوھرِ اسرار سُفت ۔ مُلہمِ غیب این سخن راز گفت

پھر میرے دل نے اسرار کا موتی پرویا ۔ اور غیب کے مُلہم نے یہ راز کہا

عین حرُوفست بمعنیٰ الف ۔ ہست یکی در صورِ مختلف

حقیقت میں الف حرُوف کا عین ہے ۔ ایک ہی مختلف صورتوں میں موجود ہے

یعنی جیساکہ الف تمام حرُوف کا عین ہے اور حرفوں کی مختلف صورتوں میں جلوہ نما ہے ایسے حق سبحانہ عالم کا عین ہے اور صورِ کائنات میں جلوہ گر ہے چنانچہ منطق الطیر میں حضرت شیخ عطار رحمہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں ؎

جملہ یک ذاتست اما متصف ؎ جملہ یک حرفست اما مختلف

ہست الف صُورت و جانِ ہمہ ۔ اصل ہمہ گوھرِ کانِ ہمہ

الف تمام حرفوں کی صورت اور جان ہے اور تمام کی اصل اور انکی کان کا موتی ہے

الف کا تمام حروف میں صورتاً و معناً یعنی کتابت اور لفظ میں موجود ہونا سورۂ یونس کی الٓرٰا اور سورۂ عنکبوت کی الٓمّٓ میں پہلے مفصلاً بیان ہو چکا ہے اجمال کے طور پہ مثلاً ب کتابت میں الف مبسُوط ہے اور جیم الف معوج الطرفین یعنی دونوں طرف سے ٹیڑھا ہے ایسے ہی باقی حروف ہیں اور لفظ میں مثلاً ب کو بسیط بولا جائے تو باہے اور با میں الف موجود ہے اور جیم تلفظ میں جیم یا جیم ہے اور یا میں الف موجود ہے علیٰ ہذا القیاس

الف تمام حروف کے ظاہر اور باطن میں موجود ہے ؎

| حق بجہان جلوہ کنان آمدہ | در ہمہ پیدا و نہان آمدہ |
|---|---|

حق سبحانہ عالم میں جلوہ گر ہے۔ اور سب میں ظاہر اور باطن وہی ہے

چنانچہ حضرت مولانا عبدالرحمٰن جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ الف مکتوبہ ایک خطِ دراز ہے جو کہ حروف کی مختلف شکلوں سے کسی ایک شکل کیساتھ مقید نہیں ہے۔ پس الف حروفِ رقمیہ کی حقیقت ہے جو حروف کی مختلف شکلوں کے ساتھ متشکل ہوا ہے۔ اس لئے وجودِ مطلق کے مماثل ہے جو کہ تمام موجوداتِ مقیدہ کی اصل ہے اور اُس میں کوئی قید نہیں ہے لیکن مطلق کا ظہور وجودِ مقید کے ضمن میں ہے اور مقید کی حقیقت وہی مطلق ہے ساتھ انضمام کسی قید کے اور مقیدات خصوصیاتِ قیود کے اعتبار سے ایک دوسرے کا غیر ہیں اور حقیقت مطلق کے اعتبار سے ایک دوسرے کا عین ہیں پس وجود کے جمیع اجزاء کی حقیقت وجود واحد ہے جو کہ موجودات کی صورت میں چھپ جانے کی وجہ سے ظاہر ہوا ہے اور اُن کے لباس میں ظاہر ہونے کی وجہ سے چھپ گیا ہے جیسا کہ الف حروف میں ظاہر ہے اور اُن کی کیفیات اور اشکال میں مخفی ہے۔

## رُباعیہ

| اعیانِ حروف در صور مختلف اند ؎ | لیکن ہمہ در ذاتِ الف مؤتلف اند |
|---|---|
| از روئے تعین ہمہ باہم غیر اند ؎ | از روئے حقیقت ہمہ عینِ الف اند |

| لام کہ در وسطِ الف نقش بست | حرفِ الف نیز درین لام ہست |
|---|---|

لام الف کے وسط میں موجود ہے اور الف لام کے درمیان قائم ہے

یعنی لام کے حروفِ مفردہ (ل، ا، م) ہیں ان میں الف موجود ہے اور الف کے حروفِ مفردہ (ا، ل، ف) میں لام موجود ہے پس لام کے قلب میں الف اور الف کے قلب میں لام ہے یہ اتحاد قلبی کسی اور حرف میں نہیں پایا جاتا۔ اسی اتحاد کے اظہار کی خاطر (لا) لکھتے ہیں ورنہ

(لا) الف بے میں داخل نہیں ہے اور اس سے حقیقتِ مندرجہ ذیل کی طرف اشارہ ہے:

| | |
|---|---|
| عقدہ کشا گشت پئ عارفان | ہست جہان در حق وحق در جہان |
| عارفوں کیلئے عقدہ کشا ہے۔ | کہ عالم حق اور حق عالم میں ہے |

چنانچہ مرآت العارفین میں سبطِ رسول رب العالمین امام الکونین حضرت ابی عبد اللہ الحسین سلام اللہ علی جدہ وابیہ وعلیہ فرماتے ہیں۔ وَلَا بُدَّ اَنْ یَکُوْنَ الْکُلُّ فِیْهِ قَبْلَ کَوْنِهٖ وَلَا بُدَّ اَنْ یَکُوْنَ فِی الْکُلِّ هُوَ اِذَا ثَبَتَ اَنَّهٗ کَانَ وَلَا شَیْئٌ مَعَهٗ وَهُوَ الْاٰنَ کَمَا کَانَ یعنی اور ضروری ہے یہ کہ ہوکُل اُس میں پہلے وجُود اپنے سکے اور ضروری ہے یہ کہ ہوکُل میں وہ ذات اور جب ثابت ہوچکا ہے یہ کہ وہ تھا اور نہ تھی کوئی چیز ساتھ اُس کے اور وہ اب بھی ویسا ہے جیسا کہ پہلے تھا۔

اور لوائح جامی علیہ الرحمۃ میں ہے کہ فی الحقیقت وجود بیش از یکے نیست کہ در جمیع این مراتب وحقائق عین این مراتب وحقائق است چنانچہ ایں مراتب وحقائق در وے عین وے بودند حیث کان اللہ ولم یکن معہ شیئے۔

## رُباعیہ

ہستی کہ ظہور میکند در ہمہ شے ؛ خواہی کہ بری بحال وی باہمہ پے
رو بر سرِ مے حبابے ابین کہ چساں ؛ می وی بود اندر وی ودمی در مے

| | |
|---|---|
| باز نگاہ ساز بہ میم اے سعید | در رقم او الف آمد پدید (الفی کہ در پائی میم است) |
| پھر اے سعید میم کیطرف دیکھ کہ اُس کے خط میں الف ظاہر ہے۔ | |
| ہست عیان خود الفِ پائ میم (ملفوظ) | لیک نہانست الفِ یائی میم (ملفوظ) |
| میم کی پنڈلی کا الف تو خود ظاہر ہے لیکن میم کی یار کا الف پوشیدہ ہے | |

یعنی میم کے خط میں الف ظاہر ہے اسلیئے کہ میم کے سر کے نیچے الف کی شکل ہے اور میم کے تلفظ میں الف باطن ہے اسلیئے کہ میم کا درمیانی حرف یا ہے اور یا میں الف

موجود ہے اور اس سے مندرجہ ذیل حقیقت کیطرف اشارہ ہے۔

یعنی کہ اے شیفتۂ روئے یار | صورت ومعنائی تو ہست آن نگار

یعنی اے چہرۂ یار کے عاشق تیری صورت اور معنیٰ وہی دوست ہے

چنانچہ فصوص الحکم کی فص یونسؑ میں مرقوم ہے اِعْلَمْ اَنَّ هٰذِهِ النَّشْأَةَ الْاِنْسَانِيَّةَ بِكَمَالِهَا رُوحًا وَّجِسْمًا وَّنَفْسًا خَلَقَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى صُوْرَتِهٖ یعنی جان لے کہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے پیدائش انسانی کو بتمامہ روحاً وجسماً ونفساً اپنی صورت پر پیدا کیا ہے۔

اوست نزدیکتر بما از ما ✣ ما ز پندارِ خود بعیدانیم

موج دگر خاست ز دریائے دل | کاش کہ شد فاش گہرہائے دل

دل کے سمندر سے نئی موج پیدا ہوئی افسوس کہ دل کے موتی (راز) ظاہر ہوگئے

حرفِ الف عینِ حیاتِ خداست | کو چو الف در ہمہ سریان نماست

الف عین خدا کی حیات ہے اسلیئے کہ اللہ کی حیات ہر شے میں سرایت کئے ہوئے ہے جیسا کہ الف تمام حرفوں میں سرایت کئے ہوئے ہے کما مرّ ✣

سرِّ حیاتش کہ بود عینِ ذات | یافتہ زد خلق دو عالم حیات

سرِّ حیات سے جو عین خدا کی ذات ہے دو جہان کی مخلوق زندہ ہے

ورنہ بود زندہ بہ حیِّ صمد | مُردۂ تسبیح خدا چون کند

اور اگر ہر شے حیِّ بے نیاز کے ساتھ زندہ نہیں ہے تو مردہ تسبیح کسطرح کرسکتا ہے

قولہ تعالیٰ وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ یعنی ہر چیز اوسکی حمد کی تسبیح پکارتی ہے اس سے ثابت ہوا کہ ہر شے زندہ ہے کیونکہ تسبیح زندہ شے کرسکتی ہے نہ کہ مُردہ۔ اور جب ہر شے زندہ ہے اور تسبیح کرتی ہے تو خدا کی عارف ہے اسلیئے کہ خدا کی تسبیح وہی کرسکتا ہے جو اُسے پہچانے اور جب ہر شے عارف ہے تو عاشق بھی ہے اس لیئے کہ یہ ناممکن ہے کہ کوئی خدا کو جان لے اور اُس پر عاشق نہ ہو۔ مصرعہ

میل جملہ خلق عالم سوئ تست ؛ اور جب ہر شے عاشق ہے تو بالضرور اُس کی ذات میں فانی ہے کیونکہ عاشق معشوق کی ذات میں فانی ہوا کرتا ہے اور جب ہر شے اُس کی ذات میں فانی ہے تو پس عین ذات ہے کیونکہ جو شے کسی چیز میں فنا ہوتی ہے وہ اُس کا عین ہوا کرتا ہے پس بحمدہٖ کی ضمیر اُسی شے کیطرف راجع ہے چنانچہ شیخ اکبر قدس سرہٗ فص محمدی میں فرماتے ہیں وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ اَیْ بِحَمْدِ ذٰلِکَ الشَّیْءِ فَالضَّمِیْرُ الَّذِیْ فِیْ قَوْلِہٖ بِحَمْدِہٖ یَعُوْدُ اِلَی الشَّیْءِ یعنی ہر شے تسبیح پکارتی ہے ساتھ حمد اُسی شے کے پس اس آیت میں بحمدہ کی ضمیر اُسی شے کی طرف پھرتی ہے پس ہر شے اپنی حمد اور اپنی ہی تسبیح کرتی ہے کیونکہ ہر شے کی حقیقت عین حق ہے فافہم و باللہ التوفیق ؛

| | |
|---|---|
| لام کہ از علم الٰہی بود | عالم او نا متناہی (بے انتہا) بود |
| لام سے علم الٰہی مراد ہے اور وہ بے انتہا ہے یعنی معلومات الٰہی کی کوئی حد نہیں ہے | |
| قایمۂ لام بود علم ذات | با ہمہ اسما و نعوت و صفات |
| لام کے قائمہ سے اللہ تعالےٰ کا وہ علم مراد ہے جو اُس کے اسموں اور نعتوں اور صفتوں کے متعلق ہے | |
| دامن او علم ہمہ خلق دان | سابقۂ علم الٰہی ست آن |
| لام کے گھیرے کو علم بالمخلوق جان یعنی خدا کا وہ علم جو تمام مخلوقات کیلئے سبقت کر چکا ہے | |
| میم کہ مجموعۂ اوصاف اوست | آئینۂ مارہ رُخ صاف اوست |
| میم جو صفات الٰہی کا مجموعہ ہے۔ اُس کے چہرۂ پاک کا آئینہ ہے۔ | |

یعنی انسان کامل صفات حق کا جامع اور اُس کی ذات کا مظہر اتم ہے ؛

| | |
|---|---|
| دایرۂ میم کہ چون ہاء بود | مژدہ دہ پنج صفتہا بود |
| میم کا حلقہ جو ہ کی طرح ہے۔ پانچ صفتوں کی خوشخبری دیتا ہے | |

یعنی میم کے سر کا گھیرا ہ کی طرح ہے اور ہ کے پانچ عدد ہیں جس سے اللہ تعالےٰ کی پانچ صفتوں کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| قدرت ذاتست و ارادت نما | سمع و بصر نیز کلام خدا |

وہ پانچ صفات یہ ہیں۔ قدرت۔ ارادہ سمع۔ بصر کلام۔

| | |
|---|---|
| نقش الف کاخر میم آمدست | شاہد موصوف قدیم آمدست |

الف کا نقش جو میم کے آخر ہے۔ موصوفِ قدیم (ذاتِ حق) کا شاہد ہے۔

یعنی میم لکھنے میں الف پر ختم ہوتا ہے اور الف سے ذاتِ حق مُراد ہے جو تمام صفات قدیمہ کی جامع ہے ؂

| | |
|---|---|
| کرد ہمان ہائی ھویت نزول | در الفِ احمدِ پاک رسُول |

وہی ہویت کی ہے احمدِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے الف میں نازل ہوئی ہے

یعنی میم کے سر کا دائرہ ہائے ہویت سے مشابہ ہے اور میم کی پنڈلی حقیقتِ احمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا الف ہے جس سے مُراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی احمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت میں جلوہ نما ہے ؂

| | |
|---|---|
| پاک محمد کہ شہِ انبیاست | جامع اوصافِ کمالِ خداست |

پاک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو نبیوں کے بادشاہ ہیں صفات الٰہیہ کے جامع ہیں

| | |
|---|---|
| حیّ و علیم ست و مرید و قدیر | نیز کلیم ست و سمیع البصیر |

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حی اور علیم اور مرید اور کلیم اور سمیع اور بصیر ہیں

| | |
|---|---|
| ہست بہ ہر اسم چو ذات بسیط | دایرۂ میمِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم محیط |

ہر اسم پر ذاتِ حق کیطرح محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میم کا دائرہ محیط ہے

یعنی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مظہر اتم ذاتِ مطلق اور آئینہ کامل صفاتِ حق ہیں آپ جمیع اسمائے الٰہی کیساتھ موسوم اور صفاتِ خداوندی کیساتھ متصف ہیں چنانچہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ کے دیباچہ میں فرماتے ہیں وی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بتمامۂ اسماء و صفات الٰہی متحقق و متصف است یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اللہ تعالیٰ کے تمام اسموں اور صفتوں کے ساتھ متخلق اور موصوف ہیں۔ اور اسمائے شریف
کے بیان میں فرمایا تحقیق آنست کہ اتصافِ آنحضرتؐ باوصاف الٰہی وتخلق وی صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم باخلاق الٰہی حاصل است اورا وبعضی اکمل اولیاء را کہ تابعان اویند یعنی تحقیق
یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اوصاف اور اخلاق کیساتھ موصوف اور متخلق ہونا حاصل ہے۔
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور بعض اکمل اولیاء کو جو آپ کے تابع ہیں؛

| | |
|---|---|
| نقطۂ بیضا بسرِ میم بین، | جلوہ دِہ کنز المخفی ست این (کنت کنزاً مخفیاً) |
| میم کے سر میں سفید نقطہ دیکھ کہ کنزِ مخفی (ذاتِ حق) کو ظاہر کرتا ہے | |
| زیرِ سرِ میم کالف الستاد | شرح انا احمد بے میم داد (انا احمد بلا میم) |
| میم کے سر کے نیچے جو الف کی شکل ہے اُس سے انا احمد بلا میم (میں احمد ہوں سوائے میم کے) مراد ہے | |
| یعنی کہ میم (انسان کامل ہے) ست ز سر تا قدم | مظہر انوار جمال قدم |
| یعنی میم سر سے قدم تک جمال قدیم کے انوار کا مظہر ہے۔ | |

چنانچہ مدارج النبوۃ باب پنجم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فضائل میں ہے آنحضرت
بتمام از فرق تا قدم ہمہ نور بود کہ دیدۂ حیرت در جمال با کمال وے خیرہ میشد مثل
ماہ و آفتاب تابان و روشن بود و گرنہ نقاب بشریت پوشیدہ بودے ہیچکس را مجال نظر
و ادراک حسن او ممکن نبودے ترجمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سر سے قدم تک تمام
نور تھے کہ حیرت کی آنکھ آپ کے جمال باکمال میں خیرہ ہوتی تھی چاند اور سورج کی طرح
روشن تھے اگر بشریت کا برقعہ نہ پہنا ہوتا تو کسی کو آپ کے حسن پر نظر کرنے کی مجال نہ
ہوتی سبحان اللہ ۵

حسن یوسفؑ سے فزوں تر ہے رسولؐ اللہ کا ٭ وہ ہے نورِ چشمِ یعقوبؑ اور یہ نور اللہ کا

| | |
|---|---|
| بحر دگر موج زد از بحرِ جان | باز کنم رازِ مخارج بیان |
| جان کے سمندر سے نئے راز کی موج پیدا ہوئی اب میں مخرجوں کا راز ظاہر کرتا ہوں | |

حرفِ الف ہست ز اقصائے حلق ۔۔۔ یعنی کہ در حق نہ بود جائے خلق

الف انتہائے حلق سے نکلتا ہے۔ یعنی ذاتِ حق میں خلق کی جگہ نہیں ہے۔

مخرجِ لام ست کہ طرفِ لسان ۔۔۔ داد ز امکانِ ظہورش نشان

لام کا مخرج کہ زبان کا کنارہ ہے۔ امکانِ ظہورِ الٰہی کا نشان دیتا ہے۔

میم شد از مخرجِ آخر پدید ۔۔۔ گشت ازان مخرجِ اوّل بعید

میم آخری مخرج سے پیدا ہوا ہے (اس لیئے) مخرجِ اوّل سے بعید ہے۔

یعنی انسانِ کامل تجلائے آخیر ہے اس لئے کہ تمام مراتبِ وجود کے آخر میں اصلح آیا ہے کہ اوّل احدیت سے وحدت میں پھر واحدیت میں پھر عالم ارواح میں پھر عالم مثال میں پھر عالم اجسام میں پھر مرتبۂ جامعیت میں ؎

اے ختم رسُل قرب تو معلوم شد ۔۔۔ دیر آمدۂ ز راہِ دُور آمدۂ

لیک چو در سیرِ عرُوج اوفتاد ۔۔۔ پائی دران مخرجِ اوّل نہاد

لیکن (میم نے) جب سیرِ عرُوجی شروع کیا تو اپنا قدم اُس پہلے مخرج میں رکھا

یعنی میم اگرچہ ہونٹوں سے نکلتا ہے اور عالم سفلی سے ہے لیکن اُس کا پاؤں الف ہے جو عالم علوی سے ہے اور اقصائے حلق اُس کا مخرج ہے اور اس میں یہ رازِ پوشیدہ ہے کہ انسانِ کامل اگرچہ سب کے آخر آیا ہے اور خاک سے پیدا ہوا ہے لیکن جب سیر الی اللہ میں قدم رکھتا ہے تو مرتبۂ احدیتِ ذات تک ترقی کر جاتا ہے مستِ بادۂ قیوم مولانائے رُوم علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

سیرِ زاہد ہر مہے تا پیشگاہ ۔۔۔ سیرِ عارف ہر دمے تا تختِ شاہ

مہرِ کمال آمد و ماہ تمام ۔۔۔ میمِ محمّد کہ علیہ السلام

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا میم وجودِ مطلق کا سورج اور ماہِ کامل ہے

یعنی میم کے حروفِ مفردہ (م ی م) میں دو حلقے موجود ہیں پہلے میم کے حلقہ سے

ذاتِ مطلق کا سُورج مراد ہے اور دوسرے میم کے حلقہ سے صفاتِ حق کے چاند کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ چاند سُورج سے نُور حاصل کرتا ہے ایسے ہی ذاتِ حق سے اوسکی صفات کا ظہور ہے پس محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا میم ذاتِ الٰہی اور صفاتِ نامتناہی کا جامع ہے ؛

| | |
|---|---|
| کرد چو خورشیدِ حقائق طلوع | باز بہ تفصیل نمایم رجوع |
| چونکہ حقائق کا سُورج چمکا ہے پھر میں تفصیل کی طرف رجوع کرتا ہوں | |
| مے کنم این سیر رہِ مستقیم | بر قدم حضرت عبدُ الکریمؒ |
| میں اس راہ مستقیم کی سیر حضرت عبدالکریم جیلی قدس سرہٗ کے طریق پر کرتا ہوں | |

یعنی ذیل کی عبارت آپ کی کتاب الکهف والرقیم سے ماخوذ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہر سہ عوالم بالف (باعتبار ہمزہ) در نمود | غیبِ الغیب آمد و غیب و شہود |
| الف میں تینوں عالم غیبِ الغیب اور غیب اور شہادت ظاہر ہیں | |
| ہمزۂ او ہست ز اقصائے حلق | غیب الغیب ست بہ بالائے خلق |
| ہمزہ اقصائے حلق سے نکلتا ہے (ایسے ہی) غیب الغیب خلق سے بالاتر ہے | |
| لام کہ در وسطِ الف آمدست | از طرفِ کام سوئے فم شدست (لام از فرج) |
| لام جو الف کے درمیان ہے۔ تالو سے منہ کی طرف آیا ہے۔ | |
| کرد اشارت کہ اگر ماہِ غیب | در پئے اظہار شود نیست عیب |
| اُس نے اشارہ کیا ہے کہ اگر غیب کا چاند ظاہر ہو تو عیب نہیں ہے | |

یعنی لام غیب برزخی کے امکانِ ظہور پر دلالت کرتا ہے ؛

| | |
|---|---|
| فا کہ از و حرفِ الف اکمل ست | مخرج او بطن لب اسفل ست |
| فے جس سے الف کا حرف پورا اور کامل ہے نیچے کے ہونٹ کا باطن اُس کا مخرج ہے | |
| عالمِ او عین شہادت بود (حرف فا) | نقطۂ بالاش مرادت بود |

اُس کا عالم عین شہادت ہے اور اُس کا نقطہ (ذاتِ حق) تیرا مقصود ہے

| لام درو برزخ دارین شد | | پس الف از غیب سوِ عین شد |
|---|---|---|

پس الف غیب سے شہادت میں آیا ہے اور لام ان دونوں عالموں کے درمیان برزخ ہے

یعنی الف کے تین حرف ہیں (ا ل ف) الف سے عالم غیب الغیب مراد ہے اور لام سے عالم غیب برزخی کی طرف اشارہ ہے اور فے عالم شہادت پر دلالت کرتی ہے پس الف اپنے حروف مفردہ اور اُن کے مخرجوں کے اعتبار سے اس بات پر شاہد ہے کہ اللہ تعالےٰ غیب الغیب سے غیب کیطرف آیا ہے اور غیب سے عالم شہادت میں ظاہر ہوا ہے۔ فَسُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ الْاَشْیَاءَ وَھُوَ عَیْنُھَا پس پاک ہے وہ خُدا جس نے پیدا کیا اشیاء کو اور وُہ اُن کا عین ہے ؎

غیرتش غیر در جہان نگذاشت　　لاجرم عینِ جملہ اشیاء شد

| غیب الغیب ست الف اندران (زیرا کہ مخرج الف اقصائے حلق است) | | لام کہ از عالم غیب ست وجان (زیرا کہ مخرج لام وسطی است) |
|---|---|---|

(الم کا دوسرا حرف) لام عالم غیب اور جان سے ہے اور اس میں الف غیب الغیب ہے

| مژدہ دہ عالم اجسام ہست (زیرا کہ مخرج میم شفوی است کہ اسفل مخارج است) | | میم کہ در آخر این لام ہست |
|---|---|---|

میم جو اس لام کے آخر میں ہے۔ عالم شہادت اُس سے مُراد ہے۔

| باز ہمان ہر سہ عوالم نگر | | مثل الف نیز باین لام در |
|---|---|---|

الف کیطرح لام میں بھی تینوں عالموں (غیب اور غیب الغیب اور شہادت) کو دیکھ

یعنی الف کی طرح لام کے بھی تین حرف ہیں (ل ا م) لام عالم غیب سے ہے اسلیئے کہ اُس کا مخرج وسطی ہے اور الف غیب الغیب سے ہے اس لیئے کہ وہ اقصائے حلق سے نکلتا ہے اور میم عالم شہادت سے ہے اسلیئے کہ اُس کا مخرج شفوی ہے پس جو کچھ الف الٰہی میں تھا لام عالم میں موجود ہے۔ ذٰلک تقدیر العزیز العلیم ؎

| یاست درو شاہدِ غیبی رقم | | میم ز اول کہ شہادی ست ہم |
|---|---|---|

(الٓم کا تیسرا حرف) میم ہے جس کا اوّل عالم شہادت سے ہے اور یہ اُس میں عالم غیب پر شاہد ہے

| | |
|---|---|
| آخر او نیز شہادی بدان | غیب الغیب است الف یار دران |

میم کا آخر بھی عالم شہادت سے ہے اور یار کا الف اُس میں غیب الغیب ہے

یعنی میم کے حروف مفردہ میم یار اور میم ہیں میم کا مخرج شفوی ہے پس وہ عالم شہادت سے ہے اور یار کا مخرج وسطی ہے اس لئے وہ عالم غیب سے ہے اور یار کا الف اقصائے حلق سے نکلتا ہے پس وہ غیب الغیب سے ہے پھر میم شفتی ہے جو کہ عالم شہادت سے ہے پس دیکھ کہ میم کس طرح عالم شہادت سے غیب کی طرف اور غیب سے غیب الغیب کی طرف پہنچ کر پھر عالم شہادت میں جلوہ افروز ہے اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معراج کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| میم کہ بر اسمِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبی تاج شد | رقص کنان بر سرِ معراج شد |

میم جو اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تاج ہے۔ رقص کرتے ہوئے معراج کے سر پر پہنچ گیا؛

یعنی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا میم معراج کے سر پر موجود ہے جس سے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معراج پر تشریف لے جانے کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| شد ز شہادت (حرف میم) چو دل آوارہ اش | عالم غیبی شدہ (حرف یار کے بیچ) گہوارہ اش |

جب عالم شہادت سے آپ کا دل جدا ہوا تو عالم غیبی آپ کا جھولا بن گیا

یعنی معراج کی شب آنشہباز لامکانی بمعہ جسدِ نورانی عالم ناسوت سے بلند پرواز ہوئے اور عالم غیب میں ملکوت السمٰوات کی سیر کرکے انوار جبروت واسرار لاہوت سے سرفراز ہوئے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ؛

| | |
|---|---|
| از درِ (ہر دو نقطہ یار) غیبی سوئی بالا پرید | تا بسرِ غیبُ الغیب (حرف الف کہ درمیانے میم است) او رسید |

غیب کے دروازہ سے عالم بالا کی طرف اڑے یہاں تک کہ غیب الغیب تک پہنچ گئے

غیب الغیب سے مرتبۂ احدیت مراد ہے جو اعتبارات حقیہ اور خلقیہ سے مجرد ہے

یعنی ذاتِ حق باعتبار لاتعین جس میں کوئی اسم اور کوئی نعت اور کوئی نسبت اور کوئی اضافت نہیں ہے بلکہ محض ذات ہی ذات ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معراج میں حضرت جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

## مثنوی

| | |
|---|---|
| گلے بر دند زین دہلیزہ پست | بدان درگاہ والادست بردست |
| مکانی یافت خالی از مکان نیز | کہ تن محرم نبود آنجا و جان نیز |
| قدم زنگِ حدوث از جانِ او شست | وجوب آلائش امکانِ او شست |
| یکی ماندہ ہم از قیدِ یکی پاک | زبسیاری بروں واز اندکی پاک |
| بدیدہ آنچہ از دیدن بروں بود | مپرس از ما زکیفیت کہ چون بود |
| نہ چندی گنجد آنجا و نہ چونی | فرو بند از کمی لب وز فزونی |
| شنید آنکہ کلامے نی بآواز | معانی درمعانی راز در راز |
| نہ آگاہی ازو کام و زبان را | نہ ہمراہی بآن نطق و بیان را |
| زحرفش دستِ دل راکوتہ انگشت | ز درکش گوشِ جان را باد در مشت |
| بپاس فہم بر بالائے او تنگ | سمندِ عقل در صحرائے او لنگ |
| زگفتن برترست آن وز شنیدن | زبان زین گفتگو باید بریدن |
| منہ جامیؔ ز حدِ خود بروں پای | وزین دریای جانفرسا بروں آی |

درین مشہد ز گویائی مزن دم
سخن را ختم کن واللہ اعلم

| | |
|---|---|
| نوش چو از بادۂ ہر جام کرد | باز بہ خلق آمد و آرام کرد |

(مراد از ہمہ تا ... زیر "آمد")

جب ہر پیالے سے شراب نوش کیا تو پھر خلق میں آکر آرام فرمایا

یعنی جب حضرتِ رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خمخانۂ وحدت سے ہزاران ہزار جرعہ ہائے

سر پوشیدہ نوش فرما چکے تو بعد لطف و کرم تشنگانِ شراب محبت کی خاطر اس تنگنائے کثرت میں رونق افروز ہوئے اور عالم پاک سے عرصۂ خاک میں گم گشتگان بادیۂ ضلالت کی راہنمائی کے لئے تشریف لائے ۔

| | |
|---|---|
| کرد چنیں سیر عوالم تمام | پاک محمد کہ علیہ السلام |

اس طرح سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تمام جہانوں کا سیر فرمایا

| | |
|---|---|
| بَلَغَ الْعُلٰی بِکَمَالِہٖ | کَشَفَ الدُّجٰی بِجَمَالِہٖ |
| حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ | صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ |

وصلی اللہ علیہ و علیٰ آلہ بقدر حسنہ وجمالہ وکمالہ

# سُوْرَۃُ یٰسٓ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

یٰسٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِیْمِ ۙ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۙ

اے سید قسم ہے قرآن محکم کی تحقیق تو البتہ بھیجے ہوؤں سے ہے

حق سبحانہٗ بہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم چوں سخن راز گفت  گوہر یٰسین علیہ السلام بقرآن سفت

خدا نے جب نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے راز بیان فرمایا تو قرآن میں یٰسین کا موتی پرویا

یا کہ بہ یٰسین علیہ السلام  حرف ندا ہست بنزدِ تمام

یٰسین علیہ السلام کی یا تمام (علماء) کے نزدیک ندا کا حرف ہے

سینؔ بود شاہدِ آں سرِّ ذات  حضرتِ انسان جمیعُ الصفات

سین سرِّ الٰہی کا شاہد ہے اور وہ حضرت انسان ہے جو صفات حق کا مجموعہ ہے

یعنی کہ اے حضرتِ انسان من  سرِّ من و گوہر قرآن من

یعنی اے انسان تو میرا بھید اور میرے قرآن کا گوہر (دل) ہے۔

ذاتِ مرا سرِّ عظیم آمدی  معنیٔ قرآن حکیم آمدی

تو میری ذات کا سرِّ عظیم ہے اور تو قرآن حکیم کا معنیٰ ہے۔

چنانچہ الکہف والرقیم میں ہے وَاعْلَمْ اَنَّ السِّیْنَ عِبَارَۃٌ عَنْ سِرِّ اللّٰہِ تعالیٰ وَہُوَ الْاِنْسَانُ قال بعضُ المفسرینَ اَنَّ (یاسینَ) الیاءُ فیہا حرفُ نداءٍ و (السینُ) الْاِنْسَانُ وَالکلامُ علیہ من بابِ الاشارۃ یقولُ اللّٰہُ یا انسانَ یُخَاطِبُ وَجْہَہٗ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ای یا انسانَ عینِ ذاتی وَالقرآنِ الحکیم فالقرآنُ الحکیمُ عطفٌ علی عینِ ذاتی الذی اُضِیْفَ الیہ الانسانُ فہو سرُّ الذاتِ وسرُّ القرآنِ الحکیم

یعنی سین عبارت ہے سرِّ الٰہی سے اور وہ انسان ہے۔ بعض مفسرین نے کہا ہے کہ یٰسین

یا حرف ندا کا ہے اور سین انسان ہے اور کلام اُس پر باب اشارہ سے ہے اللہ تعالیٰ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات کو مخاطب کرکے فرماتا ہے یا انسان یعنی اے انسان میری ذات کا عین و قرآن الحکیم پس قرآن الحکیم عطف ہے اوپر عینِ ذات یعنی انسان کے پس وہ (انسان) سرِّ ذات اور سرِّ قرآن الحکیم ہے ؛

| | |
|---|---|
| باز بفرمود کہ اے نازنینؐ | اِنَّکَ حَقّاً لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ |

پھر اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تحقیق تو رسولوں میں سے ہے اور یہ سچ ہے

| | |
|---|---|
| یعنی کہ سوگند بقرآن پاک | خاص تو ہستی زِ رسولانِ پاک |

یعنی قرآن پاک کی قسم تحقیق تو البتہ خاص رسولوں میں سے ہے۔

اکثر مفسرین کے نزدیک والقرآن الحکیم کی واو قسمیہ ہے یعنی قرآن حکیم کی قسم اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ تحقیق تو البتہ رسولوں سے ہے ؛

| | |
|---|---|
| نُورِ تو از حضرتِ اُحدیتم | زد بسُوئے مشہدِ خلقی قدم |

تیرا نور میری احدیتِ ذاتی سے مشہدِ خلقی کی طرف آیا ہے

جیسا کہ شیخ عبدالکریم جیلی رحمہ اللہ تعالیٰ سے منقول ہے (انک لمن المرسلین) من تلک الحضرۃ العالیۃ القدسیۃ الاحدیۃ الیٰ ہذا المشہدِ الخلقی التشبیہی الانسانی العبدی یعنی تحقیق تو البتہ بھیجے ہوؤں سے ہے اس حضرت بلند اور پاک احدیت سے طرف اس مشہد خلقی تشبیہی انسانی عبدی کے ؛

| | |
|---|---|
| گرچہ بصُورت تو فرستادۂ | دادِ فرستندۂ خود دادۂ |

اگرچہ آپ بظاہر بھیجے ہوئے ہیں لیکن آپنے بھیجنے والے (خدا) کا حق ادا کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| آمدۂ بہرِ خود اے جانِ من | مظہرِ من صُورتِ من شانِ من |

اے میری جان میرا مظہر میری صورت میری شان تو اپنے ہی واسطے آیا ہے۔

| | |
|---|---|
| خود بسوئے خویش رسُول آمدی | باز بخود بہرِ قبُول آمدی |

آپ خود اپنی طرف رسول بنکر آئے ہیں۔ اور پھر خود ہی (حکم رسالت) قبول کیا ہے

| غیرِ تو در ہر دو جہان نیست کس | | مُرسِل و مُرسَل کہ تو ہستی و بس |
|---|---|---|

آپ کے سوا دونوں جہان میں کوئی نہیں بھیجنے والا اور رسُول خود آپ ہیں اور بس

## قطعہ

آمدہ از پۓ رسالتِ خویش ٭ غیرِ مُرسَل بدان رسُولُ اللہ

خود فرستندہ خود فرستادہ ٭ سوئے خود شد روان رسُولُ اللہ

| یاء کہ دہد عشرۂ کامل بیاد | . | عقدۂ اَتمَمتُ عَلَیکُم کُشاد |
|---|---|---|

یے جو (بحساب ابجد) عشرہ کاملہ یاد دلاتی ہے۔ (آیۂ) اَتمَمتُ عَلَیکُم نِعمَتِی کا راز کھولتی ہے

یعنی یے کے دس عدد ہیں جو کمال اور تمامی کی علامت ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ تِلکَ عَشَرَۃٌ کَامِلَۃٌ اور فرمایا وَاَتمَمنَاھَا بِعَشرٍ پس یار سے اَلیَومَ اَکمَلتُ لَکُم دِینَکُم وَاَتمَمتُ عَلَیکُم نِعمَتِی کیطرف اشارہ ہے یعنی آج کے دن کامل کیا ہم نے واسطے تمہارے دین تمہارا اور تمام کی اوپر تمہارے نعمت اپنی اور طُرفہ یہ ہے کہ اس آیۂ کریمہ کا پہلا حرف الف اور آخری حرف ی ہے جو اکمالِ دین اور اتمام نعمت کی واضح دلیل ہے ٭

| سینؔ کہ مفتاحِ سمیعُ الدّعاست | | خندہ زن از جامِ وصالِ خداست |
|---|---|---|

سین جو سمیعُ الدّعا کی کنجی ہے وصالِ الٰہی کے جام سے ہنسنے والا ہے

خندۂ سین اُس کے دندانوں کے اعتبار سے ہے۔ جس سے انسانِ کامل کا وصالِ الٰہی سے خوش ہونا مُراد ہے ٭

| سینؔ کہ در بسمِ کریم آمدہ | | اوّلِ قرآنِ حکیم آمدہ |
|---|---|---|

سین جو بسم اللہ شریف میں آیا ہے قرآن حکیم کا اوّل ہے

یعنی قرآن بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شُروع ہوا ہے بسم اللہ دراصل باسم اللہ ہے ب استعانت کے لئے ہے اور الف محذوف ہے پس سین قرآن شریف کا اوّل ہے

| آخر قرآن شریفش بدان (حرف سین) | نیز پس از سورۂ والنّاس خوان |
|---|---|

نیز سورۂ والناس سین پر ختم ہوتی ہے پس قرآن شریف کا آخر بھی سین ہے۔

| تاج سر جملہ سعید است سین | ہم دل قرآن مجید است یٰسین |
|---|---|

قرآن مجید کا دل بھی یٰسین ہے۔ سین ہر سعید کے سر کا تاج ہے۔

یعنی سین جس سے انسان مراد ہے قرآن مجید کا اوّل اور اوسط اور آخر ہے یعنی انسان ہی سارا قرآن ہے اسی لئے حضرت امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا ہے اَنَا قُرآنُ نَاطِق یعنی میں ناطق قرآن ہوں۔ اور حضرت امام حسین علیہ السلام اپنے جدِّ پاک پر اسطرح تحفۂ صلوات بھیجتے ہیں اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَوَّلِ کُلِّ شَیْئٍ وَ اَوْسَطِ کُلِّ شَیْئٍ وَ اٰخِرِ کُلِّ شَیْئٍ یعنی بارخدایا درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے جو اوّل ہر چیز کا ہے اور اوسط ہر چیز کا ہے اور آخر ہر چیز کا ہے ؂

| شاہدِ یاقوت نخست این بود | یاء کہ بعشرات نخستین بود |
|---|---|

یے کا دہائیوں میں پہلا مرتبہ ہے۔ (اسلیئے) یاقوتِ اوّل (یاقوت بیضا) پر شاہد ہے

یعنی یے کے دس عدد ہیں اور یہ دہائیوں کا پہلا مرتبہ ہے اس لیئے یا سے یاقوتِ اوّل یعنی یاقوتِ بیضا مراد ہے اور اس کا مفصل بیان کتاب انسانِ کامل میں اسطرح ہے کہ اللہ تعالیٰ بالذات خلق کے پیدا کرنے سے پہلے تھا اور تمام موجودات اُس میں مستہلک تھی اور وجود کی کسی چیز میں اُس کا ظہور نہیں تھا۔ اور وہ کنزِ مخفی تھا جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُس کی عمار کیساتھ تعبیر کی ہے کہ جس کے نہ اوپر ہوا ہے اور نہ نیچے ہوا ہے کیونکہ حقیقۃ الحقائق کو وجود میں کسی نسبت کیساتھ خصوصیت نہیں ہے۔ نہ اعلےٰ کیساتھ اور نہ ادنےٰ کیساتھ اور وہ سفید یاقوت ہے جسکی نسبت حدیث میں وارد ہوا ہے کہ حق سبحانہٗ و تعالیٰ خلق کے پیدا کرنے سے پہلے سفید یاقوت میں تھا پس جب حق سبحانہٗ و تعالیٰ نے اس عالم کے پیدا کرنے کا ارادہ کیا تو حقیقۃ الحقائق کو دیکھا اور اگر تو چاہے تو

یوں کہہ کہ اُس سفید یاقوت کی طرف جو کمال کے اعتبار سے وجود کی اصل ہے دیکھا پس وہ پگھل گیا اور پانی ہوگیا۔ پھر اُس کو عظمت کی نظر سے دیکھا پس اُس کی وجہ سے وہ ایسا موجزن ہوا جیسے دریا ہواؤں سے موجزن ہوتا ہے پس اُس کے کثائف جوش میں آکر باہر نکل گئے جیسے کہ دریا سے جھاگ باہر نکل جاتی ہے پس اللہ نے اُس جوش سے سات طبقے زمین کے پیدا کئے پھر ہر طبقے کے رہنے والوں کو اُس کی زمین کی جنس سے پیدا کیا۔ پھر اُس پانی کے لطائف اوپر کو ایسے چڑھ گئے جیسے کہ دریاؤں کے بخار اوپر چڑھتے ہیں۔ پس اللہ تعالیٰ نے سات آسمانوں کو اُس سے پیدا کیا اور ہر آسمان کے فرشتوں کو اُس کی جنس سے پیدا کیا پھر اللہ نے اُس پانی کو سات دریا بنا دیا کہ وہ تمام عالم کا احاطہ کئے ہوئے ہیں پس تمام وجود کی اصل یہ ہے پھر حق تعالیٰ جیسا کہ پہلے قدم میں اُس عماء کے اندر جس کو حقیقۃ الحقائق اور کنز مخفی اور یاقوتِ بیضا کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں موجود تھا ایسا ہی اب ہے اُس چیز میں جس کو اللہ نے اُس یاقوت سے پیدا کیا ہے بغیر حلول اور بلا امتزاج کے موجود ہے پس وہ ذراتِ عالم کے اجزاء میں بغیر تعدد اور بلا اتصال وانفصال کے متجلی ہے پس وہ ان سب میں متجلی ہے کیونکہ اللہ سبحانہٗ ویسا ہی ہے جیسا کہ پہلے عماء اور یاقوت بیضا میں تھا اور اُس کا یہ کل وجود بھی یاقوت اور عماء ہے اور اگر اللہ تعالیٰ تمام وجود میں متجلی نہ ہوتا تو بے شک جیسا کہ وہ ہے اُس سے متغیر ہوجاتا اور حاشا ہرگز یہ بات نہیں ہے پس تغیر بجز اُس مجلا کے جس کو یاقوت بیضا کہتے ہیں اور کسی میں نہیں ہے اور حق سبحانہ کی متجلی میں کسی قسم کا تغیر نہیں ہے پس وہ اپنی مخلوقات میں ظاہر ہونے کے بعد بھی اپنی کنزیت پر عماء نفسی میں باقی ہے ۔

بیت

سینؔ کہ در مرتبۂ سادس است
جلوہ دہ ستہ مراتب شد است

سین جو (دہائیوں کے) چھٹے مرتبہ میں ہے مراتب ستہ کو ظاہر کرنے والا ہے۔

یعنی سین کے ساٹھ عدد ہیں اور یہ دہائیوں کا چھواں مرتبہ ہے اسلئے سین مراتب ستہ یعنی

وجود کے چھ مرتبوں کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ مراتب وجود کا ذکر تحفہ مرسلہ شریف میں اسطرح ہے کہ تحقیق وجود حق کے بہت سے مراتب ہیں ÷

پہلا مرتبہ لاتعین اور اطلاق اور ذات بحت کا ہے یہ معنی نہیں کہ اطلاق کی قید اور تعین کی نفی کا مفہوم اس مرتبہ میں ثابت ہیں بلکہ یہ معنی ہیں کہ یہ وجود اس مرتبے میں صفات کی نسبت سے بری اور ہر قید سے یہاں تک کہ قیدِ اطلاق سے بھی پاک ہے اور اس مرتبے کا نام مرتبۂ احدیت رکھا جاتا ہے اور یہ حق سبحانہ و تعالیٰ کی کُنہ ہے اور اس کے اوپر اور مرتبہ نہیں ہے بلکہ تمام اس کے نیچے ہیں ÷

دوسرا مرتبہ تعین اوّل کا مرتبہ ہے اور اس سے مُراد اللہ تعالیٰ کا اپنی ذات اور اپنی صفات اور تمام موجودات کو بعض کو بعض سے امتیاز کئے بغیر اجمالی طور پر جان لینا ہے اور یہ مرتبہ وحدت اور حقیقتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نام رکھا جاتا ہے ÷

تیسرا مرتبہ تعین ثانی کا مرتبہ ہے اور اس سے مراد اللہ تعالیٰ کا اپنی ذات اور صفات اور تمام موجودات کا تفصیلی طور پر اور ایک دوسرے میں فرق کرنے کا علم ہے اور اس مرتبے کا نام واحدیت اور حقیقت انسانیہ ہے یہ تینوں مرتبے قدیمی ہیں ان کا آگے اور پیچھے ہونا عقلی ہے زمانی نہیں ہے ÷

چوتھا مرتبہ اَرواح کا ہے اور اس سے مُراد اشیاء کونیہ مجرّدہ بسیطہ ہیں جو اپنی ذاتوں اور مثلوں پر ظاہر ہوئی ہیں ÷

پانچواں مرتبہ عالم مثال کا ہے اور اس سے مُراد اشیاء کونیہ مرکّبہ لطیفہ ہیں۔ جو تجزّی اور تبعیض اور خرق (پھٹنا) اور التیام (جڑنا) کو قبول نہیں کرتے ÷

چھٹا مرتبہ عالم اجسام کا ہے اور اُس سے مُراد اشیاء کونیہ مرکّبہ کثیفہ ہیں۔ جو تجزّی اور تبعیض یعنی ٹکڑے ٹکڑے ہونے اور جُدا جُدا ہونے کو قبول کرتے ہیں ÷

ساتواں مرتبہ جامع جمیع مراتب مذکورہ جسمانیہ اور نُورانیہ اور وحدت اور واحدیت کا ہے

اور وہ تجلیٔ اخیر اور لباس اخیر ہے اور وہ انسان ہے ٭

پہلا مرتبہ ان میں لا ظہور کا مرتبہ ہے اور چھ جو باقی ہیں وہ ظہور کلیہ کے مراتب ہیں اور اُن میں سے اخیر مرتبہ یعنی انسان جب عروج کرتا ہے تو اُس میں تمام مراتب مذکورہ معہ انبساطہا ظاہر ہوتے ہیں اور اُس کو انسان کامل کہتے ہیں اور عروج اور انبساط کامل طور پر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حاصل ہے اس لئے آپ خاتم النبیین ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ٭

| | |
|---|---|
| سین لبسہ دندانہ چو خندید شاد | مژدۂ سہ درجہ حقیقت داد |

سین جب تین دندانوں سے ہنسا تو اُس نے تجھے تین مراتب حقی کی خوشخبری دی

یعنی سین کے تین دندانوں سے انسان کامل میں ہر سہ مراتب حقی احدیت اور وحدت اور واحدیت کا ہونا مراد ہے ٭

| | |
|---|---|
| دایرۂ سین کہ بود نیز ہم | نصف نہان نصف عیان در رقم |

سین کا دائرہ بھی جو لکھنے میں نصف باطن اور نصف ظاہر ہے

| | |
|---|---|
| شاہدِ ارواح و شہادت بدان | قطرِ میانست مثال اندران |

عالم ارواح اور عالم شہادت کا شاہد ہے اور اُس کا قطر عالم مثال ہے

یعنی نصف دائرہ محسوس (عالم اجسام) اور نصف دائرہ غائب (عالم ارواح) کا قطر عالم مثال ہے اور یہ عالم ارواح اور عالم اجسام کے درمیان برزخ جامع ہے پس عالم ارواح میں کوئی معنی اور رُوح ایسا نہیں کہ جس کے کمال کے موافق اُس کی صورت مثالی نہ ہو اور نہ ہی عالم حس میں کوئی ایسی چیز ہے جس کا وجود عالم مثال میں نہ ہو ٭

| | |
|---|---|
| اے زدہ بر قوس ہلالش نظر (نصف دائرہ سین) | دایرۂ بدر کمالش نگر (حد سینہ / مکمل دائرہ سین) |

اے کہ تو سین کے ہلال یعنی نصف دائرہ محسوس کو دیکھتا ہے اُس کے بدر کمال یعنی مکمل دائرہ کو دیکھ

یعنی اے انسان کامل کے نقص امکانیت پر نگاہ رکھنے والے اُس کے کمال مظہریت کو

دیکھ کہ کس طرح کمالات حقی اور خلقی کا جامع ہے اور حقائق الٰہی وکیانی کو شامل اور تمام مراتب کو اپنے بطون اور ظہور سے حاوی ہے سین یعنی انسان کامل کا دائرہ یہ ہے ؛

## دایرۃ السین یعنی الانسانُ الکامل

ذات بلا اعتبار ذات بلا تعدد احدیت لا تعین ازل الآزال غیب الغیوب

البطون احدیۃ الجمع وحدت تعین اول علم مطلق وجود مطلق

حقیقۃ الانسانیہ واحدیت تعین ثانی معدن الکثرت

عالم الارواح عالم الامر عالم المعانی عالم الملکوت

عالم المثال متعلق بقلب الانسان

| جامع این ستہ مراتب تمام | ہست محمد کہ علیہ السلام |
| --- | --- |

ان چھ مرتبوں کے جامع محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام مراتب مذکورہ بالا احدیت اور وحدت اور

واحدیت اور عالمِ ارواح اور عالمِ مثال اور عالمِ اجسام غرض جمیع مراتب الٰہیہ کونیہ برزخیہ کو شامل اور حاوی ہیں ۞

| | |
|---|---|
| جسمِ محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کہ بود نورِ جان | اصلِ ہمہ عالمِ اجسام دان |

آپ کا جسمِ اطہر جو عینِ نورِ خدا ہے۔ تمام عالمِ اجسام کی اصل ہے

| | |
|---|---|
| قلبِ نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) اصلِ مثال آمدہ | جامعِ اوصافِ کمال آمدہ |

آپ کا دل عالمِ مثال کی اصل ہے اور صفاتِ کمالیہ کا جامع ہے۔

| | |
|---|---|
| روحِ رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہست بلا اشتراک | اصلِ ہمہ عالمِ ارواحِ پاک |

آپ کا روحِ اقدس بلاشرکت تمام عالمِ ارواح کی جو صورت اور مادہ سے پاک ہے، اصل ہے

| | |
|---|---|
| سرِّ نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) عینِ الوہیت است | مظہرِ آنحضرتِ جمعیت است |

آپ کا سرِّ الوہیت کا عین ہے۔ اور حضرت جامعیت (واحدیت) کا مظہر ہے

| | |
|---|---|
| نورِ خفی جلوۂ وحدت نماست | اخفیٰ واحدیتِ ذاتِ خداست |

نورِ خفی وحدت کا جلوہ دکھاتا ہے۔ اور اخفیٰ ذاتِ حق کی احدیت کیلئے ہے

| | |
|---|---|
| ہست نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پرتوۂ ذاتِ حق | جلوہ گہِ حسنِ کمالاتِ حق |

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذاتِ حق کا پرتو اور کمالاتِ الٰہی کے حسن کا جلوہ گاہ ہیں

| | |
|---|---|
| خلق ہمہ پرتوۂ نورِ اوست | روح چو موسیٰ و دلم طورِ اوست |

تمام خلق آپ کے نور کا پرتو ہے میرا روح موسیٰ کیطرح اور میرا دل آپکے نور کیلئے بمنزلہ طور ہے

| | |
|---|---|
| یاء کہ خبر از یدِ بیضا (علیہ السلام) دہد | سینِ خود آگاہی سینا بود |

یے یدِ بیضا (روشن اور سفید ہاتھ) کی خبر دیتی ہے اور سین سینا (کوہِ طور) سے آگاہ کرتا ہے

یدِ بیضا موسیٰ علیہ السلام کا معجزہ تھا کہ جب آپ ہاتھ اپنی بغل میں ڈال کر نکالتے تو سورج کی طرح روشن نظر آتا اور سینا عرب کے شمال مغرب میں ایک پہاڑ ہے جس پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تجلی ہوئی تھی اسے طورِ سینا بھی کہتے ہیں ۞

| جان و دلِ پاک نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شاد کرد | حق چو بآن ہر دو قسم یاد کرد |
| --- | --- |

خدا نے جب ان دونوں (ید بیضا اور سینا) کی قسم اٹھائی تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جان اور دلکو شاد کیا

| لیک یدش چونتو یدُ اللہ نبود یداللہ فوق ایدیھم | یعنی کہ موسیٰؑ یدِ بیضا نمود |
| --- | --- |

یعنی موسیٰ علیہ السلام نے ید بیضا دکھایا لیکن اُس کا ہاتھ تیری طرح یدُ اللہ نہ تھا

یعنی اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگرچہ موسیٰ علیہ السلام نے ید بیضا کا معجزہ دکھایا لیکن تیرا ہاتھ خود اللہ تعالیٰ کا ہاتھ ہے کہ اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰہَ ط یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ ۔ ترجمہ تحقیق جو لوگ تم سے بیعت کرتے ہیں سوائے اسکے نہیں کہ وہ لوگ اللہ سے بیعت کرتے ہیں اللہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھوں پر ہے یعنی تیرا ہاتھ اللہ کا ہاتھ ہے ۔

| چون تو نہ بر عرش برین نور یافت | گرچہ تجلیّ بسرِ طور یافت موسیٰ علیہ السلام |
| --- | --- |

اگرچہ موسیٰ علیہ السلام نے طور پر تجلّے دیکھا۔ لیکن آپ کیطرح عرش عظیم پر نور حاصل نہیں کیا

۵ موسیٰؑ زہوش رفت بیک پرتوِ صفات ۔ تو عین ذات مے نگری در تبسمی

گلزارِ جلالی میں ہے کہ تجلیٔ ذات دو قسم پر ہے تجلیٔ ربوبیت اور تجلیٔ الوہیت۔ تجلیٔ ربوبیت موسیٰ علیہ السلام کے لئے تھا کہ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلْجَبَلِ الایۃ اور تجلیٔ الوہیت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے تھا حتی کہ ہستی محمدی کو بالکلیہ محو کر دیا اور عوض وجود محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وجود ذاتِ حق اثبات فرمایا کہ اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰہَ ط یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ ط یہ کمال سعادت انبیا علیہم السّلام میں سے کسی کو نہیں دیا لیکن خرمن فیضانِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خوشہ چینوں کو بھی اِس نعمت سے مشرف فرمایا فالحمد للہ رب العالمین ۔

| یثرب یدُ اللہ بود از وی مُراد | یا کہ دہد شاہدِ یثرب بیاد |
| --- | --- |

یے جو یثرب (مدینہ منورہ) کا محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یاد دلاتی ہے اُس سے یدُ اللہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ مراد ہے

| خاک درت تاج سرِ سابقین | سین کہ اے سابقہ سالارِ دین رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |
| --- | --- |

سین یعنی آدینِ الٰہی کے سرلشکر آپ کے در کی خاک سابقین (انبیا و اولیا علیہم السلام) کے سر کا تاج ہے

| سیدِ اولادِ آدم توئی | سرور و سلطانِ دو عالم توئی |
|---|---|

تو ہی دونوں جہان کا سرور اور سلطان ہے اور تو ہی تمام آدمیوں کی اولاد کا سردار ہے

قال جعفر الصادق رضی اللہ عنہ یا سیّد مخاطبًا لبنیہ علیہ الصلوٰۃ والسلام بذلک ولذلک قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انا سیّد ولم یمدح بذلک نفسہ ولکن اخبر عن معنی مخاطبۃ الحق ایاہ بقولہ یٰسٓ یعنی امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مخاطب ہو کر فرمایا یٰسٓ یعنی یا سید اسی لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اَنَا سَیِّدٌ (میں سید ہوں) اور اس سے اپنی مدح نہیں فرمائی لیکن اپنے لئے یٰسٓ کے ساتھ مخاطبۂ الٰہی کی خبر دی ہے (از عرائس البیان)۔

اور شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فتوحات مکیہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت لکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اِنَّ اللہَ خَلَقَ مِائَۃَ اَلْفَ اٰدَمَ یعنی خدا نے ایک لاکھ آدم پیدا کئے ہیں اور حضرت امام مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ اس حدیث کی تاویل اس طرح فرماتے ہیں کہ ھٰذِہِ الْاَوَادَمُ مِنْ عَالَمِ الْمِثَالِ یعنی یہ لاکھ آدم عالم مثال میں ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب

| سین گرہ سرِّ اَلَستی کشاد | یاء خبر از یومُ المیثاق داد |
|---|---|

یے یوم میثاق کی خبر دیتی ہے اور سین نے اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کا راز کھولا ہے

چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں ہے قیل الیاء یشیر الی یوم المیثاق والسین یشیر الی سرہ مع الاحباب یعنی کہا گیا ہے کہ یے یوم میثاق کیطرف اشارہ کرتی ہے اور سین اشارہ کرتا ہے طرف سرِّ الٰہی کیساتھ دوستوں کے۔

یوم میثاق یعنی پروردگار کی ربوبیت پر قول و قرار کا دن۔ جب اللہ تعالیٰ نے تمام روحوں کو پیدا کیا تو فرمایا اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ یعنی کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں تو سب نے بَلٰی کہا یعنی ہاں بیشک تو ہمارا پروردگار ہے تفسیر قادری میں حضرت حسین منصورؒ سے منقول ہے

کہ فرمایا غائب حقائق سوال اَلَسْتُ سے کیونکر جواب دے پس سوال کرنے والے اور جواب دینے والے کا بھید نہایت نازک ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| یعنی کہ خود گفت اَلَسْتُ بِرَب | | باز بخود گفت بلیٰ العجب | |

یعنی خود اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ فرمایا اور پھر خود قَالُوْا بَلیٰ کہا یہ تعجب کی بات ہے

یعنی درحقیقت غیر حق موجود ہی نہیں الست بربکم اور بلیٰ کہنے والا خود وہی ہے ؎

تو درمیانہ ہیچ نہ ہرچہ ہست اوست ؎ ہم خود الست گوید وہم خود بلیٰ کند

تذکرۃ الاولیاء میں حضرت ابو الحسن خرقانی رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ خطاب اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ بعضے چناں شنیدند کہ نہ ہمہ منم یعنی اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کا خطاب بعضوں نے اسطرح سُنا کہ کیا سب کچھ میں نہیں ہوں تو بلیٰ کیساتھ جواب دیا یعنی ہاں سب کچھ تو ہے پس اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کا خطاب اور بلیٰ کا جواب اُسی سے ہے ؎

خود ہی فرمایا اَلَسْت اور خود کہا قَالُوا بلیٰ ؎ یہ بھی اُس کے نسخۂ توحید کی تمہید ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | یا کہ بود یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَاب | | سین بود ساقی جامِ شراب |

یے سے یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَاب مراد ہے اور سین جام شراب کا ساقی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| یعنی کہ ہستی تو بیوم النشور | | ساقی فیاض شراب طہور |

یعنی تو یوم النشور میں (قیامت کے دن) شراب طہور کا فیاض ساقی ہے

| | | |
|---|---|---|
| دل چو بہ یٰسین نمود اعتصام | | گفت کہ ای ساقی کوثر سلام |

دل نے جب یٰسین کیساتھ تمسک کیا تو کہا کہ اے ساقی کوثر تجھ پر سلام ہو۔

وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ اجمعین

# سُوْرَۃُ صٓ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے

صٓ ۰ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّکْرِ

صٓ قسم ہے قرآن نصیحت کرنیوالے کی

| | |
|---|---|
| صاد کہ مفتاح صمد آمدہ | چشمۂ فیضانِ احد آمدہ |

صاد جو اسم صمد کی کنجی ہے۔ ذات احد کے فیضوں کا چشمہ ہے۔

یعنی حرف صاد سے اسم صمد مراد ہے حضرت امام غزالی رحمہ اللہ تعالےٰ شرح اسماء الحُسنیٰ میں فرماتے ہیں صمد وہ ہے جس کیطرف حاجات میں رجوع کیا جاتا ہے اور ضروریات کیلئے جس کی درگاہ کا قصد کیا جاتا ہے کیونکہ پیشوائی مراتب اُس پر ختم ہو جاتے ہیں انتہی پس صاد یعنی اسم صمد فیضانِ الٰہی کا چشمہ ہے ٭

| | |
|---|---|
| صاد بود مخزنِ اسرارِ دوست | چشم سرش مطلع انوار اوست |

صاد اسرارِ یار کا خزانہ ہے۔ اور اُس کے سر کی آنکھ انوارِ الٰہی کا مطلع ہے

یعنی صاد گنجینۂ مصوُن و خزینۂ مکنُونِ اسرارات و شیونات حق سُبحانہ و تعالیٰ کا ہے جسکی طرف کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا کیساتھ اشارہ کیا گیا ہے اور صاد کے سر کی آنکھ سے جو کتابت میں دائرہ سے پہلے ہے نورِ محمدی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مراد ہے اسلئے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ یعنی سب سے پہلے جو چیز خدا نے مقدر کی وہ میرا نور ہے اور خلق سے مُراد یہاں تقدیر ہے نہ کہ ایجاد۔ جیسا کہ فتوحات المکیۃ اور مواہب اللدنیہ وغیرہ کتب معتبرہ سے ثابت ہے۔

| | |
|---|---|
| باز بود بہر تمنائی راز | دم بدمش دامن مشکین فراز |

پھر تمنائے راز کی خاطر دمبدم اُس (صاد) کا دامن سیاہ کشادہ ہے

یعنی صاد کا گھیرا جس سے عالم کون مُراد ہے۔ مبدء فیض (ذاتِ حق) سے حصول فیضان کے لئے دامن کشا ہے ﴿

| دیدہ کُشا جلوۂ دیدار بین | مدِ سرش ابرِ کرم وار بین |
|---|---|

صاد کے سر کی مد ابرِ کرم کی طرح دیکھ۔ آنکھ کھول اور جلوۂ دیدار حاصل کر۔

یعنی صاد کی مد سے فیضِ اقدس (تجلی علمی) اور فیضِ مقدس (تجلی عینی) کی طرف اشارہ ہے۔ تجلی علمی سے اعیان ثابتہ اور تجلی عینی سے اعیان خارجیہ کا ظہور ہے۔ پس اے طالب صادق چشمِ بصیرت کھول اور صوَر اعیان واکوان میں حق سبحانہ کا مشاہدہ کر ﴿

| والقرآن آمدہ ذاتِ رسُولؐ | صاد بود بحرِ صفاتِ رسُولؐ |
|---|---|

صاد صفاتِ محمّد صلیٰ اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سمندر ہے اور قرآن سے رسولِ پاکؐ کی ذات مراد ہے

| رحمتِ حق بروی وصلواتِ اُو | معنیٔ قرآن بود ذاتِ اُو |
|---|---|

قرآن کا معنیٰ آنحضرتؐ کی ذات ہے آپ پر خدا کی رحمت اور اُس کا درود ہو

یعنی صٓ وَالقرآنِ ذِی الذِّکر میں حق سبحانہ نے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صفات اور ذاتِ مقدس کی قسم اٹھائی ہے۔ حضرت عبدالکریم جیلی رحمہ اللہ الکہف والرقیم میں آیۂ وَلَقَدْ اٰتَیْنٰکَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ کے تحت میں فرماتے ہیں فاشہدنی الحق سبحانہ وتعالیٰ اتصاف نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم بالسبعۃ الاوصاف النفسیۃ التی ہی الحیاۃ والعلم والارادۃ والقدر والسمع والبصر والکلام وشہدتہ صلی اللہ علیہ وسلم بعد اتصافہ باوصافہ عین الذات الغائب فی ہویۃ الغیبیات وہو المشار الیہ فی الآیۃ بالقرآن العظیم ترجمہ یعنی اللہ تعالےٰ نے مجھ کو اپنے نبی محمّد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سات صفات ذاتیہ یعنی حیات اور علم اور ارادۂ اور قدرت اور سمع اور بصر اور کلام کیساتھ متصف ہونا مشاہدہ کرایا اور میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کی صفات سے موصوف ہونے کے بعد عین ذات جو کہ ہویت غیبیہ

میں غائب ہے مشاہدہ کیا اور وہ اشارہ کیا گیا ہے آیت میں ساتھ قرآن العظیم کے انتہی پس آپ کی صفات عین صفاتِ حق اور آپ کی ذات عین ذاتِ مطلق ہے۔ فافہم ؎

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | صاد بود صورتِ خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم | جانِ ہمہ عالم و اصلِ صور |
| | صاد سے صورتِ خیر البشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہے جو تمام عالم کی جان اور صورتوں کی اصل ہے | |

چنانچہ تفسیر قادری میں تاویلات سے منقول ہے کہ صٓ قسم ہے صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور تفسیر محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ میں ہے صٓ قسم بالصورۃ المحمدیہ یعنی ص قسم ہے صورت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ؎

| | |
|---|---|
| صورتِ احمدؐ کہ بود جانِ جان | جلوہ نما گشت بشکلِ جہان |
| احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت جو کہ جان کی جان ہے جہان کی شکل پر جلوہ نما ہے | |

صاحب رمز العشق نے کیا عمدہ کہا ہے ؎

| | |
|---|---|
| جان لو اجسام کے اصلِ اصول | جسمِ اطہر حضرتِ احمدؐ رسول |
| جامع مطلق وہ نور النور ہے | ہے وہی ظاہر وہی مستور ہے |
| اور ہر عالم میں وہ موجود ہے | نیز ہر شہد میں وہ مشہود ہے |
| پس وہی باطن وہی مضمر ہوا | اور وہی ظاہر وہی مظہر ہوا |

| | |
|---|---|
| آئینہ حسن رُخ نازنین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | صاد صفت قابلِ اشکال بین |
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حسن پاک کا آئینہ حرف ص کیطرح اشکال کا قابل ہے | |

یعنی جیسا کہ ص تمام شکلوں کو قبول کرنے والا ہے چنانچہ شیخ محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فتوحاتِ مکیہ کے باب ثانی میں فرماتے ہیں فَاعْلَمْ اَنَّ الصَّادَ حَرْفٌ مِنْ حُرُوْفِ الصِّدْقِ وَالصَّوْنِ وَالصُّوْرَۃِ وَھُوَ کُرَوِیُّ الشَّکْلِ قَابِلٌ لِجَمِیْعِ الْاَشْکَالِ فِیْہِ اَسْرَارٌ عَجِیْبَۃٌ یعنی جان تو کہ صاد حرف صدق و صون و صورت سے ہے اور کروی شکل و قابل جمیع اشکال ہے اس میں عجیب راز ہیں انتہی۔ اگر ص کو لکھ کر اس کے ہر حصہ میں حروف کے مناسب خطوط و نقاط

بڑھائے جائیں تو تمام حروفِ الف سے یا تک اُسی میں ظاہر ہوں گے۔ مثلاً ص نقطہ کیساتھ ض اور اُس کے سر پر الف لگانے سے ط اور نقطہ کیساتھ ظ بنتا ہے اور اُس کے گھیرے پر الف لگانے سے ل اور اُس میں نقطہ لگانے سے ن اور گھیرے کے سر پر واو کی شکل بنا کر اوپر دو نقطے لگانے سے ق بنتا ہے اور گھیرے کی الٹی جانب سے علامات کے ساتھ ج ح خ ع غ بنتے ہیں اسی طرح باقی حروف ہیں پس جیسا کہ ص میں تمام حروف کی شکلیں ظاہر ہوتی ہیں ایسے ہی مرآتِ مصقولۂ ذاتیہ یعنی حقیقتِ احمدیہ و صورتِ محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام والتحیہ میں جمیع صور علمیہ و عینیہ کا ظہور ہُوا۔

اور کتاب انسان کامل کے باب انسان کامل میں ہے کہ انسان کامل تمام حقائق وجودیہ کے بالذات مقابل ہیں پس وہ اپنی لطافت سے تمام حقایق علویہ کے مقابل ہیں اور اپنی کثافت سے تمام حقائق سفلیہ کے مقابل ہیں۔ پس وہ اپنے قلب کیساتھ عرش کے مقابل ہیں جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ مومن کا قلب اللہ کا عرش ہے اور اپنی انیت سے کرسی کے مقابل ہیں اور اپنے مقام سے سدرۃ المنتہیٰ کے مقابل ہیں اور اپنی عقل سے قلم اعلیٰ کے مقابل ہیں اور اپنے نفس سے لوح محفوظ کے مقابل ہیں اور بالطبع عناصر کے مقابل ہیں اور اپنی قابلیت سے ہیولا کے مقابل ہیں اور اپنی ہیکل کی حیز سے ہبا کے مقابل ہیں اور اپنی رائے سے فلکِ اطلس کے کے مقابل ہیں اور اپنے مدرکہ سے ستاروں والے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنی ہمت سے ساتویں آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے وہم سے چھٹے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے ہم سے پانچویں آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے فہم سے چوتھے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے خیال سے تیسرے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے فکر سے دوسرے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے حافظہ سے پہلے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنی قوت لامسہ سے زحل کے مقابل ہیں اور اپنی قوت دافعہ سے مشتری کے مقابل ہیں اور اپنی قوتِ محرکہ سے مریخ کے مقابل ہیں اور قوت ناظرہ سے آفتاب کے مقابل ہیں اور قوت متلذذہ سے زہرہ کے مقابل ہیں اور

قوت شامہ سے عطارد کے مقابل ہیں اور قوت سامعہ سے قمر کے مقابل ہیں اور اپنی حرارت سے آگ کے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنی برودت سے پانی کے آسمان کے مقابل ہیں اور رطوبت سے ہوا کے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنی یبوست سے مٹی کے آسمان کے مقابل ہیں اور اپنے خطرات سے ملائکہ کے مقابل ہیں اور اپنے وساوس سے جن اور شیاطین کے مقابل ہیں اور اپنی حیوانیت سے بہایم کے مقابل ہیں اور حملہ کی قوت سے شیر کے مقابل ہیں اور مکر کی قوت سے لومڑی کے مقابل ہیں اور قوتِ خادعہ سے گرگ کے مقابل ہیں اور قوت حاسدہ سے بندر کے مقابل ہیں اور قوتِ حریصہ سے چوہے کے مقابل ہیں علیٰ ہٰذہ القیاس باقی قوتیں ہیں پھر وہ اپنی روحانیت سے طیور کے مقابل ہیں اور مادہ صفراویہ سے آگ کے مقابل ہیں اور مادہ بلغمیہ سے پانی کے مقابل ہیں اور مادہ دمویہ سے ہوا کے مقابل ہیں اور مادہ سوداویہ سے مٹی کے مقابل ہیں پھر اپنی تھوک اور اینٹ اور پسینے اور کان کی میل اور آنسو اور پیشاب سے ساتوں دریاؤں کے مقابل ہیں اور ساتواں محیط وہ مادہ ہے کہ جو خون اور رگوں اور چمڑے میں جاری ہے اور ہر ایک کا مزا جدا ہے پس بعض میٹھی ہیں اور بعض کھٹی اور بعض کڑوی اور بعض ملی ہوئی اور بعض نمکین اور بعض بدبودار اور بعض خوشبودار پھر اپنی ہویت یعنی ذات سے جوہر کے مقابل ہیں اور اپنے وصف سے عرض کے مقابل ہیں اور اپنے دانتوں سے جمادات کے مقابل ہیں اور اپنے بال اور ناخنوں سے نبات کے مقابل ہیں اور اپنی شہوانیت سے حیوان کے مقابل ہیں اور اپنی بشریت اور صورت سے اور آدمیوں کے مقابل ہیں پھر آدمیوں کی جنسوں کے مقابل ہیں۔ پس اپنی روح سے بادشاہ کے مقابل ہیں اور اپنی نظر فکری سے وزیر کے مقابل ہیں اور اپنے علم مسموع اور رائے مطبوع سے قاضی کے مقابل ہیں اور اپنے گمان سے کوتوال کے مقابل ہیں اور اپنی رگوں اور قوتوں سے جوانوں کے مقابل ہیں اور اپنے یقین سے مومنین کے مقابل ہیں اور اپنے شک و شبہ سے مشرکین کے مقابل ہیں پس ہمیشہ کسی رقیقہ کے ساتھ وجود کی حقیقتوں سے ہر حقیقت کے مقابل ہیں۔ اور فرمایا کہ اب ہم کو اسماء و صفات کے مقابلہ میں

کلام کرنا باقی رہا پس جاننا چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کا نسخہ جیسے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو رحمٰن کی صورت پر پیدا کیا اور دوسری حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنی صورت پر پیدا کیا کیونکہ اللہ تعالیٰ حی ہے اور علیم ہے اور قادر ہے اور مرید ہے اور سمیع ہے اور بصیر ہے اور متکلم ہے ویسے ہی انسان بھی حی اور علیم اور سمیع اور بصیر اور متکلم ہے۔ پھر ہویت کا ہویت کے ساتھ مقابل ہے اور انیت کا انیت کے ساتھ اور ذات کا ذات کیساتھ اور کُل کا کُل کے ساتھ اور شمول کا شمول کے ساتھ اور خصوص کا خصوص کیساتھ مقابل ہے اور اُس کا ایک اور مقابلہ بھی ہے کہ حقائق ذاتیہ کے ساتھ حق کا مقابل بھی ہے۔ انتہی

| | |
|---|---|
| صاد کہ از صورتِ خیر الورا است | جلوہ گہِ ذات و صفاتِ خدا است |

صاد جو خیر الورا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی صورت ہے ذات اور صفاتِ الٰہی کے جلوے کا مقام ہے

| | |
|---|---|
| دائرۂ خوردِ سرِ صاد بین | نقطۂ بیضاست درو جاگزین |

صاد کے سر کا چھوٹا دائرہ دیکھ۔ کہ اُس میں سفید نقطہ موجود ہے۔

| | |
|---|---|
| یعنی کہ آن لمعۂ خورشیدِ ذات | جلوہ طراز است بملکِ صفات |

یعنی ذاتِ حق کے آفتاب کا نور عالمِ صفات میں جلوہ گیر ہے۔

ص کی آنکھ سے دائرۂ صفات مراد ہے اور اُس میں جو سفید نقطہ ہے ذاتِ حق کی طرف اشارہ ہے یعنی ذات صفات کے پردے میں ظاہر ہے قال الجامی رحمہ اللہ

اے صفات تو نہان زیر تقِ وحدتِ ذات ❊ جلوہ گر ذاتِ تو از پردۂ اسما و صفات

اور تفسیر عرائس البیان میں ہے فَاَقْسَمَ بِصِفَاتِہٖ الَّتِیْ ھِیَ مَفَاتِیْحُ کُنُوْزِ ذَاتِہٖ الَّتِیْ اَخْبَرَ عَنْھَا بِحَرْفِ الصَّادِ یعنی اللہ تعالیٰ نے قسم کھائی اپنی صفات کی جو اُس کی ذات کے خزانوں کی کنجیاں ہیں اور خبر دی اُن سے ساتھ حرف صاد کے۔

| | |
|---|---|
| دائرۂ صاد چو نونِ جہان | نصف عیان آمد و نیمی نہان |

صاد کا گھیرا جہان کے نون کی طرح نصف ظاہر اور نصف باطن ہے

| | |
|---|---|
| باطنش از عالمِ روحانی است | ظاہرش از عالمِ جسمانی است |

اس کا باطن عالم رُوحانی (ملکوت) سے ہے اور اس کا ظاہر عالم جسمانی (ناسوت) سے ہے۔ چنانچہ صاد کی شکل یہ ہے۔

پس حرف صاد جس سے صورتِ انسان کامل مُراد ہے جمیع مراتب ذات وصفات و ارواح واجسام کو شامل اور عوالم لاہوت وجبروت وملکوت وناسوت کو متضمن ہے اور یہ دلیل جامعیت انسان کامل کی واسطے تمام کمالاتِ حقی وخلقی کے ہے۔ چنانچہ نقدالنصوص فی شرح فصوص الحکم میں حضرت مولانا عبدالرحمٰن جامی علیہ الرحمت فرماتے ہیں وَہُوَ الْاِنْسَانُ الْکَامِلُ فَاِنَّہُ الْجَامِعُ بَیْنَ مظہریۃ الذاتِ المطلق وبین مظہریۃ الاسماءِ والصفاتِ والافعالِ بما فی النشاۃ الکلیۃ من الجمعیۃ والاعتدالِ وبما بدا فی مظہریۃ من السعۃ والکمالِ وہو الجامعُ ایضاً بین الحقایق الوجوبیۃ ونسبِ الاسماءِ الالٰہیۃ وبین الحقایق الامکانیۃ والصفاتِ الخلقیۃ فہو جامعٌ بَیْنَ مَرْتَبَی الجمع والتفصیلِ محیطٌ بجمیعِ ما فی سلسلۃِ الوجودِ یعنی انسان کامل مظہریتِ ذاتِ مطلق اور مظہریتِ اسماء وصفات وافعال کا جامع ہے اپنی پیدائش کُلی اور مظہریت میں جامعیت اور اعتدال اور وسعت اور کمال

کی وجہ سے اور نیز وہ جامع ہے درمیان حقائق وجوبیہ و نسب اسماء الٰہیہ اور درمیان حقایق
امکانیہ و صفات خلقیہ کے پس وہ مراتب جمع و تفصیل کا جامع ہے اور جو کچھ سلسلۂ وجود
میں ہے سب پر محیط ہے اور مرآت العارفین میں امام الکونین حضرت ابی عبد اللہ الحسین
سلام اللہ علی جدہ و ابیہ و علیہ فرماتے ہیں وَ لِھٰذَا الْوُجُوْدِ الْوَاحِدِ ظُھُوْرُہٗ وَھُوَ الْعَالَمُ وَبُطُوْنٌ
وَھُوَ الْاَسْمَاءُ وَبَرْزَخٌ جَامِعٌ فَاصِلٌ بَیْنَھُمَا لِیَتَمَیَّزَ بِہِ الظُّھُوْرُ عَنِ الْبُطُوْنِ وَھُوَ الْاِنْسَانُ
الْکَامِلُ یعنی اور واسطے اس وجود واحد کے ظہور ہے اور وہ عالم ہے اور بطون ہے اور
وہ اسماء ہیں اور ایک برزخ ہے جامع فاصل درمیان ان دونوں کے تاکہ متمیز ہو ساتھ اُسکے
ظہور بطون سے اور وہ انسان کامل ہے ؛ اس کی شرح میں صاحب جلاء المرآت نے
ایک دائرہ لکھا ہے اور وہ یہ ہے۔

## دائرۂ وجود مطلق

دائرہ وحدت
دائرہ واحدیت
دائرہ ظہور علمی
دائرہ ظہور عینی
وجود خارجی
احدیت مطلقہ
حضرت اندراج و اجمال
حضرت اسماء و تفصیل
حقائق اشیاء
حقیقت محمدی
اعیان ثابتہ
بطون
بطون البطون
خط وسطانی حقیقت انسانی برزخ جامع حد فاصل
ایں دائرہ محتوی بر دوائر دیگر
ایں دائرہ مشتمل است بر دو دوائر دیگر
تعین ثانی
تعین اول
ہستی ساذج

دائرہ اوّل جو محیط تمام دوائر اور جامع ظہور اور بطون ہے دائرہ وجود مطلق ہے اس لئے کہ باوجود معیت جمیع شیون سے معرّا اور مبرّا ہے دائرہ دوم جامعہ بطون بطون ہے جس کو وحدت اور تعین اوّل اور مرتبۂ اجمال اور اندراج کہتے ہیں گو یہ مرتبہ بہ نسبت لاتعین اور اطلاق ظہور اوّل ہے لیکن بہ نسبت تعین ثانی اور حضرت اسما یعنی مرتبہ بطون یہ مرتبہ بطون بطون ہے دائرہ سوم دائرہ بطون ہے جسکو مرتبہ واحدیت اور اسما اور تعین ثانی کہتے ہیں یہ مرتبہ اپنے مابعد کے مراتب یعنی حقیقت وجود عالم کی نسبت بطون ہے۔ دائرہ چہارم دائرہ ظہورِ علمی ہے یعنی صور اسماء الٰہیہ اور حقایق کونیہ مع جمیع انواع دائرہ پنجم دائرہ ظہور عینی ہے یعنی اعیانِ خارجیہ مع جمیع اقسام۔ پھر دائرہ چہارم دو دوائر پر مشتمل ہے ایک دائرہ اعیان علمیہ عالم امر دوم دائرہ اعیان علمیہ عالم خلق اور دائرہ پنجم تین دوائر پر متضمن ہے ایک دائرہ اعیان روحیہ دوم دائرہ اعیان خارجیہ مثالیہ سوم دائرہ خارجیہ یا اعیان خارجیہ جسمیہ اور خط وسطانی حقیقت انسانی کی طرف اشارہ ہے جو بشان استوا اور اعتدال ہر دوائر کے مُبہمات کے جُدا کنندہ ہے اس لیئے کہ خطِ وسطانی جو مقوس قوسین ہے اور قطر دائرہ عین مرکز دائرہ پر واقع ہے پس جمعیۃ حقیقت انسانی جس کو حقیقت محمدیہ کہتے ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بوصفِ استواء اور اعتدالِ کمال جامع جمیع شیون اور اعتبارات ہے اور تمام دوائر ظہور اور بطون میں شامل ہے مثلاً دائرہ اُولی یعنی مرتبہ لاتعین اور وجود مطلق میں خطِ وسطانی مظہر قوسین احدیّت اور واحدیّت ہے اور دائرہ دوم یعنی وحدت میں مبین قوسین اجمال حقائق الٰہیہ اور اجمال حقائق کونیہ ہے بوجہ ابہام اور عدم امتیاز اور دائرہ سوم واحدیت میں خطِ وسطانی مقوس قوسین تفصیل حقائق الٰہیہ اور تفصیل حقائق کونیہ ہے بوصفِ امتیاز اور دائرہ چہارم میں خطِ وسطانی مقوّس قوسین مجملات اعیان علمیہ اور مفصلات اعیان علمیہ ہے یعنی امریہ اور خلقیہ کہ دو دائرہ کے دو قوسین ہیں جن پر دائرہ چہارمی مشتمل ہے اور دائرہ پنجم میں خطِ وسطانی

مجملات اور مفصلات عینیہ کو عیاں کرتا ہے جیسے تین دوائر کو جن پر دائرہ پنجم مشتمل ہے۔ قوس ہر مرتبہ کو ظاہر کرنیوالا ہے مثلاً دائرۂ عالم امر میں خط وسطانی مظہر قوسین یعنی ام الکتاب قلم اعلیٰ اور کتاب مبین لوح محفوظ ہے اور دائرۂ عالم مثال میں خطِ وسطانی مبین قوسین یعنی مثال مطلق اور قلب ہے اور دائرہ عالم اجسام میں خط وسطانی مقوس قوسین عرش اور کرسی ہے ایسے ہی دوائر موجودات تالیہ یعنی افلاک اور انجم اور عناصر اور موالید میں بحسب اجمال وتفصیل خطِ وسطانی حقیقتِ انسانی اُن کی قوسین کا برزخ اور جامع ہے الغرض مرتبہ انسان جامع جمیع مراتب ہے اور تمام اُس میں ہیں اور تمام اُسی سے ہیں بلکہ تمام وہی ہے اور وہی مظہر کامل ہے سے

مجمع مجموعِ اسماء آدم است ✤ لاجرم او قطب جملہ عالم است

| سورۂ صاد است بقرآن خلق | | صورتِ احمدؐ کہ بود جانِ خلق |
|---|---|---|
| احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیصورت جو کہ مخلوق کی جان ہے خلق کے قرآن میں سورۂ ص کیطرح ہے | | |

یعنی مخلوق بمنزلۂ قرآن ہے چنانچہ مرآت العارفین میں ہے وَجَمِیْعُ الْقُرْاٰنِ مِنَ الْفَاتِحَۃِ اِشَارَۃٌ اِلٰی مَرَاتِبِ الْعَالَمِ وَاَجْزَائِھَا یعنی تمام قرآن فاتحہ سے مراتب عالم اور اُس کے اجزا کی طرف اشارہ ہے۔ اور صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرآن خلق میں بمنزلہ سورۂ ص کے ہے اس لئے کہ سورۂ ص میں انبیاء علیہم السلام کے اوصاف اور عالم کے سارے خفیہ اسرار عجائب اور آیات شامل ہیں ایسے ہی صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں تمام انبیاء علیہم السلام کے اوصاف اور اخلاق اور شمائل اور خصائل اور کمالات اور معجزات بر وجہ اکمل موجود ہیں قال العارف سے

حسن یوسف دم عیسیٰ ید بیضا داری ✤ آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

اور اسی واسطے اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یَااَیُّھَا الرُّسُل کے خطاب سے مشرف فرمایا یعنی آپ کُل انبیاء کا مجموعہ ہیں۔ مست بادۂ قیوم حضرت مولانا روم علیہ الرحمۃ

سلہ از فتوحات مکیہ باب ثانی ۱۲

کیا خوب ارشاد فرماتے ہیں ؎

نام احمدؐ نام جملہ انبیاست ✦ چونکہ صد آمد نود ہم پیش ماست

نیز تمام عالم کے اسرار عجائبات اور حقایق اور آیات بھی صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جمع ہیں۔ جیساکہ سورۂ صٓ میں ہیں ✦

اور چونکہ صاد کا عنصر ہوا ہے اور اس کا تلفظ مُنہ سے ہوا پیدا کرتا ہے اور ہوا سے سانس لیا جاتا ہے جو حیات کا باعث ہے پس صاد میں رُوح کا راز مضمر ہے اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ صاد یعنی صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سارے عالم کی جان ہے

؎ تو جانِ پاکی سربسر نے آب خاک اے نازنین ✦ واللہ ز جانہم پاکتر رُوحی فداک اے نازنین

| جملۂ قرآن در اوصاف وست | مغز ہمو نست و دگر جملہ پوست |
|---|---|

سارا قرآن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اوصاف میں ہے، آپ مغز ہیں اور باقی تمام چھلکا ہے

حدیث شریف میں آیا ہے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خُلق کے متعلق سوال کیا گیا تو فرمایا کَانَ خُلُقُہُ القرآنُ یعنی آپ کا خلق قرآن تھا صاحب عوارف فرماتے ہیں کہ اس میں رمز پوشیدہ اور اشارہ باطنی طرف اخلاق ربانیہ کے ہے یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم متخلق باخلاق اللہ تھے نیز جیساکہ قرآن کے معنی غیر متناہی ہیں ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اوصاف جمیلہ اور اخلاق حمیدہ غیر متناہی ہیں جن کا حصر ناممکن ہے اور آپ خلاصۂ موجودات ہیں علیہ الصلوٰۃ والسلام ✦

| بسملۂ دفتر کون ومکان | فاتحۂ خاص کتاب جہان |
|---|---|

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دفتر عالم کی بسم اللہ اور کتاب جہان کا فاتحہ ہیں

یعنی عالم کی ابتداء آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نور سے ہے کہ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللہُ نُورِی آپ کا فرمان ہے نیز جیساکہ فاتحہ ام القرآن ہے اس لئے کہ وہ قرآن کے اول اور اُسکے تمام علوم کو شامل ہے ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کتاب عالم کی اُم الکتاب

ہیں کیونکہ تقدیر اور ایجاد میں آپ تمام موجودات سے پہلے ہیں اور عالم کے تمام اسرار اور عجائبات آپ میں جمع ہیں۔ اس لئے کہ یہ امر متحقق اور ثابت ہے کہ جو کچھ تمام قرآن میں مفصل ہے سورۂ فاتحہ میں مجمل ہے اسی طرح جو کچھ تمام عالم میں تفصیلاً ظاہر ہے وہ انسان کامل میں اجمالاً موجود ہے۔ مرآت العارفین میں حضرت امام حسین علیہ السلام فرماتے ہیں اَنَّ الْعَالَمَ عَالَمَیَانِ عَالَمُ الْاَمْرِ وَ عَالَمُ الْخَلْقِ وَ کُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا کِتَابٌ مِّنْ کُتُبِ اللّٰهِ وَ لِکُلٍّ فَاتِحَةٌ وَ جَمِیْعُ مَا فِی الْکِتَابِ مُفَصَّلٌ فِی الْفَاتِحَةِ مُجْمَلٌ ط یعنی البتہ عالم دو عالم ہیں ایک عالم امر دوسرا عالم خلق اور ہر ایک ان دونوں سے کتاب ہے اللہ تعالیٰ کی کتابوں سے اور واسطے ہر ایک کے فاتحہ ہے اور تمام حقائق جو کتاب میں مفصل ہیں اس کی فاتحہ میں مجمل ہیں اور فرمایا وَالْفَاتِحَةُ اِشَارَةٌ اِلَی الْکِتَابِ الْجَامِعِ وَ هُوَ الْاِنْسَانُ الْکَامِلُ یعنی فاتحہ اشارت ہے طرف کتاب جامع کی اور وہ انسان کامل ہے اور کتاب انسان کامل کے باب فاتحۃ الکتاب میں شیخ عبدالکریم جیلی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ فاتحۃ الکتاب سبع المثانی ہے اور وہ سات صفات نفسیہ ہیں یعنی حیات اور علم اور ارادہ اور قدرت اور سمع اور بصر اور کلام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ اللہ نے فاتحہ کو اپنے اور بندہ کے درمیان میں تقسیم کیا ہے پس انسان اپنے ظاہر کے اعتبار سے خلق ہے اور باعتبار باطن کے حق ہے۔ پس وجود کی دو قسمیں ہیں ایک باطن اور ایک ظاہر پس دیکھو صفات نفسیہ بالذات محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صفات ہیں جیسا کہ حق سبحانہ کیلئے بولا جاتا ہے کہ وہ حی ہے اور عالم ہے ایسے ہی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے کہا جاتا ہے کہ وہ حی ہیں اور عالم ہیں اور باقی صفات بھی اسی طرح سے ہیں پس حق اور عبد کے درمیان میں فاتحہ منقسم ہے۔ پس فاتحہ بالذات اس ہیکلِ انسانی کیطرف اشارہ ہے جس سے اللہ تعالیٰ نے وجود کے قفلوں کو کھول دیا ہے اور اس کا عبد اور رب کے درمیان میں تقسیم ہونے سے اس امر کیطرف اشارہ ہے کہ انسان اگرچہ مخلوق ہے لیکن اس کی حقیقت حق ہے پس جیسے کہ وہ تمام اوصاف عبودیت کیواسطے حاوی ہے ایسے ہی تمام اوصاف ربوبیت کیواسطے حاوی ہے۔ کیونکہ اسکی حقیقت اللہ ہے اور اس سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں اور یہاں سوائے انکے کوئی نہیں ہے

دونوں مرتبوں میں وہی معتبر ہیں اور دونوں مملکتوں میں وہی موجود ہیں پس وہی حق ہیں اور وہی خلق ہیں۔ انتہی کلامہ۔

سورۂ والشمس بود روئے یار — آیۂ واللیل چہ زلفِ نگار

سورۂ شمس حبیب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرہ ہے اور واللیل آپ کی زلفِ مبارک ہے

چہرۂ زیبائے نبی والضحیٰ است — دورِ قمر عارضِ آنماہ ماست

والضحیٰ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا رُخ زیبا ہے اور آپ کا رخسار چاند کا گھیرا ہے۔

ابرو و بینیش نوشتہ بہم — کلکِ صنع سورۂ نون والقلم

کلکِ صنعت نے آپ کے ابرو اور بینی مبارک کو سورۂ نون والقلم لکھا

مطلع فجر از شش زجبین تافتہ — طور ازو نورِ خدا یافتہ

مطلع فجر آپ کی پیشانی سے چمکا۔ اور طور نے آپ سے نورِ الٰہی حاصل کیا

صاد بود دیدۂ مخمورِ او — قاف خطِ عارضِ پُر نورِ او

صاد آپ کی متوالی آنکھ ہے، اور قاف آپکے رخسارۂ پر نور کا خط ہے

نوش لبش رشک نبید و نبات — تشنۂ او کوثر و آبِ حیات

آپ کی لب مبارک کا شہد شراب اور مصری کا جلاپا ہے کوثر اور آب حیات اُسکے پیاسے ہیں

نقشِ حوامیم زگیسوئے اوست — کے دو جہان عوضِ سرِ موئے اوست

حامیموں کا نقش آپکے گیسوئے مبارک سے ہے دو جہان آپکے بال کے سرے کا عوض کب ہوسکتے ہیں

یوسفش از جملہ کمالاتِ حُسن — آیۂ خورد ست زآیاتِ حُسن

سورۃ یوسفؑ منجملہ آپ کے کمالات حسن کی آیات کے ایک چھوٹی سی آیت ہے

مائدہ اش خوانِ کرامت نہاد — نخلِ قدسش ثمرۂ انعام داد

سورۃ مائدہ نے آپ کی کرامت کا دسترخوان بچھایا اور آپکے نخلِ وجود نے (سورۃ) انعام کا ثمرہ بخشا

کرد چو رحمٰن بہ محمد خطاب — مُلکِ ابد فتح نمود آنجناب

رحمن نے جب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خطاب کیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ہمیشگی کا ملک فتح کیا۔

| | |
|---|---|
| چون زدہ بر فوق معارج کمند | رفتہ با عراف معارف بلند |

جب آپ نے معراجوں کی بلندی پر کمند ڈالا تو معارف (جا ہائے شناختن) کے اعراف کے اوپر پہنچے

| | |
|---|---|
| قدر نبی کز ہمہ اعلیٰ رسید | غاشیہ بردار شدش ہر کہ دید |

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قدر جو سب سے اعلیٰ ہوا جس نے آپ کو دیکھا غاشیہ بردار بن گیا

| | |
|---|---|
| سجدۂ او فرض ہمہ انبیاء | یونس و نوح و ہود و براہیم را |

آپکی تعظیم اور طاعت یونس اور نوح اور ہود اور ابراہیم اور دیگر تمام انبیا علیہم السلام پر فرض ہے

| | |
|---|---|
| جلوۂ دیدارِ رُخ نازنین | حج عظیمے ست پئے مومنین |

محبوب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دیدار پاک کا جلوہ مومنوں کے واسطے حج اکبر ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ در و از نظر خاص دید | صورت پُر معنی اخلاص دید |

جس نے آپ کو نظر خاص سے دیکھا۔ آپ کی صورت کو سورۂ الاخلاص کے معنی سے پُر دیکھا

قال الشیخ العطار رحمہ اللہ

قُل ہُوَ اللہ وصف احمد دان ٭ وز میانش ولیک میم برآر

| | |
|---|---|
| طٰہٰ یٰسین و مزمل بنام | مہبط فرقان علیہ السلام |

طٰہٰ یٰسین اور مزمل آپ کا نام ہے اور آپ پر فرقان نازل ہوا آپ پر سلام ہو

| | |
|---|---|
| جان من از شوق ہزاران ہزار | بر سگ او تا بقیامت نثار |

میری جان ہزار ہا شوق سے آپ کے کتے پر قیامت تک قربان ہو

| | |
|---|---|
| حسن رسول است ز سر تا قدم | آئینۂ نورِ جمال قدم |

رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حسن سر سے پاؤں تک جمال قدیم کے نور کا آئینہ ہے

مدارج النبوۃ میں شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بتمام از فرق تا قدم ہمہ نور بود کہ دیدۂ حیرت در جمال باکمال وے خیرہ میشد

مثل ماہ و آفتاب تابان و روشن بود و گرنہ نقاب بشریت پوشیدہ بودے ہیچ کس را مجال نظر و ادراکِ حسنِ او ممکن نبودے یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام سرسے پاؤں تک نور تھے کہ حیرت کی آنکھ آپ کے جمال باکمال میں خیرہ ہوتی تھی۔ چاند اور سورج کی طرح روشن تھے اور اگر بشریت کا نقاب نہ پہنا ہوتا تو کسی کو آپ کے حسن کے ادراک اور نظر کی مجال نہ ہوتی ؎

پردہ میں ہو تو اِس پہ یہ عالم ہے حسن کا ؛ پردے سے باہر آؤ تو کیا جانے کیا کرو

| | | | |
|---|---|---|---|
| داد بہ سہ صورتِ احمدؐ نشان | | صاد بسہ حرفِ خود اے نورِ جان | ۵ |

صاد نے اپنے تین حرفوں سے اے نورِ جان احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تین صورتوں کا نشان دیا ہے

یعنی صاد کے حروف مفردہ (ص ا د) سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تین صورتوں یعنی بشری ملکی اور حقی کیطرف اشارہ ہے۔ فتوحات مکیہ میں شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صاد عالم غیب اور جبروت سے ہے اور اس کا عنصر ہوا ہے الخ پس صاد سے صورتِ ملکی مراد ہے جو کہ لطیف اور غائب ہے نیز جیساکہ صاد قابل جمع اشکال ہے ایسے ہی فرشتے ہر صورت میں ظاہر ہوتے ہیں اور یہ آپؐ کی صورت ملکی کا خاصہ ہے۔ اور فرمایا کہ الف کا مقام جمع کا مقام ہے اُس کے ناموں میں سے نام اللہ ہے اور اُس کے صفات قیومیت ہیں تمام عالم حروف اور اُن کے مراتب اُسی کیلئے ہیں نہ وُہ اُن میں داخل ہے اور نہ اُن سے خارج ہے وہ دائرہ کا نقطہ اور اس کا محیط ہے اور عوالم کا مرکب اور اُن کا بسیط ہے انتہی پس الف سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت حقی کیطرف اشارہ ہے جس کی حقیقت سوائے خدا اور خاصانِ خدا کے اور کوئی نہیں جان سکتا۔ اور فرمایا کہ دال عالم کون سے ہے اور اس کا عنصر خاک ہے۔ پس دال آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت بشری پر دلالت کرتا ہے

| | | |
|---|---|---|
| میدہد از ہر سہ صور پاک یاد | | بلکہ بدین شکل خود این حرفِ صاد |

بلکہ حرف صاد اپنی شکل کیساتھ ہر سہ صورت پاک (بشری ملکی حقی) یاد دلاتا ہے

یعنی حرف ص میں تین چیزیں ہیں ایک اُس کا دامن ہے اور وہ صورت بشری پر دلالت کرتا ہے اس لئے کہ وہ خط میں نیچے آکر اوپر کو جاتا ہے جو سیر نزولی اور عروجی کی طرف اشارہ ہے۔ ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عالم اسفل کیطرف نازل ہو کر بجسد عالم اعلیٰ کیجانب بُلند ہوئے۔ اور دوسری چیز صاد کے سر کا دائرہ ہے اور وہ صُورت ملکی پر شاہد ہے کیونکہ وہ درمیان سے خالی اور سفید اور صاف ہے۔ ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت ملکی لوازمات بشریت سے پاک اور صاف ہے۔ تیسری چیز صاد پر سر الفی مد ہے اور وہ صورت حقی پر گواہ ہے جو ہر سہ مراتب حقی یعنی احدیت وحدت واحدیت کو شامل ہے اور جیسا کہ مد صاد کے اُوپر ہے ایسے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت حقی صفات بشری اور ملکی سے بلند اور برتر ہے ؎

| | |
|---|---|
| گرچہ جمالِ بشری دلکش است | حُسن کمالِ مُلکی لبس خوش است |

اگرچہ آپ کا جمالِ بشری دل لبھانیوالا ہے لیکن آپ کیصورت ملکی کا حسن نہایت ہی خوب ہے

| | |
|---|---|
| صُورتِ حقی چہ توان گفت زہے | ہست یکی نورِ خدا نورِ او |

آپ کی صورت حقی کا کیا کہنا ہے۔ آپ کا نور اور خدا کا نور ایک ہے۔

صُورتِ حقی سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حقیقت مُراد ہے۔ جو کہ حقیقۃُ الحقائق ہے اور جمیع کمالات کی جامع ہے اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم کا نور ہے۔ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے قَدْ جَآءَكُمْ مِنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ یعنی آیا تمہارے پاس اللہ کیطرف سے نور اور کتاب۔ بیان کرنے والی مفسرین نے کہا ہے کہ نور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں اور کتاب مبین قرآن شریف ہے۔ اور حدیث شریف میں حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰهِ وَالْخَلْقُ كُلُّهُمْ مِنْ نُوْرِیْ یعنی میں اللہ کے نور سے ہوں اور تمام مخلوق میرے نور سے ہے۔ نقد النصوص میں حضرت مولانا جامی قدس سرہ فرماتے ہیں کہ سب خلائق کی اصل اور منشا اور مبدا اور معاد حقیقۃ الحقائق ہے اور وہ حقیقت محمدی

اور نور احمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ صورت واحدی احدی ہے۔ جامع سب کمالات الٰہی اور کیانی کے اور واضع میزان سب اعتدالوں ملکی اور حیوانی اور انسانی کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں عالم اور اہل عالم صورتیں اور اجزاء ہیں اُس کی تفصیل کے آدم اور آدمیان مسخرّ ہیں واسطے اُس کی تکمیل کے اور اسی طرف اشارہ ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ قول کہ اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ آدَمَ اور آدَمُ وَمَنْ دُوْنَہٗ تَحْتَ لِوَائِیْ

## نظم

| | |
|---|---|
| آنکہ اول شد پدید از جیب غیب | بود نورِ جان او بے ہیچ ریب |
| بعد ازاں آن نور مطلق زد علم | گشتہ عرش و کرسی و لوح و قلم |
| یک عَلَم از نورِ پاکش عالم ست | یک عَلَم ذریت است و آدم ست |
| نورِ او چوں اصل موجودات بود | ذات او چوں مُعطی ہر ذات بود |
| واجب آمد دعوت ہر دو جہانش | دعوتِ ذرات پیدا و نہانش |

پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نورِ خدا ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاھِھِمْ وَاللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْکٰفِرُوْنَ یعنی ارادہ کرتے ہیں مخالف لوگ کہ بجھائیں نورُ اللہ کا اپنے مُنہ سے اور اللہ اپنے نور کو ضرور پورا کرتا ہے اگرچہ انکار کریں کافر لوگ اور مدارجُ النبوّۃ میں ہے کہ وی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نورِ خداست کہ ہرگز فرو نشیند یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نورِ خدا ہیں جو ہرگز نہ بجھیگا۔ اور مناقب سلیمانیہ میں حضرت خواجہ محمد سلیمان تونسوی علیہ الرحمت کا قول ہے کہ نورِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود نورِ خداست یعنی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نورِ خود اللہ کا نور ہے ؎

حُسنِ یوسفؑ سے فزوں تر ہے رسولؐ اللہ کا
وہ ہے نورِ چشمِ یعقوبؑ اور یہ نورُ اللہ کا

در دلِ ما سرّ کما ہیش باد　　صاد ز صلوات الٰہیش باد

آپ کا راز جیسا کہ وہ ہے ہمارے دل میں رہے اور صاد آپ پر صلواتِ الٰہی سے ہو

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ
اجمعین

# سُوْرَۃُ الْمُؤْمِنْ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنے والا ہے

حٰمٓ ۚ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۙ

حٰم ۰ اتارنا کتاب کا اللہ غالب حکمت جاننے والے کی طرف سے ہے۔

| گوہر دیباج القرآن سُفت | پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ حوامیم گفت |
|---|---|

پاک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب حامیموں کا ذکر فرمایا تو دیباج القرآن کا موتی پرو دیا

تفسیر سراج المنیر میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اَلْحَوَامِیْمُ دِیْبَاجُ الْقُرْاٰنِ یعنی حامیمیں دیباج قرآن ہیں۔ دیباج مُعرّب دیبا کا ہے جس کے معنی ریشمی کپڑے کے ہیں یعنی حامیمیں قرآن شریف کی زینت ہیں۔

| ہُنَّ بلا رَیب رِیَاضُ الجِنَان | ثمرۂ قرآن حوامیم خوان |
|---|---|

حامیمیں قرآن کا ثمرہ ہیں۔ اور وہ بے شک بہشت کے باغ ہیں۔

حدیث شریف میں آیا ہے لِکُلِّ شَیْءٍ ثَمَرَۃٌ وَّثَمَرَۃُ الْقُرْاٰنِ ذَوَاتُ حٰمٓ یعنی ہر چیز کا ثمرہ ہوتا ہے اور قرآن کا ثمرہ حامیمیں ہیں۔ اور فرمایا فَمَنْ اَحَبَّ اَنْ یَّرْتَعَ فِیْ رِیَاضِ الْجَنَّۃِ فَلْیَقْرَاْ الْحَوَامِیْمَ ؕ یعنی پس جو کوئی جنت کے باغوں میں میوے کھایا چاہے اُسے چاہیئے کہ حامیمیں پڑھے اور معالم میں ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب میں حامیموں کی تلاوت کرتا ہوں تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا جنت کے باغوں میں آگیا کہ وہ باغ نرم زمین میں ہیں اور متعجب ہو کر انہیں دیکھتا ہوں۔

| گفت لُبابُ القرآن ست این | ابن عباسؓ از سرِ حق الیقین |
|---|---|

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے حق الیقین سے فرمایا کہ حامیمیں قرآن کا خلاصہ ہیں

چنانچہ تفاسیر میں آپ کا یہ قول منقول ہے لِکُلِّ شَیْئٍ لُبَابٌ وَلُبَابُ الْقُرْاٰنِ الْحَوَامِیْمُ ط یعنی ہر چیز کا لباب ہوتا ہے اور قرآن کا لباب حامیمیں ہیں ❖

| یافت زابواب جہنم نجات | ہر کہ یقین کرد حوامیم ذات |
|---|---|

جس نے ذات کی حامیموں کا یقین کیا۔ اُس نے دوزخ کے دروازوں سے نجات پائی

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الحوامیمُ سَبْعٌ وابوابُ جہنّم سبعٌ جَہَنّمُ وَالْحُطَمَۃُ وَلَظٰی وَالسَّعِیْرُ وَسَقَرُ وَالْہَاوِیَۃُ وَالْجَحِیْمُ فَتَجِیُٔ کُلُّ حٰمٓ مِنْہُنَّ یومَ القیامۃِ علی بابٍ من ہٰذہِ الابوابِ فتقولُ لَایَدْخُلُ النَّارَ مَنْ کَانَ یُؤْمِنُ بِیْ وَیَقْرَءُ نِیْ یعنی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ حامیمیں سات ہیں اور دوزخ کے دروازے بھی سات ہیں جہنم اور حطمہ اور لظی اور سعیر اور سقر اور ہاویہ اور جحیم۔ پس ہر حامیم اُن سات حامیموں سے قیامت کے دن دوزخ کے دروازوں سے ہر دروازے پر آکر کہے گی کہ وہ آگ میں داخل نہ ہوگا جو مجھ پر ایمان لایا اور جس نے مجھے پڑھا ہے۔

| ہفت صفت ہفت زمین آسمان | ہفت مراتب ز حوامیم دان |
|---|---|

سات مراتب سات حامیموں سے جان۔ سات صفات اور سات زمین اور سات آسمان

یعنی سات حامیمیں سات مراتب وجود احدیت وحدت واحدیت عالم ارواح عالم مثال عالم اجسام حضرت انسان اور سات صفات ذاتیہ حیات علم سمع بصر کلام قدرت ارادہ اور سات آسمانوں فلک زحل فلک مشتری فلک مریخ فلک شمس فلک زہرہ فلک عطارد فلک قمر اور سات زمینوں رمکا جلدہ عرفہ جویا ملتا سجین عجبا پر دلالت کرتی ہیں ❖

| مظہر آن ذات وصفات خداست | حا کہ پئے ہشت اشارت نماست |
|---|---|

ح جو آٹھ کیطرف اشارہ کرتی ہے۔ ذات اور صفات الٰہی کو ظاہر کرنیوالی ہے

یعنی ح کے آٹھ عدد ہیں۔ جس سے سات صفات یعنی حیات علم سمع بصر کلام قدرت ارادہ اور آٹھویں ذات الٰہی کی طرف اشارہ ہے ❖

| میم زعشرات کہ چہارم بود | ارلعۂ اسمائے الٰہی دہد |
|---|---|
| میم کے چالیس عدد ہیں جو دہائیوں کا چوتھا مرتبہ ہے۔ اسلیئے وہ چار اسمائے الٰہی پر شاہد ہے | |
| باعث ایجادِ جہان اے فقیر | حیّ و علیم ست و مرید و قدیر |
| اے فقیر اسجادِ عالم کا باعث (چار اسمائے الٰہی) حی اور علیم اور مرید اور قادر ہیں | |

چنانچہ فتوحاتِ مکیہ کے باب ۲۹ میں حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ الاربعۃ الاسماءُ الالٰہیۃ التی ہی اُمّہاتُ الاسماء کلہا وعلیہا توقفُ وجودُ العالم وہو الحیُّ العالمُ المریدُ القادرُ لا غیرُ و بہذہ الاسماءِ یثبتُ کونہٗ الٰہاً یعنی چار اسمائے الٰہی جو تمام اسماء کے اُمّہات ہیں اور وہ حی اور عالم اور مرید اور قادر ہیں نہ کہ غیر اور انہی اسماء کے ساتھ اُس کا الٰہ ہونا ثابت ہے

| میم در چار عوالم کشاد | عکس ہمہ بر رخِ آدم فتاد |
|---|---|
| میم نے چار عوالم کا دروازہ کھولا۔ اور سب کا عکس آدم کے چہرہ پر پڑا۔ | |

## در بیان عوالم اربعہ

فتوحات کے چھٹے باب میں حضرت شیخ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ عوالم چار ہیں اوّل عالم اعلیٰ اور وہ عالم بقا ہے۔ دوسرا عالم استحالہ اور وہ عالم فنا ہے۔ تیسرا عالم تعمیر اور وہ عالم بقا و فنا ہے۔ اور چوتھا عالم نسب ہے۔ اور یہ سب عالم دو مقاموں میں جمع ہیں عالم اکبر میں اس سے مراد جو کچھ انسان سے خارج ہے اور عالم اصغر میں اور وہ انسان ہے۔ پس عالم اعلیٰ سے حقیقت محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہے اور اس کا فلک حیات ہے۔ انسان میں اُس کی نظیر لطیفہ اور روح قدسی ہے۔ اور اسی عالم سے عرش محیط ہے اور انسان میں اُس کی نظیر جسم ہے اور اسی عالم سے کرسی ہے اور اُس کی نظیر انسان میں نفس ہے اور اسی قسم سے بیت المعمور ہے اور اُس کی نظیر انسان میں دل ہے اور اسی عالم سے ملائکہ ہیں اور اس کی نظیر انسان میں ارواح اور قویٰ ہیں اور اسی عالم سے زحل اور اس کا فلک ہے

اور اُس کی نظیر انسان میں قوۃ علمیہ اور نفس ہے اور اسی عالم سے مشتری اور اُس کا فلک ہے اور اُن کی نظیر قوۃ ذاکرہ اور دماغ کا آخری حصّہ ہے اور اسی عالم سے احمر اور اُس کا فلک ہے اور اُن کی نظیر قوۃ عاقلہ اور تالو ہے اور اس عالم سے آفتاب اور اُس کا فلک ہے اُن کی نظیر قوۃ مفکرہ اور دماغ کا وسط ہے۔ پھر زہرہ اور اُس کا فلک ہے۔ اُن کی نظیر قوۃ واہمہ اور روح حیوانی ہے۔ پھر کاتب اور اس کا فلک ہے اُن کی نظیر قوۃ خیالیہ اور دماغ کا اگلا حصّہ ہے پھر ماہتاب اور اُس کا فلک ہے اُن کی نظیر قوۃ حسیہ اور وہ جوارح ہیں جو ذی حس ہیں۔ یہ سب عالم اعلیٰ کے طبقات اور اُسکے نظائر انسان سے ہیں۔

اور عالم استحالہ سے کرہ اثیر ہے اور اس کی روح گرمی اور خشکی ہے اور وہ کرۂ آتش ہے اور اس کی نظیر صفرا ہے اور اسکی رُوح قوۃ ہاضمہ ہے اور اسی عالم سے ہوا ہے اور اُسکا رُوح گرمی اور تری ہے۔ اور اس کی نظیر خون ہے اور اس کی رُوح قوۃ جاذبہ ہے اور اس عالم سے پانی اور اُس کی رُوح سردی وتری ہے اس کی نظیر بلغم ہے اور اُس کی رُوح قوۃ دافعہ ہے۔ اور اسی عالم سے خاک اور اُس کی رُوح سردی وخشکی ہے اور اُس کی نظیر سودا ہے اور اُس کی رُوح قوۃ ماسکہ ہے۔ اور زمین کے سات طبقات ہیں۔ زمین سیاہ[۱] زمین تیرہ[۲]۔ زمین سرخ[۳]۔ زمین زرد[۴]۔ زمین سفید[۵]۔ زمین کبود[۶]۔ زمین سبز[۷] ان ساتوں کی نظیر انسان کے جسم میں چمڑا اور چربی اور گوشت اور رگیں اور پٹھے اور عضلات اور ہڈیاں ہیں

اور عالم تعمیر سے روحانی ہیں اور اُن کی نظیر انسان میں قویٰ ہیں اور اسی قسم سے عالم حیوان ہے اور اُس کی نظیر وہ ہے جو کہ انسان میں محسوس ہوتی ہے اور اسی قسم سے عالم نبات ہے اور اُس کی نظیر وہ بال ہیں جو انسان کے جسم پر جمتے ہیں اور اسی قسم سے عالم جماد ہے اور اُس کی نظیر انسان میں وہ اشیار ہیں جو محسوس نہیں ہوتیں۔

اور عالم نسب سے عرض ہے اس کی نظیر سیاہ اور سفید اور الوان اور اکوان ہیں۔ پھر کیفیت ہے اُس کی نظیر احوال درست اور نادرست ہیں پھر کمیت ہے اس کی نظیر پنڈلی

جو کلائی سے دراز ہوتی ہے۔ پھر اینؔ ہے اُس کی نظیر سر کی جگہ گردن اور پنڈلی ران کی جگہ ہے۔ پھر زمانہ ہے اس کی نظیر ہاتھ ہلانے کے وقت سر کی حرکت ہے۔ پھر اضافت ہے اُس کی نظیر میرا یہ باپ اور میں اُس کا بیٹا ہوں۔ پھر وضع ہے اُس کی نظیر میری لغت اور میری آواز ہے۔ پھر فعل سے اُس کی نظیر یہ ہے کہ میں نے کھایا پھر انفعال ہے۔ اُس کی نظیر یہ ہے کہ میں سیر ہو جاتا ہوں۔

ازانجملہ اُمہات میں صُورتوں کا مختلف ہونا مثلاً ہاتھی اور گدھا اور شیر اور بادصرصر وغیرہ اس کی نظیر انسان میں وہ قوت انسانیہ ہے جو معنوی صورتیں مذمومہ اور محمودہ قبول کرتی ہے۔ جیساکہ یہ دانا اور وہ ہاتھی ہے۔ یہ کند ذہن اور وہ گدھا ہے۔ یہ پہلوان اور وہ شیر ہے۔ یہ بزدل اور وہ بادصرصر ہے۔ اللہ تعالیٰ حق فرماتا اور راہ راست پر چلاتا ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| تاج سر اسم حمید ست حاء | | حافظِ قرآن مجید ست حاء | |
| حے اسم حمید کے سر کا تاج ہے اور حے قرآن مجید کی حافظ ہے | | | |

یعنی حے سے اسم حمید مراد ہے نیز حے سے آیۂ اِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ کیطرف اشارہ ہے یعنی ہم قرآن مجید کے حافظ ہیں ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| میم کہ سرتاج مجید آمدہ | | مژدہ دہ لطفِ مزید آمدہ | |
| میم جو اسم مجید کا سرتاج ہے۔مزیدِ رحمت کی خوشخبری دینے والا ہے۔ | | | |
| حاء کہ بود حیؔ و حلیم و حکیم | | مالک و منّان و مجیب ست میم | |
| حے سے مراد حی اور حلیم اور حکیم ہے اور میم سے مالک اور منان اور مجیب مقصود ہے | | | |

شرح اسماء الحسنیٰ میں حضرت امام غزالی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں حمید وہ ہے جو تعریف کے لائق ہو۔ اور جس کی ثنا کی جائے اللہ تعالیٰ ازل سے خود اپنی تعریف کیساتھ حمید ہے اور ابد تک اپنے بندوں کی تعریف کے ساتھ حمید رہیگا۔ اور مجید وہ ہے جسکی ذات شریف

جس کے افعال پسندیدہ اور جس کی عطا گران ہو۔ اور حیّ کامل مطلق وہ ہے جسکے ادراک کے تحت ہیں تمام مدرکات اور اسکے فعل کے تحت میں تمام موجودات درج ہوں اور حلیم وہ ذات ہے جو نافرمان لوگوں کی نافرمانی اور اپنے حکم کی مخالفت ہوتے دیکھے۔ پھر بھی وہ غضب میں بیقرار نہ ہو۔ نہ اُس کو غصہ عارض ہو۔ اور حکیم (حقائق اشیار کا عالم) حکیم کے معنی صاحب حکمت۔ اور حکمت سے مراد ہے افضل چیز کو افضل علم سے جاننا اور تمام اشیار سے بزرگ اللہ تعالیٰ ہے اور مالک کا معنی پوری قدرت والا اور منّان بہت احسان کرنیوالا اور مجیب وہ ہے جو سائل کے سوال کو پورا کرے دُعا کرنیوالے کی دُعا کو قبول فرمائے بلکہ التجا سے پہلے انعام دے ؎

حا کہ بود حرفِ حقائق کُشا ۔۔۔ میم بود مہرِ معارف نما

حے حرف حقائق کُشا ہے اور میم معرفتوں کا سورج کھاتی ہے

حا کہ بود حکمتِ پروردگار ۔۔۔ میم بود مُلکِ جلیلُ القہّار

حے سے حکمتِ پروردگار مُراد ہے اور میم مُلکِ جلیل القہار سے عبارت ہے

حا کہ بود شاہد حُسنِ قدیم ۔۔۔ میم بود مظہرِ ذاتِ عظیم

حے حُسن قدیم کا شاہد ہے اور میم ذات عظیم کا مظہر ہے

حا کہ بود حاملِ وحیِ جلیل (بزرگ) ۔۔۔ میم بود مُخبرِ صادق مقیل (سچا استقال)

حے سے حامل وحی بزرگ (جبرئیلؑ) مراد ہے اور میم سے مُخبرِ صادق مقال (رسول خدا صلعم) مقصود ہیں

حا کہ بود حامیِ ارباب دین ۔۔۔ میم بود مُرشدِ اہلِ یقین

حے ارباب دین کی حمایت کرنے والی ہے اور میم اہل یقین کی مرشد ہے

حا کہ بود حافظِ اُمّ الکتاب ۔۔۔ میم بود معدنِ صدق و صواب

حے سے ام الکتاب کا حافظ اور میم سے صدق اور صواب کی کان (انسان کامل) مُراد ہے

حا کہ بود حاصلِ حلم و حیا ۔۔۔ میم بود مامن و ملجائی ما

حے حلم اور حیا کا خلاصہ ہے۔ اور میم ہماری جائے امن اور جائے پناہ ہے

| | |
|---|---|
| حا کہ بود حسبک فی کل حال | میم بود موہبت ذوالجلال |

حے تجھے ہر حال میں کافی ہے اور میم ذوالجلال کی موہبت (بخشش) ہے

| | |
|---|---|
| حا کہ بود حالت حق الیقین | میم بود مطلع انوارِ دین |

حے سے حق الیقین کی حالت مراد ہے اور میم انوارِ دین کا مطلع ہے

| | |
|---|---|
| حا بود آن حضرتِ حق العزیز | نیست دران ذاتِ معلیٰ تمیز |

اے عزیز حے سے حضرتِ حق (احدیت) مراد ہے اس ذاتِ معلیٰ میں تمیز نہیں ہے

یعنی احدیت مطلقہ میں کسی اسم یا صفت وغیرہ کا ظہور نہیں ہے بلکہ وہ مرتبہ اطلاق ذاتی کا ہے جو ہر قید سے حتی کہ قیدِ اطلاق سے بھی پاک ہے ؛

| | |
|---|---|
| عینِ مجرد ز نعوت و صفات | پاک و منزہ زہمہ ممکنات |

ذاتِ مطلق نعتوں اور صفتوں سے مجرد اور تمام موجودات سے پاک اور منزہ ہے

| | |
|---|---|
| میم کہ از مُلکِ مؤبد بود | تاج و کمر دارِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بود |

میم جو کہ مُلکِ مؤبد (ہمیشگی کیا گیا) سے ہے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تاج اور کمر دار ہے

یعنی میم سے مُلکِ ابد مراد ہے اور میم اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر کا تاج اور کمر بند ہے ؛

| | |
|---|---|
| میم بود مظہرِ حق اے غلامؑ | پاک محمد کہ علیہ السلام |

اے غلام میم یعنی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حق سبحانہ و تعالیٰ کا مظہر ہے

چنانچہ تفسیر شیخ الاکبر محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ میں ہے کہ حٰمٓ ای الحق المحتجب بمحمدٍ فھو حقٌ بالحقیقۃِ محمدٌ بالخلیقۃِ احبہٗ فظھر بصورتہٖ فکان ظھورہٗ بہٖ یعنی حٰمٓ سے مراد یہ ہے کہ حق سبحانہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں مخفی ہے پس وہ حقیقت میں حق اور خلقیت میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ حق سبحانہ نے آپ کو دوست رکھا پھر

آپ کی صورت پر ظاہر ہوا پس حق سبحانہ کا ظہور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیسا تھ ہے قال العارف ؎

آں بادشاہِ اعظم دربستہ بود محکم
پوشیدہ دلق آدم ناگاہ بردر آمد

# سورۃ حمٓ السجدۃ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے

حٰمٓ ۚ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۚ

حٰمٓ ۔ اتاری ہوئی ہے بخشنے والے مہربان کیطرف سے

کاتبِ ازلی (حق سبحانہٗ) چو رقم ساز کرد ۔ حمد ز حامیم خود آغاز کرد

ازلی کاتب (حق سبحانہٗ) نے جب لکھنا شروع کیا تو حامیم سے اپنی حمد کا آغاز کیا

حمد حامیم سے شروع ہوتی ہے ۔ یعنی خدا نے جب ازل میں اپنی حمد کرنی چاہی تو ذات قدیم سے قلم اعلیٰ کے ساتھ لوح محفوظ پر دست قدرت سے حامیم لکھا ؞

کرد رقم از خطِ عنبر سرشت ۔ ہفت حوامیم ریاضِ بہشت

کاتب ازلی نے خطِ عنبر سرشت سے سات حامیمیں جنت کے باغ بنائے

چنانچہ اعلم بالقرآن صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حامیموں کی تعریف میں فرمایا ہے ہُنَّ رَوضاتٌ جِنانٌ یعنی وہ نہایت خوب باغ ہیں ؞

ہشت باعدادِ نوشت ست حا ۔ مژدہ دہِ ہشت بہشت ست حا

ابجد کے حساب میں حے کے آٹھ عدد ہیں اسلئے حے آٹھ بہشتوں کی خوشخبری دینے والی ہے

آٹھ بہشتوں کے نام یہ ہیں۔ جنتُ العدن ۔ جنتُ الفردوس ۔ جنتُ النعیم ۔ جنتُ الخلد جنتُ الماویٰ ۔ دارُالسلام ۔ دارالجنان ۔ علیین ؞

ہفت ز جنّاتِ صفات آمدہ ۔ ہشتم آن جنتِ ذات آمدہ

سات صفات الٰہی کے بہشت ہیں اور آٹھواں اُس کی ذات کا جنت ہے

عارفین باللہ کے نزدیک سات صفاتِ ذاتیہ یعنی حیات علم ارادہ قدرت سمع بصر

کلام میں سے ہر ایک صفت ایک جنت ہے اور عارف کا ان صفاتِ نفسیہ سے ساتھ بحکم تَخَلَّقُوا بِاَخْلَاقِ اللّٰہِ ای اتَّصِفُوا بِصِفَاتِ اللّٰہِ تعالیٰ متصف ہونا جنّاتُ الصفات میں داخل ہونا ہے اور ان میں داخل ہونے والوں کا نام اہل التحقیق بالحقائق الالٰہیہ ہے اور آٹھواں جنتُ لذات ہے اور وہ عارف کا اپنی ذات سے فانی ہو کر ذاتِ حق کیساتھ واصل ہونا ہے اور آیۂ کریمہ فَادْخُلِیْ فِیْ عِبَادِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ (یعنی میرے بندوں میں مل اور میری جنت میں داخل ہو) سے اسی طرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| میمم ز عشرات چہارم بود | مژدۂ کوثر دہ مردم بود |

میم دہائیوں سے چوتھے مرتبہ میں ہے اور لوگوں کو حوضِ کوثر کی خوشخبری دینے والا ہے

یعنی میم کے چالیس عدد ہیں جو دہائیوں کا چوتھا مرتبہ ہے اسلئے میم سے حوضِ کوثر مراد ہے جس میں چار نہریں پانی اور دودھ اور شراب اور شہد کی آکر جمع ہوتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| ما و لبن خمر و عسل چار زان | مخبرِ خلفائے نبی پاک ﷺ دان |

آب اور شیر اور شراب اور شہد کی چار نہریں نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چاروں خلفائے راشدین حضرات ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضوان اللہ علیہم اجمعین کی خبر دیتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| آب ابوبکرؓ و عمرؓ شیر دین | بادہ چو عثمانؓ و علیؓ انگبین |

آب ابوبکرؓ اور شیر عمرؓ اور شراب عثمانؓ اور شہد علی علیہم السلام ہیں

شرح التعرف میں ہے کہ چار انہار جن کا وصف قرآن میں اسطرح مذکور ہے فِیْهَا اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَیْرِ اٰسِنٍ ۚ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ یَتَغَیَّرْ طَعْمُهٗ ۚ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ ۚ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ؕ (یعنی بہشت میں نہریں ہیں پانی نہ بگڑنے والے کی اور نہریں ہیں دودھ کی کہ نہیں بدلا مزہ اُن کا اور نہریں ہیں شراب کی مزہ دینے والی واسطے پینے والوں کے اور نہریں ہیں شہد صاف کیے گئے کی۔ یہ اللہ تعالیٰ نے چہار یار کی مثال دی ہے آب سے ابوبکرؓ اور شیر سے عمرؓ اور شراب سے عثمانؓ اور شہد سے علیؓ مراد ہیں

رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ۔ ابو بکرؓ کو آب سے اسلیئے مثال دی ہے کہ پانی حیات کا سبب ہے اور دین کی حیات ابو بکر صدیقؓ سے ہوئی ۔ پھر عمرؓ کو شیر سے مثال دی اسلیئے کہ دودھ تربیت کا سبب ہے، اور اسلام کی پرورش عمر فاروقؓ نے کی ہے ۔ پھر عثمانؓ کو شراب سے مثال دی اسواسطے کہ شراب سخاوت کا سبب ہے اور عثمان غنیؓ سخاوت میں شان عظیم رکھتے تھے پھر علی علیہ السلام کو شہد سے مثال دی کیونکہ شہد میں شفا ہے اور علی مرتضیٰؓ اپنے علم سے شفائے دین کا باعث ہیں ؛

| زندۂ جاوید شود بے گذاف | ہر کہ ز بو بکرؓ خورد آب صاف |
|---|---|

جو شخص ابو بکرؓ کے ہاتھ سے صاف پانی پیتا ہے بیشک وہ زندۂ جاوید ہوجاتا ہے

یعنی جسے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے باطنی فیض پہنچا وہ ان میں داخل ہوگیا جنکے واسطے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً ۔ یعنی پس البتہ زندہ کریں گے ہم اُس کو زندگی پاکیزہ تفسیر قادری میں ہے کہ حیات طیبہ اُس شخص کو حاصل ہے جسمیں یہ چار صفتیں ہوں۔ خدا کی معرفت ۔ خدا کے ساتھ سچ بولنا ۔ امر الٰہی کی شاہراہ پر قائم رہنا ماسوی اللہ سے مُنہ پھیرنا ؛

| گشت قوی گوئی کہ اکسیر خورد | ہم ز عمرؓ ہر کہ ازان شیر خورد |
|---|---|

اور جس نے عمرؓ سے وہ دودھ پیا ۔ اُس نے ایسی قوت حاصل کی گویا کہ اکسیر کھایا

یعنی جو عمر رضی اللہ عنہ سے علم معرفت حاصل کرتا ہے وہ ایسا قوی ہو جاتا ہے کہ ضعف اور کمزوری اُس کے نزدیک بھی نہیں آنے پاتی ؛

| شاد شد و رنج فراموش کرد | ہر کہ ز عثمانؓ زمے نوش کرد |
|---|---|

جس نے عثمانؓ سے شراب پیا ۔ وہ شاد ہوا اور غم کو بھول گیا

یعنی جس کو عثمان رضی اللہ عنہ نے شراب شوق بخشا اُسے وصال کی خوشی ملی اور پھر ہرگز غم فراق میں مُبتلا نہ ہوا ؛

خورد چو کس شہد ز دستِ علیؓ | یافت زہر مرض شفائے جلی

اور جب کسی نے علیؓ سے شہد کھایا تو اُس نے ہر بیماری سے شفا کاملہ حاصل کی

یعنی جس کو علی کرم اللہ وجہہ نے توحید کا شہد عطا فرمایا وہ ہر مرض شرک و کفر و نفاق و عجب و ریا، و ماسوی اللہ سے خوف و رجا وغیرہ سے شفایاب ہوا اسلیئے کہ اللہ تعالیٰ نے شہد کے بارے میں فرمایاہے فِیْہِ شِفَاءٌ لِلنَّاس یعنی شہد میں لوگوں کے واسطے شفا ہے ؁

میمؔ دہد چار مراتب بیاد | روزِ لقا از پئے اہلِ مُراد

میم اہل مراد کے لیئے دیدار کے دن چار مراتب یاد دلاتی ہے

اہلِ کثیب اند میان عدن | حسب مراتب ہمگی چار تن

کثیب (سفید ٹیلہ) والے جنتِ عدن میں حسب مراتب چار گروہ ہیں۔

کثیب جنتِ عدن میں کستوری کا ایک سفید ٹیلہ ہے جس پر اہل جنت کو حسب مراتب دیدارِ الٰہی حاصل ہوگا ؁

تخت نہادہ زپئے انبیا | منبرش از بہر رسولانست جا

انبیاءؑ کے لیئے تخت رکھا ہوا ہے۔ اور اس کا منبر رسولوں کی جگہ ہے۔

اہلِ ولایت ہمہ کرسی نشین | باز مراتب زپئے مؤمنین

اولیاء سب کرسی نشین ہیں۔ اور پھر مومنین کے مرتبے ہیں۔

شیخ الاکبرؓ بہ فتوحات ہم | صورتِ آنہا بنمود و رقم

شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے بھی فتوحاتِ مکیہ میں اُن کیصورت تحریر فرمائی ہے

چنانکہ فتوحات کے باب ۳۷ میں سے ہے کہ کثیب جنت عدن میں سفید کستوری ہے اور جنت عدن جنت کا قصبہ اور اُس کا قلعہ اور بادشاہ اور اُس کے خواص کی بارگاہ ہے۔ عام اسمیں سوائے حکم زیارت کے داخل نہیں ہوتے۔ اور اس کثیب میں منابر اور تخت اور

کرسیاں اور مراتب بنے ہوئے ہیں اس لیئے کہ اہل کثیب چار گروہ ہیں. مومنون اور
اولیاء اور انبیاء رسل صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین اور ہر صنف جن کے اشخاص
کا ہم نے ذکر کیا ہے اُن کے بعض کو بعض پر فضیلت ہے جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے
تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ اور فرمایا وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيِّيْنَ عَلٰى بَعْضٍ پس
اُن کے تفاضل سے اُن کی منزلوں کی فضیلت ہے اگرچہ ایک ہی دار میں ہیں اور
اسی باب سے اللہ تعالی کا یہ قول ہے وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجَاتٍ یعنی خلق
پس اس میں تمام بنی آدم داخل ہیں ؛

## کثیب الرؤیۃ اور اُس میں مراتب خلق کی تصویر یہ ہے

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْأَلُكَ النَّظَرَ اِلٰى وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ

جس کے افعال پسندیدہ اور جس کی عطا گران ہو۔ اور حیّ کا مل و مطلق وہ ہے جسکے ادراک کے تحت میں تمام مدرکات اور اسکے فعل کے تحت میں تمام موجودات درج ہوں اور حلیم وہ ذات ہے جو نافرمان لوگوں کی نافرمانی اور اپنے حکم کی مخالفت ہوتے دیکھے۔ پھر بھی وہ غضب میں بیقرار نہ ہو۔ نہ اُس کو غصہ عارض ہو۔ اور حکیم (حقائق اشیاء کا عالم) حکیم کے معنی صاحب حکمت۔ اور حکمت سے مراد ہے افضل چیز کو افضل علم سے جاننا اور تمام اشیاء سے بزرگ اللہ تعالیٰ ہے اور مالک کا معنی پوری قدرت والا اور منّان بہت احسان کرنیوالا اور مُجیب وہ ہے جو سائل کے سوال کو پورا کرے دعا کرنیوالے کی دُعا کو قبول فرمائے بلکہ التجا سے پہلے انعام دے ؂

حا کہ بود حرفِ حقائق کُشا | میم بود مہرِ مُعارف نما

ح حرف حقائق کُشا ہے اور میم معرفتوں کا سورج دکھاتی ہے

حا کہ بود حکمتِ پروردگار | میم بود مُلکِ جلیل القہار

ح سے حکمتِ پروردگار مراد ہے اور میم مُلکِ جلیل قہار سے عبارت ہے

حا کہ بود شاہدِ حُسنِ قدیم | میم بود مظہرِ ذاتِ عظیم

ح حُسنِ قدیم کا شاہد ہے میم ذاتِ عظیم کا مظہر ہے

حا کہ بود حاملِ وحیِ جلیل (بزرگ) | میم بود مُخبرِ صادق مقال (صادق مقال)

ح سے حاملِ وحیِ بزرگ (جبرئیلؑ) مراد ہے اور میم سے مُخبرِ صادق مقال (رسول خدا صلعم) مقصود ہیں

حا کہ بود حامیِ اربابِ دین | میم بود مُرشدِ اہلِ یقین

ح اربابِ دین کی حمایت کرنے والی ہے اور میم اہلِ یقین کی مرشد ہے

حا کہ بود حافظِ اُمّ الکتاب | میم بود معدنِ صدق و صواب

ح سے ام الکتاب کا حافظ اور میم سے صدق اور صواب کی کان (انسانِ کامل) مراد ہے

حا کہ بود حاصلِ حلم و حیا | میم بود مأمنِ ملجائی ما

ح علم اور حیا کا خلاصہ ہے۔ اور میم ہماری جائے امن اور جائے پناہ ہے

| حا کہ بود حَسبُکَ فی کُلِّ حَال | میم بود موہبت ذو الجلال |
|---|---|

ح تجھے ہر حال میں کافی ہے اور میم ذوالجلال کی موہبت (بخشش) ہے

| حا کہ بود حالت حق الیقین | میم بود مطلع انوارِ دین |
|---|---|

ح سے حق الیقین کی حالت مراد ہے اور میم انوار دین کا مطلع ہے

| حا بود آن حضرتِ حق العزیز | نیست دران ذات معلّےٰ تمیز |
|---|---|

اے عزیز ح سے حضرتِ حق (احدیت) مراد ہے اس ذات معلّیٰ میں تمیز نہیں ہے

یعنی احدیت مطلقہ میں کسی اسم یا صفت وغیرہ کا ظہور نہیں ہے بلکہ وہ مرتبہ اطلاق ذاتی کا ہے جو ہر قید سے حتیٰ کہ قیدِ اطلاق سے بھی پاک ہے ؛

| عین مجرّد ز نعوت و صفات | پاک و منزّہ ز ہمہ ممکنات |
|---|---|

ذاتِ مطلق نعتوں اور صفتوں سے مجرّد اور تمام موجودات سے پاک اور منزّہ ہے

| میم کہ از مُلکِ مؤبّد بود | تاج و کمردارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم بود |
|---|---|

میم جو کہ مُلکِ مؤبّد (ہمیشگی کیا گیا) سے ہے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تاج اور کمردار ہے

یعنی میم سے مُلکِ ابد مراد ہے اور میم اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر کا تاج اور کمربند ہے ؛

| میم بود مظہرِ حق اے غلام | پاک محمد کہ علیہ السلام |
|---|---|

اے غلام میم یعنی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حق سبحانہ و تعالیٰ کا مظہر ہے

چنانچہ تفسیر شیخ الاکبر محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ میں ہے کہ حٰمٓ اَیِ الْحَقُّ الْمُحْتَجِبُ بِمُحَمَّدٍ فَهُوَ حَقٌّ بِالْحَقِیْقَةِ مُحَمَّدٌ بِالْخَلِیْقَةِ اَحَبَّهٗ فَظَهَرَ بِصُوْرَتِهٖ لِکَانَ ظُهُوْرُهٗ بِهٖ یعنی حٰمٓ سے مراد یہ ہے کہ حق سبحانہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں مخفی ہے پس وہ حقیقت میں حق اور خلقت میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ حق سبحانہ نے آپ کو دوست رکھا پھر

آپ کی صورت پر ظاہر ہوا پس حق سبحانہ کا ظہور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیسا تھ ہے قال العارف ؎

آں بادشاہ اعظم در بستہ بود محکم
پوشیدہ دلق آدم ناگاہ بر در آمد

# سورۃ حٰمٓ السجدۃ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنے والا ہے

حٰمٓ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حٰمٓ اُتاری ہوئی ہے بخشنے والے مہربان کیطرف سے

کاتب (حق سبحانہ) ازل چو رقم ساز کرد | حمد ز حامیم خود آغاز کرد

ازلی کاتب (حق سبحانہ) نے جب لکھنا شروع کیا تو حامیم سے اپنی حمد کا آغاز کیا

حمد حامیم سے شروع ہوتی ہے۔ یعنی خدا نے جب ازل میں اپنی حمد کرنی چاہی تو دوات قدیم سے قلم اعلیٰ کے ساتھ لوح محفوظ پر دست قدرت سے حامیم لکھا۔

کرد رقم از خطِ عنبر سرشت | ہفت خوا میم ریاضِ بہشت

کاتب ازلی نے خطِ عنبر سرشت سے سات حامیمیں جنت کے باغ بنائے

چنانچہ علم بالقرآن صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حامیموں کی تعریف میں فرمایا ہے ہُنَّ رَوضاتٌ حسانٌ یعنی وہ نہایت خوب باغ ہیں۔

ہشت باعدادِ نوشت ست حاء | مژدہ دہ ہشت بہشت ست حاء

ابجد کے حساب میں ح کے آٹھ عدد ہیں اسلیئے ح سے آٹھ بہشتوں کی خوشخبری دینے والی ہے

آٹھ بہشتوں کے نام یہ ہیں۔ جنتُ العدن۔ جنتُ الفردوس۔ جنتُ النعیم۔ جنتُ الخلد جنتُ الماویٰ۔ دارُالسلام۔ دارالجنان۔ علیّین۔

ہفت ز جنّاتِ صفات آمدہ | ہشتم آن جنتِ ذات آمدہ

سات صفات الٰہی کے بہشت ہیں اور آٹھواں اُس کی ذات کا جنت ہے

عارفین باللہ کے نزدیک سات صفاتِ ذاتیہ یعنی حیات علم ارادہ قدرت سمع بصر

کہ تم میں سے ہر ایک صفت ایک جنت ہے اور عارف کا ان صفات نفیسہ کے ساتھ بحکم تَخَلَّقُوْا بِاَخْلَاقِ اللّٰہِ اَیْ اِتَّصِفُوْا بِصِفَاتِ اللّٰہِ تعالیٰ متصف ہونا جنات الصفات میں داخل ہونا ہے اور ان میں داخل ہونے والوں کا نام اہل التحقیق بالحقائق الالٰہیۃ ہے اور آٹھواں جنت الذات ہے اور وہ عارف کا اپنی ذات سے فانی ہو کر ذات حق کیساتھ واصل ہونا ہے اور آیۂ کریمہ فَادْخُلِیْ فِیْ عِبَادِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ (یعنی میرے بندوں میں مل اور میری جنت میں داخل ہو) سے اسی طرف اشارہ ہے ⁂

| مژدۂ کوثر دہ مردم بود | میم ز عشرات چہارم بود |
| --- | --- |

میم دہائیوں سے چوتھے مرتبہ میں ہے۔ اور لوگوں کو حوض کوثر کی خوشخبری دینے والی ہے

یعنی میم کے چالیس عدد ہیں جو دہائیوں کا چوتھا مرتبہ ہے اسلئے میم سے حوض کوثر مراد ہے جس میں چار نہریں پانی اور دودھ اور شراب اور شہد کی آکر جمع ہوتی ہیں ⁂

| مخبر خلفائے نبی پاک وآں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | ماء ولبن خمر و عسل چہار زاں |
| --- | --- |

آب اور شیر اور شراب شہد کی چار نہریں نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چاروں خلفائے راشدین حضرات ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضوان اللہ علیہم اجمعین کی خبر دیتی ہیں۔

| بادہ چو عثمانؓ و علیؓ انگبین | آب ابوبکرؓ و عمرؓ شیر دین |
| --- | --- |
| شراب عثمانؓ اور شہد علی علیہم السلام ہیں | آب ابوبکرؓ اور شیر عمرؓ |

شرح تعرف میں ہے کہ چار انہار جن کا وصف قرآن میں اسطرح مذکور ہے فِیْہَا اَنْھٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَیْرِ اٰسِنٍ ج وَاَنْھٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ یَتَغَیَّرْ طَعْمُہٗ وَاَنْھٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّۃٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ ج وَاَنْھٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّی ط یعنی بہشت میں نہریں ہیں پانی نہ بگڑنے والے کی اور نہریں ہیں دودھ کی کہ نہیں بدلا مزہ اُن کا اور نہریں ہیں شراب کی مزہ دینے والی واسطے پینے والوں کے اور نہریں ہیں شہد صاف کیے گئے کی ۔ یہ اللہ تعالیٰ نے چہار یار کی مثال دی ہے آب سے ابوبکرؓ اور شیر سے عمرؓ اور شراب سے عثمانؓ اور شہد سے علیؓ مراد ہیں

رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ ابو بکرؓ کو آب سے اسلیئے مثال دی ہے کہ پانی حیات کا سبب ہے اور دین کی حیات ابو بکر صدیقؓ سے ہوئی۔ پھر عمرؓ کو شیر سے مثال دی اسلیئے کہ دودھ تربیت کا سبب ہے اور اسلام کی پرورش عمر فاروقؓ نے کی ہے۔ پھر عثمانؓ کو شراب سے مثال دی اسواسطے کہ شراب سخاوت کا سبب ہے اور عثمان غنیؓ سخاوت میں شان عظیم رکھتے تھے پھر علی علیہ السلام کو شہد سے مثال دی کیونکہ شہد میں شفا ہے اور علی مرتضیٰؓ اپنے علم سے شفائے دین کا باعث ہیں ؛

| | |
|---|---|
| ہر کہ ز بو بکرؓ خورد آب صاف | زندۂ جاوید شود بے گزاف |
| جو شخص ابو بکرؓ کے ہاتھ سے صاف پانی پیتا ہے بیشک وہ زندۂ جاوید ہوجاتا ہے | |

یعنی جسے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے باطنی فیض پہنچا وہ ان میں داخل ہوگیا جنکے واسطے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً ۚ یعنی پس البتہ زندہ کریں گے ہم اُس کو زندگی پاکیزہ تفسیر قادری میں ہے کہ حیات طیبہ اُس شخص کو حاصل ہے جسمیں یہ چار صفتیں ہوں۔ خدا[۱] کی معرفت۔ خدا[۲] کے ساتھ سچ بولنا۔ امر[۳] الٰہی کی شاہراہ پر قائم رہنا ماسوی[۴] اللہ سے مُنہ پھیرنا ؛

| | |
|---|---|
| ہم ز عمرؓ ہر کہ ازان شیر خورد | گشت قوی گوئی کہ اکسیر خورد |
| اور جس نے عمرؓ سے وہ دودھ پیا۔ اُس نے ایسی قوت حاصل کی گویا کہ اکسیر کھایا | |

یعنی جو عمر رضی اللہ عنہ سے علم معرفت حاصل کرتا ہے وہ ایسا قوی ہو جاتا ہے کہ ضعف اور کمزوری اُس کے نزدیک بھی نہیں آنے پاتی ؛

| | |
|---|---|
| ہر کہ ز عثمانؓ ز مے نوش کرد | شاد شد و رنج فراموش کرد |
| جس نے عثمانؓ سے شراب پیا۔ وہ شاد ہوا اور غم کو بھول گیا | |

یعنی جس کو عثمان رضی اللہ عنہ نے شراب شوق بخشا اُسے وصال کی خوشی ملی اور پھر ہرگز غم فراق میں مُبتلا نہ ہوا ؛

| یافت ز ہر مرض شفائے جلی | خورد چو کس شہد ز دستِ علیؓ |
|---|---|

اور جب کسی نے علیؓ سے شہد کھایا تو اُس نے ہر بیماری سے شفا کاملہ حاصل کی

یعنی جس کو علی کرم اللہ وجہہ نے توحید کا شہد عطا فرمایا وہ ہر مرض شرک و کفر و نفاق و عجب و ریاء و ماسوی اللہ سے خوف و رجا وغیرہ سے شفایاب ہوا اسلیئے کہ اللہ تعالیٰ نے شہد کے بارے میں فرمایا ہے فِیْہِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ یعنی شہد میں لوگوں کے واسطے شفا ہے ؛

| روزِ لقا از پئے اہلِ مُراد | میم دہد چار مراتب بیاد |
|---|---|

میم اہلِ مراد کے لیئے دیدار کے دن چار مراتب یاد دلاتی ہے

| حسبِ مراتب ہمگی چار تن | اہلِ کثیب اند میانِ عدن |
|---|---|

کثیب (سفید ٹیلہ) والے جنتِ عدن میں حسبِ مراتب چار گروہ ہیں۔

کثیب جنتِ عدن میں کستوری کا ایک سفید ٹیلہ ہے جس پر اہل جنت کو حسب مراتب دیدارِ الٰہی حاصل ہوگا ؛

| منبرش از بہرِ رسولانست جا | تخت نہادہ ز پئے انبیا |
|---|---|

انبیاءؑ کے لئے تخت رکھا ہوا ہے ۔ اور اس کا منبر رسولوں کی جگہ ہے ۔

| باز مراتب ز پئے مؤمنین | اہلِ ولایت ہمہ کرسی نشین |
|---|---|

اولیاء سب کرسی نشین ہیں ۔ اور پھر مومنین کے مرتبے ہیں۔

| صورتِ آنہا بنمودہ رقم | شیخُ الاکبرؓ بہ فتوحات ہم |
|---|---|

شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے بھی فتوحاتِ مکیہ میں اُن کی صورت تحریر فرمائی ہے

چنانکہ فتوحات کے باب ۳۷۱ میں ہے کہ کثیب جنت عدن میں سفید کستوری ہے اور جنت عدن جنت کا قصبہ اور اُس کا قلعہ اور بادشاہ اور اُس کے خواص کی بارگاہ ہے ۔ عام اُسمیں سوائے حکم زیارت کے داخل نہیں ہوتے ۔ اور اس کثیب میں منابر اور تخت اور

کرسیاں اور مراتب بنے ہوئے ہیں اس لیے کہ اہل کثیب چار گروہ ہیں۔ مومنون اور اولیاء اور انبیاء اور رسل صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین اور ہر صنف جن کے اشخاص کا ہم نے ذکر کیا ہے اُن کے بعض کو بعض پر فضیلت ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ اور فرمایا وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيِّينَ عَلَىٰ بَعْضٍ پس اُن کے تفاضل سے اُن کی منزلوں کی فضیلت ہے اگرچہ ایک ہی دار میں ہیں اسی باب سے اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجَاتٍ یعنی خلق پس اس میں تمام بنی آدم داخل ہیں ۔

## کثیب الرؤیۃ اور اس میں مراتب خلق کی تصویر یہ ہے

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ النَّظَرَ إِلَىٰ وَجْهِكَ الْكَرِيمِ

نہ دنیا دوست میدارم نہ عقبیٰ راخریدارم ✤ مرا چیزے نمی باید بجز دیدار یا اللہ

| سرِ عجب سورۂ حامیم دان | درحق و در پاک محمد نہان |
|---|---|
| سورۂ حامیم حق اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ایک انوکھا راز مخفی ہے۔ | |

یعنی حق بصورتِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر ہے جیسا کہ شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ اس حٰمٓ کی تفسیر میں فرماتے ہیں اَیْ ظُهُوْرُ الْحَقِّ بِالصُّوْرَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ یعنی حٰمٓ کا معنی یہ ہے کہ حق سبحانہٗ کا ظہور صورتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ہے ✤

| آمدہ حامیم بہ رحمٰن در | باز درین اسم محمد نگر |
|---|---|
| حامیم اسم رحمٰن میں آیا ہے پھر اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بھی حامیم دیکھ | |
| شاہدِ آنست کہ حامیم ذات | حاوی حضرات و محیطِ صفات |
| یہ اس بات پر شاہد ہے کہ ذاتِ حق کی حامیم جو حضراتِ الٰہیہ اور صفات کو حاوی اور محیط ہے | |
| کرد ز رحمٰن و رحیم آن نزول | در دلِ پُر نورِ محمد رسول |
| وہ (حٰم) رحمٰن اور رحیم سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دل پُرنور میں نازل ہوئی ہے | |

چنانچہ بحرالحقائق میں ہے کہ حٰمٓ اوس چیز کی طرف اشارہ ہے جو حق تعالےٰ اور اُسکے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درمیان راز و نیاز ہے کہ کوئی مقرب فرشتہ اور نبی مرسل اُس سے آگاہ نہیں اسواسطے کہ ح اور میم دو حرف اسم رحمٰن کے درمیان میں ہیں اور یہی دو حرف اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بیچ میں بھی ہیں تو اِن دونوں مبارک ناموں کے بیچ میں جو یہ دونوں حرف ہیں اون کے بھید کی قسم کھاکر حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ قرآن تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یعنی اُتارا ہوا ہے بخشنے والے مہربان کیطرف سے ✤

| حا کہ خبر بخش حبیبِ خداست | میم ز معراج نبی مصطفٰےؐ ست |
|---|---|
| ح حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خبر دینے والی ہے اور میم مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معراج سے ہے | |
| حا کہ برون شد ز حدود و جہات (باعتبار مخرج ۱۲) | میم کہ زد حلقہ بر ایوانِ ذات (بلحاظ دائرہ ۱۲) |

حے یعنی حدوں اور جہتوں سے گذر گئے۔ میم یعنی آپ نے ایوانِ ذات کا طواف کیا

| | |
|---|---|
| حا دِہد از غیبِ حقیقت نشان (باعتبار تلفظ ۱۲) | رفتہ ز امکان بسوئے لامکان (بلحاظ کتابت ۱۲) |

حے غیبِ حقیقت کا نشان دیتی ہے۔ اور عالمِ امکان سے لامکان کیطرف گئی ہے

یعنی حے انتہائے حلق سے جو سینہ کے متصل ہے نکلتی ہے اسلیئے وہ غیب حقیقت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ اور کتابت میں حے گویا عالم اسفل کی طرف آکر عالم اعلیٰ کی جانب بلند ہوتی ہے۔ پس حے اس بات پر شاہد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معراج میں غیب کی حقیقت ظاہر ہوئی اور آپ عالم امکان سے ترقی کرکے عالم لامکان پر پہنچ گئے؛

| | |
|---|---|
| داد سرِ میم پئے مُصطفےٰ ؐ | دیدۂ مَا زَاغ و دلِ مَا طَغٰے (مازاغ البصر و ماطغیٰ ۱۲) |

میم کے سر نے محمد مصطفےٰ صلعم کیلئے مَا زَاغَ الْبَصَرُ و مَا طَغٰی کی آنکھ اور دل دیا ہے

یعنی میم سے مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَ مَا طَغٰی (نہ پھری آنکھ اور نہ زیادتی کی) مراد ہے مطلب یہ ہے کہ معراج میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی طرف التفات نہیں فرمائی اور دل کی آنکھ مشاہدۂ جمالِ الٰہی کے سوا اور کسی پر نہیں کھولی

## نظم

| | |
|---|---|
| در دیدہ کشید کحلِ مازاغ | نے زاغ نگاہ کردنے باغ |
| تا حجلۂ ناز و پردۂ راز | میراند براقِ عرش پرواز |
| بے پردہ بدید آنچہ دل خواست | پس پردہ ز پیش دیدہ برخاست |

| | |
|---|---|
| حکمتِ معراجِ مُعلّیٰ ست حا | شاہدِ اسرارِ فَاَوْحٰی ست حا |

حے معراجِ بلند کی حکمت کی طرف اشارہ ہے اور اسرارِ فاوحیٰ پر شاہد ہے

یعنی حے اشارہ ہے آیۂ فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَا اَوْحٰی کیطرف یعنی پس وحی پہنچائی طرف بندے اپنے کے جو پہنچائی۔ چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں حٰمٓ سُورۂ دُخان کے تحت میں ہے انّا

اَلْوَحْیُ الْخَاصُ اِلٰی مُحَمَّدٍ وَالْمِیْمُ مُحَمَّدٌ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ وَذٰلِکَ الْوَحْیُ الْخَاصُ بِلَا وَاسِطَۃٍ خَبَرٌ مِنْ سِرٍّ فِیْ سِرٍّ لَا یَطَّلِعُ عَلٰی ذٰلِکَ السِّرِّ الَّذِیْ بَیْنَ الْمُحِبِّ وَالْمَحْبُوْبِ اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِ اللّٰہِ اَلَا تَرٰی کَیْفَ قَالَ سُبْحَانَہٗ فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَا اَوْحٰی یعنی ح سے مراد وحی خاص ہے طرف محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور میم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں اور یہ وحی خاص بلاواسطہ راز در راز کی خبر ہے خلقت میں سے کوئی محب اور محبوب کے اس درمیانی راز پر مطلع نہیں ہے کیا تو نہیں دیکھتا کسطرح اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے فاوحی الی عبدہ ما اوحی سو اپنے بندے کیطرف وحی بھیجی جو بھیجی ٭ حکمیاتِ معراج میں سے ایک اعلیٰ حکمت یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسی خلوت کے مشتاق تھے جسمیں غیر کی گنجائش نہ ہواسلیئے آپ کو اُس جگہ پہنچایا جہاں سوائے ذات حق سبحانہ و تعالیٰ کے اور کچھ نہ تھا. چنانچہ حضرت مولانا جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں

## نظم

| | |
|---|---|
| گُلے بروندزین دہلیزۂ پست | بدان درگاہ والادست بردست |
| مکانی یافت خالی از مکان نیز | کرتن محرم نبود آنجا دجان نیز |
| قدم زنگ حدوث ازجان او شُست | وجُوب آلائش امکان اوشُست |
| یکے ماندہ ہم از قید یکی پاک | زلبیاری برُون وزاند کی پاک |
| بدیدہ آنچہ از دیدن برُون بود | مپرس ازماز کیفیت کہ چُون بود |
| نہ چندی گُنجد آنجا و نہ چُونی | فرو بند از کمی لب وز فزونی |
| شنید آنگہ کلامے نے بآواز | معانی درمعانی راز در راز |

از اَسرارِ فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَا اَوْحٰی کے متعلق بعض علماء کا قول ہے کہ اولیٰ یہی ہے کہ اُس حی سے ہم تعرض نہ کریں اور اُسے پردہ ہی میں رہنے دیں اور ایک گروہ عالموں نے اس وحی میں سے جو کچھ انہیں احادیث اور روایات صحیحہ سے پہنچا ہے رشتۂ تحریر میں

پر دیا ہے جیسا کہ جواہر التفسیر اور اسرار الفاتحہ اور معارج النبوۃ وغیرہ کتب معتبرہ میں بہت سی روائتیں بڑی شرح اور بسط سے مذکور ہیں اُن میں سے چند اقوال درج ذیل ہیں۔

قولِ اوّل مطلع انوارِ سُبحانَ الَّذِیْ اَسریٰ مخزنِ اسرارِ فَاَوْحیٰ اِلیٰ عَبْدِہٖ مَآ اَوْحیٰ عالی علم دَنیٰ فَتَدَلّٰی والی حرم فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْاَدْنیٰ محمدِ مصطفےٰ احمدِ مجتبےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کلماتِ فَاَوْحیٰ اِلیٰ عَبْدِہٖ مَآ اَوْحیٰ میں سے ایک کلمہ کی درخواست کی اور کہا مَنّ عَلیَّ بِکَلِمَۃٍ مِنْھَا تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے ابوبکرؓ حضرتِ عزت نے مجھے فرمایا لَوْلَا الْعِتَابُ مَاکَانَ مَعَ اُمَّتِکَ الْحِسَابُ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر یہ نہ ہوتا کہ میں تیری اُمت کے ساتھ کلام کرنے کو دوست رکھتا ہوں تو میں قیامت میں اُن کا حساب بھی نہ لیتا ؎

قولِ دوم حضرت عمر خطاب رضی اللہ عنہ نے اُن کلمات سے ایک کلمہ کی استدعا کی تو فرمایا کہ حق سبحانہٗ نے میری امت سے شکایت کا اظہار کیا کہ وہ خلوت میں عیب کرتے ہیں اور مجلس میں طاعت کا اظہار کرتے ہیں لیکن میں انکے رازوں کو نگاہ رکھتا ہوں معافی دیتا اور پردہ پوشی کرتا ہوں ؎

قولِ سوم امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ نے اُن اسرارات سے ایک راز استفسار کیا تو ارشاد فرمایا کہ حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے فرمایا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہلی اُمتیں جب گناہ کرتی تھیں تو میں اُن پر عذاب بھیجتا تھا جیسے قوم نوح اور قوم صالح علیہم السلام اور تیری امت گناہ کرتی ہے تو کمالِ ستاری سے اُن کی پردہ پوشی کرتا ہوں نیز پہلی امتوں کو بسبب گناہوں کے میں زمین میں دھنساتا اور مسخ کرتا تھا جیسے قوم داود اور قوم عیسیٰ علیہم السلام اور تیری امت گناہ کرتی ہے تو اُن کے گناہ نیکیوں سے بدل دیتا ہوں اور نیز پہلی امتیں گناہ کرتی تھیں تو میں اُن کے سر پر پتھر برساتا تھا مثل قوم لوط علیہ السلام کے اور جب تیری امت گناہ کرتی ہے تو میں اُن کے سر پر رحمت برساتا ہوں ؎

قولِ چہارم سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ میں نے آنحضرت

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ یارسول اللہ حق سبحانہ نے آپ کے ساتھ شب معراج میں کیا کلام کی فرمایا قَالَ اِنِّی رَبُّ الْعِزَّتِ جَلَّ جَلَالُہٗ نَظَرْتُ فِیْ ذُنُوْبِ اُمَّتِکَ فَلَمْ اَرَی الْوَجْہَ اِلَّا الْعَفْوَ یعنی اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں نے آپ کی اُمت کے گناہوں کو دیکھا پس سوائے بخشنے کے اور کوئی وجہ نظر نہ آئی ؂

قول پنجم عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اُن اسرار میں میں سے ایک نکتہ التماس کیا۔ تو فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھ سے کہا کہ اگر آپ کی امت میں سے کوئی شخص دوزخ کے لائق ہو اور بکثرت گناہوں کی شامت سے وہ دوزخ کا حکم کیا جائے تو وہ بندہ میرے نزدیک پہلی امتوں کے بہشتیوں سے زیادہ دوست ہے ؂

قول ششم ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ حق سبحانہ نے وحی فرمائی کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو چاہے مانگ کہ تجھے دوں۔ آپ نے فرمایا الٰہی تو میری مراد کو خوب جانتا ہے فرمان ہوا اَنْتَ شَفِیْعُہُمْ فِیْمَا یَقْصُرُوْنَ فِیْ فَرَائِضِیْ وَاَنَا اَکُوْنُ شَفِیْعًا لَہُمْ فِیْمَا یَقْصُرُوْنَ فِیْ سُنَّتِکَ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے فرضوں کی تقصیرات میں تو اُن کا شفیع ہو اور تیری سُنتوں کی تقصیرات میں میں اُن کا شفیع ہوں ؂

قول ہفتم اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرمایا عبدتنا فی الخلوۃ فاشفع لامتک فی الخلوۃ یعنی اے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو نے میری عبادت خلوت میں کی پس اپنی امت کی شفاعت خلوت میں کر ؂

قول ہشتم خطاب ہوا یَا مُحَمَّدُ اَنَا وَاَنْتَ وَمَا سِوٰی ذٰلِکَ خَلَقْتُہَا لِاَجْلِکَ یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہوں اور تو اور جو اس کے سوا ہے وہ سب تیری خاطر میں نے پیدا کیا ہے ؂

قول نہم حضرت عزت سے خطاب ہوا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں اس سے بزرگ تر ہوں کہ کہوں مجکو پہچان اور تو اس سے بلند تر ہے کہ کہوں خلق کو میری طرف دعوت کر ؂

قول دہم اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر وحی کی کہ بہشت تمام انبیا علیہم السلام

پر حرام ہے جب تک اُس میں تو داخل نہ ہو اور تمام امتوں پر حرام ہے جب تک تیری اُمت اُس میں داخل نہ ہو ۔

قول یازدہم فرمایا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا آپکو معلوم ہے کہ آپ انبیاء کے آخر کیوں آئے ہیں آپ نے فرمایا یارب تو بہتر جانتا ہے فرمان ہوا کہ اپنی امت کو میرا سلام پہنچا اور پیغام دے کہ تمہیں میں نے سب امتوں کے آخر اسلیئے پیدا کیا ہے کہ تم کو کسی امت کے آگے شرمندہ نہ کروں بلکہ تمام امتوں کو تمہارے آگے رسوا کروں ۔

قول دوازدہم اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ میرے واسطے کیا تحفہ لائے ہیں فرمایا خداوندا ایک مٹھی میں تقصیر طاعت اور دوسری مٹھی میں جفائے معصیت فرمان ہوا کہ تیری امت کی تقصیر طاعت کو میں نے اپنی رحمت سے بخشا اور انکی جفائے معصیت کو تیری شفاعت سے معاف کیا ۔

قول سیزدہم فرمایا اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ کی امت میری طاعت بھی بجالاتی ہے اور گناہ بھی کرتی ہے اُن کی طاعت میری رضا سے ہے اور اُن کی معصیت میری قضا سے ہے ۔ جو کچھ میری رضا کیساتھ اُن سے صادر ہوا اگرچہ تھوڑا اور قصور کیساتھ ہو قبول کروں گا اس لیئے کہ کریم ہوں اور جو کچھ میری قضا کے ساتھ اُن سے ظہور میں آتا ہے اگرچہ بہت اور بڑا ہو اُس سے درگذر کروں گا اسلیئے کہ رحیم ہوں ۔

قول چہاردہم خطاب آیا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آنکھ کھول اور اپنے پیچھے نگاہ کر میں نے نظر کی تو مشت خاک دیکھی فرمان ہوا جو کچھ وجود میں ہے سب آپ کے قدم کی خاک ہے ۔ دوست جب دوست کے گھر آوے اور اُس سے اپنے قدم کا غبار چاہے تو وہ مضائقہ نہیں کرتا ۔ تمام عالم غیب اور شہادت کو جو آپ کے قدم کا غبار ہے آپ کی خاطر بخشدینا مجھے اُس دوست کے غبارِ قدم کے بخشنے سے آسان تر ہے ۔

قول پانزدہم حضرت عزت سے خطاب ہوا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مانگ کیا چاہتا ہے فرمایا امت حکم ہوا میں نے آپ کے طفیل ستر ہزار کو بخشا اور کیا چاہتا ہے فرمایا امت ارشاد ہوا

پس نے آپکے طفیل ستر ہزار کو بخشا اور کیا چاہتا ہے فرمایا امت فرمان ہوا میں نے آپکے طفیل ستر ہزار کو بخشا اسی طرح سات سو بار خطاب ہوا اور ہر بار آپؐ نے بخشش امت کی درخواست کی فرمان ہوا یہ آپ کبتک چاہیں گے فرمایا الٰہی میں چاہنے والا ہوں اور تو بخشنے والا ہے۔ ارشاد ہوا اے شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم میں نے ایک حصہ تمام امت کا آپؐ کے طفیل بخش دیا اور دو حصے باقی رکھے ہیں کہ قیامت کے دن تو شفاعت کرے اور میں بخشوں تاکہ میری رحمت اور تیری عزت ظاہر ہو۔

قول شانزدہم آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرماتے ہیں کہ میں نے اللہ تعالیٰ سے سوال کیا یَارَبِّ اِنْ کُنْتَ غَافِرَ الذُّنُوْبِ اُمَّتِیْ فَلِمَ قَضَیْتَ عَلَیْھِمُ الذُّنُوْبَ قَالَ اللہُ عَزَّ وَجَلَّ اِنْ لَمْ اَقْضِ عَلَیْھِمْ فِیْہِ اَضَاعَتْ شَیْئَیْنِ شَفَاعَتَکَ وَرَحْمَتِیْ یعنی اے رب العزت جب تو میری امت کے گناہوں کو بخش دے گا تو اُن پر گناہوں کو مقدر ہی کیوں کیا اللہ تعالیٰ نے فرمایا اگر میں اُن پر گناہ مقدر نہ کرتا تو تیری شفاعت اور میری رحمت دونوں ضائع ہو جاتیں۔

قول ہفدہم حضرت شیخ ابوبکر واسطی قدس سرہٗ نے کہا کہ ہمارے خواجہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا الٰہی میں دوست رکھتا ہوں کہ میری امت گناہوں سے پاک ہو تاکہ بیگناہ تیری جناب میں حاضر ہو حضرت عزت سے خطاب ہوا کہ میں نے انکو امر کیطرف دلالت کی بسبب اُس محبت کے جو اُنکے ساتھ رکھتا ہوں اور نواہی سے پرہیز کا حکم دیا بوجہ اُس شفقت کے جو اُنپر رکھتا ہوں اور باوجود اس کے میں نے تقدیر کیا کہ وہ گناہوں میں مُبتلا ہوں تاکہ رحمت کے خزانوں کے دروازے اُن پر کھولوں اے محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم آپؐ امین ہیں اور جبرائیل برگزیدہ اور آپؐ کی امت بہشت میں میری مہمان ہے اور میزبان پر لازم ہے کہ اپنے مہمان کی عزت کرے۔

قول ہیژدہم آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج میں جو حاجت میں نے طلب کی وہ قبول ہوئی سوائے ایک حاجت کے میں نے کہا خداوندا میری امت کا حساب قیامت کے دن میرے سپرد کر فرمان ہوا اے محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اس سوال

ہیں آپ کی غرض اور مقصود کیا ہے میں نے کہا الٰہی میں چاہتا ہوں کہ کوئی شخص میری امت کے بُرے اعمال پر اطلاع نہ پائے فرمایا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں اُن کا اسطرح حساب لوں گا کہ آپ بھی مطلع نہ ہوں تو جب میں اُن کے گناہ آپ سے جو اُن کے شفیق پیغمبر ہیں چھپاؤں گا تو بیگانوں سے بطریق اولیٰ پوشیدہ رکھوں گا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر آپ اُن پر شفقت رسالت کی رکھتے ہیں تو میں اُن پر رحمت ربوبیت کی رکھتا ہوں اگر آپ پیغمبر و راہنما ہیں تو میں اُن کا معبود اور خدا ہوں آپ آج انہیں دیکھتے ہیں اور میں ازل سے ابد تک اُن پر نظر عنایت رکھتا ہوں اور ہمیشہ رکھونگا۔

قول نوزدہم حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ حق سبحانہ وتعالیٰ سے میں نے چند سوال کئے اور اُن کا جواب سنا اور سوال کرنے سے پشیمان ہوا۔ اُن میں سے پانچ سوال یہ ہیں اوّل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ الٰہی تو نے جبرائیل علیہ السلام کو چھ لاکھ پر دیئے ہیں مجھے اُس کے برابر کیا بخشا ہے فرمان ہوا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نے آپ کے سر مبارک میں چھ لاکھ بال پیدا کئے ہیں آپکا ایک بال میرے نزدیک جبرائیلؑ کے چھ لاکھ پروں سے بہتر ہے اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ کے ہر بال کے عوض چھ لاکھ عاصی قیامت کے دن دوزخ سے آزاد کرونگا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب جبرائیلؑ اپنے پر کھولتا ہے تو قاف سے قاف تک تمام عالم پر چھا جاتا ہے اور جب آپ گیسوئے شفاعت کھول کر اپنے ہاتھ میں لینگے تو قیامت کے دن قاف سے قاف تک آپ کی اُمت گنہگار کو محیط ہوگا اور میں آپکے ایک بال کے طفیل سب کو بخشدونگا ؎

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا ❊ عَلٰی نَبِیِّکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمٖ

دوّم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی تو نے آدم علیہ السلام کو مسجودِ ملائک بنایا مجھے اُس کے برابر کیا بخشا فرمان ہوا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آدم علیہ السلام

کو سجدہ آپ کی خاطر تھا اسلیئے کہ آپ کا نور آدم علیہ السلام کی پیشانی میں تھا سوم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی تو نے ابراہیم علیہ السلام کو آتش نمرود میں سلامت رکھا اور آگ کو اُس پر گلزار کیا اور اُسے اپنا خلیل بنایا اور محبت کا ساغر پلایا مجھے اور میری امت کو کیا بخشا خطاب ہوا کہ آپ کو آپ کی امت کو اُس سے بہتر عطا کیا۔ اوّل یہ کہ آتش دوزخ کو آپ پر اور آپ کی امت پر میں نے حرام کیا ہے اور آپ کو اپنا حبیب بنایا ہے دوسرا یہ کہ ابراہیم علیہ السلام کو طاعت اور عبادت اور مرتبۂ نبوت کے بعد میں خلت نصیب ہوئی کہ وَاِبْرَاهِيْمَ الَّذِيْ وَفّٰى اور آپ کی امت کو ارتکاب معصیت اور ذلت کے بعد میں نے مرتبۂ خلت ومحبت عنایت کیا کہ اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ التَّوَّابِیْنَ وَیُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ۔

چہارم حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی اسمٰعیل علیہ السلام کو تو نے فداء دیا مجھے کیا بخشا فرمان ہوا کہ ترسا اور یہودیوں کو کل قیامت کے دن آپکی امت کے بدلے دوزخ میں بھیجوں گا جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے اِنَّہٗ یُعْطِی اِلٰی کُلِّ مُؤْمِنٍ وَّمُؤْمِنَۃٍ یَہُوْدِیٌّ وَّیَہُوْدِیَۃٌ فَیُقَالُ لَہٗ اَلْقِہٖ فِی الْجَحِیْمِ وَمُرْ سَالِمًا اِلَی النَّعِیْمِ یعنی ہر مومن مرد اور عورت کو قوم یہود میں سے مرد اور عورت دیکر کہا جائیگا کہ اِسے دوزخ میں ڈال اور خود سلامت بہشت کی طرف جا۔

پنجم حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی میرے بھائی موسیٰ علیہ السلام کو تو نے اپنا کلیم بنایا فرمان ہوا کَلَّمْتُ مُوْسٰی عَلَی الطُّوْرِ وَکَلَّمْتُکَ عَلٰی بِسَاطِ النُّوْرِ یعنی موسیٰ علیہ السلام کیساتھ میں نے طور پر کلام کی اور آپ کے ساتھ بساط نور پر ہمکلام ہوا ہوں ؏

قول بستم خطاب مستطاب پہنچا اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ کی عزت میرے نزدیک بزرگ ہے اور آپکی دعا مُستجاب ہے دلشاد ہو کہ آخر آپ کو راضی کروں گا آپ نے آج خدمت میں اتنا مجاہدہ کیا ہے کہ میں نے کہا ہے پس طٰہٰ مَا اَنْزَلْنَا عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰی کل جب آپ مقام شفاعت میں ہوں گے تو آپ کی خاطر اتنے گنہگار بخشوں گا کہ آپ کہینگے بس وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ؏

| | | |
|---|---|---|
| میم کہ ما فوق مراتب تمام | | رفت محمد کہ علیہ السلام |

میم یعنی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم معراج میں تمام مراتب کی بلندی پر پہنچے

حضرت شیخ سعدی شیرازی علیہ الرحمت کیا اعلیٰ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ | کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ |
| حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ | صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ |

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ قدر حسنہٖ وجمالہٖ وکمالہٖ

# سورۃ الشوریٰ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے

حٰمٓ ۝ عٓسٓقٓ ۝ کَذٰلِکَ یُوْحِیْٓ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکَ اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ

حٰم عسق ۝ اسیطرح وحی کرتا ہے تیری طرف اور تجھ سے پہلوں کی طرف اللہ غالب حکمت والا

ہست چو حامیم ز بستانِ عشق | باز کنم سیرِ گلستانِ عشق

حامیم جب عشق کے باغ سے ہے۔ میں پھر باغِ عشق کی سیر کرتا ہوں

یعنی حٰم جس سے حمد ذاتی مُراد ہے عشق کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔ پس حمدِ الٰہی میں مشغول ہونا باغِ عشق کی سیر کرنا ہے ۔

روزِ ازل پیشتر از ہر وجُود | حامد و محمُود ہمُو ذات بُود

ازل کے دن ہر شے سے پہلے حامد اور محمُود وہی ذات تھی۔

یعنی ازل میں موجودات سے پہلے خدا اپنی حمد آپ کرتا تھا جیسا کہ فرمایا الحمد للہ رب العلمین امام قرطبیؒ اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے خود اپنی ذات کی تعریف کی اور اپنی کتاب کو اپنی تعریف سے شروع کیا اور غیر کو ایسا کرنے کا اذن نہ دیا۔ بلکہ اس قول میں منع فرمایا کہ وَلَا تُزَکُّوْٓا اَنْفُسَکُمْ اپنے نفسوں کی پاکی بیان نہ کرو پس الحمد للہ رب العالمین کا معنی یہ ہے کہ میری حمد نے میری ذات کیواسطے سبقت کی پہلے اس سے کہ عالمین میں سے کوئی میری حمد کرے ۔

حمدِ پئے خویش چو آں ذات گفت | گوہرِ حامیم درِ الحمد سُفت

ذاتِ حق نے جب اپنی حمد کی تو حامیم کا موتی الحمد میں پرو دیا۔

یعنی الحمد میں حم کا لفظ موجود ہے پس حامیم الحمد کا خلاصہ ہے ۔

یعنی کہ سوگند بہ حق المبین (قرآن مجید) | حامد و محمود منم بالیقین

یعنی فرمایا کہ قسم ہے حق المبین (قرآن مجید) کی حامد اور محمود میں خود ہوں

مطلب یہ ہے کہ ح سے حامد اور میم سے محمود مراد ہے اور حقیقت میں حامد اور محمود خود اللہ تعالیٰ ہے۔

## رُباعی

اے آنکہ بہر دو کون موجود توئی | واندر نظر صائب مشہود توئی
فالحمد لک منک علیک یارب | یعنی بجہاں حامد و محمود توئی

باز ہمیں وصف رسول خداست | معنی حامیم نبی پاک ما ست

پھر یہی رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تعریف ہے۔ حامیم کا معنی ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہیں

حا کہ بود حامد و محمود میم | ہست ز اسمائے رسول کریم

ح سے جو حامد اور میم سے محمود مراد ہے اور یہ دونوں رسول کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اسمائے مبارک سے ہیں

حامد و محمود ہمو لست و بس | حاضر و موجود ہمو لست و بس

حامد و محمود اور حاضر و موجود آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہیں اور بس

یعنی آپ خدا کی حمد کرتے ہیں اور خدا آپ کی تعریف کرتا ہے اور آپ ہر جگہ حاضر ہیں اسلیئے کہ ہر دو عالم میں آپ ہی موجود ہیں صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم۔

در خط حامیم صریر قلم | گفت توئی حامد و محمود ہم

حامیم کے خط میں صریر قلم نے کہا۔ کہ تو ہی حامد اور تو ہی محمود ہے۔

چنانچہ حضرت شیخ محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فص ابراہیمی میں فرماتے ہیں

فَیَحْمَدُنِیْ وَاَحْمَدُہٗ وَیَعْبُدُنِیْ وَاَعْبُدُہٗ

یعنی وہ میری حمد کرتا ہے افاضۂ وجود سے مجھ پر اور اپنی کلام میں اور بندوں کی زبان سے اور میں اوسکی حمد کرتا ہوں اپنی ذات اور صفات اور افعال میں کمالات وجود کے اظہار

کرنے سے۔ اور وہ میری عبادت کرتا ہے افاضۂ وجود میں اسلیئے کہ میری حقیقت کے سوا مجھ میں اثر نہیں کر سکتا۔ اور میں اوسکی عبادت کرتا ہوں حدود اور حقوق اور اوامر اور نواہی کے قایم کرنے سے ظاہر میں اور اوسکی تجلیات ذاتی اور اسمائی کو قبول کرنے سے باطن میں۔

| چوُن بہ نماز آئی سرافگندہ پیش | خود بزبان تو کند حمد خویش |
|---|---|
| جب تو نماز میں خشوع کے ساتھ کھڑا ہوتا ہے تو (خدا) خود تیری زبان سے اپنی حمد کرتا ہے | |

عارفین کا قول ہے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَیْ لَا حَامِدَ لِلّٰہِ اِلَّا اللّٰہُ یعنی الحمد للہ کا معنی یہ ہے کہ خدا کی حمد کرنیوالا سوائے خدا کے اور کوئی نہیں ہے مقام جمع میں اور مقام تفصیل میں بھی اپنے بندوں کی زبان پر اپنی حمد خود فرماتا ہے اور اسی طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اِس قول میں اشارہ فرمایا ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ قَالَ عَلٰی لِسَانِ عَبْدِہٖ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ یعنی اللہ تعالیٰ اپنے بندے کی زبان پر فرماتا ہے سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ پس کہو ربنا لک الحمد۔

| گشتہ بہ حامیم نمازت درُست | کو چو حضور دل (ح: الصلوٰۃ الا بحضور القلب) و معراج تست (میم: الصلوٰۃ معراج المومنین) |
|---|---|
| حامیم کیساتھ تیری نماز جائز ہوئی ہے اسلیئے کہ وہ تیرے حضور قلب اور معراج کیطرح ہے | |

یعنی ح سے حضورِ قلب مراد ہے جس کے بغیر نماز نہیں ہوتی کہ لَا صَلٰوۃَ اِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ اور میم سے معراج کی طرف اشارہ ہے جو ہر مومن کو نماز میں ہوتا ہے کہ اَلصَّلٰوۃُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِیْنَ پس جب تک حضورِ قلب حاصل نہ ہو معراج نہیں ہوتا اسلیئے ح میم سے پہلے ہے۔

| حامد (ح) و محمود (میم) چو عشق (عسق) آمدہ | آخر حامیم بہ عسق (عسق) آمدہ |
|---|---|
| حامد اور محمود جب عشق ہے (اسلیئے) حامیم کا آخر عسق آیا ہے ۔۔ | |
| عسق بود عشق بہ تحقیق ما | مسک بفرمود خدا مشک را |
| عسق ہماری تحقیق میں عشق ہے۔ خدا نے (قرآن میں) مشک کو مسک فرمایا ہے | |

تفسیر عرائس البیان میں حم عسق کے تحت میں ہے فاراد بالسین الشین و بیان حم عشق ای بجی

الازلی وجمال الابدی عشق العاشقون وانا عشیقهم و برمز العشق اخاطبهم حتی لا یطلع علی احوالهم اھل الرسوم یعنی سین سے مراد شین ہے اور حم عشق کا یہ مطلب ہے کہ حی ازلی اور جمال ابدی کیساتھ عاشقوں کا عشق ہے اور میں اُن کا معشوق ہوں اور رمز عشق کیساتھ اُن کو خطاب کرتا ہوں حتی کہ اُن کے احوال پر اہل ظاہر مطلع نہیں ہوتے ۔

اور انیس العاشقین میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں لفظ عشق عوام پوشیدہ کیا ہے نہ خواص سے قولہ تعالیٰ حٰمٓ عٓسٓقٓ کا آخر یہی عشق ہے جو کہ عین اور سین اور قاف کے لباس میں پوشیدہ ہے ورنہ ہر شخص سے اَرِنی کی آواز آتی ۔ کیونکہ امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شان میں اللہ تعالیٰ نے کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّةٍ فرمایا ہے (یعنی تم بہترین امت ہو) لیکن موسیٰ علیہ السلام نے ظاہر کیا اور فرمایا رَبِّ اَرِنِیْٓ اَنْظُرْ اِلَیْكَ ( خداوندا مجھے دکھا کہ میں تجکو دیکھوں ) اسلیئے کہ لفظ شین توریت میں ظاہر تھا اور قرآن میں پوشیدہ ہے چنانکہ فرقان کی ہر سورت کے اول میں بسم اللہ آیا ہے اور توریت میں بشم اللہ تھا اور فرقان میں موسیٰ علیہ السلام کا ذکر سین کے ساتھ ہے اور توریت میں شین کے ساتھ تھا یعنی موشیٰ مو عبرانی زبان میں پانی کو اور شی لکڑی کو کہتے ہیں چونکہ طفلی کے زمانہ میں آپ کو دریا میں پانی اور لکڑی کے درمیان پایا اسلیئے موشیٰ نام رکھا پس عین سین قاف عشق کے حروف ہیں۔

نیز عارفین رح فرماتے ہیں کہ عشق ایک دولت خداداد ہے ہر ایک کو نصیب نہیں ہوتی اللہ تعالیٰ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بطور احسان کے فرماتا ہے حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ ح سے مراد اے حامد ۔ م سے مُراد اے محمد ۔ عسق سے مُراد عشق ہے ۔ لفظ ش کا متبادل س سے آتا ہے جیسا مُشک کا قرآن شریف میں مسک آیا ہے ایسا ہی عشق کا عسق آیا ہے کَذٰلِكَ یُوْحِیْٓ اِلَیْكَ وَ اِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكَ اللّٰهُ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۔ یعنی جسطرح تجھ سے پہلے کل پیغمبروں پر وحی کی ہے علم اسرار اور عشق و محبت کی اسیطرح تجھ اکیلے پر وحی کرتا ہوں آگے اللہ نے اپنے کو عزیز اور حکیم فرمایا یعنی میں غالب ہوں اپنی حکمت سے بے انتہا علم محبت اور معرفت تیرے

اور تیرے اہل کے سینوں میں بھر دوں گا ۔

مخزنِ اَسرارِ الٰہی ست عشق | گوہرِ گنجینۂ شاہی ست عشق

عشق اسرارِ الٰہی کا خزانہ ہے اور عشق بادشاہی خزانے کا موتی ہے۔

یعنی عشق کُنتُ کَنزاً مَخفِیًا والا خزانہ ہے پس عشق ہی اللہ تعالیٰ کی ذات ہے کہ اَلعِشقُ ھُوَ الذَّاتُ ۔

عشق بود گوہرِ کانِ وجود | عشق بود جانِ جہانِ شہود

عشق وجود کی کان کا گوہر ہے اور عشق شہود کے عالم کی روح ہے

اصطلاحاتِ صوفیہ میں وجود کا معنی (یافتن حق است مرذاتِ خود را بذاتِ خود) یعنی حق سبحانہ کا اپنی ذات کو اپنی ذات کیساتھ پانا ہے اور شہود کا معنی (رویتِ حق است بحق) یعنی حق کو حق کی آنکھ کے ساتھ دیکھنا ہے ان دونوں مرتبوں کی اصل عشق ہے ۔

سلسلہ جُنبانِ وجود ست عشق | فارسِ میدانِ شہود ست عشق

عشق وجود کا سلسلہ ہلانے والا ہے اور عشق شہود کے میدان کا شاہسوار ہے

یعنی عشق ہی موجودات کے ظہور کا باعث ہے جیسا کہ حدیث قدسی کُنتُ کَنزاً مَخفِیًا فَاَحبَبتُ اَن اُعرَفَ فَخَلَقتُ الخَلقَ سے ثابت ہے اور عشق ہی سے شہود یعنی توحید عیانی کا مرتبہ ملتا ہے ۔

باعثِ کُل عالمِ ہژدہ ہزار | عشق بود عشق بود عشق یار

اٹھارہ ہزار عالم کا باعث معشوقِ ازل و شاہدِ لم یزل کا عشق ہے

عشق چو از بحرِ قدم موج زد | فاتحی بر کشورِ جان فوج زد

عشق نے جب ہمیشگی کے سمندر سے موج ماری تو ایک فاتح نے مُلکِ جان پر فوج کشی کی

شاہدی از حجلۂ غیبِ بطون | بُرقعہ بر انداختہ آمد برون

ایک محبوب غیبِ باطن کی چھپر کھٹ سے بُرقعہ اُتارے ہوئے باہر آیا۔

گرم شد از عشق چو بازارِ حُسن — اہلِ دلان گشتہ خریدارِ حُسن

جب عشق سے حُسن کا بازار گرم ہوا۔ تو اہلِ دل حسن (معشوق) کے گاہک بنگئے

عشق کہ در سوختگی آتش ست — سوختگان را بدو عالم خوش ست

عشق جو سوزش میں آگ ہے۔ دل جلے عاشقوں کو دونوں عالم میں اچھا ہے

جانِ عزیزان بغمش خاک شد — جیبِ دلِ دیدہ وران چاک شد

عزیزوں کی جان اُس کے غم میں فنا ہو گئی اور نظر بازاروں کے دل کا گریبان پھٹ گیا۔

عشق چو القصہ کہ آتش فروخت — ہر چہ بجز ذاتِ احد جملہ سوخت

القصہ جب عشق نے آگ بھڑکائی تو ذاتِ حق کے سوا ہر شے کو جلا دیا

سِرِ دگر در دلم آمد پدید — وین سخن راز بجانم رسید

ایک نیا بھید میرے دل میں پیدا ہوا ہے اور یہ راز کی بات میری جان میں پہنچی ہے

نکتۂ باریک تر از موست این — گوشِ دل آور کہ دُرِ اوست این

یہ سخن پاکیزہ بال سے زیادہ باریک ہے۔ دل کا کان لا کہ یہ موتی اُس کے لائق ہے

حا کہ بود شاہدِ آن ذاتِ حق — حاملِ کُل حاوی حضراتِ حق

ح جو احدیت ذات کی شاہد ہے اور حاملِ کُل اور جامع جمیع حضرات ہے

میدہد از ہشت عدد حاملات — او زپئے عرشِ معلائی ذات

آٹھ عددوں سے عرش ذات کے واسطے حاملات دیتی ہے۔

یعنی ح کے آٹھ عدد ہیں جس سے حاملانِ عرش مراد ہیں جو کہ آٹھ ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمَانِيَةٌ یعنی اٹھائیں گے تیرے رب کے عرش کو اپنے اوپر اُس روز آٹھ فتوحات کے باب ۱۳ میں حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ آٹھ اُن آٹھ نسبتوں کے لئے ہیں جن کے ساتھ حق جلّ شانہ موصوف ہے اور وہ یہ ہیں حیات[1] (زندگی)، علم[2] (جاننا) قدرت[3] (طاقت) ارادہ[4] (چاہنا) کلام[5] (بات کرنا)

بصرؔ (دیکھنا) سمعؔ (سننا) ادراکؔ (دریافت کرنا) انتہی

| میم چو ما عین بر و عرش خوان | سین دہد از وسعت کرسی نشان |
|---|---|
| میم پانی اور عین اوس پر عرش کی طرح ہے اور سین کرسی کی وسعت کا نشان دیتا ہے | |

یعنی مؔ سے ماء اور عؔ سے عرش مُراد ہے قولہ تعالیٰ وَكَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَاءِ (یعنی خدا کا عرش پانی پر تھا) اور سؔ کا گھیرا کرسی کی فراخی پر دلالت کرتا ہے کہ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ (یعنی اوس کی کرسی نے آسمانوں اور زمین کو سما لیا ہے)۔

| قاف دلیل قدمین آمدہ (ودنی الیہ القدمین) | علم الٰہی ست بہ عین آمدہ |
|---|---|
| قاف دونوں قدموں پر دلالت کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا علم عین میں آیا ہے | |

فتوحات کے باب ۳۷ میں حضرت شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں وخلق الكرسىّ فى جوفِ هذا العرشِ مربعُ الشكلِ ودنى اليہ القدمين فانقسمتِ الكلمۃُ الواحدۃُ التى هى فى العرشِ واحدۃٌ فهى فى العرشِ رحمۃٌ واحدۃٌ اليها مآلُ كلِّ شيئٍ وانقسمت فى الكرسى الى الرّحمۃِ وغضبٍ مشوبٍ برحمۃٍ اقتضى ذلك التركيبُ لما يريدُ اللّٰهُ ان يُظهرَ فى العالمِ من القبضِ والبسطِ والاضدادِ كلّها فانہ المعزُّ المذلُّ والقابضُ الباسطُ والمعطى المانعُ ؏

| اُنظر الى الكون فى تفصيلہ عجباً | ومرجعُ الكلِّ فى العقبىٰ الى اللّٰهِ |
|---|---|
| فى الاصل متفقٌ فى الصور مختلفٌ | دُنيا وآخرۃٌ فالحكمُ للّٰهِ |

ترجمہ یعنی خدا نے عرش کے اندر کرسی کو مربع شکل پر پیدا کیا اور کرسی کی طرف اللہ تعالیٰ کے (امر ونہی کے) دونوں قدم لٹک آئے پس وہ کلمہ جو کہ عرش میں ایک ہے اور وہ عرش میں رحمت واحدہ ہے جس کی طرف ہر چیز کا انجام ومآل ہے وہ کرسی میں رحمت اور غضب آمیختہ برحمت سے منقسم ہو گیا۔ جب اللہ تعالیٰ نے عالم میں قبض وبسط اور تمام اضداد کے ظاہر کرنے کا ارادہ فرمایا تو اس ترکیب کا یہی اقتضیٰ ہوا کہ ایسا ہو اسلئے کہ وہ معز اور مذل اور قابض اور باسط اور معطی اور مانع ہے؛ عالم

کی طرف دیکھو کہ اوسکی تفصیل میں عجائبات ظاہر ہورہے ہیں اور اُن کل کا مرجع غایت قیمت میں خدا کی طرف ہے۔ وہ دراصل دنیا اور آخرت میں متفق اور صورتوں میں مختلف ہیں اور اُن سب میں اللہ تعالیٰ کا حکم نافذ ہے ؀

## عرش الاستوا اور قائموں اور کرسی اور قدمین کی صورت یہ ہے

| | |
|---|---|
| حا کہ بود حلم خدائے کریم | میم بود مجد رؤف الرحیم |

حے خداوند کریم کے حلم سے مراد ہے اور میم رؤف الرحیم کا مجد (بزرگی) ہے

| | |
|---|---|
| عین بود علم قدیم احد | سین بود سر سنائے صمد |

عین ذات حق کا علم قدیم ہے اور سین اللہ تعالیٰ کی سنا (رفعت) کا بھید ہے۔

| | |
|---|---|
| قاف بود قدرتِ ذاتِ قدیر | زبنِ عباسؓ ست سخن یاد گیر |

قاف پروردگار کی قدرت ہے۔ اور یہ قول ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے

تفسیر خازن میں ہے قال ابن عباس ح حلمہ م مجدہ ع علمہ س سناؤہ ق قدرتہ اقسم اللہ عزوجل بہا یعنی ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حٰم عٓسٓقٓ اللہ تعالیٰ کے حلم مجد علم سنا قدرت کی طرف اشارہ ہے۔ خدائے عزوجل نے ان کی قسم اٹھائی ہے ؎

| | |
|---|---|
| حا کہ سرِ حوضِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم است | میم کلیدِ درِ ملک بقاست |

حے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوض کیطرف اشارہ ہے اور میم ملکِ بقا کے دروازے کی کنجی ہے

| | |
|---|---|
| عین کہ آن عزّ و جودِ ویست | سین سنائے مشہودِ ویست |

عین آپ کے عزّ وجود سے مراد ہے اور سین آپ کے سنائے مشہود پر دلالت کرتا ہے

| | |
|---|---|
| قاف کہ محمود مقامش بخوان (عسیٰ ان یبعثک ربک مقاماً محموداً) | وین سخن از کشفُ الاسرار دان (نام کتابیست) |

قاف یعنی آپ کا مقام محمود ہے اور یہ قول کشف الاسرار میں درج ہے۔

چنانچہ تفسیر قادری میں کشفُ الاسرار سے منقول ہے کہ یہ حروف اُن عطاؤں کی طرف اشارہ ہے جو حق تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مرحمت فرمائے حے اشارہ ہے حوضِ مورُود کی طرف یعنی حوضِ کوثر کی جانب کہ اُس حوض سے اپنی امت کے پیاسوں کو آپ سیراب کر دینگے اور میم مُلکِ ممدُود کی طرف کہ مشرق سے مغرب تک آپکی امت کے تصرف میں آئیگا اور عین آپکے عزّ وجود کی طرف اِسواسطے کہ آپ حق تعالیٰ کے نزدیک سب لوگوں سے زیادہ عزیز ہیں اور سین آپکے سنائے مشہود کی جانب کہ آپکے مرتبہ کی بلندی کو کوئی نہیں پہنچتا۔ اور قاف مقامِ محمود کیطرف کہ شبِ معراج میں درجۂ اَوْ اَدْنیٰ ہے اور قیامت کے دن شفاعت کبریٰ ہے ؎

مقامِ تو محمود و نامت محمّد ؛ بدینساں مقامی و نامے کہ دارد

| | |
|---|---|
| حا کہ ز حال آمد و میم از مقام | عین ز عیش آمد و سین از سلام |

حے حال سے اور میم مقام سے اور عین عیش سے اور سین سلام سے ہے

مصباح الہدایۃ میں ہے کہ صوفیائے کرام کے نزدیک حال سے مراد وُہ وارد غیبی ہے جو کہ عالم علوی سے کبھی کبھی سالک کے دل پر اُترے اور ہمیشہ آتا جاتا رہے یہانتک کہ اوسکو جذبۂ الٰہی کے کمند کیساتھ ادنیٰ مقام سے اعلیٰ مقام کی طرف کھینچ لے اور مقام سے مُراد مراتب سلوک سے وہ مرتبہ ہے جو سالک کے زیر قدم ہو اور اوسکی استقامت کا محل بن جائے اور زوال پذیر نہ ہو مستِ بادۂ قیوم حضرت مولانا روم علیہ الرحمت نے اسے خوب پیرائے میں بیان فرمایا ہے

## مثنوی

حال چوں جلوہ ست زان زیبا عُروس ٭ ویں مقام آن خلوت آمد با عُروس

حال اُس خوبصورت معشوق (شاہدِ وحدت) کے نظارے کیطرح ہے اور مقام اُس معشوق کے ساتھ خلوت کی مانند ہے یعنی حال ایسا ہے جیسے کوئی کسی معشوق کو وقتاً فوقتاً دیکھ لیا کرے اور مقام ایسا ہے جیسے کوئی بادشاہ اُس معشوق کیساتھ نکاح کرلے اور ہمیشہ خلوت میں اُس کا جلیس ہو ٭

جلوہ بیند شاہ وغیرِ شاہ نیز وقت خلوت نیست جُز شاہِ عزیز

نظارہ تو نوشاہ اور اُس کا غیر بھی کرسکتا ہے لیکن خلوت میں سوائے نوشاہ کے اور کوئی نہیں ہوتا یعنی نورِ وحدت کی تجلی تو صاحب مقام اور صاحب حال دونوں پر ہوتی ہے لیکن وصال دائمی صاحب مقام ہی کو حاصل ہوتا ہے۔

جلوہ کردہ عام وخاصان را عُروس خلوت اندر شاہ باشد با عُروس

یعنی معشوق کا جلوہ تو عام اور خاص سب پر ہوتا ہے لیکن خلوت میں نوشاہ ہی عُروس کے ساتھ رہتا ہے ٭

ہست بسیار اہلِ حال از صوفیان ٭ نادرست اہلِ مقام اندر میان

یعنی صوفیوں میں اہل حال تو بکثرت ہیں لیکن صاحبِ مقام اُنمیں شاذ و نادر ہیں ٭

اور عین سے عَیشُ الفقیرِ کعیشِ اللہ مُراد ہے یعنی فقیر کا عیش اللہ تعالیٰ کے عیش کیطرح ہے
اور سین سَلامٌ قَوْلاً من رّبٍ رّحِیم کی طرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| قاف پیٔ قُرب نشان میدہد | قوتِ دل و قوتِ جان میدہد |

قاب قُرب کا نشان دیتا ہے اور دل کی غذا اور رُوح کو قوت عطا کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| حا کہ حقیقت بود اے یار غار | میم بود معرفتِ کردگار |

اے دوست صادق ح حقیقت اور میم اللہ تعالےٰ کی معرفت ہے

| | |
|---|---|
| سین بود سرِّ کمالِ عظیم | عین بود عشق جمالِ قدیم |

عین جمالِ الٰہی کا عشق ہے اور سین کمالِ خداوندی کا سِرّ (بھید) ہے

| | |
|---|---|
| قاف کہ او معنیٔ قوسین داد | ہست ز قطبیتِ کُبریٰ مُراد |

قاف جو قابَ قوسین کا معنی دیتا ہے اوس سے قطبیتِ کُبریٰ مُراد ہے

یعنی قاف سے قُربِ قابَ قَوسَین مُراد ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ثُمَّ دَنیٰ فَتدَلّٰی فَکَانَ قَابَ قَوسَینِ اَوْ اَدنیٰ (پھر نزدیک ہوا پھر اُتر آیا پس تھا قدر دو کمان کی یا زیادہ نزدیک) محققین کے نزدیک دَنیٰ اشارہ ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکانِ نفس کی طرف اور فَتدلّٰی آپ کے قلبِ مطہر کی منزل کی جانب اور فَکَانَ قَابَ قَوسَینِ آپکے رُوحِ مطیب کے مقام کی طرف اور اَوْ اَدنیٰ آپ کے سِرِّ منوّر کے مرتبہ کی جانب اور آپ کا نفس مکانِ خدمت میں تھا اور آپ کا دل منزلِ محبت میں اور آپ کی رُوح مقامِ قُربت میں اور آپ کا سِرّ مرتبۂ مشاہدہ میں اور عارفین فرماتے ہیں کہ مرتبۂ قابَ قوسین خدا کیساتھ ملنا ہے باوجود تمیز اور اثنینیّت اعتباری کے اور اُس سے نزدیک تر مقام اَوْ اَدنیٰ ہے کہ اُس میں تمیز اور اثنینیّت اعتباری بوجہ فنائے محض اور طمس کلی کے مٹ جاتی ہے۔

نیز یہ قاف قطبیتِ کبریٰ پر دلالت کرتا ہے۔ قطبیت کبریٰ اصطلاحاتِ صوفیہ میں

قطب الاقطاب کے مرتبہ کا نام ہے اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا باطن ہے اور یہ مرتبہ آپ کے سچے وارثوں کا ہے جو اکملیت میں خاص ہیں۔

حا کہ بود حکمتِ ایمانیان (من یؤت الحکمۃ فقد اوتی خیرا کثیرا) — میم بود مشعلِ نورانیان (زیرا کہ میم از حروفِ نورانی است ۱۲)

حے ایمان والوں کی حکمت ہے اور میم نورانیوں کا مشعل (چراغ) ہے۔

عین ز عرفان خبرے دہد — چشمِ ترا نورِ نظرے دہد

عین عرفان کی خبر دیتا ہے اور تیری آنکھ کو نورِ نگاہ بخشتا ہے۔

سین کہ دہد سِرِّ الٰہیت یاد — سیر بگنجینۂ شاہیت داد (ای سیر فی اللہ ۱۲)

سین جو تجکو سرِ الٰہی یاد دلاتا ہے شاہی خزانے (کُنت کنزاً) کی تجھے سیر کراتا ہے

قاف کہ در قرب رساند ترا — بادۂ قیوم چشاند ترا

قاف جو تجکو مقامِ قرب میں پہونچاتا ہے تجھے شرابِ قیوم پلاتا ہے۔

ذوقِ مئے عشق نگردد تمام — پس بکنم ختمِ سخن والسلام

شرابِ عشق کا ذوق پورا نہیں ہوتا۔ بس میں بات کو ختم کرتا ہوں اور سلام

# سُورَةُ الزُّخْرُف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنے والا ہے

حٰمٓ ۚ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۙ اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ

حٰم ۰ قسم ہے کتاب بیان کرنے والی کی تحقیق کیا ہم نے اوسکو قرآن عربی شاید تم

تَعْقِلُوْنَ ۚ وَاِنَّهٗ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ

سمجھو۔ اور وہ بیچ لوح محفوظ کے نزدیک ہمارے بلند قدر حکمت بھرا ہے

ذاتِ احد چون بہ نبیؐ راز گفت ‏ ‏ ‏ گوہر حا میم بہ قرآن سفت

خدائے پاک نے جب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو راز فرمایا تو قرآن میں حامیم کا موتی پرو دیا

عارفین کا قول ہے کہ التخاطب بالحروف المفردۃ سنۃ الاحباب فان سر الحبیب مع الحبیب یحب ان لا یطلع علیہ الرقیب یعنی حروف مفردہ قرآنیہ سنتِ احباب ہے اور بے شک دوست کا راز دوست ہی جانتا ہے اور غیر محرم اس راز حبیبی سے مطلع نہیں ہو سکتا۔

سرِّ ما اوحیٰ نگنجد در ضمیر جبرئیلؑ ‏ ‏ ‏ کشفِ اسرارِ لدُنّی کے کند اُمّ الکتاب

یعنی کہ اے حامد و محمودِ من ‏ ‏ ‏ حسنِ من و شاہدِ مقصودِ من

یعنی اے میرے حامد اور محمود تو میرا حسن اور شاہدِ مقصود ہے۔

ح سے حامد اور میم سے محمود مراد ہے نیز ح سے حسن ازلی اور میم سے مقصود حقیقی کی طرف اشارہ ہے یعنی اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو میرا حامد ہے اور میں تیرا حامد ہوں یعنی تو میری حمد کرتا ہے اور میں تیری حمد کرتا ہوں۔ جب تو میری حمد کرتا ہے تو تُو حامد اور میں محمود ہوں اور جب میں تیری حمد کرتا ہوں تو میں حامد

اور تو محمود ہے یعنی تو میرا حامد اور میں تیرا حامد اور میں تیرا محمود ہوں اور میں تیرا حامد اور تو میرا محمود ہے
پس اگر تو حامد ہے تو میں بھی حامد ہوں اور اگر میں محمود ہوں تو تو بھی محمود ہے پس جیسا
کہ میں خود حامد اور محمود ہوں ایسا ہی تو خود حامد اور محمود ہے اور اے محبوب صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم تو میرا حسن ہے میری محبت تیرے ساتھ اپنے ہی حسن کے واسطے ہے
جیسے کوئی حسین اپنا جمال آئینہ میں دیکھ کر اس پر عاشق ہو جائے تو اس حال میں وہ
خود عاشق اور خود معشوق ہوتا ہے اور تو ہی میرا شاہدِ مقصود ہے ؎

| | |
|---|---|
| اے تو سلطانِ دارِ ملکِ وجود | ہمہ عالم طفیل تو مقصود |
| مرکزِ محورِ وجود توئی | کہ بتو قایم ست ہر موجود |

| | |
|---|---|
| حامدِ خلاق و حمیدِ جہان | مالکِ کونین و ملیکِ زمان |

(تو) خدا کا حامد اور خلق کا محمود اور دونوں جہان کا مالک اور زمانہ کا بادشاہ ہے

یعنی حے سے حامد اور حمید اور میم سے مالک اور ملیک کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| حافظِ دوران و حفیظِ سپاہ | محئی اسلام و ممیتِ گناہ |

زمانے کا حافظ اور لشکر کا نگہبان اسلام کا زندہ کرنیوالا اور گناہ کا مٹانے والا ہے۔

یعنی حے سے حافظ اور حفیظ مراد ہے اور میم محی اور ممیت کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| حیّ و حفیّ حامی دینِ متین | مکّی و مدنی و محمد امین |

زندہ اور مہربان دینِ متین کا حامی مکہ اور مدینہ کا باشی محمد اور امین ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یعنی حے سے حی اور حفی اور حامی کی طرف اشارہ ہے اور میم سے مکی اور مدنی محمد صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں ؛

| | |
|---|---|
| حا کہ توئی حاملِ بارِ امان | میم کہ ہم مالکِ کون و مکان |

حے یعنی تو بارِ امانت کا حامل ہے۔ میم یعنی تو کون و مکان کا مالک ہے

تفسیر قادری میں قولہ تعالیٰ اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ فَاَبَيْنَ اَنْ

یَحْمِلْنَهَا وَ اَشْفَقْنَ مِنْهَا وَ حَمَلَهَا الْاِنْسَانُ اِنَّهٗ كَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا (یعنی البتہ ہم نے پیش کی امانت (یعنی عشق و محبت) آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں پر پھر سب نے اوسکو قبول نہ کیا کہ اٹھائیں اور اس سے ڈر گئے اور اُس کو انسان نے اٹھالیا یہ بڑا ہی ظالم ہے اور بے خبر) کے تحت میں لکھا ہے کہ خواجہ محمد پارسا رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر میں مذکور ہے کہ حق سبحانہ و تعالیٰ نے اہل آسمان اہل زمین اہل جبال پر امانت پیش کی اونھوں نے اپنی بے استعدادی کی وجہ سے اوس کے اٹھانے سے اور چونکہ انسان کو اوس کے اٹھانے کی استعداد تھی اوس نے بے تنگی اور مبالغہ کے قبول کر لی اور وہ ظلم کرنیوالا ہے اپنے نفس پر کہ اپنی ذات کو فنا کرتا ہے ہویت مطلقہ میں اور جہول یعنی نادان ہے کہ خدا کے سوا کسی کو نہیں پہچانتا اور لا الہ الا اللہ کہکر ماسوی کی نفی کرتا ہے ؛

اور فتوحات میں ہے کہ امانت اسمائے حُسنیٰ کے ساتھ متصف ہونا ہے کہ سب موجودات پر پیش کی اور انسان نے قبول کر لی۔ وہ ظلوم ہوتا یعنی اپنے اوپر ظلم کرتا اگر یہ امانت اٹھا نہ لیتا اور جہول یعنی عالم ہے اسواسطے کہ اللہ کو جاننے کی نہایت یہ ہے کہ اوسے پہچاننے سے اپنے عاجز اور جاہل ہونے کا اقرار ہو مصرع العجز عن درک الادراک ادراک ؛

اور حضرت میر قاسم انوارؒ نے اپنے بعض رسالوں میں امانت کو خلافت ربانی پر ڈھالا ہے اور فرمایا ہے کہ ظلم اور جہل عدل اور علم کا ضد ہے۔ لیکن اِذَا جَاوَزَ شَیْئٌ حَدَّهٗ اِنْعَكَسَ ضِدَّهٗ کے معنے کو یہاں جلوے دیئے۔ اور ظلوم و جہول دونوں مبالغہ کے صیغے ہیں جب یہ دونوں صفتیں حد سے متجاوز ہوئیں تو ضرور اپنے ضد کے ساتھ متبدل ہو جائیں گی ؛

اور روح الارواح میں کہا ہے کہ ظلوم و جہول یہاں پر مدح ہے مذمت نہیں آدم علیہ السلام نے بار امانت اپنی ہمت سے اُٹھا لیا جو اُن کی طاقت سے بڑھ کر تھا۔

اونسے کہا کہ تم نے ظلم کیا اپنی جان پر نہ سمجھے کہ بوجھ بھاری ہے جواب دیا کہ میں غیر حق سے جاہل تھا پس اوسکی ظلومی اور جہولی کا شہرہ دونوں عالم میں ہوگیا اور اہلِ عالم اوسکے بھید سے غافل ہیں ۞

اور لوامع میں ہے کہ جب آفتاب امانت عرشِ الوہیت کے بُرج سے چمکا۔ تو آسمان بولا کہ مجھے بلندی کی صفت حاصل ہے زمین چلائی کہ مجکو کشادگی کی صفت ثابت ہے پہاڑ سے آواز آئی مجکو ثابت قدمی کا وصف حاصل ہے ہم اس بوجھ کا تحمل نہیں رکھتے۔ شاید ہم پر آفت نہ آئے اور یہ صفت ہم سے چھن نہ جائے۔ آدم خاکی بولا کہ مجھ میں کیا ہے جو مجھ سے چھین لینگے مردانہ وار سامنے آیا اور بوجھ آسمانوں کے جسم نہ اٹھا سکے اپنے کاندھے پر لیکر ہَلْ مِنْ مَّزِیْد کا نعرہ مارنے لگا بس حکم ہوا کہ اے خاکی دلیر یہ سب قوت تو کہاں سے لایا پس یہ مشت خاک زبان حال سے بولا کہ بارِ گراں یارِ مہربان کی مدد سے کھینچ سکوں گا ؎

آں بار کہ از بُرونِ آں عرش ابا کرد ۔۔۔ با قوتِ تو حامل آں بار توان بود

غرضکہ انسان جسکے نام نامی پر اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً کا پروانہ لکھا ہے اُس کے قامت با استقامت کے سوا اور کسی کے قد پر امانت اٹھانے کا خلعت ٹھیک نہ ہوا اور جب اتنا بڑا کام اور ایسی بھاری مہم اوسکے نامزد ہوئی تو حسد کرنیوالے شیطان کی نظر بد سے حفاظت کیلئے غیرت کی آگ میں ڈال کر اِنَّہٗ کَانَ ظَلُوْمًا جَھُوْلًا کا اسپند اوسپر کر دیا مصرعہ تا کور شود ہر آنکہ نتواند دید ۞

| | | |
|---|---|---|
| حا کہ تو زندہ بحیاتِ منی | | میم کہ ہم مظہرِ ذاتِ منی |
| حے یعنی تو میری حیات سے زندہ ہے میم کہ تو میری ذات کا مظہر ہے | | |
| حا کہ توئی حاصلِ مقصودِ ذات | | میم کہ موصوف بکلّی صفات |
| حے یعنی تو ہی میری ذات کا حاصل مقصود ہے میم کہ تو میری تمام صفات کیساتھ موصوف ہے | | |

| | |
|---|---|
| حا کہ بحضرات صفاتم توئی | میم کہ موجود بذاتم توئی |

حے یعنی تو ہی میری صفات کی حضرات میں قائم ہے اور میم یعنی تو میری ذات کیساتھ موجود ہے

| | |
|---|---|
| نقش حوامیم تو اندر نگین | احمد و محمود و محمد بہ بین |

آپکے نگینہ میں حامیموں کا نقش موجود ہے۔ اسم احمد اور محمود اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ

یعنی اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ کے اسم احمد اور محمد اور محمود میں حامیم موجود ہے۔ اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ حامیموں کے تمام حقایق اور معانی اور رموز اور اسرار آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات مقدس میں درج ہیں اور اُن اسرارات غامضہ کو سوائے اللہ تعالیٰ اور اُس کے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور کوئی نہیں جانتا مگر جسے جسقدر خدا چاہے کہ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ یعنی اور نہیں گھیر سکتے اُس کے علم میں سے کچھ مگر وہ جو چاہے ؁

| | |
|---|---|
| حا ز حقیقت بود و عین حال | میم بود معرفت ذوالجلال |

حے حقیقت اور حال سے ہے اور میم معرفت ذوالجلال کیطرف اشارہ ہے

| | |
|---|---|
| حا کہ بہ بخشد سر حبل المتین (قرآن شریف) | میم دہد علم کتاب المبین |

حے حبل المتین (قرآن مجید) کا خلاصہ بخشتی ہے اور میم کتاب المبین کا علم عطا کرتی ہے

یعنی حے سے حبل المتین (قرآن شریف) اور میم سے علم الکتاب مراد ہے ؁

| | |
|---|---|
| حا بدہد مژدۂ حسن المآب | میم بود مدخل صدق وصواب (قل رب ادخلنی مدخل صدق) |

حے حسن المآب (نیک بازگشت) کا مژدہ دیتی ہے اور میم صدق وصواب کا مدخل ہے

| | |
|---|---|
| حا کہ زہے حسن و جمال نگار | میم کہ وہ مہر و محبت بہ یار |

حے یعنی حسن محبوب نہایت عجیب ہے۔ اور میم یعنی محبت یار بہت عمدہ ہے

| | |
|---|---|
| حا ز حرم باشد و دار الامان | میم بود مامن ہر دو جہان |

حے حرم اور دار الامان سے ہے اور میم دونوں عالم کی جائے امن ہے۔

یعنی حے سے حرم (احاطہ گرداگرد خانہ کعبہ) جو کہ بقولہ تعالیٰ مَنْ دَخَلَهٗ کَانَ اٰمِنًا ط دارالامان ہے مُراد ہے۔ اور میم مدینۂ منورہ کی طرف اشارہ ہے جو ہر دو عالم کی جائے پناہ ہے اس لیئے کہ اُس میں رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلوہ افروز ہیں ؂

| | |
|---|---|
| حلقۂ حا بین چو حصارِ امن | بر سرِ میم ست مدارِ چمن (مراد از بہشت) |

حے کا حلقہ امن کا حصار (کوٹ) ہے اور میم کے سر پر چمن یعنی بہشت کا مدار ہے

| | |
|---|---|
| حا ز حدوث آمد و میم از قدم | صورت و معنائی محمد بہم |

حے حدوث سے اور میم قدم سے ہے اور ان دونوں سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت اور معنی مراد ہیں

یعنی حے سے حدوث اور میم سے قدم مراد ہے۔ اسلیئے کہ اہل عرب کی عادت ہے کہ وہ ہر کلمہ سے ایک حرف لے لیتے ہیں اور قرآن عربی زبان میں آیا ہے پس حامیم حدوث اور قدم کی طرف اشارہ ہے اور یہ دونوں کمال آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جمع ہیں کیونکہ آپ باعتبار صورت حادث اور خلق ہیں اور باعتبار معنی قدیم اور حق ہیں جیسا کہ صاحب کتاب انسان کامل باب فاتحۃ الکتاب میں فرماتے ہیں کہ الانسانُ الذی ہوا لخلقُ باعتبارِ ظاہرہٖ ہوا لحقُ باعتبارِ باطنہٖ وقالَ انَّ الانسانَ وَلوکانَ مخلوقاً فالحقُ حقیقتہٗ فکما انہٗ حاوٍ لاوصافِ العبودیۃِ کذلک ہو حاوٍ لاوصافِ الربوبیۃِ لأنَ اللّٰہَ حقیقتہٗ وہوالمرادُ بمحمدٍ صلی اللہ علیہ وسلم ولاثم غیرہٗ فہوا لمعتبرُ فی المرتبتینِ وہوالموجودُ فی المملکتینِ فہوا لحقُ وہوا لخلقُ ترجمہ یعنی انسان جو باعتبار اپنے ظاہر کے خلق ہے وہ باعتبار اپنے باطن کے حق ہے۔ اور فرمایا کہ انسان اگرچہ مخلوق ہے لیکن اوسکی حقیقت حق ہے جیسے کہ وہ تمام اوصاف عبودیت کے واسطے حاوی ہے ایسے ہی تمام اوصاف ربوبیت کے واسطے حاوی ہے کیونکہ اُس کی حقیقت اللہ ہے اور اُس سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مُراد ہیں اور یہاں سوائے اُن کے کوئی نہیں ہے دونوں مرتبوں میں وُہی معتبر ہیں اور دونوں مملکتوں میں وُہی موجود ہیں پس وُہی حق ہیں اور وُہی خلق ہیں۔ اور شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فص آدمی میں فرماتے ہیں

فہوالحقُ والخلقُ یعنی پس وُہی حق اور خلق ہے ؂

| | |
|---|---|
| تا بود آن صورتِ حقیش و میم | ہست جمالِ ملکیش اے حمیم (دوست) |

اے دوست ہے آپ کی صورت حقی ہے اور میم آپ کا جمال ملکی ہے۔

| | |
|---|---|
| صورتِ بشریست کتاب المبین | جان و دل وجسم نبی پاک (صلی اللہ علیہ وسلم) بہ بین |

صورتِ بشری کتاب المبین ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح اور دل اور جسدِ مبارک کو دیکھ

| | |
|---|---|
| یعنی کہ آن ماہ کہ محبوبِ ماست | ہم بشر و ہم مَلَک و ہم خُدا ست |

یعنی وہ چاند جو ہمارا محبوب ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ بشر بھی اور فرشتہ بھی اور خدا بھی ہے

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت بشری و ملکی و حقی کا ثبوت پیشتر بحوالہ تفسیر قادری گذر چکا ہے۔ اور رسالہ علم حقیقت میں حضرت سید محمد کالپوی رحمہ اللہ نے حدیث ذیل تحریر فرمائی ہے قال رسولُ اللہِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انا نسمیٰ علی الارض بمحمدٍ و فی السمآء باحمدٍ و فی الثریٰ بمحمودٍ و علی العرشِ باحدٍ یعنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میرا نام زمین پر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے اور آسمان میں احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ثریٰ میں محمود صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور عرش پر میرا نام اَحد ہے جل جلالہٗ ؂

| | |
|---|---|
| معنیٔ قرآن بہ شکلِ عرب | آمدہ آن شاہدِ اُمی لقب |

قرآن کا معنی عرب کیصورت میں وہ اُمی لقب محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے

یعنی لفظ قرآناً عربیاً سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ مقدس مراد ہے جو عرب کی صورت میں ظاہر ہوئی ہے۔ اور آپؐ کا لقب اُمی اسواسطے ہے کہ آپ تمام موجودات کی اصل ہیں۔ جیسے فاتحہ تمام قرآن کی اصل ہے اسلیئے اُسکا نام اُم القرآن ہے اور مکہ تمام شہروں کی اصل ہے اسلیئے اس کا نام اُم القریٰ رکھا اور عرش تمام عالم اجسام کی اصل ہے اِسلیئے اُس کا نام اُم الکتاب ہوا اِس طرح محمدِ عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام انبیاء کے انوار کی اصل ہیں لہٰذا آپ نبی الاُمی کے خطاب سے مشرف ہیں علیہ وآلہ من الصلوات اتمہا ومن التحیات اعمہا ؂

| نسخۂ مجموعۂ اُمّ الکتاب | احمدؐ و محمودؐ و محمدؐ خطاب |
|---|---|

آپ مجموعۂ اُمّ الکتاب کا نسخہ اور احمد و محمود و محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خطاب والے ہیں

اُمّ الکتاب سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حقیقت مُراد ہے جو کہ حقیقۃُ الحقائق واصلُ الاصول و نورُ الانوار ہے جیسا کہ فرمایا اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَ کُلُّ شَیْئٍ مِنْ نُوْرِیْ یعنی میں اللہ کے نُور سے ہوں اور ہر شے میرے نُور سے ہے ۔

| حق بسرش داد بفضلِ عظیم | تاج لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حَکِیْم |
|---|---|

خدا نے آپ کے سر پر فضل عظیم سے تاج لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حکیم کا رکھا ہے

قولہ تعالیٰ وَاِنَّہٗ فِیْ اُمِّ الْکِتَابِ لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حَکِیْمٌ ط یعنی اور وہ بیچ لوح محفوظ کے نزدیک ہمارے بلند قدر حکمت والا ہے ۔

| رفعتِ درجات و علوِّ مکان | حکمتِ ارواح و نفوسِ جہان |
|---|---|

درجوں کی بلندی اور مکان کی اونچائی اور ارواح اور نفوسِ عالم کی حکمت

| ہست مُسلّم ز پئے مصطفےٰ | صلِّ علیٰ سیّدِ خیرُ الوریٰ |
|---|---|

سرورِ مخلوقات محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے مُسلّم ہے ۔

یعنی لَعَلِیٌّ حَکِیْم میں علوّ اور حکمت کی بشارت ہے علوّ دو قسم پر ہے ایک علوِّ مکان دوسرا علوِّ مکانت ۔ علوِّ مکان عمل سے تعلق رکھتا ہے اور علوِّ مکانت علم سے متعلق ہے شیخ الاکبر قدس سرہٗ فص ادریسیؑ میں فرماتے ہیں فالعمل یطلب المکان والعلم یطلب المکانت یعنی عمل مکان بلند (جنّت) کو طلب کرتا ہے اور علم مرتبۂ عُلیا (معرفت و دیدارِ حق) کا طالب ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان ہر دو علوّ کے جامع ہیں نیز آپ ارواح اور نفوسِ عالم کی حکمت کو جاننے والے اور حقایقِ اشیاء کے عالم ہیں علیہ وآلہ افضل الصلوات واکمل التحیات ۔

اور شرح اسماءُ الحسنیٰ میں حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ حکمت سے مُراد بہتر افضل چیز کو افضل علم سے جاننا اور تمام اشیاء سے بزرگ اللہ تعالیٰ ہے لہٰذا جو شخص خدا

کو پہچانتا ہے وہ حکیم ہے گو باقی تمام مروجہ علوم سے بے بہرہ ہو اور اُن کے متعلق کچھ بیان کرنے کی طاقت نہ رکھتا ہو اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وَمَنْ یُؤْتَ الْحِکْمَۃَ فَقَدْ اُوْتِیَ خَیْرًا کَثِیْرًا یعنی جس شخص کو حکمت (معرفت الٰہی) دی گئی اوس کو خیر کثیر دی گئی۔

| میم محمد کہ علیہ السلام | حا بود آں حضرت حق اے غلام |
|---|---|

اے غلام حے یعنی حضرت حق میم یعنی محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہے

یعنی حامیم سے حقیقت محمدی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام مراد ہے جو کہ تمام کمالات حقی و خلقی پر حاوی اور محیط ہے۔ نیز حے سے مراد حق اور میم سے مراد محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہے جیسا کہ شیخ الاکبر قدس سرہ العزیز اس حٰمٓ کی تفسیر میں فرماتے ہیں اَقْسَمَ بِاَوَّلِ الْوُجُوْدِ وَھُوَ الْحَقُّ وَاٰخِرِہٖ وَھُوَ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یعنی حٰمٓ قسم ہے وجود کے اوّل کی اور وہ حق ہے اور وجود کے آخر کی اور وہ محمد ہے صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم۔

# سُورَۃُ الدُّخَان

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے

حٰمٓ ۚ وَالْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ ۙ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃٍ

حٰم ۔ قسم ہے کتاب بیان کرنیوالی کی تحقیق اتارا ہم نے اس قرآن کو برکت والی

مُّبٰرَکَۃٍ اِنَّا کُنَّا مُنْذِرِیْنَ ۔ فِیْھَا یُفْرَقُ کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ

رات میں تحقیق ہم ڈرانیوالے ہیں اُس میں فیصل کیا جاتا ہے ہر کام حکمت والا

حا زپئے حمدِ الٰہی ماست | میم آمد از پئے مدحِ رسولِ خداست

ح ہمارے خدا کی حمد کیواسطے ہے اور میم رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدحت کا خلاصہ ہے

یعنی ازل میں حق سبحانہ و تعالیٰ نے اپنی حمد خود کی اور فرمایا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اور اپنے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نعت بھی خود فرمائی کہ وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ ۔ پس حٰ سے حمد الٰہی و میم سے مدحت جناب رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہے جو اللہ تعالیٰ نے بذات خود فرمائی ہے

حا تاجِ سرِ اسم حکیم ست | میم بود مالکِ مُلکِ بقا

ح اسم حکیم کے سر کا تاج ہے ۔ اور میم مُلکِ بقا کا مالک ہے ۔

یعنی ح سے حکیم اور میم سے مالک مراد ہے اور تفسیر قادری میں ہے کہ ح سے اشارہ حکم حق کیطرف ہے کہ وہ ہرگز نہ رد ہوتا ہے نہ رُکتا ہے اور میم ایما ہے اُس کے مُلک کی جانب کہ کبھی زائل اور فانی نہو گا۔

حا خبر از حیُّ القیوم داد | مبدءِ کُل ہست زمیمش مراد

ح نے حیّ القیوم کی خبر دی ہے اور میم سے مبدءِ کُل (حق سبحانہ) مراد ہے

| | |
|---|---|
| حا ز احدیت ذاتست و میم | آئینۂ حسن و جمال قدیم |

ح جو کہ احدیت ذات سے ہے اور میم جو حسن قدیم کا آئینہ ہے

| | |
|---|---|
| ہر دو بہم جلوہ طراز آمدہ | راز حقیقت بہ مجاز آمدہ |

دونوں باہم جلوہ نما ہوئے ہیں۔ راز حقیقت مجاز میں ظاہر ہے۔

یعنی حامیم کا معنی یہ ہے کہ بِسِرّ احدیت آئینۂ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جلوہ ساز ہے اور حقیقت مطلقہ نے تعینات عالم میں ظہور فرمایا ہوا ہے۔

## قال الجامی قدس سرہٗ

از قبۂ عرش تا بایوان سماک ٭ وز طارم چرخ تا بمطمورۂ خاک
ہر ذرہ کہ ہست آئینۂ خورشیدیست ٭ در دیدۂ او کو نظری دارد پاک

یعنی عرش سے آسمان اور آسمان سے زمین تک ہر ذرہ سورج ذات کا آئینہ ہے٭

| | |
|---|---|
| حا کہ کند حسن الٰہی قبول | میم کہ مرآت محمد رسول |

ح یعنی حسن الٰہی کو میم یعنی آئینۂ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبول کرتا ہے

چنانچہ مرآت العارفین میں حضرت امام الکونین ابی عبد اللہ الحسین سلام اللہ علیٰ جدہ وابیہ وعلیہ فرماتے ہیں اَلْاِنْسَانُ الْکَامِلُ مِرْآۃٌ تَامَّۃٌ لِلذَّاتِ یعنی انسان کامل آئینہ تامہ ہے واسطے ذات کے۔ اور صاحب جلاءُ المرآت اس کی شرح میں لکھتے ہیں گو تمام موجودات مظاہر اور مجالی حق ہے لیکن حق سبحانہ کا ظہور کامل مجلی انسانی میں ہے جیسے حدیث قدسی میں ہے مَا ظَهَرْتُ کَظُهُوْرِیْ فِی الْاِنْسَانِ یعنی میں نہیں ظاہر ہوا ایسا کسی شے میں جیساکہ میرا ظہور انسان میں ہے۔ پس انسان کامل تشریف مظہریۃ کاملہ ذاتیہ اور صفاتیہ سے مخصوص ہے اور انسان کامل سے مراد نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے اور باقی انبیا اور اولیاء بدر متابعت حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کامل ہیں۔

| | |
|---|---|
| حا کہ حبیب آمد و محبوب میم | ہست بلاریب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم |

| | |
|---|---|
| حے جو کہ حبیب اور میم محبوب سے بلاشبہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ | |

یعنی حے سے حبیب خدا اور میم سے محبوب کبریا یعنی احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مُراد ہیں واللہ اعلم بالرّشاد چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں حٰم السجدۃ کے تحت میں ہے مَعنیٰ اَلحَاءِ وَالمِیم اِنَّ ہٰذَا الخِطَابَ وہٰذَا التَّنزِیلِ مِنَ الحَبِیبِ الاَعظَمِ اِلَی المَحبُوبِ الاَعظَمِ یعنی حا اور میم کا معنیٰ یہ ہے کہ یہ خطاب اور یہ تنزیل حبیب اعظم سے محبوب اعظم کی طرف ہے۔

| | |
|---|---|
| معنی حامیم بود اے غلامؔ | حسنِ محمد کہ علیہ السلام |
| اے غلامؔ حامیم کا معنیٰ حُسنِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔ | |

یعنی حامیم میں حق سبحانہ نے حُسنِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قسم کھائی ہے کیونکہ یہ دستور ہے کہ پیاری چیز کی قسم اٹھایا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کو حُسنِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے زیادہ کوئی شے پیاری نہیں ہے اسلئے فرمایا حامیم یعنی مجھے حُسنِ محمدؐ کی قسم صلی اللہ علیہ وآلہ بقدر حُسنہٖ وکمالہٖ۔

| | |
|---|---|
| سرِ دگر گوش کُن اے یارِ من | تا بشوی محرمِ اسرارِ من |
| اے میرے دوست اور راز سُن تاکہ تو میرا محرمِ اسرار ہو جائے | |
| حاست کہ با رُوح تو گیرد قرار | میم بود جسمِ ترا یار غار |
| حے تیری رُوح کیساتھ قرار پکڑتی ہے اور میم تیرے جسم کی یار غار ہے | |

یعنی حے رُوح کیطرف اشارہ ہے اسلیئے کہ حے کا مخرج اقصائے حلق ہے جو غیب جان پر شاہد ہے اور میم سے جسم مراد ہے کیونکہ میم کا مخرج شفوی ہے جو ظاہر جسم پر دال ہے۔

| | |
|---|---|
| حائے تو سر تاجِ حسیب آمدہ (صاحب حسب و شرف) | میمِ تو مفتاحِ مجیب آمدہ (اجابت کنندہ) |
| تیری حے یعنی رُوح اسم حسیب کے سر کا تاج ہے اور تیری میم یعنی جسم اسم مجیب کی کنجی ہے | |

یعنی حے سے مراد یہ ہے کہ رُوح حسب اور بزرگی کی صاحب ہے اور میم اسبات کی

طرف اشارہ ہے کہ آدمی کی جسمانی خدمت سے اجابت کا دروازہ کھلتا ہے ٭

| گاہ قوی گردد و گاہے ضعیف | حا بہ رقم گشت لطیف و کثیف |
|---|---|

ح خط میں لطیف اور کثیف ہوتی ہے کبھی قوی ہو جاتی ہے اور کبھی ضعیف

یعنی ح جس سے رُوحِ اعظم مُراد ہے مرتبۂ ظہور میں لطافت اور کثافت پذیر ہے پس وہ اپنی لطافت کے اعتبار سے حق ہے اور کثافت کے لحاظ سے خلق ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی رُوح پاک اور لطیف ہے انسان کے جسم میں بحکم وَ نَفَخْتُ فِيهِ مِنْ رُّوحِيْ آکر کثافت اور ضعف کو قبول کرتی ہے پھر خدمت جسمانی اور ریاضت کیساتھ یا محض فضل الٰہی سے لطافت اور قوت کو حاصل کر لیتی ہے ٭

| رفت بسر بالا ز ہمہ پاک شد | زیر ترین آمد و با خاک شد |
|---|---|
| یعنی بھر سوی اصل خود رجوع کردہ باز لطیف شد ۱۲ | یعنی حقیقت روح تنزل کردہ صورت ملک گرفت |

(ح کتابت میں) بہت نیچے آکر خاک کیساتھ مل گئی اور پھر بلندی پر پہنچ کر سب سے پاک ہو گئی ہے

یعنی حقیقتِ رُوح اپنے تقدس اور رفعتِ ذاتی سے تنزل فرما کر عالم شہادت کی پستی میں ظاہر ہوئی اور پھر اپنے اصل کی جانب رجوع کر کے تمام لوازمات خلقی اور تعلقات جسمانی سے منزہ اور پاک ہو گئی ٭

| گہ بشدہ جانب عرش برین | گہ بہ زمین او شدہ کرسی نشین |
|---|---|

(ح) کبھی زمین پر کرسی نشین ہوئی اور کبھی عرشِ برین کیطرف گئی ہے۔

یعنی ح لکھنے میں نیچے آکر پھر اُوپر کیطرف جاتی ہے۔ اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ رُوحِ انسانی کا لطیفۂ نورانی جب پیکرِ جسمانی میں خواہشاتِ نفسانی کی پستی میں گر جاتا ہے تو بلطفِ ربّانی ریاضت اور مجاہدہ سے تزکیۂ نفس اور تصفیۂ قلب اور تجلیۂ روح کیساتھ عرش ذات پر پہنچ جاتا ہے اور اسی کی طرف اللہ تعالیٰ نے اپنے اس قول میں اشارہ فرمایا ہے لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ فِيْ أَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدْنَاهُ أَسْفَلَ سَافِلِيْنَ إِلَّا الَّذِيْنَ آمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ أَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝ یعنی تحقیق پیدا کیا ہم نے آدمی کو بیچ اچھی ترکیب کے پھر پھینکدیا

ہم نے اُس کو نیچے سب نیچوں کے مگر جو لوگ کہ ایمان لائے اور عمل کئے نیک پس واسطے اُن کے ثواب ہے بے انتہا۔

| | |
|---|---|
| آمد و در خلق نمودار شد | باز سوئی عالمِ اسرار شد |

ح عالم خلق میں ظاہر ہوئی اور پھر عالم باطن کیطرف چلی گئی۔

یعنی ح باریک خط سے نیچے سطبری میں ظاہر ہو کر پھر اوپر کو باریک ہو جاتی ہے اور یہ اِس طرف اشارہ ہے کہ حقیقتِ مطلقہ مرتبہ اطلاق ذاتی سے تنزل کرکے تعینات اور قیوداتِ عالم میں ظاہر ہونے کے باوجود بحکم کُلُّ شَیٍٔ یَرْجِعُ اِلٰی اَصْلِہٖ پھر اپنے بطونِ اصلی کی طرف راجع ہے اور اُسی صرافت ذاتی پر باقی ہے کہ ہُوَ الْآنَ کَمَا کَانَ قال الجامی قدس سرہ السامی ؎

آن کان حسن بود و نبود از جہان نشان ✤ الآن اِن عَرَفْتَ عَلٰی مَا عَلَیْہِ کَان

| | |
|---|---|
| جانہ عبث زیر و بہ بالا رود | سیر نزولی و عروجی کند |

ح بے فائدہ نیچے اور اوپر کو نہیں جاتی بلکہ سیر نزولی اور عروجی کرتی ہے

یعنی ح کا خط میں نیچے آنا اور بالعکس اوپر کو جانا بغیر حکمت کے نہیں بلکہ اس میں سیر نزولی اور سیر عروجی کی طرف اشارہ ہے ✤

| | |
|---|---|
| آمدہ در مقتلِ عشق و غمش | سر زپی شوقِ بریدن خمش |

عشق اور اُس کے غم کی جائے شہادت میں سر کٹانے کے شوق کیخاطر ح کا سر جھکا ہوا ہی

یعنی چونکہ ح سے رُوحِ انسانی زندہ بحیاتِ ربانی مُراد ہے اور رُوح کی ذاتی صفت شوقِ الٰہی ہے اسلیئے ح کا سر مقتلِ عشق میں شوقِ شہادت سے جھکا ہوا ہے اور یہی وجہ ہے کہ خوشنویسانِ عالم ح کا سر دائرہ سے کاٹ کر لکھا کرتے ہیں ✤

| | |
|---|---|
| در طلبِ قربِ جمالِ قدیم | تا ابد سر بسجود ست میم |

قرب اور جمال قدیم کی طلب میں حرفِ میم (بوجہ سر کے دائرہ کے) تا ابد سجدہ میں ہے

حا کہ حیاتِ ابدی باشماست ‖ میم کلیدِ درِ گنج خداست

حے یعنی حیاتِ ابدی تمہارے ساتھ ہے اور میم (انسان کامل) خزانۂ الٰہی کی کنجی ہے۔

حا کہ بعدد مفصل بود حافظِ این نہ فلک ‖ میم بود مالکِ مُلک و مَلک

حے ان نو آسمانوں کی حافظ ہے۔ اور میم مُلک اور ملکوت کی بادشاہ ہے۔

یعنی حا کے حروف مفردہ (ح ا) کے عدد مفصل نو ہیں اور آسمان بھی نو ہیں فلک قمر فلک عطارد فلک زہرہ فلک شمس فلک مریخ فلک مشتری فلک زحل فلک بروج یعنی کرسی فلک اعظم یعنی عرش۔ پس حقیقت کلیہ انسانیہ کیطرف اشارہ ہے جو کہ نقطۂ دائرہ وجود اور مرکزِ افلاکِ عوالم ہے اور لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ کے خطاب سے مشرف ہے۔ اور میم مُلک اور ملکوت کی مالک ہے اسلئے کہ غیب اور شہادت کی جامع ہے چنانچہ الکہف والرقیم میں ہے کہ اَلْمِیْمُ عِبَارَۃٌ عَنِ الْوُجُوْدِ وَہُوَ الْحَقِیْقَۃُ الْجَامِعَۃُ لِلْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ یعنی میم عبارت وجود سے ہے اور وہ حقیقتِ جامعہ ہے واسطے غیب اور شہادت کے۔

میم کہ خود حرف معظم بود ‖ شاہدِ انسانِ مکرم بود (وَلَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ اٰدَمَ)

میم جو حرف بزرگ ہے۔ انسان کامل کی بزرگی پر شاہد ہے۔

یعنی میم سے انسان عزت دیا گیا مراد ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَلَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ اٰدَمَ یعنی اور تحقیق ہم نے اولادِ آدم کو عزت دی۔ بیت گرچہ بر جانِ ملک خلعتِ پاکی دادند ۔ تاجِ عزت بسرِ آدمِ خاکی دادند

زانکہ بود میم بہ ترتیب خط ‖ یک الف آمیختہ بایک نقط

اس لیئے کہ میم رسمُ الخط میں ایک الف ایک نقطہ کے ساتھ ملا ہوا ہے۔

نقطۂ او رأسِ معلائی تست ‖ مثلِ الف قامتِ رعنائی تست

میم کا نقطہ تیرا بزرگ سر ہے۔ اور تیرا خوبصورت قد میم کے الف کیطرح ہے۔

شکل تو سرتا بقدم میم ہست ‖ نقش تو بر نام محمد بہ بست

تیری شکل سرتاپا میم ہے۔ اور تیری صورت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام پر پیدا ہوئی

چنانچہ حدیث قدسی میں آیا ہے وَخَلَقَ الْخَلْقَ عَلٰی صُوْرَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَالرَّاْسُ مُدَوَّرٌ کَالْمِیْمِ وَالْیَدَانِ کَالْحَاءِ وَالْبَطْنُ کَالْمِیْمِ وَالرِّجْلَانِ کَالدَّالِ یعنی اللہ تعالےٰ نے خلق کو صورتِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہ پیدا کیا ہے پس انسان کا سر میم کی طرح

گول ہے اور دونوں ہاتھ حے کی طرح ہیں اور شکم دوسری میم کی مثل ہے اور دونوں پاؤں دال کی مانند ہیں۔ اسی واسطے کفار اور مشرکین اِس صورت کیساتھ دوزخ میں داخل نہ ہوں گے بلکہ اُن کی صورت بدل دی جائیگی ؛

| | |
|---|---|
| معنی حامیم توئی بالیقین | بلکہ توئی عین کتاب المبین |

تو ہی بالیقین حامیم کا معنی ہے۔ بلکہ تو ہی عین کتاب المبین ہے

یعنی حے حق اور میم مخلوق کیطرف اشارہ ہے اور تو اے انسان اپنی صورت اور معنی کے اعتبار سے حق اور خلق دونوں کا جامع ہے۔ بلکہ تو خود کتابُ المبین ہے جیسا کہ حضرت الموٴمنین علی کرم اللہ وجہ فرماتے ہیں ؎

وَاَنتَ الکِتٰبُ المُبِینُ الَّذِی ٭ بِاَحرُفِہٖ یَظھَرُ المُضمَرُ

ترجمہ اور تو وہ کتاب روشن ہے کہ جس کے حرفوں کیساتھ ظاہر ہوتی ہے پوشیدہ چیز۔

| | |
|---|---|
| جانِ من آن لیلِ مبارک توئی | جلوہ گہِ ذاتِ تبارک توئی |

میری جان تو ہی وہ برکت والی رات ہے اور تو ہی ذاتِ تبارک و تعالیٰ کے جلوے کا مقام ہو

یعنی لیلۃ مبارکۃ ظلمتِ جسمانی کی طرف اشارہ ہے جس میں حقیقتِ الٰہیہ کا آفتاب طلوع ہوتا ہے ؛

| | |
|---|---|
| نورِ حق از صبح تجلائی ذات | کرد تنزل بہ شبِ ممکنات |

نورِ الٰہی نے تجلیٔ ذات کی صبح سے ممکنات کی رات میں تنزل فرمایا

چنانچہ کتاب انسان کامل میں حضرت امام عبد الکریم جیلانی قدس سرہٗ اِس حدیث کے تحت میں کہ حق سبحانہٗ آخری تہائی رات میں آسمان دنیا پر ہر رات کو نزول فرماتا ہے لکھتے ہیں کہ یہ حدیث اس بات پر اشارتاً دلالت کرتی ہے کہ حق سبحانہٗ ہر ہر ذرہ میں تمام موجودات کے ذرات سے ظاہر ہے اور رات سے مراد خلق کی تاریکی ہے ؛

| | |
|---|---|
| ہر دو جہان روشن ازین نور شد | ظلمتِ ناچیز عدم دور شد |

دونوں جہان اس نور حق سے روشن ہوگئے اور عدم کا ناچیز اندھیرا دور ہوگیا

(فقط)

# سُوْرَةُ الْجَاثِيَة

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے۔

حٰمٓ۔ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ

حٰم ہ اُتارنا کتاب کا اللہ غالب حکمت والے کی طرف سے

اِنَّ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

تحقیق بیچ آسمانوں کے اور زمین کے البتہ نشانیاں ہیں واسطے ایمان والوں کے

حرفِ نخستین کتابِ وجود | سرِ سُور حائے حوامیم بود

کتاب وجود کا پہلا حرف حامیموں کی حے تھی جو کہ تمام سُورتوں کا راز ہے

یعنی کتاب وجود سے وجودِ مطلق جو عالم کی صورت پر ظاہر ہے مراد ہے اور حرفِ نخستین سے تعین اول مقصود ہے یعنی حوامیم کی حے حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف اشارہ ہے۔ جو سات سورتوں یعنی سبعۂ مراتب کلیہ الٰہیہ کا بھید ہے پس سب سے اول ذاتِ حق سے حقیقۃ محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام والتحیہ کا ظہور ہوا جو تمام مراتب الٰہیہ اور کونیہ کی اصل اور منشاء ہے۔ اور شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فتوحات کے باب دوم میں فرماتے ہیں۔

حَاءُ الْحَوَامِيْمِ سِرُّ اللّٰهِ فِي السُّوَرِ | اَخْفٰى حَقِيْقَتَهٗ عَنْ رُؤْيَةِ الْبَشَرِ

حامیموں کی حے سورتوں میں خدا تعالیٰ کا راز ہے جسکی حقیقت کو اُسنے آدمی کے دیکھنے سے پوشیدہ رکھا ہے۔

گشت ز حامیم محمد صلی اللہ علیہ وسلم اعیان | سورۂ الحمد کتاب جہان

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حامیم سے کتاب عالم کی سُورۃ الحمد ظاہر ہوئی

یعنی حقیقت محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جس کا نام وحدت اور ام الکتاب ہے واحدیت کا ظہور ہوا جسے حقیقت انسانیہ اور فاتحۃ الکتاب کہتے ہیں ÷

| | | | |
|---|---|---|---|
| حا کہ درِ گنجِ حقیقت کشاد | | میم دہد پاک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیاد | |

ح نے خزانہ حقیقت کا دروازہ کھولا اور میم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یاد دلاتی ہے

یعنی ح سے حقیقت حق مراد ہے جو عالم کے ذرہ ذرہ میں موجود ہے اسلئے کہ اللہ تعالےٰ ہر شے کی حقیقت ہے اور میم سے مقصود محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں جو مظہر اتم ذات حق سبحانہ و تعالیٰ کے ہیں شیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں حٰمٓ ای اقسم بحقیقۃ الهویۃ ای الوجود المطلق الذی هو اصل الکل و عین الجمع وبمحمد ای الوجود الاضافی الذی هو کمال الکل وصورۃ التفصیل یعنی حٰمٓ قسم ہے حقیقت ہویت یعنی وجود مطلق کی جو اصل کل اور عین جمع ہے اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یعنی وجود اضافی کی قسم ہے جو کل کا کمال اور تفصیل کی صورت ہے ÷

| | | | |
|---|---|---|---|
| حا کہ بروں آمدہ از غیب جان | | مید ہد از غیب حقیقت نشان | |

ح جو کہ غیب جان سے نکلتی ہے۔ غیب حقیقت کا نشان دیتی ہے۔

یعنی ح کا مخرج وسطِ حلق ہے جو کہ غیب ہے اسلیئے وہ غیب حقیقت پر شاہد ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حا کہ ز حلقوم نہ گردد بعید | | یاد دہد آیۂ حبل الورید | |

ح جو کہ حلق سے جدا نہیں ہوتی۔ آیتِ حبل الورید یاد دلاتی ہے

یعنی ح کا مخرج حلق ہے اسلیئے اُس کو حائے حلقی کہتے ہیں اور حار کا لفظ فقط ایک ہوا ہے جو اندر سے نکلتی ہے۔ پس حار جو غیب جان کے سخت قریب ہے آیۂ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ ط کیطرف اشارہ ہے یعنی ہم بندے کی طرف شاہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں ÷

| | | | |
|---|---|---|---|
| حا کہ بہ نزدیک تر سینہ است | | رہبر تو جانب گنجینہ است | |

ح جو سینہ کے قریب تر ہے ۔ خزانۂ الٰہی کی طرف تیری رہبر ہے۔

یعنی ح کا مخرج سینہ کے نزدیک تر ہے اور عارف کا سینہ اسرارِ الٰہی کا خزینہ ہے پس ح خزانۂ الٰہی کی طرف راہنما ہے ؞

| مخرجِ حا چون بدل آمد قرین | می کشدت جانب عرشِ برین |
|---|---|

ح کا مخرج چونکہ دل کے نزدیک ہے۔ وہ تجھے عرشِ برین کیجانب لیجاتی ہے

یعنی ح دل کے قریب سے نکلتی ہے اور دل خدا کا عرش ہے کہ قُلُوبُ الْمُؤمِنِینَ عَرشُ اللّٰہِ تَعَالیٰ پس ح سالک کو عرشِ عظیم کی طرف پہنچاتی ہے ؞

| حا کہ بود پاک ز ہر نقص و عیب | میرود از غیب سوی غیب غیب |
|---|---|

ح جو ہر نقص اور عیب سے پاک ہے غیب سے غیب الغیب کیطرف جاتی ہے

یعنی ح سے حقیقتِ انسان مراد ہے جو تمام نقائص اور عیوب سے پاک ہے۔ نیز حا رکے حروفِ مفرد ح اور الف ہیں ح وسطِ حلق اور الف غیب جان سے نکلتا ہے اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ حقیقت انسانی غیب برزخی سے غیب الغیب ذاتی کی جانب پہنچتی ہے ؞

| میم کہ مرآتِ جمالِ خداست | مظہرِ آیاتِ کمالِ خداست |
|---|---|

میم (یعنی انسان کامل) اللہ تعالیٰ کے جمال کا آئینہ اور اُس کے کمالات کا مظہر ہے

یعنی میم سے انسان کامل مراد ہے جو تمام اسما ور صفات الٰہی اور کمالات نا متناہی کا جامع ہے اسلیئے کہ انسان خلیفۃ اللہ ہے اور فصوصُ الحکم میں شیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مِن شَرطِ الخَلِیفَۃِ اَن یَکُونَ عَلیٰ صُورَۃِ المُستَخلِف یعنی خلیفہ کی شرط یہ ہے کہ وہ جس کا خلیفہ ہے اُس کی صورت پر ہو۔ اسی لیئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلیٰ صُورَتِہٖ اَی عَلیٰ صِفَاتِہٖ بَل عَلیٰ حُکمِ ذَاتِہٖ یعنی تحقیق اللہ تعالیٰ نے آدمؑ کو اپنی صورت پر پیدا کیا یعنی اپنی صفات کی صورت پر بلکہ اپنی ذات کے حکم پر ظاہر فرمایا۔ پس انسان کامل میں تمام کمالاتِ الٰہی

علی وجوب الاکمل ہیں۔ صلوات اللہ وسلامہ علیہ وآلہ ؀

| مخزن اسرار کما ہی ست میم | مطلع انوار الٰہی ست میم |
| --- | --- |

میم انوار الٰہی کا مطلع اور اسرار خداوندی کا خزانہ ہے۔

یعنی چونکہ میم اظہار اور اخفا کرکے پڑھی جاتی ہے چنانچہ میم ساکن جب بار کے پاس آوے تو اس کا اخفا کرکے پڑھنا بہتر ہے جسطرح وَمَا ہُم بِمُؤمِنِینَ اور جب میم ساکن میم کے پاس آوے تو اس کا ادغام (یعنی ایک کو دوسرے میں ملانا غنہ کے ساتھ) ضروری ہے جسطرح فِی قُلُوبِہِم مَّرَضٌ اور جب میم ساکن بار اور میم کے سوا دوسرے حروف خصوصاً واو اور فار کے پاس آوے تو اظہار کرکے پڑھی جاتی ہے جسطرح عَلَیہِم وَلَا الضَّالِّینَ اور لَہُم فِیہا وغیرہ پس میم ساکن بصورت اظہار انسان کامل کے مطلع الانوار ہونے پر شاہد ہے اسلیئے کہ انسان کامل کے وجود سے انوار الٰہی کا سورج طلوع کرتا ہے اور میم بحالت اخفا انسان کامل کے مخزن الاسرار ہونے پر دال ہے اسلیئے کہ انسان کامل کا دل اسرار کما ہی کا مخفی خزانہ ہے فافہم ؀

| میم بود ماہ مقام شہود | میم بود مہر سپہر وجود |
| --- | --- |

میم وجود کے آسمان کا سورج اور شہود کے مقام کا چاند ہے

یعنی مرتبۂ وجود اور شہود میں حضرت انسان کامل ہی جلوہ نما ہے ؀

| پرتوِ عالم روحانی است | میم کہ از جوہر جسمانی است |
| --- | --- |

میم جو کہ جوہر جسمانی سے ہے عالم روحانی کا پرتو ہے۔

یعنی میم کا مخرج دونوں ہونٹھ ہیں جو ظاہر ہیں پس وہ عالم اجسام سے ہے اور حے کا مخرج وسطِ حلق ہے جو باطن ہے اسلیئے وہ عالم ارواح سے ہے پس میم یعنی انسان کامل جو کہ عالم جسمانی سے ہے عالم روحانی کا پرتو ہے ؀

| مالک افلاک و زمین آمدہ | میم کہ مسکین ترین آمدہ |
| --- | --- |

میم جو نہایت مسکین ہے آسمانوں اور زمین کی مالک ہے۔

یعنی میم سے انسان کامل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں حالانکہ آپ کی دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مِسْکِیْنًا وَّ اَمِتْنِیْ مِسْکِیْنًا وَّ احْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَۃِ الْمَسَاکِیْنِ ط یعنی الٰہی مجھے زندہ رکھ مسکین اور مار مسکین اور قیامت کے دن مسکینوں میں اُٹھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ یعنی اے میرے حبیب صلی اللہ علیک وسلم اگر آپ نہ ہوتے تو میں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا بلکہ فرمایا لَوْلَاکَ لَمَا ظَهَرَتْ رُبُوْبِیَّتِیْ یعنی اگر آپ نہ ہوتے تو میری ربوبیت بھی ظاہر نہ ہوتی۔ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ؀

میم کہ سرتا قدم آمودہ است ❊ پا بزمین سر بفلک سودہ است

میم جو سر سے پاؤں تک آراستہ ہے پاؤں زمین میں اور سر آسمان پر گھساتی ہے

یعنی زمین سے آسمان تک تمام انسان کامل ہے اِس لیئے کہ میم کا سر آسمان اور قدم زمین ہے جیساکہ فتوحات کے باب پنجم میں ہے کہ رَأْسُ الْمِیْمِ لِلسَّمَاءِ وَ تَعْرِیْقُہٗ لِلْاَرْضِ یعنی میم کا سر آسمان کیلئے اور اُس کا تلوان حصہ زمین کے لیئے ہے فافہم ؀

ہاء سر میم است والف پائی او ❊ جان بفدائی قدِ بالائی او

ہا میم کا سر اور الف اُس کا قدم ہے اُس کے قدِ بالا پہ جان قربان ہو

یعنی میم کے سر کا دائرہ (ہ) ہے جس سے ہُوَ مراد ہے اور میم کا قدم الف ہے جو اَنَا کیطرف اشارہ ہے پس میم اَنَا ہُوَ وَ ہُوَ اَنَا پہ دلالت کرتی ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں مَا اَنَا اِلَّا ہُوَ مَا ہُوَ اِلَّا اَنَا (نہیں میں مگر وہ نہیں وہ مگر میں) صاحب رمز العشق رحمہ اللہ نے کیا عمدہ کہا ہے ؎

لَا اَنَا اِلَّا ہُوَ قولِ نبیؐ ❊ لَا ہُوَ اِلَّا اَنَا ہے قولِ بھی

اور جواہر غیبی کے کنز چہارم میں ہے کہ حدیث قدسی میں وارد ہے یَا مُحَمَّدُ اَنْتَ اَنَا وَ اَنَا اَنْتَ یعنی اے محمد صلی اللہ علیک وسلم تُو میں اور میں تُو ؀

## رباعیہ

| | |
|---|---|
| میدان بہ یقین کہ در جہاں نیست دگر | حق ست و محمدؐ ست ظاہر بصور |
| حق عینِ محمدؐ و محمدؐ ہمہ حق | فافہم ہذا بیانِ سرِّ مضمر |

| | |
|---|---|
| میم کہ بر پائے الف ایستاد | گرہ توکلت علی اللہ کشاد |

میم جو الف کے قدم پر قائم ہے توکلتُ علی اللہ (میں نے خدا پر بھروسہ کیا) کا معنی دیتی ہی

| | |
|---|---|
| گرچہ ز پائین مخارج بود | رقص کناں فوقِ معارج بود |

اگرچہ میم کا مخرج تمام مخرجوں کے نیچے ہے۔لیکن رقص کرتے ہوئے معراجوں کے اوپر جاتی ہے

یعنی اگرچہ انسان باعتبار ظہور سب سے آخر ہے لیکن باعتبار مرتبہ سب کے اوپر ہے چنانچہ کشف الحجب المسبلۃ شرح التحفۃ المرسلۃ میں ہے اَلْاِنْسَانُ الْمُسْتَعِدُّ لِلنَّقْصِ وَالْکَمَالِ اَیْ کُلُّ اِنْسَانٍ وَبِہٖ تَمَّتِ الْمَرَاتِبُ وَکَمُلَ الْعَالَمُ وَظَہَرَ الْحَقُّ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی بِظُہُوْرِہِ الْاَکْمَلِ عَلٰی حَسْبِ اَسْمَائِہٖ وَصِفَاتِہٖ فَہُوَ اَنْزَلُ الْمَوْجُوْدَاتِ مَرْتَبَۃً فِی الْوُجُوْدِ وَاَعْلَاہَا مَرْتَبَۃً فِی الْکَمَالَاتِ یعنی ہر انسان مستعد واسطے نقص اور کمال کے ہے اور اُسی کے ساتھ مراتب پورے اور عالم مکمل ہوا ہے اور اُسی کے ظہورِ اکمل کیساتھ حق سبحانہ و تعالیٰ بحسب اپنے اسموں اور صفتوں کے ظاہر ہوا ہے پس انسان مرتبۂ وجود میں تمام موجودات سے نازل تر ہے اور مرتبۂ کمالات میں سب سے اعلیٰ ہے +

| | |
|---|---|
| میم کہ در حالتِ اخفا مدام | وقتِ سکونست دماغش مقام |

میم جب کا سکون اور اخفا کی حالت میں ہمیشہ مقام اور مخرج دماغ ہے

| | |
|---|---|
| کرد اشارت کہ پئے مرغ جان | ہست نشیمن بسرِ لامکان |

اشارت کرتی ہے کہ مرغِ جان کا کاشانہ عالم لامکان میں ہے۔

یعنی جیسا کہ میم ساکن جب اخفا اور ادغام کی حالت میں ہوتی ہے تو اپنے مخرج سے پھر کر دماغ سے نکلتی ہے ایسے ہی انسان کامل جب اپنے روح اور سِر کی جانب

توجہ ہوتا ہے تو زمان اور مکان سے فارغ ہو کر عالم قدس میں پہنچ جاتا ہے ؛

اے تو حامیمِ وجود آمدی — عینِ کتابی کہ فرود آمدی

اے (انسان) کہ تو وجود کی حامیم ہے تو خود کتاب ہے جو نازل ہوئی ہے

یعنی کتاب عالم کی حامیم یعنی حقیقت اور معنیٰ حضرت انسان کامل ہے بلکہ انسان خود ایک کتاب ہے جو حضرت احدیت سے مشہد خلقیت کیطرف نازل ہوئی ہے ؛

وے کہ توئی مصحفِ اسرارِ دوست — صورت و معنائی تو حامیم اوست

اور اے انسان تو اسرار الٰہی کا مصحف ہے اور تیری صورت اور معنیٰ اوسکی حامیم ہے

یعنی حامیم کی حے کا مخرج غیبی ہے اسلئے وہ معنیٰ پر شاہد ہے اور میم کا مخرج شہادی ہے اسلئے وہ صورت پر دال ہے پس انسان کامل اپنے معنیٰ اور صورت کے اعتبار سے کتاب وجود کی حامیم ہے فافہم ؛

ذاتِ تو قرآنِ کریم ولیست — روحِ تو حا جسم تو میم ولیست

تیری ذات قرآن کریم ہے۔ تیری روح حے اور تیرا جسم اوسکی میم ہے

شیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتابُ الأسرار میں ارشاد فرماتے ہیں ؎

أَنَا الْقُرْآنُ وَالسَّبْعُ الْمَثَانِيْ — وَرُوْحُ الرُّوْحِ لَا رُوْحُ الْأَوَانِيْ

میں ہی قرآن مجید اور سبع مثانی ہوں اور میں روح کی روح ہوں نہ برتنوں کی روح

پس انسان بمنزلۂ قرآن ہے اور اُس کی روح اور جسم بمشابۂ حامیم ہے ؛

حا ز فلک آمد و میم از زمین — مُلکِ تو شد مُلک و مَلک بالیقین

حے آسمان سے اور میم زمین سے ہے یقیناً مُلک اور ملکوت تیری ملکیت ہے ۔

یعنی حے سے روح مراد ہے جیسا کہ حے انتہائے حلق سے نکلتی ہے ایسے ہی روح آسمان سے آئی ہے اور میم سے جسم مراد ہے اسلئے کہ میم ہونٹوں سے نکلتی ہے جو سب سے تلوان مخرج ہے اسی طرح جسم بھی زمین سے پیدا ہوا ہے۔ خواجہ معین الدین اجمیری علیہ الرحمت

کیا خوب فرماتے ہیں ؎

تن چو از خاکست او را خاک میباید شدن ٭ رُوح ز افلاکست بر افلاک میباید شدن

حا کہ ز حق میم ز مخلوق ہست ٭ صُورتِ پاکِ تو بر آن نقش بست

ح حق سے اور میم مخلوق سے ہے تیری صورت پاک اُس پر پیدا ہوئی ہے

یعنی حے سے حق اور میم سے مخلوق مراد ہے اور انسان کامل حق اور مخلوق دونوں کی صورت پر پیدا ہوا ہے چنانچہ **فتوحات** کے باب ۱۵۴ میں ہے وَکَانَ الْاِنْسَانُ الْکَامِلُ عَلٰی صُوْرَةِ الْعَالَمِ وَ صُوْرَةِ الْحَقِّ وَ ہُوَ قَوْلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ آدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ یعنی انسان کامل عالم کی صورت اور حق کی صورت پر ہے اور وہ اس کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا ٭

یعنی کہ اے مجمع نُور و ظلام ٭ خالق و مخلوق توئی والسلام

یعنی اے مجمع نور و ظلمت (وحدت و کثرت) خالق اور مخلوق تو ہی ہے اور سلام

جیسا کہ **فصوص الحکم** میں انسان کامل کے شان میں ہے فَہُوَ الْحَقُّ وَالْخَلْقُ یعنی وہی حق اور وہی خلق ہے ٭

فقط

# سُورَةُ الْاَحْقَافْ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے

حٰمٓ ۚ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ

حم ۵ اُتارنا کتاب کا اللہ عزت والے حکمت والے کی طرف سے

مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ

نہیں پیدا کیا ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ درمیان اُنکے ہے مگر ساتھ حق کے

کاتبِ اسرار چو ابجد نوشت (حق سبحانہ) ۔ حائی حق و میم محمد نوشت

اسرار کے کاتب نے جب ابجد کو لکھا تو حق سبحانہ کی ح اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میم تحریر کی

یعنی کلام الٰہی میں حامیموں سے حق اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں ح سے حق سبحانہ وتعالیٰ سے کنایہ ہے اسلئے کہ ح کا مخرج اقصائی حلق ہے جس سے حق سبحانہ کے غیب الغیب ہونے کیطرف اشارہ ہے اور میم سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں اسلئے کہ میم ہونٹوں سے نکلتی ہے جو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ظہور پُر نور پر دلالت کرتی ہے پس حٰمٓ کا معنی یہ ہے کہ حق سبحانہٗ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت پر ظاہر ہے ۔

یعنی کہ حق عینِ محمد بود ۔ ظاہر و باطن ہمہ احمد بود

یعنی حق عین محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے ظاہر اور باطن سب احمد ہے صلوات اللہ وسلامہ علیہ وآلہ

شیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سورۃ الشوریٰ کی حٰمٓ کی تفسیر میں فرماتے ہیں اَمِی اَلْحَقُّ ظَهَرَ بِمُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم وَ قَالَ فَالْحَقُّ مُحَمَّدٌ ظَاهِرًا وَ بَاطِنًا یعنی حق سبحانہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیساتھ ظاہر ہے اور فرمایا پس حق محمدؐ ہے از روئے ظاہر اور باطن کے یعنی مرتبۂ جمع اور تفصیل محمد ہی محمد ہے علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات ۔

| ہشت باعداد بود جائے حق | مژدہ دہ ہشت تجلائے حق |
|---|---|

حق سبحانہ کی جگہ اپنے آٹھ عددوں سے اللہ تعالیٰ کے آٹھ تجلیوں کی بشارت دینے والی ہے

| اوّل او ہست تجلی ذات | جامع اسما و شیون و صفات |
|---|---|

اوّل تجلی ذات ہے جو تمام اسموں اور شانوں اور صفتوں کی جامع ہے

اصطلاحاتِ صوفیہ میں ہے کہ تجلی ذاتی وہ ہے جس کا مبدا ذات بغیر اعتبار کسی صفت کے اُس کی صفات سے ہو اگرچہ تجلی ذاتی بغیر واسطہ اسما اور صفات کے حاصل نہیں ہوتی اسلیئے کہ حق من حیث الذات موجودات پر متجلی نہیں ہوتا مگر اسما اور صفات کے حجابوں سے ۔

| حق چو بر انسان تجلے کند | جلوہ از و ذات معلے کند |
|---|---|

خدا جب انسان پر تجلی فرماتا ہے تو اُس سے ذات حق جلوہ گر ہوتی ہے

| عبد فنا گردد و محو و ہلاک | تا لمن الملک زند ذات پاک |
|---|---|

لمن الملک الیوم للہ الواحد القہار

بندہ فنا اور محو اور ہلاک ہو جاتا ہے حتی کہ خود اللہ تعالیٰ لمن الملک فرماتا ہے

یعنی جب اللہ تعالیٰ بالذات متجلی ہوتا ہے تو بندہ اور مخلوق کی ذات اور صفات اور افعال اُس میں فنا اور ہلاک ہو جاتے ہیں اُسوقت حق سبحانہ فرماتا ہے لِمَنِ الْمُلْکُ الْیَوْمَ یعنی کس کے واسطے ہے بادشاہی آج کے دن پس خود جواب دیتا ہے لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَہَّارِ یعنی اللہ واحد قہار کے لیئے ہے ۔

| باز شود بر شہِ اقلیم راز | حق بہ صفتہائی قدم جلوہ ساز |
|---|---|

انسان کامل

پھر مُلکِ راز کے بادشاہ (انسان کامل) پر اللہ تعالیٰ اپنی صفات قدیم کیساتھ جلوہ فرماتا ہے

صاحب کتاب انسان کامل کا قول ہے کہ تجلیات صفات اُس کو کہتے ہیں کہ بندہ کی ذات رب کی میں سے کسی صفت کو بطور اصلی و حکمی و قطعی ہونے کے قبول کرے جیسے کہ موصوف کسی صفت کے متصف ہونے کو قبول کرتا ہے ۔ پس یہی ولایت کا ثمرہ ہے چنانچہ حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سر الاسرار میں فرماتے ہیں کہ

ولایت کا نتیجہ یہ ہے کہ ولی اللہ تعالیٰ کے اخلاق کیساتھ متخلق ہو جائے جیسا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے تَخَلَّقُوْا بِاَخْلَاقِ اللّٰہِ تَعَالیٰ یعنی اللہ تعالیٰ کی صفات کیساتھ متصف ہو جاؤ۔ اور حدیث قدسی میں ہے اِذَا اَحْبَبْتُ عَبْدًا کُنْتُ لَہٗ سَمْعًا وَّ بَصَرًا وَّ لِسَانًا وَّ یَدًا وَّ رِجْلًا فَبِیْ یَسْمَعُ وَبِیْ یُبْصِرُ وَبِیْ یَنْطِقُ وَبِیْ یَبْطِشُ وَبِیْ یَمْشِیْ یعنی جب میں کسی بندے کو دوست رکھتا ہوں تو میں اُس کا کان اور آنکھ اور زبان اور ہاتھ اور پاؤں بن جاتا ہوں پس وہ مجھ سے سُنتا اور مجھ سے دیکھتا اور مجھ سے بولتا اور مجھ سے پکڑتا اور مجھ سے چلتا ہے ۔

| | |
|---|---|
| چون متجلی بشود آن کریم | با صفتِ پاک حیاتِ قدیم |

جب خدائے کریم اپنی حیاتِ قدیم کی صفت پاک کے ساتھ تجلی کرتا ہے

| | |
|---|---|
| زندۂ جاوید شود مردِ خاص | وز عدم و مرگ بیابد خلاص |

تو مرد کامل ہمیشہ کے لئے زندہ ہو جاتا ہے۔ اور فنا اور موت سے خلاصی پاتا ہے

یعنی اللہ تعالیٰ حیّ لایموت ہے اور اُس کی حیات تامہ ہے جب وہ اپنی صفت حیات کے ساتھ انسان کامل پر تجلی فرماتا ہے تو وہ یعنی انسان کامل بخلاف اَوروں کے تام الحیات ہو جاتا ہے اور پھر ہرگز نہیں مرتا اور ایسی بقا حاصل کرتا ہے کہ ہرگز فنا نہیں ہوتا اور اسی طرف اللہ تعالیٰ نے اپنے اِس قول میں اشارہ فرمایا ہے فَلَنُحْیِیَنَّہٗ حَیٰوۃً طَیِّبَۃً ط یعنی پس البتہ زندہ کریں گے ہم اُس کو زندگی پاکیزہ ہ

نمیرد ہر کرا جانش تو باشی ۔۔۔ خوشا جانے کہ جانانش تو باشی

| | |
|---|---|
| باز چو بر عارفِ ذاتِ وجود | با صفتِ علم تجلّے نمود |

پھر جب عارفِ ذات پر اللہ تعالےٰ صفت علم کے ساتھ متجلی ہوا

| | |
|---|---|
| شیفتۂ شاہدِ بے چند و چون | عالمِ ما کانَ شد و ما یکون |

معشوق حقیقی کا عاشق (انسان کامل) ما کان و ما یکون کا عالم بن گیا ۔

| | |
|---|---|
| باز چو بر چشمِ دل و جانِ مرد | با صفتِ پاک بصر جلوہ کرد |

پھر جب کامل کے دل اور جان کی آنکھ پر خدا نے صفت بصر کے ساتھ جلوہ کیا۔

ظاہر و باطن ہمہ در پیش دید | غیب و شہادت ہمہ در خویش دید

ظاہر اور باطن اُس نے اپنے سامنے دیکھا اور غیب اور شہادت کو اپنے اندر معائنہ کیا۔

باز چو حق بر دلِ اہلِ نظر | با صفتِ سمع شود جلوہ گر

پھر جب اللہ تعالیٰ اہلِ نظر کے دل پر صفت سمع کیساتھ جلوہ گر ہوتا ہے۔

صوت ہمہ خلق جہان بشنود | دم زپئی قربِ نوافل زند

تمام عالم کی آواز کو سنتا ہے۔ اور قربِ نوافل کا دعویٰ کرتا ہے

یعنی جب اللہ تعالیٰ صفت سمع کیساتھ عارف پر متجلی ہوتا ہے تو وہ جمادات اور نباتات اور حیوانات اور ملائکہ تمام موجودات کی کلام کو سُن لیتا ہے اور ہر شے کی تسبیح سنتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ وَلٰکِنْ لَّا تَفْقَھُوْنَ تَسْبِیْحَھُمْ یعنی ہر شے خدا کی تسبیح پکارتی ہے لیکن اکثر لوگ اُن کی تسبیح کو نہیں سمجھتے۔ بلکہ عارف سمع الٰہی سے کلام الٰہی کو سنتا ہے۔ اور حدیث قرب نوافل پہلے تحریر ہو چکی ہے۔

باز کند جلوہ چو ذاتِ عظیم | با صفتِ پاکِ کلامِ قدیم

پھر جب ذاتِ الٰہی کلام قدیم کی صفت پاک کے ساتھ جلوہ کرتی ہے

عارفِ کامل کہ زحق آگہ است | ہرچہ بگوید ز کلامُ اللہ است

(اُسوقت) عارف کامل جو خدا سے آگاہ ہے جو کچھ کہتا ہے وہ کلام الٰہی ہے۔

مولانا رومی قدس سرہ العزیز کیا خوب ارشاد فرماتے ہیں ؎ گفتۂ او گفتۂ اللہ بود ٭ گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

کرد چو بر بندہ خدائے غفور | با صفتِ خاصِ ارادہ ظہور

جب خدائے غفور نے بندہ پر خاص صفت ارادہ کے ساتھ ظہور کیا۔

کارِ جہان حسبِ مُرادش بود | مصلحتِ خلق بدادش بود

تو جہان کا کام اُس کی مراد کے موافق ہوتا ہے اور خلق کی بھلائی اسکی بخشش سے ہے

| باز چوں شد جلوہ فگن بر فقیر | | باصفت قدرت خویش آں قدیر |
|---|---|---|

پھر جب قدیر اپنی قدرت کے ساتھ فقیر پر جلوہ نما ہوا۔

| نون سر انداخت تہ کاف او | | کن فیکون گشت ز او صاف او |
|---|---|---|

مراد از دائرہ کون ۱۲ — مراد از کمال انسانی ۱۲

نون (دائرہ کون) نے اُسکے کاف (کمال انسانی) کے نیچے سر رکھا اور کن فیکون اُس (فقیر) کا وصف ہو گیا

یعنی جب اللہ تعالیٰ صفت قدرت کے ساتھ فقیر کامل پر متجلی ہوتا ہے تو تمام مخلوقات اُسکے کمال کے تصرف کے تحت میں آجاتی ہے۔ پس جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِذَا اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ یعنی جب خدا کسی شے کا ارادہ کرتا ہے تو اُسے کہتا ہے ہو جا پس وہ ہو جاتی ہے اسی طرح فقیر کامل صاحب کُن ہوتا ہے چنانچہ **کلمات قدسیہ** میں ہے قَالَ عَزَّ وَجَلَّ یَا غَوْثُ الْاَعْظَمُ لَیْسَ الْفَقِیْرُ عِنْدِیْ مَنْ لَیْسَ لَہٗ شَیْئٌ بَلِ الْفَقِیْرُ الَّذِیْ لَہٗ اَمْرٌ فِیْ کُلِّ شَیْئٍ اِذَا قَالَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ یعنی فرمایا حق سبحانہ نے اے غوث اعظمؒ نہیں ہے فقیر نزدیک میرے وہ شخص کہ نہو نزدیک اُس کے کچھ شے بلکہ فقیر وہ شخص ہے جس کا حکم ہر چیز پر جاری ہو یعنی جسوقت کہے کسی چیز کو ہو جا پس ہو جاوے۔ اور بعض عارفین کا قول ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم من العارف بمنزلہ کن من اللہ یعنی عارف کی بسم اللہ الرحمن الرحیم اللہ تعالےٰ کی کُن کی طرح ہے ۔

| میم کہ در احمدؐ بے میم ماست | | ہم بعدد چہل مراتب نماست |
|---|---|---|

انا احمد بلا میم ۱۲ — بحساب ابجد ۱۲

میم جو کہ ہمارے احمد بے میم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہے اپنے عددوں سے چالیس مراتب ظاہر کرتی ہے

یعنی میم سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں اور میم کے چالیس عدد ہیں جس سے موجودات کے چالیس مرتبوں کی طرف اشارہ ہے اور وہ سب میم محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جمع ہیں سہ

زاحمدؐ تا احد یک میم فرق است ❊ دو عالم اندران یک میم غرق است

| لوح ۱ و قلم ۲ کرسی ۳ و عرش ۴ عظیم | | نیز ہیولیٰ ۵ و ہبا اے حکیم |
|---|---|---|

اے صاحب حکمت وجود کے مراتب قلم اور لوح اور عرش اور کرسی اور ہیولیٰ اور ہبا ہیں۔

قلم سے مراد عقل ہے جس کو روحِ اعظم اور تعینِ اول اور ام الکتاب کہتے ہیں اور لوح سے نفسِ کل مراد ہے جس کا نام کتاب المبین ہے اور ہیولی کو کتابِ مسطور اور درِ منثور کہتے ہیں اور ہبا طبیعتِ کلیہ کو کہتے ہیں جو اسما اور افعال کے آثار کا مُبتدا ہے اور عرش فلک اطلس نانواں آسمان ہے اور کرسی فلک ثوابت آٹھواں آسمان ہے۔

| | |
|---|---|
| ہفت سموات محیط اند نیز | شاہدِ ہستی خدائے عزیز |

سات آسمان احاطہ کرنے والے بھی خدائے بزرگ کی ہستی پر گواہ ہیں

یعنی عرش اور کرسی کے بعد ساتواں آسمان ہے پھر چھٹا آسمان پھر پانچواں آسمان پھر چوتھا آسمان پھر تیسرا آسمان پھر دوسرا آسمان پھر پہلا آسمان جو آسمانِ دنیا کے نام سے مشہور ہے یہ سب آسمان جو ایک دوسرے پر محیط ہیں۔ خدائے پاک کی ہستی پر جو ہر شے پر محیط ہے دلالت کرتے ہیں ؛

| | |
|---|---|
| زحل و قمر مشتری و آفتاب | زہرہ و مریخ و عطارد بیاب |

پھر زحل اور قمر اور مشتری اور آفتاب اور زہرہ اور مریخ اور عطارد ہیں۔

یعنی پھر سات آسمانوں کے سات ستارے بالترتیب یہ ہیں اوّل زحل جسے کیوان بھی کہتے ہیں دوسرا مشتری جسے برجیس کہتے ہیں تیسرا مریخ جسے بہرام کہتے ہیں چوتھا آفتاب جسے نیرِ اعظم کہتے ہیں پانچواں زہرہ جسے ناہید کہتے ہیں چھٹا عطارد جسے دبیرِ فلک کہتے ہیں ساتواں قمر جسے نیرِ اصغر کہتے ہیں ؛

| | |
|---|---|
| ثور و حمل جوزا و سرطان ہم | قوس و اسد عقرب و میزان ہم |

پھر بارہ برج یہ ہیں ثور اور حمل اور جوزا اور سرطان اور قوس اور اسد اور عقرب اور میزان

| | |
|---|---|
| سنبلہ و جدی و دلو است و حوت | زندہ بہ تسبیح خدا لایموت |

سنبلہ اور جدی اور دلو اور حوت یہ سب خدائے لایموت کی تسبیح کے ساتھ زندہ ہیں

| | |
|---|---|
| کرۂ نار است و ہوا آب و خاک | شاہدِ ہستی خداوندِ پاک |

پھر آگ اور ہوا اور پانی اور مٹی کے کرّے خدائے پاک کی ہستی پر شاہد ہیں

بین تو جمادات و نباتات را ۔۔۔ باز جہانِ حیوانات را

پھر (موالیدِ ثلاثہ) جمادات اور نباتات اور حیوانات کو دیکھ۔

سلسلۂ خلق چو اینجا کشید ۔۔۔ نوبتِ انسان بآخر رسید

خلق کا سلسلہ جب یہاں تک پہنچا تو آخر میں انسان کی نوبت آئی

ما کہ تجلائے اخیر آمدیم ۔۔۔ خاتمۂ صنعِ قدیر آمدیم

ہم جو تجلائے اخیر ہیں۔ ذاتِ قدیر کی صنعت کا خاتمہ ہیں

بلکہ چو نقاشِ ازل نقش بست ۔۔۔ صورتِ ما ساختہ فارغ نشست

بلکہ جب نقاشِ ازلی (حق سبحانہ) نے نقش باندھا تو ہماری صورت بنا کر بیٹھ گیا

یعنی انسان کو سب کے آخر پیدا فرما کر اپنی ذات کا مظہرِ اتم بنایا اسلیئے فرمایا لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ۔ یعنی ہم نے انسان کو احسن صورت میں بنایا ؎

تیری صورت بنا کر بیٹھ رہے ٭ کارکن کارگاہ دولت کے

گوہری کانِ مُلک و مَلک را نداد ۔۔۔ در صدفِ سینۂ آدم نہاد

گوہرِ عظیم (دل) جو خدا نے مُلک اور ملکوت کو نہیں دیا سینۂ آدم کی صدف میں رکھا

حضرتِ مولائے رُوم علیہ الرحمت کیا عمدہ فرماتے ہیں ؎

قطرۂ دل را یکے گوہر فتاد ٭ کان گہر دو بہا و دریا نداد

قلب کہ در قالبِ آدم بود ۔۔۔ پہن تر از عرشِ معظم بود

دل جو آدمی کے جسم میں ہے عرشِ عظیم سے بھی زیادہ فراخ ہے

تفسیر بحر العلوم میں ہے کہ ایک نبی نے مناجات کی کہ الٰہی ہر بادشاہ کے لئے خزانہ ہوتا ہے تیرا خزانہ کیا ہے پس خدا نے اُس کی طرف وحی کی کہ میرا ایک ایسا خزانہ ہے جو عرش سے بڑا اور بہشت سے خوبصورت ہے کوئی واصف اُس کا وصف نہیں کر سکتا اور کوئی عارف

اُس کی کُنہ نہیں معلوم کر سکتا اور وہ مومن کا دل ہے۔ اور حدیث شریف میں آیا ہے قلبُ المُؤمِنِ اَکبَرُ مِنَ العَرشِ وَاَوسَعُ مِنَ الکُرسِیِّ وَاَفضَلُ مِمَّا خَلَقَ اللّٰہُ تَعَالٰی یعنی مومن کا دل عرش سے بہت بڑا اور کُرسی سے زیادہ وسیع اور تمام مخلوق سے افضل ہے۔ اور مستِ بادۂ قیوم حضرت مولانائے روم علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

## مثنوی

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبر کہ حق فرمودہ است | من نہ گنجم ہیچ در بالا و پست |
| در زمین و آسمان و عرشش نیز | من نہ گنجم این یقین دان اے عزیز |
| در دلِ مومن بگنجم اے عجب | گر مرا خواہی دران دلہا طلب |
| عرش باآں نور و باپہنائے خویش | چوں بدید او را برفت از جائے خویش |
| خود بزرگی عرش باشد بس پدید | لیک صورت کیست چوں معنی رسید |

| | |
|---|---|
| اگرچہ منوّر چمنِ عالم است | میوۂ این باغ جہان آدم ست |

اگرچہ عالم کا باغ روشن ہے لیکن اِس باغِ جہان کا میوہ آدمی ہے۔

یعنی اگرچہ عالم اللہ تعالیٰ کے نور سے منوّر ہے کہ اَللّٰہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ لیکن خلاصۂ موجودات حضرت انسان کامل ہے۔

| | |
|---|---|
| جامعِ کُل ہست فقط آدمی | جزوِ جہان شد بغلط آدمی |

جامع کُل فقط انسان ہے لیکن غلطی سے جہان کا جزو بنا ہوا ہے۔

یعنی انسان کُل ہے لیکن اُس نے اپنے آپ کو جزو خیال کیا ہوا ہے اسی لیئے مولانا جامی قدس سرہ العزیز لوائح میں ارشاد فرماتے ہیں ؎

توجزوی و حق کُل ست گر روزے چند ✤ اندیشۂ کُل پیشہ کنی کُل باشی

| | |
|---|---|
| در دلِ او عالمِ اکبر نہان | او بگمانے کہ منم در جہان |

عالم اکبر انسان کے دل میں پوشیدہ ہے اور وہ اِس گمان میں ہے کہ میں جہان کے اندر ہوں۔

چنانچہ امیر المومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ ارشاد فرماتے ہیں ؎

وَتَزْعَمُ اَنَّکَ جِرْمٌ صَغِیْرٌ وَفِیْکَ انْطَوَی الْعَالَمُ الْاَکْبَرُ

ترجمہ اور تو گمان کرتا ہے کہ تو یہی چھوٹا سا جسم ہے حالانکہ عالم اکبر تجھ میں سمایا ہوا ہے ؛

| تاج خلافت بسرش مشتہر | او زپئے لقمۂ نان در بدر |
|---|---|
| خلافت کا تاج اُس کے سر پر مشہور ہے اور وہ روٹی کے ٹکڑے کیواسطے در بدر ہے | |

یعنی حسب آیۂ شریفہ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً انسان اللہ تعالیٰ کا نائب اور دو جہان کا بادشاہ ہے اور باینہمہ وہ اپنی غلط فہمی سے لقمۂ نان کا محتاج ہے ؛

| طوق لقد کرمنا یافتہ | وزپئ یک حبۂ جگر تافتہ |
|---|---|
| لَقَدْ کَرَّمْنَا کا گلو بند ڈالے ہوئے ہے اور ایک دانہ کے لیئے غصہ کرتا ہے | |

یعنی اللہ تعالیٰ تو فرماتا ہے لَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْٓ اٰدَمَ ہم نے اولاد آدمؑ کو عزت دی لیکن آدمی کم عقلی سے ایک دانے کے لیئے ذلیل ہوتا ہے ؛

| حاء کہ چو حکم ازلی مے رسد | میم ز ملک ابدی دم زند |
|---|---|
| ح یعنی جب حکم ازلی پہنچتا ہے تو میم (یعنی انسان) ملک ابدی کا دعویٰ کرتا ہے | |

لطائف میں ہے کہ ح حکم ازلی ہے اور میم ملک ابدی ہے۔ پس جب سابقۂ ازلی کا وقت آتا ہے تو انسان کامل ملک ہمیشگی کا بادشاہ بن جاتا ہے۔ تب لِمَنِ الْمُلْکُ الْیَوْمَ لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ کی حقیقت منکشف ہو جاتی ہے ؛

| حاء کہ چو حق بندہ نوازی کند | میم ز رخ آئینہ سازی کند |
|---|---|
| ح یعنی جب حق تعالیٰ بندہ نوازی کرتا ہے تو میم (انسان کامل) چہرہ سے آئینہ بناتا ہے | |

چنانچہ حضرت غوث الاعظم محی الدین سید عبد القادر الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ دیوان میں فرماتے ؎

ہر گہ کہ سلطان جہاں خواہد کہ بیند روئے خود از لولیان مملکت آئینہ میدارد طلب

حق تعالیٰ اپنا جمال دیکھنا چاہتا ہے تو ملک کے حسینوں (کاملین) سے آئینہ طلب کرتا ہے۔

آدمِ خاکی ست کہ مرآتِ اوست | آئینۂ حسن کمالاتِ اوست

آدم خاکی ہی اللہ تعالیٰ کی ذات اور اُس کے حسن کمالات کا آئینہ ہے

یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات مع اپنے تمام کمالات شیون اور اسما اور صفات کے حضرت انسان کامل میں ظاہر ہے۔

## رُباعی

اے نسخۂ نامۂ الٰہی کہ توئی ✦ وے آئینۂ جمال شاہی کہ توئی
بیرون زتو نیست ہرچہ درعالم ہست ✦ درخود بطلب ہر آنچہ خواہی کہ توئی

نقش و نگاری کہ در آئینہ است | از رُخ دلدار ہر آئینہ است

نقش و نگار جو آئینہ میں ہے۔ بالضرور یار کے چہرے کا پر تو ہے۔

آئینہ خود جرم مصفاست و بس | جلوہ نما حسن دل آراست و بس

آئینہ صرف جسم صاف ہے اور بس اور اُس میں جلوہ گر یار کا حسن ہے اور بس

یعنی انسان کامل کے آئینہ میں کمالاتِ خداوندی کا ظہور ہے اسلیئے کہ جو نقش اور نگار کہ آئینہ میں ظاہر ہوتے ہیں وہ آئینہ کے نہیں بلکہ آئینہ والے کے ہوتے ہیں ؎

او در دلِ منست و دلِ من بدستِ اوست ✦ چو آئینہ بدستِ من و من در آئینہ

میمِ محمد کہ عظیم آمدہ | آئینۂ حسن قدیم آمدہ

محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی میم جو بزرگ ہے حُسن قدیم کا آئینہ ہے

گوہر گنجینۂ ذاتِ احد | مظہرِ اسما و صفاتِ صمد

ذاتِ احد کے خزانے کا موتی اور اللہ تعالےٰ کے اسموں اور صفتوں کا مظہر ہے۔

مخزنِ اسرارِ کمالِ خدا | مطلعِ انوارِ جمالِ خدا

خدا کے کمال کے بھیدوں کا خزانہ اور اللہ کے جمال کے نوروں کا مطلع ہے

لمعۂ خورشیدِ سپہرِ قدیم | دُرِ گرانمایۂ گنج عظیم

آسمان قدیم کے سورج کی روشنی اور خزانۂ بزرگ (کُنتُ کنزاً) کا بے بہا موتی

بسملۂ مصحفِ علمِ شہود　　فاتحۂ خاصِ کتابِ وجود

علمِ شہود کے مصحف کی بسم اللہ اور وجود کی کتاب کی سورۂ فاتحہ ہے

نسخۂ مجموعۂ امُّ الکتاب　　خاتمۂ دفترِ عالمِ خطاب

ام الکتاب کے مجموعے کا نسخہ اور عالم کے دفتر کا خاتمہ ہے

ہر کہ شدش وردِ زبان نام او　　گشت پُر از بادۂ حق جام او

جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام مبارک ورد کیا اُس کا پیالہ شراب حق سے بھر گیا

تا بزُبان تاب و توانم بود　　صلِّ علیٰ وِردِ زبانم بود

جبتک زبان میں طاقت ہو صلوات میری زبان کا ورد ہو وصلی اللہ علیٰ حبیبہ محمد وآلہ وصحبہ وسلم

تمت

# سورۃ ق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنے والا ہے

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ ۚ

ق ۔ قسم ہے قرآن بزرگ کی ۔

قاف کہ چون شمس و قمر نقش بست ۔ تاج سر شاہد قرآن ہست

ق جس کی شکل سورج اور چاند کی طرح ہے قرآن مجید کے سر کا تاج ہے ۔

یعنی ق سے قرآن مجید مراد ہے چنانچہ ق کا سر آفتاب کیطرح گول ہے اور اس کا دامن چاند کی مانند ہے ۔ اور سورج اور چاند کو اللہ تعالیٰ نے نور فرمایا ہے کہ وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِیْھِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا (اور کیا چاند کو بیچ آسمانوں کے نور اور کیا سورج کو چراغ) اور قرآن مجید بھی نور ہے جیسا کہ فرمایا وَاَنْزَلْنَا عَلَیْکُمْ نُوْرًا مُّبِیْنًا (اور ہم نے تم پر ظاہر نور اتارا) پس جیسا کہ سورج اور چاند سے زمین اور آسمان روشن ہیں ایسے ہی قرآن مجید سے مومن کا جسم اور جان منور ہوتا ہے قولہ تعالیٰ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ میں واو عطف تفسیری کی ہے پس ق معطوف علیہ اور قرآن مجید اس پر معطوف ہے یعنی قسم ہے قٓ کی اور قرآن مجید کی جو ایک ہی چیز ہے ۔

قاف قدیم ست مراد از قلم ۔ قبلۂ جان نور نبیؐ پاک ہم

قاف قدیم سے قلم اور قبلۂ جان نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور مراد ہے

یعنی قاف قلم اعلیٰ کی طرف اشارہ ہے ۔ اسلیئے کہ قاف قلم کا پہلا حرف ہے اور جیسا کہ ق اس سورت کا اول ہے اسی طرح حدیث شریف میں آیا ہے اَوَّلَ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَمَ یعنی سب سے پہلے جو چیز خدا نے پیدا کی وہ قلم ہے نیز قاف سے قبلۂ جان محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور مراد ہے جیسا کہ فرمایا اَوَّلَ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ یعنی سب سے

پہلے خدا نے میرا نور پیدا کیا اور ایک حدیث میں ہے اَوَّلَ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْعَقْلَ یعنی سب سے پہلے خدا نے عقل کو پیدا کیا پس قسلم اور عقل اور نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جوہر واحد مراد ہے جس پر قافِ قدیم شاہد ہے ؂

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ق | قاف بود قلبِ رسولِ کریمؐ | | جلوہ گہِ مالکِ عرشِ عظیم | |
| | قاف رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قلب ہے اور وہ عرشِ عظیم کے مالک کا جلوہ گاہ ہے | | | |

چنانچہ تفسیر محی الدین ابن العربی رضی اللہ عنہ میں ہے قٓ قف اِشَارَۃٌ اِلَی الْقَلْبِ الْمُحَمَّدِیِ الَّذِیْ ھُوَ الْعَرْشُ الْاِلٰھِیُّ الْمُحِیْطُ بِالْکُلِّ کَمَا اَنَّ صٓ اِشَارَۃٌ اِلٰی صُوْرَتِہٖ یعنی ق اشارہ ہے طرف قلب محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور وہ عرش الٰہی ہے جو سب پر محیط ہے جیسا کہ صٓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت کی طرف اشارہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ق | قاف بود قوتِ قلبِ حبیبؐ | | رحمتِ حق باد بذاتش قریب | |
| | قاف قلب حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قوت ہے خدا کی رحمت آپکی ذات کے قریب ہو | | | |

تفسیر حسینی میں قٓ کے نیچے لکھا ہے کہ سوگند میخورد بقوتِ قلب حبیبؐ خود یعنی ق سے حق سبحانہ اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قوتِ قلب کی قسم کھاتا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ق | قاف نشان داد کہ قافِ قدم | | اصلِ ہمہ اصل بود لاجرم | |
| | قاف نے خبر دی ہے کہ قدم (ہمیشگی) کا قاف تمام اصلوں کی اصل ہے | | | |

جیسا کہ تفسیر عرائس البیان میں ہے قٓ قَافُ کِبْرِیَاءِ قِدَمِہِ الَّذِیْ ھُوَ اَصْلُ الْاَصْلِ وَاَصْلُ کُلِّ اَصْلٍ یعنی قاف سے اللہ تعالیٰ کے قدم کی عظمت کا قاف مراد ہے جو کہ تمام اصلوں کی اصل ہے ؂

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ق | قاف بود قربِ دَنیٰ را دلیل | | مدِ سر اوست پرِ جبرئیلؑ | |
| | قاف قرب دنیٰ کے واسطے دلیل ہے اور اُس کے سر کی مد جبرائیلؑ کا پر ہے۔ | | | |
| ق | قاف ز قوسین خبر میدہد | | معنیِ والشمس و قمر میدہد | |

قاف قاب قوسین کی خبر دیتا ہے۔ اور سورۂ والشمس اور قمر کا معنی دیتا ہے

یعنی قاف قربِ ثُمَّ دَنیٰ فَتَدَلّٰی فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ کیطرف اشارہ ہے اور اس آیت کی تفسیر میں حضرت شاہ نقیراللہ علوی قدس سرہٗ اپنے مکتوبات میں اسطرح فرماتے ہیں کہ سائل کا قُربِ عالی سے دنو کہلاتا ہے اور عالی کا قُرب سائل سے تدلّی کہا جاتا ہے قولہ تعالیٰ ثُمَّ دَنیٰ یعنی بندہ خدا کی طرف نزدیک ہوا فَتَدَلّٰی اور خدا اس کی جانب اتر آیا فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ قاب قوسین سے ہر دو قوس وحدت و کثرت یا وجوب و امکان یا فاعلیت و قابلیت کے مقامِ قرب کی طرف اشارہ ہے پس یہ تمام ایک دائرۂ متصل ہے لیکن اُن میں تمیز اور تکثّر کا اثر خفی پایا جاتا ہے پھر اس مقام کا باطن مقامِ اَوْ اَدْنیٰ ہے اور یہ باطن تعیّن اول ہے اِس لئے کہ اِس مقام پر دایرۂ جمعیت میں احدیت اور واحدیت کے درمیان تمیز اور تکثّر ہرگز باقی نہیں رہتا انتہی۔

نیز قاف سُورۃ الشمس والقمر کی طرف اشارہ ہے اور شمس و قمر سے محبوب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرۂ پاک و رخسارِ مبارک مراد ہے۔ قال الجامی قدس سرہ

عارض است این یا قمر یا لالۂ حمراست این ... یا شعاعِ مہر یا آئینۂ دلہاست این

وقال غوث الاعظم رضی اللہ عنہ

مہر و مہ را روشنی از پرتوِ رخسارِ تست ❖ بے رُخت ہرگز چراغِ مہر و مہ روشن مباد

| چیست عباداتِ تو بعد از وصول | گفت احد قاف کہ قِف یا رسولؐ |
|---|---|
| خدا نے فرمایا ق یعنی قف (ٹھہر) یا رسول اللہ وصال کے بعد یہ عبادتیں کیسی ہیں | |

کلمات قدسیہ میں حضرت محبوب سُبحانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ مَنْ اَرَادَ الْعِبَادَۃَ بَعْدَ الْوُصُوْلِ فَقَدْ اَشْرَکَ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ یعنی جو شخص بعد وصول کے طالب عبادت ہوا پس تحقیق اُس نے اللہ بزرگ کیساتھ شرک کیا۔

نیز عرائس البیان میں قولہ وَاعْبُدْ رَبَّکَ حَتّٰی یَاْتِیَکَ الْیَقِیْنُ کے تحت میں بعض عارفینؒ کا

یہ قول مذکور ہے قَالَ فِیْ مَقَامِ الْمُشَاہَدَۃِ الْاِشْتِغَالُ بِالْعِبَادَۃِ تَرْکُ الْاَدَبِ یعنی فرمایا کہ مشاہدہ کے مقام میں عبادت کیساتھ مشغول ہونا ترکِ ادب ہے ٭

| زانکہ بخلوتکدۂ خاص راز | | حق زپیٔ خویش گذارد نماز |
|---|---|---|
| اس لیئے کہ راز کے خلوت خانۂ خاص میں حق سبحانہ اپنے لیئے آپ نماز پڑھتا ہے | | |

چنانچہ مرآت الوحدت میں ہے کہ جب رسول علیہ السلام شب معراج میں تشریف فرما ہوئے اور پردۂ عظمت و جلالِ کبریائی تک پہنچے تو آپ حمد و ثنا میں رطب اللسان ہوئے چونکہ یہ مقامِ تنزیہہ تھا حکم ہوا قِفْ یَا مُحَمَّدُ اِنَّ رَبَّکَ یُصَلِّیْ یعنی اے محمدؐ ٹھہر جا یہ مقام تیرے حمد و ثنا کہنے کا نہیں ہے پس تحقیق اللہ اس مقام پر خود حامد ہے اور خود ہی محمود ہے نیز مدارج النبوۃ میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ احادیث معراجیہ سے نقل فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ناگاہ میں نے ابوبکرؓ کی آواز کے مشابہ آواز سُنی کہ قِفْ فَاِنَّ رَبَّکَ یُصَلِّیْ (ٹھہر تحقیق تیرا رب نماز میں ہے) پس میں نے تعجب کیا کہ ابوبکرؓ اس مقام میں کیسے آیا اور پروردگار نماز ادا کرنے سے بے نیاز ہے حکم ہوا کہ میں غیر کی نماز پڑھنے سے بے نیاز ہوں اور میں کہتا ہوں۔ سُبْحَانِیْ سَبَقَتْ رَحْمَتِیْ عَلٰی غَضَبِیْ پاک ہوں میں میری رحمت میرے غصہ پر سبقت لے گئی ٭

| قافِ کہ مفتاحِ قدیر آمدہ | | دورِ سرش بدرِ منیر آمدہ |
|---|---|---|
| قاف جو اسم قدیر کی کنجی ہے۔ اُس کے سر کا گول ہونا بدرِ منیر ہے۔ | | |
| دورِ سرِ او شود اوّل رقم | | نورِ نبیٔ اوّلِ اشیاست ہم |
| قاف کے سر کا دور پہلے لکھا جاتا ہے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور بھی ہر شے سے پہلے ہی | | |

جیساکہ مواہبُ اللّدنیہ میں امام احمد قسطلانی رحمۃ اللہ نے باسناد صحیح یہ حدیث بیان کی ہے کہ حضرتِ جابر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یارسول اللہ صلعم مجھے خبر دیجیئے کہ اللہ تعالیٰ نے سب چیزوں سے اوّل کس چیز کو پیدا کیا آپ نے فرمایا یَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی خَلَقَ قَبْلَ

الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِہٖ یعنی اے جابرؓ تحقیق اللہ تعالیٰ نے سب اشیا سے پہلے تیرے نبیؐ کے نور کو اپنے نور سے پیدا کیا ۔

کنزِ مخفی نقطۂ بیضائی اوست ۔ وان دوئی دیگر دو تجلای اوست

قاف کے سر کے جوف کا سفید نقطہ مخفی خزانہ ہے اور دوسرے دو نقطے اُسکے دو تجلے ہیں

ہست یکی علمی و عینی دگر ۔ حق شدہ در علم و عیان جلوہ گر

ایک تجلی علمی اور دوسرا تجلی عینی ہے ۔ اللہ تعالیٰ بذاتِ خود علم اور عیان میں ظاہر ہے

یعنی قٓ کے سر کے جوف کا سفید نقطہ کُنْتُ کَنْزاً مَخْفِیاً کے خزانے کیطرف اشارہ ہے اور اُس کے دو نقطوں سے دو تجلے یعنی علمی اور عینی مراد ہیں ۔ جنکو صوفیہ صافیہ فیض اقدس اور فیض مقدس کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں ۔ فیض اقدس یعنی تجلی علمی سے حق سبحانہٗ کا حضرت علم میں اپنے اوپر اعیان اور ان کی قابلیتوں اور استعدادوں کی صورتوں پر ظاہر ہونا مراد ہے اور فیض مقدس یعنے تجلی عینی سے حق سبحانہ کا اُن علمی صورتوں کے احکام اور آثار کے ساتھ مرتبۂ رُوح اور مثال اور جسم میں ظاہر ہونا مُراد ہے پس درحقیقت مرتبۂ علم اور عین میں حق تعالیٰ ہی جلوہ نما ہے ۔

قاف کہ تاج سرِ قیوم ماست ۔ دایرہ اش غیب و شہادت نماست

قاف جو ہمارے قیوم کے سر کا تاج ہے اُس کا دائرہ غیب اور شہادت دکھاتا ہے ۔

یعنی قٓ سے قیوم مُراد ہے جس کے ساتھ عالم غیب اور شہادت قایم ہے چنانچہ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی علیہ الرحمۃ اپنے مکتوبات میں ارشاد فرماتے ہیں کہ قولہ تعالیٰ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ حق تعالیٰ کی قیومیت کی ایک رمز ہے یعنی قیام جمیع اشیاء کا حضرت ذات کیساتھ ہے قسم ہے قرآن مجید کی انتہی ۔

دائرۂ قاف بود ہمچو نون ۔ شاہدِ قوسین ظہور و بطون

قاف کا گھیرا نون کی طرح ظہور اور بطون کے دو قوسوں پر شاہد ہے

یعنی قاف کا دائرہ نون کی طرح نصف ظاہر اور نصف باطن ہے نصف دائرہ باطنی عالمِ غیب اور نصف ظاہری عالمِ شہادت کی طرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| وان خطِ فاصل کہ بُود درمیان | برزخ آن غیب و شہادت بدان |

اور وہ خطِ فاصل جو دائرہ کے وسط میں ہے عالمِ غیب اور شہادت کا برزخ ہے

یعنی دائرۂ قاف میں قوس غیبی اور قوس شہادی کے درمیان جو قطر فرضی ہے وہ عالمِ غیب اور شہادت کے برزخ کی طرف اشارہ ہے مرآت العارفین میں سبطِ رسولِ ربّ العالمین مقبول خالق کونین حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں وَ لِهٰذَا الْوُجُوْدِ الْوَاحِدِ ظُهُوْرٌ وَهُوَ الْعَالَمُ وَبُطُوْنٌ وَهُوَ الْاَسْمَآءُ وَبَرْزَخٌ جَامِعٌ فَاصِلٌ بَیْنَهُمَا لِیَتَمَیَّزَ بِهِ الظُّهُوْرُ عَنِ الْبُطُوْنِ وَهُوَ الْاِنْسَانُ الْکَامِلُ یعنی اِس وجود واحد (حق سبحانہ وتعالیٰ) کیواسطے ظہور ہے اور وہ عالم ہے اور بطون ہے اور وہ اسماء ہیں اور برزخ ہے جامع فاصل درمیان اُن دونو کے تاکہ متمیز ہو ساتھ اُس کے ظہور بطون سے اور وہ انسان کامل ہے ؛

| | |
|---|---|
| شیخ الاکبرؒ کہ بحق راز گفت | بین کہ چہ خوش گوہرِ این قاف سُفت |

شیخ اکبر رضی اللہ عنہ جس نے خدا کیساتھ راز کہا ہے دیکھ کہ کیا عمدہ قاف کا موتی پرویا ہے

چنانچہ فتوحات کے باب دوم میں فرمایا ہے ؎

| | |
|---|---|
| اَلْقَافُ سِرُّ کَمَالِهٖ فِیْ رَاْسِهٖ | وَعُلُوْمُ اَهْلِ الْعَرَبِ مَبْدَاُ قُطْرِهٖ |

قاف کے کمال کا راز اُس کے سر میں ہے اور اہلِ عرب کے علوم اُس کے قطر کے ابتداء میں ہیں

| | |
|---|---|
| وَالشَّوْقُ یُثْنِیْهِ وَیَجْعَلُ غَیْبَهٗ | فِیْ شَطْرِهٖ وَشُهُوْدَهٗ فِیْ شَطْرِهٖ |

اور شوق اُس کی تعریف کرتا ہے اور اُسکے غیب کو اُسکے نصف میں اور اُسکے شہود کو اُسکے نصف میں ٹھہراتا ہے

| | |
|---|---|
| وَانْظُرْ اِلٰی تَعْرِیْقِهٖ کَهْلاً لَّهٗ | وَانْظُرْ اِلٰی شَکْلِ الرُّءُوْسِ کَبَدْرِهٖ |

اُس کے گھیرے کو دیکھ خوش ہو آنا اُس کا اور اُس کے سر کی شکل کو دیکھ کہ گویا بدر ہے

| | |
|---|---|
| قاف کہ با صورتِ خویش المراد | مید ہد از ستۂ مراتب بیاد |

الغرض قاف اپنی شکل سے مراتب ستہ یعنی وجود کے چھ مرتبے یاد دلاتا ہے۔

چنانچہ **ق** کے سر کے جوف کا سفید نقطہ کنزِ مخفی ہے جس سے احدیت مراد ہے اور اُس کے دو نقطوں سے علم اجمالی یعنی وحدت اور علم تفصیلی یعنی واحدیت مقصود ہے اور اُس کا دامن قوس باطنی اور قوس ظاہری اور برزخ پر شامل ہے پس وہ عالم ارواح اور عالم مثال اور عالم اجسام کی طرف اشارہ ہے۔

| | |
|---|---|
| شاہدِ انسان بود اے سعید | گفتۂ او وَالقرآن المجید |

اے سعید قولہٗ والقرآن المجید (قسم ہے قرآن بزرگ کی) انسان کا شاہد ہے۔

یعنی وَالقرآنِ المَجِید سے حضرت انسان کامل مراد ہے اسلیئے کہ وہ تمام مراتب وجود کی جامعیت کا مرتبہ ہے **شیخ الاکبر** رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ؎

اَنَا القُرآنُ وَالسَّبعُ المَثَانِی ٭ وَرُوحُ الرُّوحِ لَا رُوحُ الاَوَانِی

میں ہی قرآن مجید اور سبع مثانی (سات مکرر آیات) ہوں اور میں روح کی روح ہوں نہ برتنوں کی روح

| | |
|---|---|
| قاف دہد علم قضا و قدر | صورت او ہست چو شمس و قمر |

قاف قضا اور قدر کا علم دیتا ہے۔ اور اُس کی شکل سورج اور چاند کی طرح ہے

| | |
|---|---|
| مثل قمر تابع شمس منیر | ہست قدر تحت قضائے قدیر |

جسطرح چاند سورج کے تابع ہے ایسے ہی قدر قضائے الٰہی کے تحت میں ہے

قضا وہ حکم کلی ہے جو ایک دفعہ ہی مجملاً روز ازل میں تمام مخلوقات کی نسبت ہو چکا ہے اور قدر وہ حکم ہے جو بتدریج (تھوڑا تھوڑا) اُس حکم ازلی (قضا) کے مطابق ہر ایک فرد مخلوقات کی نسبت علیحدہ اور بالتفصیل ہوتا جاتا ہے پس قضا کو گویا آمر (حکم کرنے والا) کہنا چاہیئے اور قدر کو مامور (حکم کیا گیا) اور بعض حکماء اس کے خلاف قدر کو آمر اور قضا کو مامور سمجھتے ہیں۔

جواہر غیبی میں ہے کہ حضرت شیخ نور الدین عبد الرحمن جامی قدس سرہ شرح رباعیات میں

فرماتے ہیں ؎

حق عالم و اعیانِ خلائق معلوم ❊ معلوم بود حاکم و عالم محکوم
بر موجب حکم تو کند با تو عمل ❊ گر تو بمثل معذبی ور مرحوم

ترجمہ حق عالم اور خلائق کے اعیان معلوم ہیں۔ معلوم حاکم اور عالم محکوم ہے
تیرے حکم کے مطابق تیرے ساتھ عمل کرتا ہے خواہ تو مثلاً معذب ہے، اور خواہ مرحوم ہے

## رباعی

حکم قدر و قضا بود بے مانع ❊ بر موجب علم لایزالے واقع
علم ازلی تابعِ اعیان باشد ❊ اعیان ہمہ مر شیونِ حق را تابع

ترجمہ قدر اور قضا کا حکم بلا روک علم لایزال کے مطابق واقع ہوتا ہے۔
علم ازلی اعیان کا تابع ہے اور اعیان سب شیونِ حق کے تابع ہیں۔

قضا عبارت ہے حکم الٰہی کلی سے اوپر اعیان موجودات کے ساتھ احوال جاریہ اور احکام طاریہ کے اُن پر ازل سے ابد تک اور قدر عبارت ہے اس حکم کلی کی تفصیل سے ساتھ اُسکے کہ تخصیص کیجاوے ایجاد اعیان کی اُن وقتوں اور زمانوں کیساتھ جن میں واقع ہونے کی اقتضا اُن کی استعدادیں کرتی ہیں اور سرِ قدر یہ ہے کہ اعیان ثابتہ میں سے کسی عین کا وجود ذاتاً و صفتہً و فعلاً ظاہر ہونا ممکن نہیں مگر بقدر خصوصیت قابلیت اصلی اور استعداد ذاتی اپنی کے اور سرِ سرِ قدر یہ ہے کہ اعیان ثابتہ امور خارجیہ ذات حق سبحانہ سے نہیں ہیں بلکہ نسب اور شیون ذاتیہ حق سبحانہ و تعالیٰ کے ہے پس ممکن نہیں کہ اپنے حقایق سے متغیر ہوں اسلئے کہ حق سبحانہ کے ذاتیات جعل اور تغیر اور تبدل اور مزید اور نقصان کے قبول کرنے سے منزہ اور مبرا ہیں۔ جب یہ معلوم ہوا تو اب جاننا چاہیئے کہ حق سبحانہ کا حکم موجودات پر اعیان ثابتہ کے ساتھ حق سبحانہ کے علم کا تابع ہے اور حق سبحانہ کا علم اعیان ثابتہ کے ساتھ

اعیان کا تابع ہے بدیںمعنی کہ علم ازلی کیواسطے معلوم میں کسی امر کے اثبات یا نفی میں کوئی اثر نہیں ہے بلکہ علم الٰہی کا تعلق معلوم کیساتھ اُسی وجہ پر ہے جس پر معلوم فی حد ذاتہ ہے اور علم کو اُس میں کسی قسم کی تاثیر اور سرایت نہیں ہے اور اعیان ثابتہ صورتیں نسب اور شیون ذاتیۂ حق سبحانہ کی ہیں اور نسب اور شیون ذاتیۂ حق تعالیٰ ازلاً و ابداً تغیّر اور تبدّل سے مقدس اور منزہ ہیں پس اعیان بھی ممتنع التغیر ہیں اُن احوال سے جن پر وہ فی حد انفسہا موجود ہیں اور حکم حق سبحانہ و تعالیٰ کا اُن پر حسب مقتضار اُن کی قابلیتوں اور استعدادوں کے ہے جو کچھ بزبانِ استعداد حضرت حق اور جواد مطلق سے طلب کرتے ہیں جسطرح اور جتنا چاہیئے بے نقصان اور زیادت کے خواہ درکاتِ شقاوت ہوں خواہ درجاتِ سعادت عطا فرماتا ہے انتہی۔

| | |
|---|---|
| قاف ز قدوس خبر داده است | جام ترا (مراد از جسم) خوبترین باده (مراد از روح) است |
| قاف نے قدوس کی خبر دی ہے۔ | اور وہ تیرے جام کیواسطے بہت عمدہ شراب ہے |

یعنی قاف سے صفت قدوسیت مراد ہے اور اُس کی روح کے ساتھ نسبت ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاَیَّدْنَاہُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ (اور قوت دی ہم نے اُس کو ساتھ روح پاک کے) پس قدوسیت کی صفت جو روح کو حاصل ہے وہ ایک عمدہ شراب ہے جو تیرے جسم کے لیئے ہے۔

| | |
|---|---|
| قاف کہ او معنیٔ قیوم داد | وصفِ تو اے جان جہان کرد شاد |
| قاف قیوم کا معنی دیتا ہے۔ | اور اے جان جہان وہ تیری صفت بیان کرتا ہے |
| یعنی کہ باتست قیامِ جہان | چاردہ اطباقِ زمین آسمان |
| یعنی تیرے ساتھ تمام عالم زمین و آسمان کے چودہ طبق قایم ہیں۔ | |

یعنی قاف سے مراد قیوم ہے اور قیومیت کی صفت حضرت انسان کامل کے واسطے ثابت ہے اِسلیئے کہ عالم کا قیام انسان کے ساتھ ہے چنانچہ مکتوبات میں حضرت قاضی ثناءاللہ پانی پتی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ بعضے بندوں کو محض اپنے فضل اور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

کے طفیل کمالات نبوت کے مرتبہ پر پہنچاتا ہے اور اُسے ذات بحت سے مناسبت بخشتا ہے اور تجلیات ذاتی سے اُس پر فیضان کرتا ہے اُس وقت اُسے ذات موہوب عطا فرماتا ہے جس کے ساتھ اُس کے وجود اور توابع وجود کا قیام ہوتا ہے اور اُس ذات موہوب کا قیام ذات واہب الوجود (حق سبحانہ) کے ساتھ ہوتا ہے پس جس شخص کو اللہ تعالیٰ اس دولت سے سرفراز فرماتا ہے تو قیام تمام عالم کا اُس کی ذات موہوب کیساتھ اور اُس کی ذات کا قیام حق سبحانہٗ کی ذات کیساتھ ہوتا ہے اُسوقت تمام اہل زمین وآسمان کے حسنات اُسکے حسنات کے گویا اجزاء ہوتے ہیں ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ؕ

| | |
|---|---|
| باعثِ ایجاد جہان خود توئی | موجب تخلیق زمان خود توئی |
| عالم کی ایجاد کا باعث اور زمانے کی پیدایش کا سبب (اے انسان) خود تو ہی ہے | |
| پادشہِ ملکِ عظیم آمدی | مُہرِ سرِ گنج حکیم آمدی |
| (اے انسان) تو مُلکِ عظیم کا بادشاہ اور حکیم (مطلق) کے خزانہ کی مُہر ہے۔ | |
| شاہدِ معنائی توائے جانِ پاک | شرحِ کمالاتِ تو قرآن پاک |
| اے جانِ مقدس تو معنی کا شاہد ہے۔ قرآن پاک تیرے کمالات کی شرح ہے | |

# سُوْرَۃُ الْقَلَمْ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے۔

نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ

نٓ قسم ہے قلم کی اور اس چیز کی کہ لکھتے ہیں

| ساخت رقم عشق ز نون والقلم | نقطۂ وحدت چو بلوح دلم |
|---|---|

عشق نے جب نون والقلم سے میرے دل کی تختی پر وحدت کا نقطہ لکھا۔

نٓ سے لوح محفوظ مراد ہے کہ النون کنایۃ عن اللوح المحفوظ اور اس کا نقطہ ذات الٰہی کیطرف اشارہ ہے اور لوح محفوظ انسان کا دل ہے جس میں ذات الٰہی کا نور ہے اور اسی راز کیطرف اللہ تعالیٰ نے اپنے اس قول میں اشارہ فرمایا ہے بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ یعنی قرآن مجید سے اللہ تعالیٰ کی ذات بلند اور بزرگ مراد ہے کہ وہ لوح محفوظ یعنی انسان کے دل میں بغیر حلول اور اتحاد کے موجود ہے۔

| نون مثل دُرِ ویرا کان شدم | چون قلم از غیر تہی جان شدم |
|---|---|

میں نون کی مانند اسکے موتی (نقطۂ وجودیہ) کی کان بن گیا اور قلم کیطرح غیر سے میرا دل خالی ہوگیا۔

یعنی جیسا کہ نون کے درمیان نقطہ ہے اسی طرح دل گوہر وحدت کی کان ہے اور جیسا قلم درمیان سے خالی ہوتا ہے ایسے ہی دل ماسوی اللہ سے فارغ ہے فالحمد للہ بقدر نعمائہٖ و الصلوٰۃ علیٰ رسولہ واولیائہ۔

| نون رہ خضر ہدایم نمود | والقلم آن شکل عصایم نمود |
|---|---|

نون نے مجکو خضر ہدایت کی راہ دکھائی اور قلم نے عصا (لاٹھی) کی شکل ظاہر کی۔

یعنی جیسا کہ خضر علیہ السلام کی ملاقات موسیٰ علیہ السلام کو نون یعنی مچھلی کے ذریعہ سے حاصل

لہ از انسان کامل باب سوم ملخصاً ۱۲

ہوئی جسکا مفصل بیان سورۂ کہف میں ہے اسی طرح حرف نون نے مجکو خضرِ ہدایت یعنی پیرِ کامل سے ملا دیا اور قلم عصائے خضر علیہ السلام کا راز ظاہر کرتا ہے ؛

| | |
|---|---|
| نقطۂ نون را چو قلم نقش بست | خضرِ قدم کشتیٔ عالم شکست |

نون کا نقطہ جب قلم نے لکھا تو قدم (ہمیشگی) کے خضر نے عالم کی کشتی کو توڑ دیا۔

یعنی نون مخلوق میں قلمِ اعلیٰ سے نقطۂ ذات جب ظاہر ہوا تو قدمِ ذات نے حدوثِ عالم کو مٹا دیا پس جب حادث مٹ گیا تو وجودِ قدیم باقی رہا ؛

| | |
|---|---|
| اے خنک آنکس کہ یقین داشتہ | وائے بر آن خس کہ نہ پنداشتہ |

وہ شخص مبارک ہے جو (نفی غیر و اثبات حق کا) یقین رکھتا ہے اور اس ادنیٰ پر افسوس ہے جس نے نہیں پہچانا

| | |
|---|---|
| گشتہ یکی ماہِ فلک ہمچو نون | ماندہ دگر مثلِ قلم سرنگون |

ایک نون کیطرح آسمان کا چاند ہو گیا اور دوسرا قلم کی مثل سرنگوں رہا۔

یعنی جس نے اس بات پر یقین کیا وہ سربلند ہوا اور جس نے نہ مانا وہ نافہمی کے باعث ذلیل رہا۔

| | |
|---|---|
| خامۂ ادراک بلوحِ دلم | زد رقم این معنی نون والقلم |

ادراک کی قلم نے میرے دل کی تختی پر نون والقلم کا یہ معنی تحریر کیا۔

| | |
|---|---|
| نون کہ معنیش دوات آمدہ | شاہدِ احدیتِ ذات آمدہ |

نون کا معنی دوات ہے اور وہ احدیتِ ذات کا شاہد ہے

تفسیر بیضاوی میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اَلنُّوْنُ ھُوَ الدَّوَاۃُ یعنی نون کا معنی دوات ہے اور دوات سے اللہ تعالیٰ کی ذات مراد ہے چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں ہے کہ اَلنُّوْنُ ھُوَ الذَّاتُ وَالْقَلَمُ الصِّفَاتُ وَمَا یَسْطُرُوْنَ مِنَ الْاَفْعَالِ عَلٰی اَلْوَاحِ التَّقْدِیْرِ یعنی نون سے مراد ذات ہے اور قلم سے مراد صفات ہے اور ما یسطرون سے مراد افعال ہیں جو تقدیر کی تختیوں پر (عقول متوسطہ اور ارواح مقدسہ) لکھتے ہیں ؛

اعیان کا تابع ہے بدینمعنی کہ علم ازلی کیواسطے معلوم میں کسی امر کے اثبات یا نفی میں کوئی اثر نہیں ہے بلکہ علم الٰہی کا تعلق معلوم کیساتھ اُسی وجہ پر ہے جس پر معلوم فی حد ذاتہ ہے اور علم کو اُس میں کسی قسم کی تاثیر اور سرایت نہیں ہے اور اعیان ثابتہ صورتیں نسب اور شیون ذاتیہ حق سبحانہ کی ہیں اور نسب اور شیون ذاتیہ حق تعالیٰ ازلاً و ابداً تغیر اور تبدل سے مقدس اور منزہ ہیں پس اعیان بھی ممتنع التغیر ہیں اُن احوال سے جن پر وہ فی حد انفسہا موجود ہیں اور حکم حق سبحانہ و تعالیٰ کا اُن پر حسب مقتضا اُن کی قابلیتوں اور استعدادوں کے ہے جو کچھ بزبان استعداد حضرت حق اور جواد مطلق سے طلب کرتے ہیں جسطرح اور جتنا چاہیئے بے نقصان اور زیادت کے خواہ درکاتِ شقاوت ہوں خواہ درجاتِ سعادت عطا فرماتا ہے انتہی ؀

| | |
|---|---|
| قاف ز قدوس خبر داده است | جام ترا (مراد از جسم) خوبترین باده (مراد از روح) است |

قاف نے قدوس کی خبر دی ہے۔ اور وہ تیرے جام کیواسطے بہت عمدہ شراب ہے

یعنی قاف سے صفت قدوسیت مراد ہے اور اُس کی روح کے ساتھ نسبت ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاَیَّدْنٰہُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ (اور قوت دی ہم نے اُس کو ساتھ رُوح پاک کے) پس قدوسیت کی صفت جو رُوح کو حاصل ہے وہ ایک عمدہ شراب ہے جو تیرے جسم کے لیئے ہے؀

| | |
|---|---|
| قاف که او معنیِ قیوم داد | وصفِ تو اے جان جہان کرد شاد |

قاف قیوم کا معنی دیتا ہے۔ اور اے جان جہان وہ تیری صفت بیان کرتا ہے

| | |
|---|---|
| یعنی که با تست قیام جہان | چارده اطباقِ زمین آسمان |

یعنی تیرے ساتھ تمام عالم زمین و آسمان کے چودہ طبق قایم ہیں۔

یعنی قاف سے مراد قیوم ہے اور قیومیت کی صفت حضرت انسان کامل کے واسطے ثابت ہے اسلیئے کہ عالم کا قیام انسان کے ساتھ ہے چنانچہ مکتوبات میں حضرت قاضی ثناءاللہ پانی پتی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ بعضے بندوں کو محض اپنے فضل اور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

کے طفیل کمالات نبوت کے مرتبہ پر پہنچتا ہے اور اُسے ذات بحت سے مناسبت بخشتا ہے اور تجلیات ذاتی سے اُس پر فیضان کرتا ہے اُس وقت اُسے ذات موہوب عطا فرماتا ہے جس کے ساتھ اُس کے وجود اور توابع وجود کا قیام ہوتا ہے اور اُس ذات موہوب کا قیام ذات واہب الوجود (حق سبحانہ) کے ساتھ ہوتا ہے پس جس شخص کو اللہ تعالیٰ اس دولت سے سرفراز فرماتا ہے تو قیام تمام عالم کا اُس کی ذات موہوب کیساتھ اور اُس کی ذات کا قیام حق سبحانہ کی ذات کیساتھ ہوتا ہے اُسوقت تمام اہل زمین وآسمان کے حسنات اُسکے حسنات کے گویا اجزاء ہوتے ہیں ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔

| | |
|---|---|
| باعثِ ایجاد جہان خود توئی | موجب تخلیق زمان خود توئی |

عالم کی ایجاد کا باعث اور زمانے کی پیدایش کا سبب (اے انسان) خود تو ہی ہے

| | |
|---|---|
| پادشہِ ملکِ عظیم آمدی | مُہرِ سرِ گنجِ حکیم آمدی |

(اے انسان) تو مُلکِ عظیم کا بادشاہ اور حکیم (مطلق) کے خزانہ کی مُہر ہے۔

| | |
|---|---|
| شاہدِ معنائی تو اے جانِ پاک | شرحِ کمالاتِ تو قرآن پاک |

اے جانِ مقدس تو معنی کا شاہد ہے۔ قرآن پاک تیرے کمالات کی شرح ہے

# سُوْرَۃُ الْقَلَمِ

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان رحم کرنیوالا ہے۔

## نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ

نٓ قسم ہے قلم کی اور اس چیز کی کہ لکھتے ہیں

| | |
|---|---|
| ؎ ساخت رقم عشق ز نون والقلم | نقطۂ وحدت چو بلوحِ دلم ؏ |

عشق نے جب نون والقلم سے میرے دل کی تختی پر وحدت کا نقطہ لکھا۔ ؏

نٓ سے لوح محفوظ مراد ہے کہ النون کنایۃ عن اللوح المحفوظ اور اس کا نقطہ ذات الٰہی کیطرف اشارہ ہے اور لوح محفوظ انسان کا دل ہے جس میں ذات الٰہی کا نور ہے اور اسی راز کیطرف اللہ تعالیٰ نے اپنے اس قول میں اشارہ فرمایا ہے بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ یعنی قرآن مجید سے اللہ تعالیٰ کی ذات بلند اور بزرگ مراد ہے کہ وہ لوح محفوظ یعنی انسان کے دل میں بغیر حلول اور اتحاد کے موجود ہے ؏

| | |
|---|---|
| نُون مثل دُرِ وجود را کان شدم | چُون قلم از غیر تہی جان شدم |

میں نون کی مانند اُسکے موتی (نقطۂ وجودیہ) کی کان بن گیا اور قلم کیطرح غیر سے میرا دل خالی ہوگیا۔

یعنی جیسا کہ نون کے درمیان نقطہ ہے اِسی طرح دل گوہر وحدت کی کان ہے اور جیسا قلم درمیان سے خالی ہوتا ہے ایسے ہی دل ماسوی اللہ سے فارغ ہے فالحمد للہ بقدر نعمائہ و الصلوٰۃ علیٰ رسولہ واولیائہ ؏

| | |
|---|---|
| نُون رہِ خضرِ ہدایم نمُود | وَالقلم آن شکلِ عصایم نمُود |

نون نے مجکو خضرِ ہدایت کی راہ دکھائی اور قلم نے عصا (لاٹھی) کی شکل ظاہر کی۔

یعنی جیسا کہ خضر علیہ السلام کی ملاقات موسیٰ علیہ السلام کو نون یعنی مچھلی کے ذریعہ سے حاصل

؎ از انسان کامل باب سوم ملخصاً ۱۲

ہوئی جسکا مفصل بیان سورۂ کہف میں ہے اِسی طرح حرف نون نے مجکو خضرِ ہدایت یعنی پیرِ کامل سے ملا دیا اَور قلم عصائے خضر علیہ السلام کا راز ظاہر کرتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| نقطۂ نُون را چو قلم نقش بست | خضرِ قِدم کشتیٔ عالم شکست |

نون کا نقطہ جب قلم نے لکھا تو قِدم (ہمیشگی) کے خضر نے عالم کی کشتی کو توڑ دیا۔

یعنی نون مخلوق میں قلمِ اعلیٰ سے نقطۂ ذات جب ظاہر ہوا تو قدمِ ذات نے حدوثِ عالم کو مٹا دیا پس جب حادث مٹ گیا تو وجودِ قدیم باقی رہا ؎

| | |
|---|---|
| اے خنک آنکس کہ یقین داشتہ | وائے برآن خس کہ نہ پنداشتہ |

وہ شخص مبارک ہے جو (نفی غیر و اثبات حق کا) یقین رکھتا ہے اور اُس ادنیٰ پر افسوس ہے جس نے نہیں پہچانا

| | |
|---|---|
| گشتہ یکی ماہِ فلک ہمچو نُون | ماندہ دگر مثلِ قلم سرنگُون |

ایک نون کیطرح آسمان کا چاند ہو گیا اَور دوسرا قلم کی مثل سرنگوں رہا۔

یعنی جس نے اس بات پر یقین کیا وہ سربلند ہوا اور جس نے نہ مانا وہ نافہمی کے باعث ذلیل رہا۔

| | |
|---|---|
| خامۂ ادراک بلوحِ دلم | زد رقم این معنی نُون والقلم |

ادراک کی قلم نے میرے دل کی تختی پر نون والقلم کا یہ معنی تحریر کیا۔

| | |
|---|---|
| نُون کہ معنیش دوات آمدہ | شاہدِ احدیتِ ذات آمدہ |

نون کا معنی دوات ہے اور وہ احدیتِ ذات کا شاہد ہے

تفسیرِ بیضاوی میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اَلنُّوْنُ ھُوَ الدَّوَاۃُ یعنی نون کا معنی دوات ہے اَور دوات سے اللہ تعالیٰ کی ذات مراد ہے چنانچہ تفسیر عرائس البیان میں ہے کہ اَلنُّوْنُ ھُوَ الذَّاتُ وَالْقَلَمُ الصِّفَاتُ وَمَا یَسْطُرُوْنَ مِنَ الْاَفْعَالِ عَلٰی اَلْوَاحِ التَّقْدِیْرِ یعنی نون سے مراد ذات ہے اور قلم سے مُراد صفات ہے اور ما یسطرون سے مراد افعال ہیں جو تقدیر کی تختیوں پر (عقول متوسطہ اور ارواح مقدسہ) لکھتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| دایرۂ نون بود چون دوات | نقطۂ او بین چو سیاہی ذات |

نون کا گھیرا دوات کی طرح ہے اور اُس کا نقطہ ذات کی سیاہی کی مانند ہے

| | |
|---|---|
| خلق ہمہ بود کتاب ضخیم | خُفیہ در آن کنزِ دوات قدیم |

تمام خلق کتاب بزرگ کیطرح دوات قدیم (ذات الٰہی) کے خزانہ میں مخفی تھی۔

| | |
|---|---|
| مثل قلم نورِ نبیؐ زد علم | اَوّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَم |

قلم کی مانند نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر ہوا (جیساکہ فرمایا) سب سے پہلے خدانے قلم کو پیدا کیا

| | |
|---|---|
| پس بسرِ لوح قلم از دوات | نقش زدہ جملہ حروفِ صفات |

پس لوح محفوظ پر قلم ازلی نے دوات قدیم سے تمام صفات کے حروف لکھدیئے

| | |
|---|---|
| جلوہ طراز آمدہ خلق از بطون | راز عیان شد کہ وَمَا یَسْطُرُوْن |

خلق بطون سے پیدا ہوئی اور راز ظاہر ہو گیا (جیساکہ فرمایا) اور وہ چیز کہ لکھتے ہیں

اور تفسیر بحر الحقایق میں ہے کہ کلمۂ نون علم اجمالی کی طرف اشارہ ہے جو احدیت ذاتیہ جمعیہ میں مندرج ہے اور قلم علم تفصیلی کی طرف اشارہ ہے جو واحدیت اسمائیہ میں مندرج ہے تو حق تعالیٰ نے قسم کھائی علم اجمالی کی جو احدیت میں ہونیوالا ہے اور علم تفصیلی کی قسم کھائی جو واحدیت میں ثابت ہے اور اُس چیز کی قسم کھائی جو اُس کے قلم کریم نے دوات قدیم سے لکھا ہے یعنی حروف الٰہیہ مجردۂ علویہ اور کلمات ربانیۂ مرکبۂ سفلیہ ان چیزوں کی قسمیں کھا کر فرمایا کہ تو اپنے رب کی نعمت اور رحمت سے پوشیدہ کیا گیا نہیں ہے یعنی تجھ پر ازل اور ابد کے اسرار پوشیدہ نہیں کیئے ہیں انتہی۔

| | |
|---|---|
| کرد رقم کاتبِ جان بر دلم (حق تعالیٰ) | دایرۂ آیۂ نُون وَالْقَلَم |

حق سبحانہ نے میرے دل پر نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ کا دائرہ ظاہر فرمایا

| | |
|---|---|
| قوس یکی حقی و خلقی دگر | برزخ او جامع ہر دو نگر |

ایک قوس حقی اور دوسرا قوس خلقی ہے اور اُس کا برزخ دونو قوسوں کا جمع کرنیوالا ہے

| | |
|---|---|
| باز بیا سرّ دگر گوش کُن | شاہدِ مقصود در آغوش کُن |

پھر آ دوسرا راز سُن اور شاہد مقصود کو بغل میں لے۔

| | |
|---|---|
| مُصحفِ پاک ست چو بحرِ عمیق | نوُن درو بین چو صدف اے عتیق |

قرآن مجید

اے برگزیدہ قرآن مجید بحرِ عمیق (گہرے سمندر) کیطرح ہے اور نون اُسمیں صدف کی مانند دیکھ

| | |
|---|---|
| مدِ سرش ہست چو ابرِ عظیم | نقطۂ نون ست چو دُرِ یتیم |

اُس کے سر کی مَد بڑے بادل کیطرح ہے اور نون کا نقطہ دُرِ یتیم کی مانند ہے

| | |
|---|---|
| دایرۂ نون چو کانست و بس | نقطۂ او گوہرِ جانست و بس |

عالم نون ۱۲ — اصل ۱۲ — حضرت انسان ۱۲

۱۲ (ن)

نون کا گھیرا کان کی مثل ہے اور بس اور اُس کا نقطہ جان کا موتی ہے اور بس

یعنی قرآن شریف وجود مطلق کا سمندر محیط ہے اور نوُن اُس میں مخلوق کی صدف کی مانند ہے اور نوُن کے سر کی مد فیضان الٰہی کے بادل پر دلالت کرتی ہے اور نوُن کا نقطہ دُرِ یتیم یعنی حضرت انسان کامل پر شاہد ہے پس دیکھ کہ اِن معنوں میں کیا عمدہ مناسبت ہے اور تیرے ادراک کیلئے اُن میں حقائق اور معانی موجود ہیں فافہم ٭

| نوُن بوُد مطلع خورشید جوُد | نوُن بود ماہ سپہر وجوُد |
|---|---|

نون بخشش کے آفتاب کا جائے طلوع ہے اور نون وجود کے آسمان کا چاند ہے

یعنی نون سے احدیت ذاتیہ مراد ہے جو فیض اقدس اور فیض مقدس کا مبدا اور منشا ہے نیز نون نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف اشارہ ہے جس سے وجود کا آسمان روشن ہے ٭

| نوُن بنوُنین و بواوِ میان | داد ز قوسَین وز وحدت نشان |
|---|---|

نوُن نے ہر دو نوُن اور درمیانی واو سے دو قوسوں اور وحدت کا نشان دیا ہے

یعنی نون کے حروف مفردہ (ن و ن) ہیں۔ ہر دو نون قوس احدیت اور قوس واحدیت پر شاہد ہیں اور واو وسطانی وحدت برزخیہ پر دلالت کرتی ہے ٭

| دایرۂ نوُنؔ بوُد نیز ہم | نصف نہان نصف عیان در رقم |
|---|---|

نون کا دائرہ بھی خط میں نصف باطن اور نصف ظاہر ہے

| نصف نہانست وُجودِ خُدا | نصفِ عیان حادث و ممکن بما |
|---|---|

نصف باطن خدا کی ہستی اور نصف ظاہر حادث اور ممکن ہمارے ساتھ ہے

| ہست شدہ نیست نما ای عجب | نیست شدہ ہست نما زین سبب |
|---|---|

تعجب ہے کہ ہست نیست نما ہے اسی وجہ سے نیست ہست نما دکھائی دیتا ہے

یعنی ہستی مطلق جو خارج میں موجود ہے نظر سے پوشیدہ ہے اور ہستی موہومی جس کا وجود

صرف وہم میں ہے ظاہر طور پر دکھائی دیتی ہے لیکن عارف حق شناس کی نظر ہمیشہ حقیقت پر پڑتی ہے اسلئے وہ حق تعالیٰ کو موجود اور خلق کو معدوم پاتا ہے جیسا کہ **فتوحات مکیہ** میں شیخ محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اَلْحَقُّ هُوَ الْوُجُوْدُ وَالْخَلْقُ هُوَ الْعَدَمُ یعنی حق وجود ہے اور خلق عدم ہے ۔

| | |
|---|---|
| اَحْسِنْ اَحْسِنْ کہ خداوندگار | گشت نہان کرد ترا آشکار |
| احسان کر احسان کیونکہ اللہ تعالیٰ نے خود کو چھپا کر تجھے ظاہر کیا ہے ۔ | |
| محوِ قدم باش تو ہم اے ولی | تا بشود نورِ خدا منجلی |
| اے دوست تو بھی صفت ہمیشگی میں محو ہو جا تا کہ خدا کا نور ظاہر ہو ۔ | |
| رو بشکن شیشۂ رنگِ مجاز | بو کہ حقیقت بشود جلوہ ساز |
| جا رنگِ مجاز کا شیشہ توڑ دے شاید کہ حقیقت کا راز ظاہر ہو جاوے | |

**قولہ تعالیٰ** اَحْسِنْ کَمَا اَحْسَنَ اللّٰہُ اِلَیْکَ یعنی احسان کر جیسا کہ خدا نے تجھ پر احسان کیا ہے **مقالات صوفیہ** میں خواجہ شمس الدین محمد رحمۃ اللہ علیہ اِس آیۂ شریفہ کے معنی میں فرماتے ہیں کہ ازل میں خدا تعالیٰ ظاہر تھا اور بندہ پوشیدہ پس خدا نے بندہ پر احسان کیا کہ بندہ کو ظاہر کیا اور خود پوشیدہ ہو گیا اسلئے اللہ تعالیٰ بندہ کو فرماتا ہے کہ تو بھی احسان کر جیسا کہ خدا نے تجھ پر احسان کیا ہے یعنی تو بھی اپنی ہستی کو مٹا کر پوشیدہ کر تا کہ خدا تعالیٰ ظاہر ہو ۔

| | |
|---|---|
| نقطہ کہ در دایرۂ نون بود | شاہدِ آن حضرتِ بیچون بود |
| نقطہ جو نون کے دائرے میں ہے وہ حضرت بیچون (ذاتِ الٰہی) کا شاہد ہے | |

چنانچہ **انسان کامل** کے باب سوم میں ہے اَنَّ النُّقْطَةَ الَّتِیْ فَوْقَ النُّوْنِ هِیَ اِشَارَةٌ اِلٰی ذَاتِ اللّٰہِ تَعَالٰی الظَّاهِرَةِ بِصُوَرِ الْمَخْلُوْقَاتِ فَاَوَّلُ مَا یَظْهَرُ مِنَ الْمَخْلُوْقَاتِ ذَاتُہٗ ثُمَّ یَظْهَرُ الْمَخْلُوْقُ لِاَنَّ نُوْنَ ذَاتِہٖ اَعْلٰی وَ اَظْهَرُ مِنْ نُوْنِ الْمَخْلُوْقِ **وقال** فَاِذَا عَلِمْتَ اَنَّ النُّقْطَةَ اِشَارَةٌ اِلٰی ذَاتِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَاعْلَمْ اِنَّ دَائِرَةَ النُّوْنِ اِشَارَةٌ اِلَی الْمَخْلُوْقَاتِ ترجمہ یعنی وہ نقطہ جو نون کے اوپر ہے اُس سے خدا کی ذات کیطرف

اشارہ ہے کہ جو مخلوقات کی صورتوں میں ظاہر ہے پس پہلی مخلوقات میں جو چیز ظاہر ہوتی ہے وہ اس کی ذات ہے پھر اُس کے بعد مخلوق ظاہر ہوتی ہے اسواسطے کہ اُس کی ذات کا نون مخلوق کے نون سے اعلیٰ اور اظہر ہے اور فرمایا پس جب تجھ کو یہ بات معلوم ہو گئی کہ نقطہ سے ذاتِ الٰہی کیطرف اشارہ ہے تو اب جاننا چاہیئے کہ نون کے دائرہ سے مخلوقات کیطرف اشارہ ہے ؛

| | |
|---|---|
| گنجِ خفی نقطۂ آنذات بود | حسنِ خود از عینِ محمد نمود |

ذاتِ الٰہی کا نقطہ خزانہ مخفی تھا۔ اس نے اپنا جمال حقیقتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دکھایا

یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات جو کُنتُ کنزاً مخفیاً کے خزانہ میں پوشیدہ تھی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیصورت میں ظاہر ہوئی ؛

| | |
|---|---|
| مرکزِ این دایرۂ دو جہان | نقطۂ آنذاتِ محمد بدان |

دونو جہان (واجب اور ممکن) کے دائرے کا مرکز محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات کا نقطہ ہے

| | |
|---|---|
| نقطہ پذیرفت چو خود امتداد | قطر میان از پیٔ قوسین داد |

جب (حقیقۃ محمدیہ کا) نقطہ منبسط اور دراز ہوا تو ہر دو قوس (قدیم اور حادث) کے درمیان قطر بنگیا

| | |
|---|---|
| دایرۂ نون ز خطِ مستقیم | گشتہ مقوس بدو قوس عظیم |

نون کا دائرہ خطِ مستقیم (قطر درمیانی) سے دو قوس بزرگ کیساتھ قوسدار ہو گیا

| | |
|---|---|
| قوس یکی واجب و ممکن دگر | برزخ آن ذاتِ محمد نگر |

ایک قوس واجب اور دوسرا قوس ممکن ہے۔ اور اُسکا برزخ حقیقۃ محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے

## دائرۃ النون

قوس باطنی وجود قدیم

قابَ قوسین الوجوب والامکان

حقیقۃ محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم

قوس ظاہری وجود حادث و ممکن

شیخ الاکبر کہ بود محی الدینؓ | قول بزرگش بہ فتوحات بین

شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ کا قول بزرگ فتوحات مکیہ میں دیکھ

نیمۂ نونست بخط جلوہ گر | نیمۂ در نقطہ نہان سربسر

نصف نون خط میں ظاہر ہے اور نصف نقطہ میں بالکل پوشیدہ ہے۔

نیمی عیان مشرق چندست وچون | نیمی نہان مغرب غیب بطون

نون کا نصف ظاہر خلق کی مشرق ہے اور نصف باطن غیب بطون کی مغرب ہے۔

مشرق ومغرب کہ بنون آمدہ | عین ظہورست و بطون آمدہ

مشرق اور مغرب جو نون میں ہے اُس سے ظہور اور بطون مراد ہے۔

ہست بلاریب و شبہ حرف نون | صاحب قوسین ظہور و بطون

بے شک حرف نون ظہور اور بطون کے دو قوسوں کا مالک ہے۔

جیسا کہ فتوحات کے باب پنجم میں فرمایا اَلنُّونُ نصفُ دائرۃٍ فی الشکلِ وَالنصفُ الآخرُ محصورٌ معقولٌ فی النقطۃِ التی تدلُّ علی النُّونِ الغیبیۃِ الذی ہو نصف الدائرۃِ وَیحسِبُ الناسُ النقطۃَ اِنہا دلیلٌ علی النُّونِ المحسوسۃِ وقال فالشطرُ الموجودُ فی الخطِ ہو المشرقُ وَالشطرُ المجموعُ فی النقطۃِ ہو المغربُ وہو مَطلعُ وُجودِ الاسرارِ فالمشرقُ وہُو الظاہرُ المرکّبُ ینقسمُ والمغربُ وہُوَ الباطنُ البسیطُ لاَینقسِمُ یعنی نون نصف دائرہ کی شکل میں موجود ہوا ہے اور نصف آخر محصور معقول ہے اُس نقطہ میں جو اُس نون غیبی پر دلالت کرتا ہے جو نصف دائرہ ہے اور لوگ اس نقطہ کا گمان کرتے ہیں کہ وہ دلیل ہے نون محسوسہ پر اور فرمایا پس جو نصف حصہ خط میں موجود ہے وہ مشرق ہے اور وہ نقطہ میں سارا مجموع حصہ مغرب ہے، اور وہ اسرار وجود کا مطلع ہے اور مشرق وہ ظاہر مرکب ہے جو منقسم ہے اور مغرب وہ وجود ہے جو باطن اور بسیط اور غیر منقسم ہے ؛

اے کہ تو داری بہ ہلالش نظر | چشم کشا بدر کمالش نگر

اے کہ تو اُس (نون) کے ہلال پر نظر رکھتا ہے آنکھ کھول اور اُسکے پورے چاند کو دیکھ

یعنی دایرہ نون کا نصف حصہ ظاہری (قوس خلقی) ہلال کی مانند ہے اگر اس کو نصف حصہ باطنی (قوس حقی) کیساتھ ملا کر دیکھو گے تو پورا چاند نظر آجائیگا ؛

| | |
|---|---|
| ہمتِ مردانہ تو داری اگر | شمس طلب کن ز قمر در گذر |
| او اگر تو ہمت مردانہ رکھتا ہے تو سورج کو طلب کر اور چاند سے گذر جا | |
| زانکہ قمر بدر و ہلالے بوَد | شمس در اشراق بحالے بوَد |
| اسلیئے کہ چاند کبھی بدر اور کبھی ہلال ہوتا ہے اور سورج روشنی دینے میں ایک ہی حالت پر رہتا ہے | |

یعنی سورج سے مقام اور چاند سے حال کیطرف اشارہ ہے کیونکہ حال چاند کیطرح بدلتا رہتا ہے اور صاحب مقام سورج کی طرح اپنی حالت پر قائم رہتا ہے اسلیئے اہل حال مرتبۂ تلوین میں اور اہل مقام مرتبۂ تمکین میں ہوتے ہیں سالک جبتک رستے میں ہے صاحب تلوین ہے کیونکہ و ایک حال سے دوسرے حال کی طرف نقل کرتا رہتا ہے اور جب واصل ہوتا ہے تو صاحب تمکین ہو جاتا ہے ؂

نیز سورج سے ولایت شمسیہ اور چاند سے ولایت قمریہ مراد ہے جواہر غیبی میں ہے کہ جیسے تمام انبیاء نورِ نبوت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مشکوٰۃ سے حاصل کرتے ہیں اسی طرح تمام اولیاء نورِ ولایت خاتم الاولیاء کے آفتابِ ولایت سے لیتے ہیں اس لئے خاتم الاولیاء کی ولایت کا نام ولایت شمسیہ ہے اور تمام اولیاء کی ولایت کا نام ولایت قمریہ ہے پس تمام اولیاء نورِ ولایت خاتم الاولیا کی ولایت مطلقہ سے لیتے ہیں جیسا کہ چاند سورج سے نور حاصل کرتا ہے ؂

یا سورج اور چاند سے مرتبۂ وجود اور شہود مراد ہیں. وجود کا معنی ہستی (ہونا) اور شہود کا معنی رویت (دیکھنا) ہے۔ سو کسی شے کا دیکھنا اور بات ہے اور خود وہ شے ہو جانا اور بات ہے جیسے بادشاہ کا دیکھنا اور خود بادشاہ ہو جانا ان میں بہت بڑا فرق ہے پس اہل وجود اہل شہود سے افضل ہیں کیونکہ اہل شہود نورِ حق کا مشاہدہ کرتے ہیں لیکن اہل وجود ذاتِ حق سے مل کر عین حق ہو جاتے ہیں **مصرعہ** ببین تفاوتِ رہ از کجاست تا بکجا ؂

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی

حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَ

اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ؕ

# وصیت نامہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

منکہ غلام محمد ولد محمد فاضل راجپوت سدیانہ متوطن جلو آنہ ضلع لائل پور کا ہوں۔ اس دار فانی
سے عالم جاویدانی کی طرف انتقال کر جانے کے بعد کیلئے اپنے خاص ارادتمند وں واہل خانہ
واقربا کیواسطے اپنے ہاتھ سے وصیت نامہ لکھ دینا ضروری سمجھتا ہوں۔ چونکہ میری اولاد دو بیویوں
سے ہے ان کے باہم اختلاف پیدا ہونیکے خطرہ کو ملحوظ رکھتے ہوئے میں یہ وصیت نامہ تحریر کرتا ہوں

یہ کہ میرے بچوں محمد انوار حسین و محمد نیاز حسین و محمد افتخار حسین و محمد اعجاز حسین کو ایک نظر سے دیکھا جائے
تاکہ اُن میں سے کسی کی دل آزاری نہ ہو اور اُن کی خدمت بحصہ برابر کریں +

میں محمد انوار حسین و محمد نیاز حسین کو بیعت لینے کی اجازت دیتا ہوں +

میری ہر قسم کی ملکیت و آمدنی کے یہ میرے چاروں بیٹے بحصہ برابر مالک ہیں +

محمد نیاز حسین کی والدہ کو تاحین حیات ہر قسم کی آمدنی کا پانچواں حصہ دیا جائے اور مطابق حکم شرع شریف
میری لڑکیوں کا حصہ بھی اُن کو دیا جائے +

میرے کسی ایک لڑکے کو یا اُس کی ہی اولاد کو واحد مالک تصور نہ کیا جائے +

میری بڑھتی ہوئی اولاد لڑکے لڑکیوں کی مساوی طور پر میرے ساتھ وابستگی ہوگی جن کے حقوق بطریق شریعت
ہوں گے اور ہر قسم کی آمدنی کے حصہ دار ہوں گے +

سوائے درویشوں کی سوتوں اور چارپائیوں اور لنگر کی گندم کے میرے موجودہ گھر کے مکان وڈیرہ و
لائبریری وسامان خانہ داری و لائلپور والی زمین سکنی وغیرہ کی بھی مندرجہ بالا طریق سے میری ساری اولاد مالک
ہے دو حصہ میرے لڑکوں میں اور ایک حصہ لڑکیوں میں تقسیم کیا جائے +

بعد میرے ان امور کو خوش اسلوبی سے نبھانے کیلئے میں خود ایک انتظامی کمیٹی بنانے کیلئے ممبر منتخب
کرتا ہوں جن کا فیصلہ قابل قبول ہوگا (۱) برادرم نور محمد از پیر محل شریف (۲) حافظ گل محمد از شیخواہن شریف
(۳) میاں عطا محمد صاحب از ہریہ والا گجرات (۴) عزیزم محمد یار از لائلپور (۵) عزیزم محمد اقبال حسین علیم از
لائلپور (۶) عزیزم محمد سردار خاں سیکورٹی آفیسر از لاہور (۷) عزیزم امیر علی ولد کرم خاں از چک جگدیو خاں +

کمیٹی اور میری اولاد مل کر پہلے لنگر اور مہمانوں کی خدمت کا انتظام کریں اور جس قدر عمارت

ضروری ہو کا خیال کریں اور لنگر حسب طاقت جاری رکھیں۔ خلق خدا کی خدمت اور مہمان نوازی کا خاص خیال رکھیں اور یہ انتظام کر کے باقی ماندہ آمدنی کو میری اولاد میں تقسیم کیا جائے۔

۱۰۔ میں اپنی اولاد اور برادران طریقت کو تاکید کرتا ہوں کہ احکام خداوندی کے پابند رہیں اور لقمہ حلال کرنے کی کوشش کریں اور بزرگان دین کا ادب اور خدمت گذاری حتی الوسع کرتے رہیں اور خلق خدا سے اخلاق حسنہ سے پیش آویں اور حتی المقدور دنیاداروں سے پرہیز کریں۔ اگر کوئی زیادتی کرے تو صبر کریں خدا آپ کی مدد فرمائے گا۔

۱۱۔ نیز میں اپنے اہل خانہ کو تاکید کرتا ہوں کہ وہ اپنے صحن خانہ سے قدم باہر نہ رکھیں۔ اس طرح روح ان پر راضی ہوگی۔

۱۲۔ جو کچھ کمیٹی فیصلہ کرے حساب کتاب عزیز محمد یار کے سپرد کیا جائے تاکہ وہ فیصلہ پر عمل درآمد کرے۔

۱۳۔ موروثی منتخب کردہ کمیٹی کے بعد میری بڑھتی ہوئی اولاد اور میرے مندرجہ ذیل بھائیوں کی اولاد خود ہی کمیٹی ہر زمانہ میں بنائیں اور ایک دوسرے پر اعتماد اور اتفاق رکھ کر انتظام کریں تاکہ رشتہ اخوت ہمیشہ کیلئے قائم اور ایک دوسرے کیساتھ منسوب رہے۔

۱۴۔ مجھے صحن خانہ میں ہی دفن کر دیا جائے۔ کیونکہ میری روح اسی جگہ کیساتھ زیادہ مانوس ہے اس کی تاکید ہے۔

۱۵۔ آخر میں اپنی اولاد کو باہم اتفاق اور محبت کیساتھ رہنے اور شریعت و طریقت محمدی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے آداب بجالانے کی وصیت کرتا ہوں۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

الراقم

خادم الفقراء غلام محمد بقلم خود از جلوانہ

ضلع لائلپور

